# فہرست سورتہائے قرآن مجید مقبول ترجمہ دہلی

بمطبع [illegible] پریس دہلی [illegible]


سورۃ الفاتحۃ مکیۃ وہی سبع آیات
بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝
رحمن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہون)
الحمد للہ رب العلمین ۝ الرحمن
کل عالمون کے پروردگار (اور) خدا کیلئے ہر قسم کی تعریف خاص ہے (جو)
الرحیم ۝ ملک یوم الدین ۝ ایاک
رحمن و رحیم ہر (اور) فیصلے کے دن کا مالک ہم تیری ہی
نعبد و ایاک نستعین ۝ اھدنا
عبادت کرتے ہین اور تجھی سے مدد مانگتے ہین خاص
الصراط المستقیم ۝ صراط الذین
راہ حق پر ہمکو ثابت قدم رکھیو اُن لوگون کی راہ پر
انعمت علیھم غیر المغضوب
جنپر تونے انعام فرمایا نہ اُنکی جنپر غضب
علیھم ولا الضالین ۝
نازل کیا گیا اور نہ گمراہون کی
آیاتها ٧ رکوعها ١ کلماتها ٢٥ حروفها ١٢٣



# سورة البقرة مدنية وهي مائتان وست وثمانون آية

بسم الله الرحمن الرحيم ○

رحمن ورحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

الٓمٓ ○ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيهِ هُدًى

الم یہ کتاب ایسی ہے جس میں کسی قسم کا شک نہیں اُن پرہیزگاروں

لِلْمُتَّقِينَ ○ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ وَ

کیلئے ہدایت ہے جو غیب پر ایمان لاتیں اور

يُقِيمُونَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُونَ ○

اقامت صلوٰۃ کرتے اور جو کچھ ہم نے انکو عطا کیا ہے اسکا ایک جزو (ہماری راہ میں) خرچ کریں

وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنْزِلَ مِنْ

اور (اے رسول) جو کچھ تم پر نازل کیا گیا ہے اور جو کچھ تم سے پہلے

قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوقِنُونَ ○ أُولٰئِكَ عَلٰى

اُتارا گیا اُس پر (بھی) ایمان لاتیں اور آخرت پر بھی وہ (پورا پورا) یقین رکھیں یہی لوگ

هُدًى مِنْ رَبِّهِمْ وَأُولٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ○

اپنے رب کیطرف سے ہدایت پر ہیں اور یہی (پوری پوری) فلاح پانے والے ہیں





إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا سَوَاءٌ عَلَيْهِمْ أَأَنذَرْتَهُمْ أَمْ

جو کافر ہو چکے اُنکے لئے برابر ہے خواہ تم اُنکو ڈراؤ یا

لَمْ تُنذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ۝ خَتَمَ اللَّهُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ

نہ ڈراؤ وہ ایمان نہ لائین گے اُنکے دلون اور کانون پر خدا نے

وَعَلَىٰ سَمْعِهِمْ ۖ وَعَلَىٰ أَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ۖ

نشان کردیا ہے اور اُنکی آنکھون پر پردہ (پڑا ہوا) ہے

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ وَمِنَ النَّاسِ مَن

اور اُنکے لئے بڑا عذاب ہے اور آدمیون مین سے ایسے (بھی) ہین

يَقُولُ آمَنَّا بِاللَّهِ وَبِالْيَوْمِ الْآخِرِ وَمَا هُم بِمُؤْمِنِينَ ۝

جو (یہ) کہتے ہین کہ ہم خدا اور قیامت کے دن پر ایمان لائے ہین حالانکہ وہ مومن نہین ہین

يُخَادِعُونَ اللَّهَ وَالَّذِينَ آمَنُوا ۚ وَمَا يَخْدَعُونَ

وہ خدا کو اور مومنون کو دھوکا دیتے ہین حالانکہ وہ اپنے ہی آپ کو

إِلَّا أَنفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ۝ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ

دھوکا دیتے ہین اور سمجھتے نہین اُنکے دلون مین روگ ہے

فَزَادَهُمُ اللَّهُ مَرَضًا ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ

خدا اُنکے روگ کو اور بڑھائے اور اُنکے لئے بوجہ (برابر) جھوٹ بولتے رہنے کے

بِمَا كَانُوا يَكْذِبُونَ ۝ وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوا

تکلیف دینے والا عذاب (مقرر کیا گیا) ہے اور جب اُنسے یہ کہا گیا کہ زمین مین فساد

فِي الْأَرْضِ قَالُوا إِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُونَ ۝ أَلَا إِنَّهُمْ

مت کرو (تو) اُنھون نے یہ کہدیا کہ ہم تو اصلاح ہی کرنیوالے ہین خبردار رہو

هُمُ الْمُفْسِدُونَ وَلَٰكِن لَّا يَشْعُرُونَ ۝ وَإِذَا قِيلَ

یہ لوگ بلاشک مفسد ہین ولیکن سمجھتے نہین اور جب اُنسے

ع ١ — رکوع





لهم اٰمنوا كما اٰمن الناس قالوا انؤمن كما

یہ کہا گیا کہ جسطرح اور لوگ ایمان لائے ہین تم بھی ایمان لاؤ تو انھون نے یہ کہدیا کیا ہم اسطرح

اٰمن السفهاء الا انهم هم السفهاء ولٰكن

ایمان لے آئین جسطرح یہ بیوقوف ایمان لے آئے خبردار رہو یہ لوگ خود ہی بیوقوف ہین و لیکن

لا يعلمون ○ واذا لقوا الذين اٰمنوا قالوا اٰمنا

جانتے نہین اور جب یہ مومنون سے ملاقات کرتے ہین تو کہدیتے ہین کہ ہم ایمان لائے ہین

واذا خلوا الى شيٰطينهم قالوا انا معكم انما

اور جب خلوت مین اپنے شیطانون سے ملتے ہین تو کہدیتے ہین کہ ہم تو تمھارے ہی ساتھ ہین اسلئے تو

نحن مستهزءون ○ الله يستهزئ بهم ويمدهم

ہم صرف ہنسی کرتے ہین اللہ (بھی) انسے ہنسی کریگا اور انکو انکی سرکشی مین

في طغيانهم يعمهون ○ اولٰئك الذين اشتروا

ڈھیلے رکھیگا کہ (آپ ہی) سرگردان رہین یہی لوگ ہین جنھون نے ہدایت کے بدلے

الضللة بالهدى فما ربحت تجارتهم وما كانوا

گمراہی خریدلی نہ انکی تجارت ہی نے انکو نفع دیا اور نہ انھون نے

مهتدين ○ مثلهم كمثل الذي استوقد نارا

ہدایت ہی پائی انکی مثل اس شخص کی سی ہے جسنے آگ روشن کی

فلما اضاءت ما حوله ذهب الله بنورهم وتركهم

اور جب آگ نے ہرطرف اجالا کردیا تو اللہ نے انکی روشنی کھودی اور انکو ایسی تاریکیون

في ظلمٰت لا يبصرون ○ صم بكم عمي فهم

مین چھوڑا کہ کچھ دیکھتے (ہی) نہین بہرے گونگے اندھے ہین اب (کفر سے)

لا يرجعون ○ او كصيب من السماء فيه ظلمٰت

پلٹ کر نہین آسکتے یا (امرحق جو انھین سنایا گیا) اسکی مثال اس بارش کی سی ہے جسمین تاریکیان بھی ہون

ہین لیکن وہ دیکھتے نہین۔ انکے کان ہین لیکن سنتے نہین ۱۲



وَرَعْدٌ وَبَرْقٌ يَجْعَلُونَ أَصَابِعَهُمْ فِي آذَانِهِمْ

اور گرج کبھی اور چمک بھی یہ کڑک کی آواز سنکر موت کے ڈر سے اپنے کانوں مین

مِنَ الصَّوَاعِقِ حَذَرَ الْمَوْتِ ۚ وَاللَّهُ مُحِيطٌ بِالْكَافِرِينَ ۝

انگلیاں دیے لیتے ہین حالانکہ اللہ اُن کافرون کو (علم وقدرت سے) گھیرے ہوئے ہے

يَكَادُ الْبَرْقُ يَخْطَفُ أَبْصَارَهُمْ ۖ كُلَّمَا أَضَاءَ لَهُمْ

قریب ہے کہ چمک اُنکی بصارتون کو خیرہ کردے جب کبھی اُنھین روشنی دکھائی دیتی ہے

مَشَوْا فِيهِ وَإِذَا أَظْلَمَ عَلَيْهِمْ قَامُوا ۚ وَلَوْ شَاءَ

اُسمین چل پڑتے ہین اور جب اندھیری ہوجاتی ہے تو کھڑے رہجاتے ہین اور اگر اللہ چاہتا

اللَّهُ لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ وَأَبْصَارِهِمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ

تو اُن کی سماعت اور بصارت کو کھو دیتا بیشک اللہ ہر شے پر

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ يَا أَيُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوا رَبَّكُمُ

(پوری پوری) قدرت رکھنے والا ہے اے آدمیو تم اپنے پروردگار کی عبادت کرو

الَّذِي خَلَقَكُمْ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ۝

جسنے تمکو اور تمسے پہلون کو پیدا کیا ہے تاکہ تم کو اُسکا خوف ہوجائے

الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ فِرَاشًا وَالسَّمَاءَ بِنَاءً

جسنے زمین کو تمھارا فرش بنایا ہے اور آسمان کو سائبان

وَأَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً فَأَخْرَجَ بِهِ مِنَ الثَّمَرَاتِ

اور آسمان سے پانی اُتارا جسکے ذریعہ سے تمھین روزی دینے کے لئے پھل

رِزْقًا لَكُمْ ۖ فَلَا تَجْعَلُوا لِلَّهِ أَنْدَادًا وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ ۝

پیدا کئے پھر اب تو جان بوجھ کر خدا کے لئے شریک نہ بناؤ

وَإِنْ كُنْتُمْ فِي رَيْبٍ مِمَّا نَزَّلْنَا عَلَىٰ عَبْدِنَا فَأْتُوا بِسُورَةٍ

اور جو کچھ ہمنے اپنے بندے پر نازل کیا اگر اُس مین تمھین کچھ شک ہو تو ویسی ہی ایک سورت





مِّنْ مِّثْلِهٖ ۠ وَادْعُوْا شُهَدَآءَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ

تم بھی بنا لاؤ اور اگر تم سچے ہو تو خدا کے سوا اور اپنے

كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ○ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا وَلَنْ تَفْعَلُوْا

سب گواہوں کو بلا لو پھر اگر تم ایسا نہ کرو اور ہرگز نہ کر سکو گے

فَاتَّقُوا النَّارَ الَّتِيْ وَقُوْدُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ ۖ

تو اُس آگ سے (بھی) ڈرتے رہو جسکا ایندھن آدمی ہیں اور پتھر (جو)

اُعِدَّتْ لِلْكٰفِرِيْنَ ○ وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

خاص کر کافروں ہی کیلئے تیار کی گئی ہے اور (اے رسول) ایماندار اور نیکوکار آدمیوں کو بشارت دو

الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

کہ اُنکے لئے باغ ہیں جنکے نیچے نہریں بہتی پھرتی ہیں

كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا ۙ قَالُوْا هٰذَا الَّذِيْ

جب کبھی اُنکو کھانے کے لئے اُنہیں سے کوئی پھل ملے گا تو وہ کہینگے کہ ایسا ہی تو ہم کو

رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ ۙ وَاُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا ۭ وَلَهُمْ فِيْهَا

پہلے بھی مل چکا ہے حالانکہ وہ رنگت ہی میں ویسا ہوگا نہ کہ ذائقہ میں) اور اُنکے لئے اُن باغوں

اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۙ وَّهُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَسْتَحْيٖٓ

میں پاکیزہ بیبیاں بھی ہونگی اور انہیں وہ ہمیشہ رہیں گے بیشک اللہ کو مچھر تک کی

اَنْ يَّضْرِبَ مَثَلًا مَّا بَعُوْضَةً فَمَا فَوْقَهَا ۭ فَاَمَّا الَّذِيْنَ

مثل بیان کرنے میں کوئی شرم نہیں ہے نہ اُس سے کسی بڑے جانور کی اب جو

اٰمَنُوْا فَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ وَاَمَّا الَّذِيْنَ

ایمان لانیوالے ہیں وہ تو جانتے ہی ہیں کہ خدا کیطرف سے یہ حق ہے رہے کفار وہ یہ

كَفَرُوْا فَيَقُوْلُوْنَ مَاذَآ اَرَادَ اللّٰهُ بِهٰذَا مَثَلًا ۘ يُضِلُّ بِهٖ

کہہ بیٹھتے ہیں کہ اس مثل سے خدا نے مقصد ہی کیا لیا (مگر خدا اسے تعالیٰ)



كَثِيرًا وَيَهْدِي بِهِ كَثِيرًا ۚ وَمَا يُضِلُّ بِهِ إِلَّا الْفَاسِقِينَ ○

ایسی ہی مثال سے بہتیرون کو ہدایت کردیتا ہے اور بہتیروں سے توفیق ہدایت سلب کرلیتا ہے مگر توفیق ہدایت

الَّذِينَ يَنْقُضُونَ عَهْدَ اللَّهِ مِنْ بَعْدِ مِيثَاقِهِ وَيَقْطَعُونَ

صرف فاسقون سے سلب کرتا ہے۔ جو خدا سے عہد وپیمان کرکے پھر اسے توڑ دیتے ہین اور جن چیزون کے

مَا أَمَرَ اللَّهُ بِهِ أَنْ يُوصَلَ وَيُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ

خدا نے وصل کا حکم دیا تھا انہین فصل کردیتے ہین اور زمین مین فساد کرتے ہین

أُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ ○ كَيْفَ تَكْفُرُونَ بِاللَّهِ وَ

یہی لوگ نقصان مین رہنے والے ہین تم لوگ خدا کا انکار کرتے کیونکر ہو حالانکہ

كُنْتُمْ أَمْوَاتًا فَأَحْيَاكُمْ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ ثُمَّ يُحْيِيكُمْ ثُمَّ إِلَيْهِ

تم مردہ تھے تمکو زندہ کیا پھر تمکو موت دیگا اور پھر (دوبارہ) زندہ کریگا پھر تم اسکے

تُرْجَعُونَ ○ هُوَ الَّذِي خَلَقَ لَكُمْ مَا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا

حضور مین حاضر کئے جاوگے (خدا) وہی تو ہے جسنے زمین کی کل چیزین تمھارے لئے پیدا کین

ثُمَّ اسْتَوَىٰ إِلَى السَّمَاءِ فَسَوَّاهُنَّ سَبْعَ سَمَاوَاتٍ ۚ وَ

پھر آسمان کی جانب توجہ فرمائی پھر برابر سات آسمان پیدا کردئے اور

هُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ○ وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي

وہی ہر چیز کا پورا علم رکھنے والا ہے اور (اے رسول) تمھارے رب نے جس وقت کل فرشتون سے یہ

ع ٣ ٩

جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً ۖ قَالُوا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ

فرمایا کہ زمین پر خلیفہ (ہمیشہ) مین مقرر کرونگا تو انھون نے یہ عرض کی کہ کیا تو ایسون کو

يُفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَاءَ وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ

(خلیفہ) مقرر کریگا جو زمین مین فساد اور خونریزی کیا کرین حالانکہ ہم تیری تسبیح و

وَنُقَدِّسُ لَكَ ۖ قَالَ إِنِّي أَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُونَ ○ وَعَلَّمَ

تقدیس کیا کرتے ہین (پروردگار عالم نے) فرمایا کہ جو مین جانتا ہون تم نہین جانتے اور آدم





آدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ

(علیہ السلام) کو کل نام تعلیم کئے پھر (جنکے نام تعلیم کئے تھے) اُنکو فرشتوں کے سامنے پیش کر کے ارشاد

اَنْۢبِـُٔوْنِیْ بِاَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ○ قَالُوْا

فرمایا کہ اگر تم سچے ہو تو انکے نام مجھے بتا دو فرشتوں نے

سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا ؕ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ

(عاجزانہ) عرض کی تیری شان عالی ہے ہمکو سوائے اُتنے علم کے جتنا تو نے تعلیم کیا ہے اور علم کہاں بیشک

الْحَكِیْمُ ○ قَالَ یٰٓاٰدَمُ اَنْۢبِئْهُمْ بِاَسْمَآئِهِمْ ۚ فَلَمَّآ اَنْۢبَاَهُمْ

صاحب علم و حکمت تو ہی ہے (خدا نے) فرمایا اے آدمؑ اُنکے نام ان فرشتوں کو تم بتا دو چنانچہ جب آدمؑ نے

بِاَسْمَآئِهِمْ ۙ قَالَ اَلَمْ اَقُلْ لَّكُمْ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ غَیْبَ السَّمٰوٰتِ

اُنکے نام اُن فرشتوں کو بتائے تو (خدا نے) فرمایا کہ کیوں میں نے تم سے کہا نہیں تھا کہ میں آسمان

وَالْاَرْضِ ۙ وَاَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ○ وَاِذْ

اور زمین کی پوشیدہ باتوں سے بھی آگاہ ہوں اور جو کچھ تم ظاہر کر رہے ہو اُسے اور جو کچھ چھپا رہے ہو اُس سے بھی جب

قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ؕ

واقف ہوں اور جس وقت ہمنے کل فرشتوں کو حکم دیا کہ آدمؑ کو سجدہ کرو تو سوائے ابلیس کے سب ہی نے سجدہ کیا

اَبٰى وَاسْتَكْبَرَ ۫ وَكَانَ مِنَ الْكٰفِرِیْنَ ○ وَقُلْنَا یٰٓاٰدَمُ

(ابلیس) اکڑ کر انکاری ہوا اور کافروں میں شمار ہوا اور ہمنے حکم دیا کہ اے آدمؑ

اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ وَكُلَا مِنْهَا رَغَدًا حَیْثُ

تم اور تمھاری زوجہ اس باغ میں بسو اور جہاں جہاں سے تم دونوں کا جی چاہے خوب کھاؤ پیو

شِئْتُمَا ۪ وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ○

مگر اس درخت کے پاس نہ جانا ورنہ تمھارا شمار نافرمانوں میں ہو جائے گا

فَاَزَلَّهُمَا الشَّیْطٰنُ عَنْهَا فَاَخْرَجَهُمَا مِمَّا كَانَا فِیْهِ ۪

شیطان نے اُن دونوں کو وہاں سے نکالنے کی تدبیر کی اور جس حالت میں دونوں تھے اُس میں اُنکو نہ رہنے دیا



وَقُلْنَا اهْبِطُوا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ وَلَكُمْ فِي الْأَرْضِ

اور ہمنے حکم دیا کہ نیچے جاؤ تم ایک دوسرے کے دشمن رہوگے اور مقررہ وقت تک زمین ہی

مُسْتَقَرٌّ وَمَتَاعٌ إِلَىٰ حِينٍ ○ فَتَلَقَّىٰ آدَمُ مِنْ رَبِّهِ كَلِمَاتٍ

میں تمھاری جائے قرار ہے (اور) وہین تمھارے لئے سامان حیات ہے پس آدم کو اپنے رب کیطرف سے کچھ کلمات ملے

فَتَابَ عَلَيْهِ ۚ إِنَّهُ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ○ قُلْنَا اهْبِطُوا

(جنسے) خدا نے انکی توبہ قبول کرلی بیشک وہ بڑا توبہ قبول کرنیوالا (اور) رحم کرنیوالا ہے ہمنے حکم دیا کہ تم سب کے سب

مِنْهَا جَمِيعًا ۖ فَإِمَّا يَأْتِيَنَّكُمْ مِنِّي هُدًى فَمَنْ تَبِعَ هُدَايَ

یہاں سے نیچے جاؤ پس میری طرف سے تمکو ہدایت ضرور پہنچیگی پھر جو میری ہدایت کی پیروی کرینگے

فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○ وَالَّذِينَ كَفَرُوا

اُنکے لئے نہ آئندہ کا کچھ خوف ہوگا اور نہ وہ گزشتہ کا غم کرینگے اور جو انکار کرینگے

وَكَذَّبُوا بِآيَاتِنَا أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ○ ع

اور ہماری آیتوں کو جھٹلائینگے وہی جہنمی ہین (اور) وہ ہمیشہ ہمیشہ اُسمین رہینگے

يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ اذْكُرُوا نِعْمَتِيَ الَّتِي أَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَ

اے بنی اسرائیل میری اُن نعمتوں کا ذکر کرتے رہو جو مین تمپر انعام کرچکا اور جو عہد

أَوْفُوا بِعَهْدِي أُوفِ بِعَهْدِكُمْ وَإِيَّايَ فَارْهَبُونِ ○

مجھسے کرچکے ہو اُسے پورا کرتے رہو تاکہ مین نے جو عہد تمسے کیا ہے اُسے پورا کرون اور صرف مجھی سے ڈرو

وَآمِنُوا بِمَا أَنْزَلْتُ مُصَدِّقًا لِمَا مَعَكُمْ وَلَا تَكُونُوا أَوَّلَ

اور جو کچھ مین نے نازل کیا ہے اُسپر ایمان لاؤ کہ تمھارے پاس جو کچھ پہلے سے موجود ہے وہ اُسکی تصدیق کرتا ہے اور

كَافِرٍ بِهِ ۖ وَلَا تَشْتَرُوا بِآيَاتِي ثَمَنًا قَلِيلًا وَإِيَّايَ فَاتَّقُونِ ○

تم سب سے پہلے اُسکے منکر نہ بنو اور میری آیتوں کو تھوڑی قیمت پر نہ فروخت کرو اور صرف مجھی سے ڈرتے رہو

وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَأَنْتُمْ تَعْلَمُونَ ○

اور باطل کو حق کے پیرایہ مین مت ظاہر کرو اور حق کو جان بوجھکر نہ چھپاؤ

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَارْكَعُوْا مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ○

اور نماز پڑھتے رہو اور زکوٰۃ دیتے رہو اور باجماعت نماز ادا کرو

اَتَاْمُرُوْنَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ اَنْفُسَكُمْ وَاَنْتُمْ تَتْلُوْنَ

کیا تم لوگوں کو نیکی کا حکم دیتے ہو اور خود کو فراموش کرجاتے ہو؟ باوجودیکہ تم کتاب

الْكِتٰبَ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ○ وَاسْتَعِيْنُوْا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ

پڑھتے ہو کیا تم اتنی عقل نہیں رکھتے اور روزے اور نماز کے ساتھ (ہم سے) مدد مانگو

وَاِنَّهَا لَكَبِيْرَةٌ اِلَّا عَلَى الْخٰشِعِيْنَ ○ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ

اور بیشک نماز سب پر بھاری ہے سوائے اُن عجز کرنے والوں کے جنکو یقین ہے کہ انہیں اپنے

اَنَّهُمْ مُّلٰقُوْا رَبِّهِمْ وَاَنَّهُمْ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ ○ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

پروردگار کے سامنے پلٹ کر جانا ہے اُسکی حضور میں پیش ہونا ہے اے بنی اسرائیل

ع ٥

اذْكُرُوْا نِعْمَتِيَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّيْ فَضَّلْتُكُمْ

میری اُن نعمتوں کو یاد کرو جو تم کو عطا کرچکا ہوں اور اس بات کو کہ میں نے تمکو تمام

عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ○ وَاتَّقُوْا يَوْمًا لَّا تَجْزِيْ نَفْسٌ عَنْ

عالم پر فضیلت دی ہے اور اُس دن سے ڈرو جسدن کوئی نفس کسی دوسرے نفس کے

نَّفْسٍ شَيْـًٔا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا

کسی طرح کام نہ آسکیگا اور نہ کسی [illegible] شخص کی اُسکے بارے میں سفارش قبول کیجائیگی اور نہ کوئی معاوضہ لیا جائیگا

عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ○ وَاِذْ نَجَّيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ

اور نہ اُنکی کسی قسم کی امداد کیجائیگی اور اُسوقت کو یاد کرو جبکہ ہمنے تمہیں

فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ يُذَبِّحُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ

فرعونیوں کے ہاتھ سے نجات دی تھی کہ وہ تمہیں بڑے سے بڑے عذاب دیتے تھے تمہارے بیٹوں کو ذبح کرڈالتے تھے

وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ۭ وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَاۗءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

اور تمہاری بیٹیوں کو زندہ چھوڑ دیتے تھے اسمیں تمہارے پروردگار کیطرف سے تمہاری بڑی آزمائش تھی



عَظِيمٌ ۝ وَإِذْ فَرَقْنَا بِكُمُ الْبَحْرَ فَأَنجَيْنَاكُمْ وَأَغْرَقْنَا آلَ

اور (اُسوقت کو بھی یاد کرو) جبکہ ہمنے سمندر مین تمھارے لئے راستہ پیدا کردیا تھا اور تمھین نجات دی

فِرْعَوْنَ وَأَنتُمْ تَنظُرُونَ ۝ وَإِذْ وَاعَدْنَا مُوسَىٰ أَرْبَعِينَ

دی تھی اور تمھارے دیکھتے دیکھتے فرعون والون کو ڈبو دیا تھا اور (اسے بھی یاد رکھو) جبکہ ہمنے موسٰے سے چالیس

لَيْلَةً ثُمَّ اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِن بَعْدِهِ وَأَنتُمْ ظَالِمُونَ ۝

شبون کا وعدہ کیا تھا پھر تمنے یہ ظلم کیا (کہ اُنکی غیبت مین بچھڑا پوجنے لگے)

ثُمَّ عَفَوْنَا عَنكُم مِّن بَعْدِ ذَٰلِكَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝

اسپر بھی ہمنے تمھارا قصور معاف کردیا تاکہ تم شکرگزار بنو

وَإِذْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ وَالْفُرْقَانَ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝

اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہمنے موسٰے کو کتاب (حق و باطل کی) جانچ عنایت کی تاکہ تم راہ راست پر آجاؤ

وَإِذْ قَالَ مُوسَىٰ لِقَوْمِهِ يَا قَوْمِ إِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ أَنفُسَكُم

اور جب موسٰے نے اپنے لوگون سے یہ کہا کہ اے میری قوم تمنے بچھڑا پوجکر خود اپنے اوپر ظلم توڑا ہے اب

بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوبُوا إِلَىٰ بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوا أَنفُسَكُمْ

اپنے پیدا کرنیوالے کے حضور مین توبہ کرو اور آپس مین ایک دوسرے کو قتل کرڈالو

ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ عِندَ بَارِئِكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ إِنَّهُ هُوَ

یہی تمھارے پیدا کرنیوالے کے نزدیک تمھارے حق مین بہتر ہے پھر تمھاری توبہ قبول کی بیشک وہ

التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ۝ وَإِذْ قُلْتُمْ يَا مُوسَىٰ لَن نُّؤْمِنَ لَكَ حَتَّىٰ

بڑا توبہ قبول کرنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے۔ اور جبوقت تمنے یہ کہا تھا کہ اے موسٰے جبتک ہم ظاہر بظاہر

نَرَى اللَّهَ جَهْرَةً فَأَخَذَتْكُمُ الصَّاعِقَةُ وَأَنتُمْ تَنظُرُونَ ۝

خدا کو نہ دیکھلین ہم تمھاری باتون پر ایمان نہ لائینگے تو تمھارے دیکھتے دیکھتے تمپر بجلی گری تھی

ثُمَّ بَعَثْنَاكُم مِّن بَعْدِ مَوْتِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝ وَظَلَّلْنَا

پھر ہمنے تمھارے مرنے کے بعد تمکو زندہ کیا تاکہ تم شکرگزار بنو اور ہمنے تم پر





عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ؕ كُلُوْا

بادلون کا سایہ کیا اور تم پر منّ وسلویٰ نازل کیا (اور ہم نے حکم دیا کہ)

مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ؕ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ

ہمارے رزق کا نفیس حصہ کھاؤ اور (جو اسپر بھی شکر گزار نہوے تو انھون نے ہمارا کچھ نہ بگاڑا) بلکہ اپنی جانون پر

يَظْلِمُوْنَ ۝ وَاِذْ قُلْنَا ادْخُلُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ فَكُلُوْا مِنْهَا

ظلم کرتے تھے اور جب ہمنے یہ کہا کہ اس گاؤن مین جاؤ اور اسمین سے جو کچھ تمھارا جی چاہے

حَيْثُ شِئْتُمْ رَغَدًا وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُوْلُوْا

خوب کھاؤ (پیو) اور اس دروازے مین سجدہ کرتے ہوے داخل ہو اور لفظ حطہ

حِطَّةٌ نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَسَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ فَبَدَّلَ

بھی اپنی زبان پر جاری کرو تو ہم تمھاری خطائین بخشدینگے اور ہم نیک لوگونکو جلد ترقی دینگے پھر ظالمون نے

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَنْزَلْنَا عَلَى

جو کچھ اُنسے کہا گیا تھا اسے بدل کر اسکی جگہ دوسری بات رکھدی پس جنھون نے نافرمانی کیا کرتے تھے اُسکے بدلے ہمنے

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ۝ ع ١٣ ٦

آسمان سے اُنپر عذاب نازل کیا

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ

اور (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ موسیٰ نے اپنی قوم کے لئے پانی مانگا تو ہمنے یہ کہا کہ اس پتھر پر

الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ

اپنا عصا مارو پھر اُس سے بارہ چشمے جاری ہوگئے تھے (اور) ہر ہر گروہ نے اپنے اپنے

كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ

چشمے کو پہچان لیا تھا (پھر ہمنے یہ حکم دیا کہ) خدا نے جو کچھ تمکو دیا ہے کھاؤ پیو

وَلَا تَعْثَوْا فِى الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ۝ وَاِذْ قُلْتُمْ

اور مفسد بنکر زمین مین فساد مت کرو اور جسوقت تمنے یہ کہا تھا





يٰمُوسٰى لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ فَادْعُ لَنَا رَبَّكَ

کہ اے موسےٰ ہم ایک کھانے پر ہرگز صبر نہ کریں گے اسلئے اپنے خدا سے ہمارے لئے

يُخْرِجْ لَنَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ مِنْۢ بَقْلِهَا وَقِثَّآئِهَا

یہ دعا کرو کہ زمین سے جو جو چیزیں پیدا ہوا کرتی ہیں ساگ پات کھیرا ککڑی گیہوں

وَفُوْمِهَا وَعَدَسِهَا وَبَصَلِهَا ۭ قَالَ اَتَسْتَبْدِلُوْنَ

مسور پیاز وہ ہمارے لئے بھی پیدا کردے (موسےٰ علیہ السلام) فرمایا تھا کہ کیا تم گھٹیا

الَّذِيْ هُوَ اَدْنٰى بِالَّذِيْ هُوَ خَيْرٌ ۭ اِهْبِطُوْا

چیزوں کو اُس سے بدلنا چاہتے ہو جو عمدہ ہے (ایسا ہی ہے تو) کسی شہر

مِصْرًا فَاِنَّ لَكُمْ مَّا سَاَلْتُمْ ۭ وَضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ

میں چلے جاؤ کہ جو کچھ مانگتے ہو تمکو وہاں ملجائے گا اور ایسی باتیں بنانیوالوں کو

الذِّلَّةُ وَالْمَسْكَنَةُ ۤ وَبَاۗءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ۭ ذٰلِكَ

ذلت اور افلاس کی مار دی گئی تھی اور غضب خدا میں آگئے تھے یہ نتیجہ اُسکا

بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ

تھا کہ وہ خدا کی نشانیوں کا انکار کیا کرتے تھے اور انبیاء کو ناحق قتل کیا

بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ۝ ع ٢

کرتے تھے (اور) یہ اُسکا نتیجہ تھا کہ وہ نافرمانی اور زیادتی کیا کرتے تھے

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ ھَادُوْا وَالنَّصٰرٰى

بیشک جو لوگ ایمان لائے (مسلمان) اور جو یہودی ہوئے اور نصارےٰ

وَالصّٰبِـِٕـيْنَ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَعَمِلَ

اور ستارہ پرست (انمیں سے) جو بھی خدا اور روز قیامت پر ایمان لائینگے اور نیک

صَالِحًا فَلَھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ

عمل کریں گے پس اُنکا اجر اُنکے خدا کے پاس ہے اور اُنکو نہ کوئی خوف ہوگا





عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ

اور نہ وہ غمگین ہونگے اور (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ تم سے ہمنے عہد لیا تھا

وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّورَ ط خُذُوا مَا آتَيْنَاكُمْ بِقُوَّةٍ

اور کوہ طور تمھارے سرسے اونچا کر دیا تھا (اور حکم دیا تھا کہ) جو کچھ ہمنے تمکو دیا اسپر مضبوطی کے ساتھ

وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ○ ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ مِنْ

قائم ہوجاؤ اور اُسکے مطالب بیان کرتے رہو تاکہ تم متقی ہوجاؤ اسکے بعد تم پھر روگردان

بَعْدِ ذَٰلِكَ ۚ فَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ

ہوئے پس اگر اللہ کا فضل اور اُسکی رحمت تمھارے شامل حال

لَكُنْتُمْ مِنَ الْخَاسِرِينَ ○ وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ الَّذِينَ

نہوتی تو تم نقصان اُٹھانیوالوں میں سے ہوجاتے اور تم میں سے جنھوں نے سبت کے باب میں زیادتی کی

اعْتَدَوْا مِنْكُمْ فِي السَّبْتِ فَقُلْنَا لَهُمْ كُونُوا

تم اُنکو خوب جانتے ہو پس ہمنے اُنسے کہا کہ

قِرَدَةً خَاسِئِينَ ○ فَجَعَلْنَاهَا نَكَالًا لِمَا بَيْنَ يَدَيْهَا

ذلیل بندر بنجاؤ پھر ہم نے اس واقعہ کو اُنکے ہم عصروں

وَمَا خَلْفَهَا وَمَوْعِظَةً لِلْمُتَّقِينَ ○ وَإِذْ قَالَ

اور بعد میں آنیوالوں کے لئے عقوبت قرار دیا اور پرہیزگاروں کے لئے نصیحت اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ

مُوسَىٰ لِقَوْمِهِ إِنَّ اللَّهَ يَأْمُرُكُمْ أَنْ تَذْبَحُوا

موسےٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ خدا تم کو گاے ذبح کرنے کا حکم

بَقَرَةً ۖ قَالُوا أَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ۖ قَالَ أَعُوذُ بِاللَّهِ

دیتا ہے اُنھوں نے کہا کیا آپ ہم سے ٹھٹھا کرتے ہیں (موسےٰ نے) فرمایا پناہ بخدا

أَنْ أَكُونَ مِنَ الْجَاهِلِينَ ○ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ

کہ میں جاہلوں میں سے ہوجاؤں اُنھوں نے کہا کہ اپنے خدا سے دعا کیجئے کہ وہ



يُبَيِّن لَّنَا مَا هِيَ ۚ قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا

ہمسے کھولکر بیان کرے کہ وہ گاے کیسی ہو (موسےٰ نے) فرمایا کہ خدائے تعالیٰ فرماتا ہے کہ وہ گاے نہ تو

فَارِضٌ وَلَا بِكْرٌ ۖ عَوَانٌ بَيْنَ ذَٰلِكَ ۖ فَافْعَلُوا

بڑھیا ہو اور نہ بچھیا بلکہ دونوں کے بین بین ہو اب تو تمکو جو حکم دیا گیا ہے

مَا تُؤْمَرُونَ ۝ قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ يُبَيِّن لَّنَا

بجا لاؤ انھوں نے کہا کہ خدا سے کہئے کہ اُسکا رنگ صاف صاف

مَا لَوْنُهَا ۚ قَالَ إِنَّهُ يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفْرَاءُ

بتلادے (موسےٰ نے) فرمایا کہ خدا فرماتا ہے کہ وہ گاے ایسے گہرے زرد رنگ کی ہو

فَاقِعٌ لَّوْنُهَا تَسُرُّ النَّاظِرِينَ ۝ قَالُوا ادْعُ لَنَا

کہ دیکھنے والوںکو بھلی معلوم ہو انھوں نے کہا کہ خدا سے دعا

رَبَّكَ يُبَيِّن لَّنَا مَا هِيَ إِنَّ الْبَقَرَ تَشَابَهَ عَلَيْنَا

کیجیے کہ اُسکی ماہیت کھولکر بیان کردے ہمیں اس گاے کے بارے مین دھوکا ہے

وَإِنَّا إِن شَاءَ اللَّهُ لَمُهْتَدُونَ ۝ قَالَ إِنَّهُ

پھر ہم انشاء اللہ راہ راست پر آجائین گے (موسےٰ نے) کہا کہ خداوند عالم

يَقُولُ إِنَّهَا بَقَرَةٌ لَّا ذَلُولٌ تُثِيرُ الْأَرْضَ وَلَا

فرماتا ہے کہ یہ گاے ایسی ہو جو نہ کام کرنیوالی ہو کہ زمین جوتتی ہو اور نہ

تَسْقِي الْحَرْثَ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيهَا ۚ قَالُوا الْآنَ

زراعت سینچتی ہو صحیح و سالم ہو اُسمین کوئی داغ دھبہ نہو وہ بولے کہ اب آپ نے

جِئْتَ بِالْحَقِّ ۚ فَذَبَحُوهَا وَمَا كَادُوا يَفْعَلُونَ ۝ ع ٨

ٹھیک ٹھیک بیان کیا پھر گاے ذبح کی گو اُنسے ایسا کرنے کی امید نہ تھی

وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادَّارَأْتُمْ فِيهَا ۖ وَاللَّهُ مُخْرِجٌ

اور جسوقت تمنے ایک شخص کو قتل کیا اور پھر اُسکے بارے مین اختلاف کیا اور جو کچھ تم چھپاتے تھے اللہ

مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ○ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا

اُسکو ظاہر کرنے والا تھا — پس ہمنے کہا کہ اس گاے کے ایک ٹکڑے سے اُس میت کو چھوا دو

كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ

اسی طرح اللہ مُردون کو زندہ کرتا ہے اور تم کو اپنی نشانیان دکھاتا ہے تاکہ تم

تَعْقِلُوْنَ ○ ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ

سمجھ جاؤ پھر اسکے بعد تمھارے دل سخت ہو گئے

فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ط وَاِنَّ مِنَ

پس وہ پتھر کے مانند تھے یا اس سے بھی زیادہ سخت حالانکہ

الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا

پتھرون مین سے بعض تو ایسے بھی ہین جن مین سے چشمے نکلتے ہین اور بعض ایسے ہین جو

يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ

پھٹ جاتے ہین پس اُنسے پانی نکل آتا ہے اور بعض ایسے ہین کہ خوف

مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ○

خدا سے گر پڑتے ہین اور جو کچھ تم کرتے ہو اُس سے اللہ بے خبر نہین ہے

اَفَتَطْمَعُوْنَ اَنْ يُّؤْمِنُوْا لَكُمْ وَقَدْ كَانَ فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ

کیا تمھاری یہ خواہش ہے کہ وہ لوگ تمپر ایمان لے آئین حالانکہ ایک گروہ اُن مین ایسا ہے

يَسْمَعُوْنَ كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ يُحَرِّفُوْنَهٗ مِنْ بَعْدِ مَا

کہ کلام خدا کو سُنتے ہین پھر بعد اسکے کہ اُسے سمجھ چکے ہون

عَقَلُوْهُ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ○ وَاِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

جان بوجھکر اُسمین تحریف کرتے ہین اور جب مومنون سے ملاقات کرتے ہین تو

قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚ وَاِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ قَالُوْٓا

کہتے ہین کہ ہم بھی ایمان لے آئے اور جب آپس مین ایک دوسرے سے خلوت کرتے ہین تو کہتے ہین

اَتُحَدِّثُوْنَهُمْ بِمَا فَتَحَ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ لِيُحَآجُّوْكُمْ بِهٖ عِنْدَ

کیا تم اُنسے وہ باتین بیان کرتے ہو جو اللہ نے تمپر ظاہر کی ہین تاکہ وہ تمھارے رب کے حضور مین اُنھین

رَبِّكُمْ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ اَوَلَا يَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ

باتون سے تمپر حجت قائم کرین کیا تمکو (اتنی بھی) عقل نہین۔ کیا وہ نہین جانتے کہ اللہ وہ بھی

يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۝ وَمِنْهُمْ اُمِّيُّوْنَ

جانتا ہی جو کچھ وہ چھپاتے ہین اور وہ بھی جسکا وہ اعلان کرتے ہین اور اُنمین سے بعض تو ایسے اَن پڑھ ہین کہ

لَا يَعْلَمُوْنَ الْكِتٰبَ اِلَّآ اَمَانِيَّ وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَظُنُّوْنَ ۝

کتاب کو اتنا ہی جانتے ہین کہ اُسکی لفظون کو سوچ لین اور مطلب کیطرف سے گمان ہی گمان رکھتے ہین

فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ يَكْتُبُوْنَ الْكِتٰبَ بِاَيْدِيْهِمْ ۤ ثُمَّ

پس ویل ہو اُن لوگونکے لئے جو کتاب کو اپنے ہی ہاتھون سے لکھتے ہین اور پھر (منہ سے)

يَقُوْلُوْنَ هٰذَا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ لِيَشْتَرُوْا بِهٖ ثَمَنًا

یہ کہتے ہین کہ یہ اللہ کے پاس سے آئی ہے تاکہ اُسکو تھوڑی سی قیمت پر

قَلِيْلًا ۭ فَوَيْلٌ لَّھُمْ مِّمَّا كَتَبَتْ اَيْدِيْهِمْ وَوَيْلٌ لَّھُمْ

بیچ لین پس ویل ہو اُنکے لئے بوجہ اسکے کہ جو کچھ اُنھون نے اپنے ہاتھون سے لکھا اور ویل ہے اُنکے لئے

مِّمَّا يَكْسِبُوْنَ ۝ وَقَالُوْا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا

بوجہ اسکے جو کچھ وہ اس سے کماتے ہین اور اُنھون نے یہ کہا کہ ہمکو تو سوائے گنتی کے دنون کے جہنم کی آگ

مَّعْدُوْدَةً ۭ قُلْ اَتَّخَذْتُمْ عِنْدَ اللّٰهِ عَهْدًا فَلَنْ

چھوئے گی بھی نہین تم اُنسے یہ کہو کہ کیا تم نے خدا سے کوئی عہد لے لیا ہے کہ

يُّخْلِفَ اللّٰهُ عَهْدَهٗٓ اَمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَي اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝

خدا اپنے عہد کے ہرگز خلاف نہ کرے گا یا بغیر اسکے کہ تمکو کچھ علم ہو خدا کے خلاف باتین بناتے ہو

بَلٰي مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً وَّاَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْۗــــَٔــتُهٗ فَاُولٰۗىِٕكَ

ہان جو کوئی بدی بھی کریگا اور اُسکا گناہ اُسکو گھیر لیگا وہی تو





أَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيهَا خٰلِدُونَ ۝ وَالَّذِينَ اٰمَنُوا

جہنمی ہیں جسمیں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اور جو ایمان لائے

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ أُولٰٓئِكَ أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيهَا

اور انھوں نے نیک کام کئے جنتی وہی ہیں جسمیں وہ ہمیشہ (ہمیشہ)

خٰلِدُونَ ۝ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَ بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ

رہیں گے اور (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہمنے اولاد اسرائیل سے عہد لیا تھا

لَا تَعْبُدُونَ إِلَّا اللّٰهَ ۚ وَبِالْوٰلِدَيْنِ إِحْسَانًا وَّذِي

کہ سوائے اللہ کے کسی اور کی عبادت نکرنا اور اپنے ماں باپ سے (خصوصًا) اور

الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِينِ وَقُولُوا لِلنَّاسِ حُسْنًا

کنبے والوں اور یتیموں اور مسکینوں سے (عمومًا) نیکی کرتے رہنا اور لوگوں سے ہموارات بات کرنا

وَّأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ إِلَّا قَلِيلًا

اور نماز پڑھتے رہنا اور زکوٰۃ دیتے رہنا پھر تم (اس حکم) سے رو گردان

مِّنْكُمْ وَأَنْتُمْ مُّعْرِضُونَ ۝ وَإِذْ أَخَذْنَا مِيثَاقَكُمْ

ہو کر سوائے معدودے چند کے سبھی پھر گئے اور جبکہ ہمنے تم سے یہ عہد لیا تھا کہ

لَا تَسْفِكُونَ دِمَآءَكُمْ وَلَا تُخْرِجُونَ أَنْفُسَكُمْ مِّنْ

آپس میں خونریزی نکرنا اور نہ اپنوں کو اپنے ملک سے

دِيَارِكُمْ ثُمَّ أَقْرَرْتُمْ وَأَنْتُمْ تَشْهَدُونَ ۝ ثُمَّ أَنْتُمْ

نکالنا پھر تمنے اقرار کیا تھا اور تم اسکے گواہ ہو پھر وہی تم ہو کہ

هٰٓؤُلَآءِ تَقْتُلُونَ أَنْفُسَكُمْ وَتُخْرِجُونَ فَرِيقًا مِّنْكُمْ

اب اپنوں کو قتل کرتے ہو اور اپنے میں سے ایک گروہ کو اپنے ملک سے

مِّنْ دِيَارِهِمْ تَظٰهَرُونَ عَلَيْهِمْ بِالْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ

نکالتے ہو اور انکے برخلاف گناہ اور زیادتی کرنے میں ایک دوسرے کی پشتی لیتے ہو





وَاِنْ یَّاْتُوْکُمْ اُسٰرٰی تُفٰدُوْهُمْ وَهُوَ مُحَرَّمٌ

اور جب وہ تمہارے پاس قید کرکے لائے جاتے ہیں تو اُنسے تم فدیہ لیتے ہو حالانکہ اُنکا نکال دینا ہی

عَلَیْکُمْ اِخْرَاجُهُمْ اَفَتُؤْمِنُوْنَ بِبَعْضِ الْکِتٰبِ

تم پر حرام کر دیا گیا تھا کیا تم کتاب کے بعض حصے پر ایمان لاتے ہو

وَتَکْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ فَمَا جَزَآءُ مَنْ یَّفْعَلُ ذٰلِکَ مِنْکُمْ

اور بعض کے منکر ہو اور جو تم میں سے ایسا کرے اُسکا بدلا سوائے اسکے نہیں ہے

اِلَّا خِزْیٌ فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا وَیَوْمَ الْقِیٰمَةِ یُرَدُّوْنَ

کہ زندگانی دنیا مین رسوائی ہو اور قیامت کے دن سخت سے سخت

اِلٰٓی اَشَدِّ الْعَذَابِ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ○

عذاب مین ڈھکیلے جائین ہرحال جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُس سے بے خبر نہیں ہے

اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ اشْتَرَوُا الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا بِالْاٰخِرَةِ ز

وہ لوگ وہی ہین جنھون نے آخرت کے عوض زندگانی دنیا (بخوشی) خرید لی

فَلَا یُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ یُنْصَرُوْنَ ○ ع

پس نہ اُنکے عذاب مین کوئی تخفیف کیجائے گی اور نہ اُنھین کوئی مدد دیجائے گی

وَلَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسَی الْکِتٰبَ وَقَفَّیْنَا مِنْ بَعْدِهٖ بِالرُّسُلِ ز

اور بالتحقیق ہمنے موسٰے کو کتاب عنایت کی اور اُنکے بعد اور رسول (یکے بعد دیگرے) بھیجے

وَاٰتَیْنَا عِیْسَی ابْنَ مَرْیَمَ الْبَیِّنٰتِ وَاَیَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ

اور ہمنے عیسیٰ ابن مریم کو کھلی کھلی نشانیاں مرحمت فرمائین اور روح القدس کے ذریعے اُنکی تائید کی

اَفَکُلَّمَا جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ بِمَا لَا تَهْوٰٓی اَنْفُسُکُمُ اسْتَکْبَرْتُمْ

کیا (ایسا نہیں ہوا کہ) جسوقت بھی تمھارے پاس کوئی رسول تمھارے نفوس کی خواہش کے خلاف حکم لیکر

فَفَرِیْقًا کَذَّبْتُمْ وَفَرِیْقًا تَقْتُلُوْنَ ○ وَقَالُوْا قُلُوْبُنَا

آیا تم برابر اکڑتے رہے پھر کسی کو جھٹلایا اور کسی کو قتل کیا اور اُنھون نے یہ کہدیا کہ ہمارے دل





غُلْفٌ ۚ بَلْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَقَلِيْلًا مَّا يُؤْمِنُوْنَ ○

علوم کے کھتے ہین (ایسا نہین) بلکہ اللہ نے اُنکے کفر کے سبب اُنپر لعنت کی ہے اور وہ بہت ہی کم ایمان لائینگے

وَلَمَّا جَآءَهُمْ كِتٰبٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا

اور جبوقت اللہ کی طرف سے اُنکے پاس ایک ایسی کتاب آئی جو خود اُنکی کتابونکی تصدیق

مَعَهُمْ ۙ وَكَانُوْا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ

کرنے والی تھی حالانکہ پہلے سے وہ خود کافرون کے برخلاف فتح حاصل کرنا چاہتے

كَفَرُوْا ۚ فَلَمَّا جَآءَهُمْ مَّا عَرَفُوْا كَفَرُوْا بِهٖ ۚ فَلَعْنَةُ

بھی تھے مگر جب وہ آیا جسکو وہ پہچانتے تھے تو اُسکا انکار کرگئے پس ان انکار کرنیوالون

اللّٰهِ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ○ بِئْسَمَا اشْتَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ

پر خدا کی لعنت ہو کیا بُری چیز ہے وہ جسکے بدلے اُنھون نے اپنی جانون کو

اَنْ يَّكْفُرُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بَغْيًا اَنْ يُّنَزِّلَ اللّٰهُ مِنْ

بیچ ڈالا کہ اللہ نے جو کچھ نازل کیا اُس سے انکار کردین یہ بغاوت اسلئے کی کہ اللہ اپنے

فَضْلِهٖ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۚ فَبَآءُوْ بِغَضَبٍ عَلٰى

بندون مین سے جسپر چاہتا ہے اپنا فضل نازل کرتا ہے پس وہ غضب بالاے غضب کے

غَضَبٍ ۚ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ○ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ

مستحق ہوے اور منکرون کے لئے ذلیل کرنیوالا عذاب مقرر کیا گیا ہے اور جب اُنسے یہ کہا جاتا ہے

اٰمِنُوْا بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا نُؤْمِنُ بِمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَ

کہ جو کچھ اللہ نے نازل فرمایا ہے اُسپر ایمان لاؤ تو کہتے ہین کہ جو کچھ ہمپر نازل کیا گیا ہے ہم تو اُسپر ایمان لائینگے اور

يَكْفُرُوْنَ بِمَا وَرَآءَهٗ ۗ وَهُوَ الْحَقُّ مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَهُمْ ۗ

جو اُسکے علاوہ ہے اُسپر ایمان نہین لاتے حالانکہ وہ حق ہے اور جو کچھ اُنکے پاس ہے اُسکی بھی تصدیق کرنیوالا ہے

قُلْ فَلِمَ تَقْتُلُوْنَ اَنْۢبِيَآءَ اللّٰهِ مِنْ قَبْلُ اِنْ كُنْتُمْ

پس تم ذرا یہ کہو کہ اگر تم مومن ہوتے تو اس سے پہلے انبیائے خدا کو قتل کیون کرتے

رحمت سے دور کرے۔ اسی آیت کے بارے مین کافی مین جو دوسری روایت جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے وارد ہے وہ ضمیمہ مین درج کیجاتی ہے ۱۲ بغضب علی غضب





مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَلَقَدْ جَآءَكُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ ثُمَّ

اور بیشک موسےٰ تمھارے پاس کھلی نشانیاں لیکر آئے تھے پھر

اتَّخَذْتُمُ الْعِجْلَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَنْتُمْ ظٰلِمُوْنَ ۝ وَاِذْ

اُنکی غیبت میں تمنے بچھڑا پوج لیا اور اُس میں تم ہی ظالم تھے اور (اُسوقت کو

اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ؕ خُذُوْا

یاد کرو) جبکہ ہمنے تم سے پختہ عہد لیا تھا اور کوہ طور تمھارے سروں پر لا لٹکایا تھا (اور حکم دیا تھا کہ) جو کچھ

مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاسْمَعُوْا ؕ قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا ۗ

ہم تمہیں دیتے ہیں اسے مضبوط ہو کر لو اور سنو تمھارے بزرگوں نے اُسوقت یہ کہا تھا کہ ہم نے سن لیا مگر مانتے نہیں

وَاُشْرِبُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ ؕ قُلْ بِئْسَمَا

اور اُنکے کفر کی وجہ سے اُنکے دلوں میں بچھڑے کی محبت بیٹھ گئی تھی (اے رسول) تم یہ کہدو کہ اگر تم

يَاْمُرُكُمْ بِهٖۤ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ قُلْ

مومن ہو تو تمھارا ایمان تم کو بہت ہی برا حکم دیتا ہے یہ بھی کہدو کہ

اِنْ كَانَتْ لَكُمُ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ عِنْدَ اللّٰهِ خَالِصَةً

اگر آخرت کا گھر خدا کے نزدیک خالص تمھارے ہی لئے ہو اور

مِّنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ اِنْ كُنْتُمْ

اور لوگوں کے لئے نہیں ہے پس اگر تم سچے ہو تو مرنے کی آرزو

صٰدِقِيْنَ ۝ وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًاۢ بِمَا قَدَّمَتْ

کرو اور جو کچھ وہ اپنے ہاتھوں سے پہلے کر چکے ہیں اُسکے سبب

اَيْدِيْهِمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ۝ وَلَتَجِدَنَّهُمْ

وہ ایسی تمنا ہرگز نہ کرینگے اور اللہ ظالموں سے خوب واقف ہے اور تم اُن کو

اَحْرَصَ النَّاسِ عَلٰى حَيٰوةٍ ۛۚ وَمِنَ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۛۚ

زندگی کا سب سے زیادہ شیفتہ پاؤ گے یہاں تک کہ مشرکین سے بھی

يَوَدُّ اَحَدُهُمْ لَوْ يُعَمَّرُ اَلْفَ سَنَةٍ ۚ وَمَا هُوَ بِمُزَحْزِحِهٖ

ایک ایک کا اُنمین سے یہی چاہتا ہے کہ کاش ہزار برس تو جیئے مگر کسی کا معمر ہونا اُسکو

مِنَ الْعَذَابِ اَنْ يُّعَمَّرَ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ۝ ع

عذاب سے نہین بچا سکتا اور جو عمل وہ کرتے ہین خدا اُنکا دیکھنے والا ہے

قُلْ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّجِبْرِيْلَ فَاِنَّهٗ نَزَّلَهٗ عَلٰى قَلْبِكَ

(اے رسول) کہدو کہ جو شخص جبرئیل کا دشمن ہوگا (جبرئیلؑ) وہ ہین جنہون نے اللہ کے حکم سے

بِاِذْنِ اللّٰهِ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَهُدًى وَّبُشْرٰى

تمہارے دل پر وہ (قرآن) نازل کیا ہو جو اپنے سے پہلے کی تصدیق کرنیوالا ہے اور مومنون کے لئے

لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝ مَنْ كَانَ عَدُوًّا لِّلّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَرُسُلِهٖ

ہدایت اور خوشخبری جو شخص اللہ اور اُسکے فرشتون اور اُسکے رسولون

وَجِبْرِيْلَ وَمِيْكٰلَ فَاِنَّ اللّٰهَ عَدُوٌّ لِّلْكٰفِرِيْنَ ۝

اور جبرئیلؑ اور میکائیلؑ کا دشمن ہوگا پس اللہ (بھی) ضرور کافرون کا دشمن ہے

وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ ۚ وَمَا يَكْفُرُ بِهَآ

اور (اے رسول) ہمنے تمہارے پاس کھلی نشانیان بھیجی ہین اور سوائے نافرمان لوگون کے

اِلَّا الْفٰسِقُوْنَ ۝ اَوَكُلَّمَا عٰهَدُوْا عَهْدًا نَّبَذَهٗ

اُنکا کوئی انکار نہ کریگا کیا جب کبھی وہ کوئی عہد کرلین گے تو اُنمین سے ایک فریق

فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ وَلَمَّا جَآءَهُمْ

اُسکو توڑ دے گا؟ بلکہ اُنمین سے زیادہ ایسے ہونگے جو ایمان نہ لائینگے اور جب اللہ کیطرف سے

رَسُوْلٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ نَبَذَ فَرِيْقٌ

اُنکے پاس ایسا رسول آیا جو اُنکے پاس والی چیزون کی تصدیق بھی کرنیوالا تھا تو جن کو کتاب دی گئی

مِّنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ ۙۗ كِتٰبَ اللّٰهِ وَرَآءَ ظُهُوْرِهِمْ

تھی اُن مین سے ایک گروہ نے کتاب خدا کو اس طرح پس پشت پھینکا



ملہ عدوا لجبریل تفسیر امام حسن عسکری علیہ السلام مین مروی ہے کہ پروردگار عالم نے یہودیون کی مذمت اس وجہ سے کی کہ اُن کو جبرئیل امین سے بغض تھا کہ جو چیز ہم اُنکو بری معلوم ہوتی تھین جبرئیلؑ امین اُس مین قضا سے خدا جاری کرتے تھے جیسے کہ دانیال علیہ السلام کو بے گناہ بخت نصر کے ہاتھ سے قتل کرادینا اور اسی طرح اس امت کے یہودی یعنی قوم سب

[illegible]

کی امداد کے لئے نازل ہوتے رہے اور علی علیہ السلام ہمیشہ اپنی تیغ برّان سے کافرین اور منافقین پر غالب آیا کئے

كَاَنَّهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ○ وَاتَّبَعُوْا مَا تَتْلُوا الشَّيٰطِيْنُ عَلٰى

گویا وہ اسکو جانتے ہی نہ تھے اور اسکی پیروی کرنے لگے جو کچھ شیاطین عہد سلطنت سلیمانؑ

مُلْكِ سُلَيْمٰنَ ۚ وَمَا كَفَرَ سُلَيْمٰنُ وَلٰكِنَّ الشَّيٰطِيْنَ

مین پڑھا کرتے تھے حالانکہ سلیمانؑ کی طرف سے کفر کی کوئی بات نہین ہوئی بلکہ شیاطین نے

كَفَرُوْا يُعَلِّمُوْنَ النَّاسَ السِّحْرَ ۚ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَى

کفر کیا جو آدمیون کو جادو سکھایا کرتے تھے اور اُسکی تعلیم کیا کرتے تھے جو بابل مین

الْمَلَكَيْنِ بِبَابِلَ هَارُوْتَ وَمَارُوْتَ ۭ وَمَا يُعَلِّمٰنِ

دو فرشتون ہاروت اور ماروت پر نازل ہوا تھا حالانکہ یہ دونون فرشتے

مِنْ اَحَدٍ حَتّٰى يَقُوْلَآ اِنَّمَا نَحْنُ فِتْنَةٌ فَلَا تَكْفُرْ ۭ

کسی شخص کو کوئی بات نہ بتاتے تھے جبتک یہ نہ کہہ لیتے تھے کہ (دیکھ) ہم آزمائش ہین اور تو کفر نکر

فَيَتَعَلَّمُوْنَ مِنْهُمَا مَا يُفَرِّقُوْنَ بِهٖ بَيْنَ الْمَرْءِ وَزَوْجِهٖ ۭ

اسپر بھی لوگ اُن دونون سے ایسی باتین سیکھ لیتے تھے جن سے شوہر اور زوجہ مین جدائی ڈالدین

وَمَا هُمْ بِضَاۗرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ

حالانکہ بغیر حکم خدا وہ اُس سے کسی کو نقصان نہین پہنچا سکتے تھے

وَيَتَعَلَّمُوْنَ مَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ ۭ وَلَقَدْ عَلِمُوْا

اور سیکھتے بھی تھے تو وہ جو اُنکو نقصان پہنچائے اور نفع کچھ نہ کرے حالانکہ خوب جانتے تھے کہ

لَمَنِ اشْتَرٰىهُ مَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۭ وَلَبِئْسَ

جو ان چیزون کا خریدار ہوگا آخرت مین اُسکا کوئی حصہ نہین اور بہت ہی برا

مَا شَرَوْا بِهٖٓ اَنْفُسَهُمْ ۭ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ○ وَلَوْ اَنَّهُمْ

اُنکا معاوضہ ہے جنھون نے اپنی جانین ان باتونکے عوض مین بیچڈالین کاش اسے وہ جانتے ہوتے اور اگر وہ لوگ

اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَمَثُوْبَةٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ خَيْرٌ ۭ لَوْ كَانُوْا

ایمان لاتے اور پرہیزگاری کرتے تو خدا کی طرف سے جو ثواب اُنکو ملتا بہتر ہوتا کاش وہ اسے





يَعْلَمُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَ

جانتے ہوتے — اے ایمان لانیوالو (رسولؐ سے) رَاعِنَا نہ کہو اور

قُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا ۭ وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

اُنظُرنا کہو اور (توجہ) سنو اور انکار کرنے والوں کے لئے دردناک عذاب ہے

مَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَھْلِ الْكِتٰبِ وَلَا الْمُشْرِكِيْنَ

اہل کتاب میں سے جو کافر ہوگئے ہیں انکو اور مشرکوں کو یہ پسند نہیں ہے

اَنْ يُّنَزَّلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ خَيْرٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۭ وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ

کہ تم پر تمہارے رب کی طرف سے کوئی خیر (و برکت) نازل کیجائے حالانکہ اللہ جسکو چاہتا ہے

بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝ مَا نَنْسَخْ

اپنی رحمت کے لئے خاص کرلیتا ہے اور اللہ صاحب فضل عظیم ہے — ہم کسی آیت کو

مِنْ اٰيَةٍ اَوْ نُنْسِهَا نَاْتِ بِخَيْرٍ مِّنْهَآ اَوْ مِثْلِهَا ۭ اَلَمْ تَعْلَمْ

منسوخ نہیں کرتے نہ بھلاتے ہیں جبتک کہ اُس سے بہتر یا ویسی ہی نازل نہ کردیں کیا تمکو علم نہیں

اَنَّ اللّٰهَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ

کہ خدا ہر شے پر قدرت رکھنے والا ہے — کیا تم نہیں جانتے کہ آسمانوں کا اور

مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ

زمین کا اختیار صرف خدا ہی کو ہے اور سوائے خدا کے نہ تمہارا کوئی

وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ۝ اَمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَسْــَٔـلُوْا رَسُوْلَكُمْ

یار ہے اور نہ مددگار — آیا تمہارا یہی ارادہ ہے کہ تم اپنے رسول سے ویسے ہی سوال کرو

كَمَا سُىِٕلَ مُوْسٰى مِنْ قَبْلُ ۭ وَمَنْ يَّتَبَدَّلِ الْكُفْرَ

جیسے پہلے موسیٰؑ سے سوال کئے گئے تھے اور جو شخص ایمان سے کفر کو

بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ ضَلَّ سَوَاۗءَ السَّبِيْلِ ۝ وَدَّ كَثِيْرٌ

بدل لے گا وہ بلاشک گمراہ و بدراہ ہوجائیگا — اہل کتاب میں سے

مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ لَوْ يَرُدُّوْنَكُمْ مِّنْ بَعْدِ اِيْمَانِكُمْ كُفَّارًا

تو بہت سوں کی یہ خواہش ہے کہ تمکو ایمان لانے کے بعد مرتد بناکر کافر کر دیں

حَسَدًا مِّنْ عِنْدِ اَنْفُسِهِمْ مِّنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمُ الْحَقُّ

(صرف) حسد کی وجہ سے جو اُنکے دلوں میں ہے بعد اس بات کے کہ حق اُنپر کھل چکا ہے

فَاعْفُوْا وَاصْفَحُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ

پس تم معاف کردو اور درگزرو یہانتک کہ خدا اپنے امر کو خود ظاہر کر دے بیشک اللہ

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَمَا

ہر شے پر قدرت رکھنے والا ہے۔ اور نماز پڑھو اور زکوٰۃ دو اور جو

تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ

نیکی تم اپنی ذات کے لئے پہلے سے بھیجدو گے اُسے اپنے خدا کے پاس پاؤ گے بیشک خدا

بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝ وَقَالُوْا لَنْ يَّدْخُلَ الْجَنَّةَ اِلَّا مَنْ

تمہارے کل اعمال کا دیکھنے والا ہے اور انہوں نے یہ کہدیا کہ سوائے اُسکے جو یہودی ہو یا

كَانَ هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تِلْكَ اَمَانِيُّهُمْ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ

نصرانی ہرگز کوئی داخل جنت نہوگا یہ اُنکی آرزوئیں ہیں تم (یہ) کہدو (کہ) اگر تم سچے ہو

اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝ بَلٰى مَنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَهُوَ

تو اپنی دلیل پیش کرو ہاں جو شخص خدا کے لئے اپنی ذات کو آمادۂ اطاعت

مُحْسِنٌ فَلَهٗٓ اَجْرُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ

کرلے اور وہ نیکوکار (بھی) ہو اُسکا اجر خدا کے ذمہ ہے اور (جو ایسے ہیں) اُنکو نہ (آئندہ کا) خوف ہوگا

وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ لَيْسَتِ النَّصٰرٰى

اور نہ وہ (گزشتہ کا) رنج کرینگے اور یہودیوں نے یہ کہا کہ نصاریٰ (دین کی) کسی بات

عَلٰى شَيْءٍ وَّقَالَتِ النَّصٰرٰى لَيْسَتِ الْيَهُوْدُ عَلٰى شَيْءٍ

پر نہیں اور نصاریٰ نے یہ کہدیا کہ یہودی (دین کی) کسی بات پر نہیں





وَهُمْ يَتْلُونَ الْكِتٰبَ ۚ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ

حالانکہ وہ (دونوں) کتاب خدا پڑھتے ہیں اُنہی کی سی باتیں اُن لوگوں نے بھی بنائی تھیں جو

مِثْلَ قَوْلِهِمْ ۚ فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيمَا

(حق کو) کچھ نہیں جانتے پھر اللہ تعالٰے قیامت کے دن جن جن باتوں میں یہ اختلاف کر رہے

كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ○ وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنْ مَنَعَ

ہیں اُن (سب) کا فیصلہ کر دے گا اور اُس سے زیادہ ظالم کون ہو جو اللہ کی

مَسٰجِدَ اللّٰهِ أَنْ يُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ وَسَعٰى فِي خَرَابِهَا

مسجدوں میں اُسکے نام کے ذکر کو روک دے اور اُنکی بربادی میں کوشش کرے

أُولٰئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ أَنْ يَدْخُلُوهَا إِلَّا خَائِفِينَ ۵

یہی لوگ ہیں کہ اُنکے لیئے مناسب نہیں ہے کہ مسجدوں میں آئیں مگر ڈرتے ڈرتے

لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ

دنیا میں اُنکے لئے رسوائی ہے اور آخرت میں اُنکے واسطے بڑا عذاب

عَظِيمٌ ○ وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ فَأَيْنَمَا تُوَلُّوا فَثَمَّ

ہے اور مشرق و مغرب اللہ کے ہیں پھر تم جس طرف منھ کرلوگے پس خدا کا

وَجْهُ اللّٰهِ ۚ إِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ○ وَقَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ

رُخ اُدھر ہی ہو گا بیشک اللہ صاحب وسعت و علم ہے اور اُنہوں نے یہ کہدیا کہ خدا نے

وَلَدًا ۙ سُبْحٰنَهُ ۖ بَلْ لَهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۖ كُلٌّ لَهُ

کوئی بیٹا بنا لیا اُسکی ذات (ایسی باتوں سے) منزہ ہے بلکہ آسمانوں میں اور زمین میں جو کچھ ہے

قٰنِتُونَ ○ بَدِيعُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۖ وَإِذَا قَضٰى أَمْرًا

اُسی کا ہے (اور) سب اُسی کے فرمانبردار ہیں ۔ (وہ) آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنیوالا ہے اور جب کسی امر کو

فَإِنَّمَا يَقُولُ لَهُ كُنْ فَيَكُونُ ○ وَقَالَ الَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ

طے کر دیتا ہے تو صرف کُن فرما دیتا ہے اور (وہ) ہو جاتا ہے اور جاہلوں نے یہ کہدیا کہ خدا

وَإِذَا قَضٰى أَمْرًا صفوان ابن یحییٰ نے جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے دریافت کیا کہ خدا کے اور مخلوق کے ارادے میں فرق کیا ہے تو حضرت نے فرمایا کہ مخلوق کا ارادہ

لَوْلَا يُكَلِّمُنَا اللّٰهُ اَوْ تَاْتِيْنَآ اٰيَةٌ ۭ كَذٰلِكَ قَالَ الَّذِيْنَ

ہم سے باتین کیون نہین کرتا یا ہمپر کوئی آیت کیون نہین آتی اسیطرح انسے پہلے والون نے بھی

مِنْ قَبْلِهِمْ مِّثْلَ قَوْلِهِمْ ۭ تَشَابَهَتْ قُلُوْبُهُمْ ۭ قَدْ بَيَّنَّا

ایسی ہی بات کہی تھی ان سب کے دل باہم یکسان ہین بیشک یقین لانیوالے

الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ۝ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا

آدمیون کے لئے ہم دلیلین صاف بیان کر چکے بالتحقیق ہمنے تمکو حق کے ساتھ خوشخبری دینے والا

وَّنَذِيْرًا ۙ وَّلَا تُسْــَٔـلُ عَنْ اَصْحٰبِ الْجَحِيْمِ ۝ وَلَنْ تَرْضٰى

اور ڈرانیوالا (بنا کر) بھیجا ہے اور تمسے دوزخیون کی بابت بازپرس نہوگی یہودی اور نصرانی تو

عَنْكَ الْيَهُوْدُ وَلَا النَّصٰرٰى حَتّٰى تَتَّبِعَ مِلَّتَهُمْ ۭ قُلْ اِنَّ

تم سے ہرگز راضی نہونگے جبتک تم اُنکی ملت پر نہ چلو تم (یہ) کہدو

هُدَى اللّٰهِ هُوَ الْهُدٰى ۭ وَلَىِٕنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَاۗءَهُمْ

کہ اللہ کی ہدایت حقیقی ہدایت ہے اور اگر بعد اسکے کہ تمہین علم حاصل ہو چکا

بَعْدَ الَّذِيْ جَاۗءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ

تمنے اُنکی خواہشون کی پابندی کی تو خدا کی طرف سے نہ کوئی تمھارا یار ہوگا

وَّلَا نَصِيْرٍ ۝ اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰھُمُ الْكِتٰبَ يَتْلُوْنَهٗ حَقَّ تِلَاوَتِهٖ

اور نہ مددگار اور جن لوگونکو ہمنے کتاب دی ہے وہ اُسکو ایسا (ہی) پڑھتے ہین جیسا (کہ) پڑھنے کا حق ہے

اُولٰۗىِٕكَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ۭ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ فَاُولٰۗىِٕكَ ھُمُ

وہی اُسپر ایمان (بھی) رکھتے ہین اور جو اس سے منکر ہو گئے وہی

الْخٰسِرُوْنَ ۝ يٰبَنِىْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اذْكُرُوْا نِعْمَتِىَ الَّتِىْٓ

نقصان اُٹھانیوالے ہین اے اولاد اسرائیل میری اُن نعمتون کو یاد کرو جو

اَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَاَنِّىْ فَضَّلْتُكُمْ عَلَي الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَاتَّقُوْا

مین نے تم کو عطا کین اور اس بات کو کہ مین نے تمکو تمام عالم پر فضیلت دی اور اُس

يَوْمًا لَّا تَجْزِي نَفْسٌ عَن نَّفْسٍ شَيْئًا وَّلَا يُقْبَلُ مِنْهَا

دن سے ڈرو جس دن کسی نفس کا بدلہ کسی طرح نہ کوئی نفس جان سے دیگا اور نہ اُسکا فدیہ قبول

عَدْلٌ وَّلَا تَنفَعُهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا هُمْ يُنصَرُونَ ○

کیا جائیگا اور نہ کوئی سفارش اُسکو نفع پہونچائے گی اور نہ اُنکی (کسی اور طرح سے) مدد کیجائے گی

وَإِذِ ابْتَلَىٰ إِبْرٰهِيمَ رَبُّهُ بِكَلِمٰتٍ فَأَتَمَّهُنَّ ۖ قَالَ إِنِّي

اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ابراہیم کا اُسکے رب نے چند کلمات سے امتحان لیا اور ابراہیم نے اُنکو پورا کر دیا (خدا نے)

جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَامًا ۖ قَالَ وَمِن ذُرِّيَّتِي ۖ قَالَ

فرمایا کہ میں تمکو کل آدمیوں کا امام مقرر کرنیوالا ہوں (ابراہیم نے) عرض کی اور میری اولاد میں سے؟ (خدا نے) فرمایا

لَا يَنَالُ عَهْدِي الظّٰلِمِينَ ○ وَإِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ

جو ظالم ہونگے (وہ) میرے عہد سے فائدہ نہ اُٹھائینگے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہم نے اُس گھر کو لوگوں کیلئے

مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَأَمْنًا ۖ وَاتَّخِذُوا مِن مَّقَامِ إِبْرٰهِيمَ

ثواب کی جگہ اور امن کا مقام مقرر کیا اور (یہ حکم دیا کہ) مقام ابراہیم کو مصلے

مُصَلًّى ۖ وَعَهِدْنَا إِلَىٰ إِبْرٰهِيمَ وَإِسْمٰعِيلَ أَن طَهِّرَا بَيْتِيَ

قرار دو اور ابراہیم اور اسمٰعیل کو ہمنے یہ عہدہ دیا کہ تم دونوں میرے گھر کو

لِلطَّائِفِينَ وَالْعٰكِفِينَ وَالرُّكَّعِ السُّجُودِ ○ وَإِذْ قَالَ

طواف کرنیوالوں اور اعتکاف کرنیوالوں اور رکوع و سجود کرنیوالوں کے لئے پاک صاف رکھو اور (اُسوقت کو یاد کرو)

إِبْرٰهِيمُ رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا آمِنًا وَّارْزُقْ أَهْلَهُ مِنَ

جبکہ ابراہیم نے عرض کی کہ اے میرے پروردگار اسکو شہر امن قرار دے اور اسکے رہنے والوں کو جو ان میں سے

الثَّمَرٰتِ مَنْ آمَنَ مِنْهُم بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۖ قَالَ وَمَن

اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان لائیں پھلوں سے رزق پہنچا (خدا نے) فرمایا اور جو ان میں سے

كَفَرَ فَأُمَتِّعُهُ قَلِيلًا ثُمَّ أَضْطَرُّهُ إِلَىٰ عَذَابِ النَّارِ ۖ وَبِئْسَ

کافر ہوگا میں اُسکو تھوڑے عرصہ کیلئے نفع پہنچاؤنگا پھر اُسکو عذاب جہنم کے لئے مضطر کرونگا اور وہ بری





الْبَصِيرُ ○ وَإِذْ يَرْفَعُ إِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَ

بازگشت ہے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ابراہیم اور اسمٰعیل اس گھر کی بنیادین اُٹھا رہے تھے

إِسْمٰعِيلُ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ○ رَبَّنَا

(اور یہ عرض کرتے تھے کہ) اے ہمارے پروردگار ہماری یہ خدمت قبول کر بالتحقیق تو سننے والا (اور) جاننے والا ہے

وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا أُمَّةً مُسْلِمَةً لَكَ

اے ہمارے پروردگار ہم دونوں کو اپنا فرمانبردار قرار دے اور ہماری اولاد مین سے ایک گروہ کو اپنا فرمانبردار قرار دے

وَأَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ○

اور ہمین ہمارے قواعد تعلیم فرما اور ہماری توبہ قبول فرما بلاشک تو بڑا توبہ قبول کرنے والا (اور) رحم فرمانیوالا ہے

رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيهِمْ رَسُولًا مِنْهُمْ يَتْلُو عَلَيْهِمْ آيٰتِكَ وَ

اے ہمارے پروردگار انہین ایک رسول انہی مین سے مبعوث فرما جو تیری آیتین انکو سنائے اور

يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيهِمْ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَزِيزُ

کتاب اور حکمت کی انہین تعلیم دے اور اُن (کے ظاہر و باطن) کو پاک کرے بیشک تو غالب (اور)

الْحَكِيمُ ○ وَمَنْ يَرْغَبُ عَنْ مِلَّةِ إِبْرٰهٖمَ إِلَّا مَنْ سَفِهَ

حکمت والا ہے اور ملت ابراہیم سے روگردان ہو کون سکتا ہے سوائے اُسکے جو اپنے آپ کو بھی

ع ۸ ۱۵ ۱۵

نَفْسَهُ وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ

نہ سمجھا ہو حالانکہ ہمنے دنیا مین بھی انہین برگزیدہ قرار دیا تھا اور آخرت مین بھی وہ (یعنی ابراہیم)

لَمِنَ الصّٰلِحِينَ ○ إِذْ قَالَ لَهُ رَبُّهُ أَسْلِمْ قَالَ أَسْلَمْتُ

صالحین مین سے ہین جسوقت اُنکے پروردگار نے اُنسے فرمایا کہ اطاعت کرو اُنہون نے

لِرَبِّ الْعٰلَمِينَ ○ وَوَصّٰى بِهَا إِبْرٰهٖمُ بَنِيهِ وَيَعْقُوبُ

عرض کی کہ مین ربّ العالمین کا مطیع ہون اور ابراہیم اور یعقوب نے اپنے بیٹون کو اسکی وصیت کی کہ

يٰبَنِيَّ إِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّينَ فَلَا تَمُوتُنَّ إِلَّا وَأَنْتُمْ

اے میرے بیٹو اللہ نے تمھارے لئے اس دین کو پسند فرمایا ہے پس تم ہرگز نہ مرنا مگر اس حالت مین کہ





مُسْلِمُونَ ۝ اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوبَ الْمَوْتُ

فرمانبردار ہو آیا تم اُسوقت موجود تھے جب یعقوب کو موت آئی تھی

اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ بَعْدِيْ قَالُوْا نَعْبُدُ

کہ اُسوقت اُنھوں نے اپنے بیٹوں سے دریافت کیا تھا کہ تم میرے بعد کسکی عبادت کرو گے اُنھوں نے عرض کیا کہ

اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا

ہم آپکے معبود اور آپکے دادا، چچا، باپ ابراہیمؑ و اسمٰعیل و اسحٰق کے معبود خدائے واحد کی عبادت

وَّاحِدًا ۚ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۝ تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ

کیا کرینگے اور ہم اُسی کے مطیع رہینگے وہ ایک لوگ تھے جو گزر گئے

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ مَّا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْئَلُوْنَ عَمَّا

اُنکا کیا اُنکے لئے رہا اور تمھارا کیا تمھارے لئے اور جو کچھ وہ کیا کرتے تھے اُسکی بابت تم سے

كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ وَقَالُوْا كُوْنُوْا هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى

سوال نہ کیا جائے گا اور اُنھوں نے یہ کہدیا کہ یہودی یا نصرانی ہو جاؤ تو ہدایت

تَهْتَدُوْا ۗ قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِيْفًا ۗ وَمَا كَانَ مِنَ

پاؤ گے (اے رسول) تم یہ کہدو کہ خالص دل سے ملت ابراہیمؑ کا اتباع کرو اور وہ مشرکین میں سے

الْمُشْرِكِيْنَ ۝ قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ

نہ تھے تم یہ کہدو کہ ہم ایمان لائے ہیں اللہ پر اور جو کچھ ہم پر نازل کیا گیا ہے اُسپر اور جو کچھ

اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ

ابراہیمؑ اور اسمٰعیلؑ اور اسحٰقؑ اور یعقوبؑ

وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ

اور اسباط پر نازل کیا گیا ہے اُسپر اور جو کچھ موسیٰؑ اور عیسیٰؑ کو دیا گیا ہے اُسپر اور جو اور نبیوں کو اُنکے رب کی طرف سے

مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۖ وَنَحْنُ لَهٗ

ظاہر ہوا اُسپر اور ہم (مثل یہود کے) ان میں سے کسی میں کوئی فرق نہیں کرتے اور ہم اُسی خدا کے

مُسْلِمُونَ ○ فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنتُم بِهِ فَقَدِ اهْتَدَوا

مطیع ہیں — اگر وہ بھی اسی طرح ایمان لے آئے جسطرح تم ایمان لائے ہو تو بیشک انہوں نے ہدایت پائی

وَإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا هُمْ فِي شِقَاقٍ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ

اور اگر روگردان ہوگئے تو وہی نافرمانی میں ہیں پس اللہ تمکو اُنکے شر سے بچائے گا

وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ○ صِبْغَةَ اللَّهِ وَمَنْ أَحْسَنُ مِنَ

اور وہ سننے والا (اور) جاننے والا ہے — یہ اللہ کا رنگ ہے اور اللہ سے اچھا رنگ

اللَّهِ صِبْغَةً وَنَحْنُ لَهُ عَابِدُونَ ○ قُلْ أَتُحَاجُّونَنَا فِي

ہوگا کس کا؟ حالانکہ ہم اُسی کی عبادت کرنیوالے ہیں (اے رسول) کہدو کہ کیا اللہ کے بارے میں

اللَّهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ وَلَنَا أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ

تم ہم سے حجت کرتے ہو حالانکہ وہ ہمارا بھی پروردگار ہے اور تمھارا بھی اور ہمارے اعمال ہمارے لئے ہیں اور تمھارے اعمال تمھارے لئے

وَنَحْنُ لَهُ مُخْلِصُونَ ○ أَمْ تَقُولُونَ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ

اور ہم اُس سے خلوص رکھنے والے ہیں — یا تم یہ کہتے ہو کہ ابراہیم اور اسمٰعیل

وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطَ كَانُوا هُودًا أَوْ

اور اسحٰق اور یعقوب اور اسباط یہودی یا

نَصَارَىٰ قُلْ أَأَنتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللَّهُ وَمَنْ أَظْلَمُ

نصرانی تھے (اے رسول) کہدو کہ تم زیادہ واقفکار ہو یا اللہ اور اُس سے زیادہ ظالم کون ہوگا

مِمَّن كَتَمَ شَهَادَةً عِندَهُ مِنَ اللَّهِ وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ

جو اللہ کی شہادت کو جو اُسکے پاس ہے چھپائے اور اللہ اُس سے جو کچھ تم کرتے ہو

عَمَّا تَعْمَلُونَ ○ تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ لَهَا مَا

بیخبر نہیں ہے — وہ ایک لوگ تھے جو گزر گئے اُنکا کیا اُنکے لئے

كَسَبَتْ وَلَكُم مَّا كَسَبْتُمْ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ○ ع ١٢ ١٦

اور تمھارا کیا تمھارے لئے اور تم سے اُسکی بابت جو وہ کیا کرتے تھے سوال نہیں کیا جائیگا

اصطباغ
بپتسمہ

سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ مِنَ النَّاسِ مَا وَلَّاهُمْ

قریب ہے کہ آدمیوں میں سے ناداں یہ کہینگے کہ جس قبلہ کی طرف یہ نماز پڑھا کرتے تھے

عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِي كَانُوا عَلَيْهَا ۚ قُل لِّلَّهِ الْمَشْرِقُ

اُس سے انکو کس چیز نے روگردان کردیا ہے تم یہ کہدو کہ مشرق اور مغرب

وَالْمَغْرِبُ ۚ يَهْدِي مَن يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ○

خدا کے ہیں وہ جسے چاہے راہ راست کی ہدایت فرما دے

وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا لِّتَكُونُوا شُهَدَاءَ

اور اسی طرح ہمنے تمکو بیچ کا گروہ مقرر کیا ہے تاکہ تم لوگوں پر

عَلَى النَّاسِ وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا

گواہ رہو اور رسول تم پر گواہ رہیں

وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِي كُنتَ عَلَيْهَا إِلَّا لِنَعْلَمَ

اور جس قبلہ کی طرف تم نماز پڑھا کرتے تھے اسکو ہمنے نہیں مقرر کیا تھا مگر اسی لئے کہ ہم

مَن يَتَّبِعُ الرَّسُولَ مِمَّن يَنقَلِبُ عَلَىٰ عَقِبَيْهِ ۚ وَإِن

انکو جو رسول کی پیروی کرتے ہیں اُنسے جو پچھلے پاؤں پلٹ جاتے ہیں تمیز کرلیں اور یہ (قبلہ کا بدلنا)

كَانَتْ لَكَبِيرَةً إِلَّا عَلَى الَّذِينَ هَدَى اللَّهُ ۗ وَمَا كَانَ

شاق تو سب ہی پر ہوا سوائے اُنکے جنکو توفیق ہدایت خدا نے عطا کی ہے اور خدا ایسا نہیں ہے

اللَّهُ لِيُضِيعَ إِيمَانَكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوفٌ رَّحِيمٌ ○

کہ تمہارے ایمان کو ضائع کرے بیشک خدا کل آدمیوں پر بڑی مہربانی اور رحم کرنیوالا ہے

قَدْ نَرَىٰ تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاءِ ۖ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ

ہم تمہارا آسمان کی طرف رخ کرنا ضرور دیکھتے ہیں پس ضرور ہے کہ جو

قِبْلَةً تَرْضَاهَا ۚ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ

قبلہ تم کو پسند ہے ہم اُسی کی طرف تمہارا رخ پھیر دینگے تو اب تم اپنا رخ مسجد الحرام کی طرف کرلو



وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ ۗ وَإِنَّ

اور جہاں کہیں بھی تم ہوا کرو اسی کی طرف اپنا رخ کر لیا کرو اور جنکو

الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ لَيَعْلَمُونَ أَنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَبِّهِمْ ۗ

کتاب دی گئی ہے وہ تو خوب جانتے ہیں کہ یہ معاملہ خدا کی طرف سے برحق ہے

وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُونَ ○ وَلَئِنْ أَتَيْتَ

اور جو عمل وہ کر رہے ہیں خدا اُس سے غافل نہیں ہے اور جنکو

الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ مَا تَبِعُوا قِبْلَتَكَ ۚ

کتاب دی گئی ہے اگر تم ہر ایک نشانی اُنکے سامنے پیش کر دوگے تو بھی وہ تمہارے قبلہ کی پیروی نہ کرینگے

وَمَا أَنْتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ۚ وَمَا بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ

اور نہ تمہارا یہ کام ہے کہ تم اُنکے قبلہ کی پیروی کرو اور نہ اُنہیں کا ایک دوسرے کے قبلہ

قِبْلَةَ بَعْضٍ ۚ وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُمْ مِنْ بَعْدِ

کی پیروی کرنیوالا ہے اور تمکو جو علم حاصل ہو چکا ہے اُسکے بعد

مَا جَاءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ إِنَّكَ إِذًا لَمِنَ الظَّالِمِينَ ○

اگر اُنکی خواہشوں کی پیروی کی تو اس صورت میں تم بھی ظالموں میں محسوب ہو جاؤ گے

وقف لازم

الَّذِينَ آتَيْنَاهُمُ الْكِتَابَ يَعْرِفُونَهُ كَمَا يَعْرِفُونَ

جنکو ہمنے کتاب دی ہے وہ رسول کو اُسی طرح پہچانتے ہیں جسطرح اپنے بیٹوں کو

أَبْنَاءَهُمْ ۖ وَإِنَّ فَرِيقًا مِنْهُمْ لَيَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَهُمْ

پہچانتے ہیں اور بیشک اُنہیں سے ایک گروہ جان بوجھکر حق کو

يَعْلَمُونَ ○ الْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ ۖ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ

چھپاتا ہے حق تمہارے رب کی طرف سے ہے پس تم کبھی شک کرنیوالوں میں سے

الْمُمْتَرِينَ ○ وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا ۖ فَاسْتَبِقُوا

نہ ہونا اور ہر گروہ کے لئے ایک جہت (مقرر) ہے جدھر وہ منہ کرتا ہے پس تم نیکیوں میں

ع ۱۷ ۶

الخيرٰتِ ؕ اَيۡنَ مَا تَكُوۡنُوۡا يَاۡتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيۡعًا ؕ اِنَّ

اوروں سے سبقت حاصل کرو جہاں کہیں بھی تم ہوگے اللہ تم سب کو جمع کرکے لے آئیگا بالتحقیق

اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ○ وَمِنۡ حَيۡثُ خَرَجۡتَ فَوَلِّ

خدا ہر چیز پر قادر ہے اور جس طرف سے تم نکلو اپنا

وَجۡهَكَ شَطۡرَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ ؕ وَاِنَّهٗ لَلۡحَقُّ مِنۡ

منہ مسجد الحرام کی طرف کرلیا کرو اور یہ حکم تمہارے رب کی طرف سے

رَّبِّكَ ؕ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ○ وَمِنۡ

برحق ہے اور خدا تمہارے اعمال سے بے خبر نہیں ہے اور جدھر سے (بھی)

حَيۡثُ خَرَجۡتَ فَوَلِّ وَجۡهَكَ شَطۡرَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ ؕ

تم نکلو اپنا منہ مسجد الحرام کی طرف کیا کرو

وَحَيۡثُ مَا كُنۡتُمۡ فَوَلُّوۡا وُجُوۡهَكُمۡ شَطۡرَهٗ لِئَلَّا يَكُوۡنَ

اور جہاں کہیں (بھی) تم ہو اسی کی طرف اپنا رخ کیا کرو تاکہ لوگوں کا

لِلنَّاسِ عَلَيۡكُمۡ حُجَّةٌ ۙ اِلَّا الَّذِيۡنَ ظَلَمُوۡا مِنۡهُمۡ ۙ

الزام تم پر قائم نہو سوائے انکے جو ہٹ دھرم ہیں

فَلَا تَخۡشَوۡهُمۡ وَاخۡشَوۡنِىۡ ۙ وَلِاُتِمَّ نِعۡمَتِىۡ عَلَيۡكُمۡ

سو تم انسے نہ ڈرو اور مجھسے ڈرتے رہو اور تاکہ میں اپنی نعمت تم پر پوری کردوں اور اسلئے کہ تم

وَلَعَلَّكُمۡ تَهۡتَدُوۡنَ ○ كَمَاۤ اَرۡسَلۡنَا فِيۡكُمۡ رَسُوۡلًا

ہدایت یافتہ ہو جاؤ (تحویل قبلہ ایسی ہی نعمت ہے) جیسے ہمنے تم ہی میں سے ایک رسول بھیجا

مِّنۡكُمۡ يَتۡلُوۡا عَلَيۡكُمۡ اٰيٰتِنَا وَيُزَكِّيۡكُمۡ وَيُعَلِّمُكُمُ

جو ہماری آیتیں تمکو پڑھکر سناتا ہے اور (ظاہر و باطن) تمکو پاکیزہ کرتا ہے اور تمکو

الۡكِتٰبَ وَالۡحِكۡمَةَ وَيُعَلِّمُكُمۡ مَّا لَمۡ تَكُوۡنُوۡا تَعۡلَمُوۡنَ ○ مع

کتاب و حکمت کی تعلیم دیتا ہے اور تمکو وہ کچھ سکھاتا ہے جو کچھ تم نہیں جانتے تھے

ع ۱۸ ۵ ۲

فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ ﴿۴﴾

پس تم میری یاد کرو مین تمہاری یاد کرونگا اور تم میرا شکر کرو اور نا شکری نہ کرو

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اسْتَعِينُوا بِالصَّبْرِ وَالصَّلَوٰةِ

اے ایمان لانے والو صبر اور صلوٰۃ کے ذریعہ سے مدد مانگو

إِنَّ اللَّهَ مَعَ الصَّابِرِينَ ۝ وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ يُقْتَلُ

بیشک اللہ صبر کرنیوالون کے ساتھ ہے اور جو لوگ راہ خدا مین قتل

فِي سَبِيلِ اللَّهِ أَمْوَاتٌ ۚ بَلْ أَحْيَاءٌ وَلَٰكِنْ

کیے جائین اُنکو مردہ نہ کہو بلکہ وہ زندہ ہین ولیکن تم

لَا تَشْعُرُونَ ۝ وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِنَ الْخَوْفِ

سمجھتے نہین اور ہم ضرور تمکو تھوڑے سے خوف سے

وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنْفُسِ وَالثَّمَرَاتِ

اور کچھ بھوک سے اور کچھ مالون اور جانون اور پھلون کے نقصان سے آزمائینگے

وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ ۝ الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُمْ مُصِيبَةٌ

اور (اے پیغمبر) اُن صبر کرنیوالون کو خوشخبری پہنچادو جو مصیبت پڑنے کے وقت یہ کہتے ہین

قَالُوا إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝ أُولَٰئِكَ عَلَيْهِمْ

کہ بیشک ہم اللہ ہی کے ہین اور ہم اُسی کی حضور مین پلٹ کر جانیوالے ہین یہی وہ ہین جنپر اُنکے

صَلَوَاتٌ مِنْ رَبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمُ

پروردگار کی جانب سے صلوات اور رحمت ہے اور یہی

الْمُهْتَدُونَ ۝ إِنَّ الصَّفَا وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ

ہدایت یافتہ ہین بیشک صفا اور مروہ خدا کی نشانیون مین سے

اللَّهِ ۖ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ أَوِ اعْتَمَرَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ

ہین پس جو شخص بیت اللہ کا حج یا عمرہ بجالائے اُسے لازم ہے کہ اُن





اَنْ يَّطَّوَّفَ بِهِمَا ۚ وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ شَاكِرٌ

دونون کے درمیان بھی طواف کرے اور جو نیکی کو خوشی سے بجا لائے خدا ضرور قدرشناس (اور) آگاہ

عَلِيْمٌ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَاۤ اَنْزَلْنَا مِنَ الْبَيِّنٰتِ

ہے جو لوگ اُسکو چھپاتے ہین جو کھلی دلیلین اور ہدایت ہم نازل

وَالْهُدٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا بَيَّنّٰهُ لِلنَّاسِ فِى الْكِتٰبِ

کرچکے بعد اسکے کہ ہمنے کل آدمیون کے لئے کتاب مین اُسکو کھولکر بیان کردیا ہے

اُولٰٓئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللّٰعِنُوْنَ ۝ اِلَّا

یقیناً اُنھی پر اللہ لعنت کرتا ہے اور اُنھی پر لعنت کرنیوالے لعنت کرتے ہین مگر

الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا وَبَيَّنُوْا فَاُولٰٓئِكَ اَتُوْبُ

جنھون نے توبہ کی اور (بگاڑ کی) اصلاح کی اور (جو چھپایا تھا اُسکو) صاف بیان کردیا اُنکی توبہ مین قبول

عَلَيْهِمْ ۚ وَاَنَا التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ

کرونگا اور مین بڑا توبہ قبول کرنیوالا (اور) رحم کرنیوالا ہون جو لوگ

كَفَرُوْا وَمَاتُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ

منکر ہوگئے اور انکار ہی کی حالت مین مرگئے اُنپر

لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ۝

اللہ کی بھی لعنت ہے اور فرشتون کی بھی اور کل آدمیون کی بھی (ہمیشہ)

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ

ہمیشہ اُسی (لعنت) مین رہینگے نہ اُنکا عذاب ہلکا کیا جائیگا

وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ۝ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ

اور نہ اُنکو مہلت دیجائیگی اور تمہارا معبود معبود یکتا ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ اِنَّ فِىْ خَلْقِ

سوائے اُس رحمٰن ورحیم کے اور کوئی معبود نہین ہے بالتحقیق آسمانون کی اور





السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ

زمین کی پیدائش مین اور رات اور دن کے ادلنے بدلنے مین . اور اُن کشتیون مین

الَّتِيْ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

جو سمندر مین لیکر چلتی ہین جس سے لوگون کو نفع پہنچتا ہے اور اُس پانی مین جسے

مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ

خدا نے آسمان سے اُتارا اور جسکے ذریعہ سے زمین کو اُسکے مرنیکے بعد پھر زندہ

مَوْتِهَا وَبَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ۪ وَّتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ

کردیا اور ہر قسم کا چلنے والا اُسمین بکثرت پھیلا دیا اور ہواؤن کے چلنے مین

وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ

اور اُن بادلون مین جو آسمان و زمین کے مابین معلق ہین سمجھنے والے لوگون کے لئے بہت سی

لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ○ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ

نشانیان (موجود) ہین اور آدمیون مین سے ایسے بھی ہین جو خدا کو

دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ۭ وَالَّذِيْنَ

چھوڑ کر اورون کو (اُسکا) ہمسر بناتے ہین اور اُنسے خدا کی سی محبت رکھتے ہین اور جو

اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۭ وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ

ایمان لانیوالے ہین اُنکو سب سے زیادہ محبت خدا ہی سے ہے اور کاش ان ظالمون کو وہ اب سجھائی دیتی جو

يَرَوْنَ الْعَذَابَ ۙ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ

عذاب دیکھکر سوجھیگی کہ پوری قوت خدا ہی کی ہے اور یہ کہ اللہ

شَدِيْدُ الْعَذَابِ ○ اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ

سخت عذاب دینے والا ہے اُس وقت کو یاد کرو جبکہ پیر اپنے مریدون سے

الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ

تبرا کرینگے اور عذاب کو سب دیکھینگے اور اُنکی نجات کے کل اسباب





الاسباب ○ وقال الذین اتبعوا لو ان لنا
قطع ہوجاوینگے اور مرید کہینگے کاش ہمکو لوٹ کر جانا ملے
کرۃ فنتبرا منہم کما تبرءوا منا کذلک یریہم
تو ہم بھی انسے اسی طرح تبرا کریں جسطرح انہوں نے اسوقت ہم سے تبرا کیا ہے یونہی اللہ تعالے
اللہ اعمالہم حسرت علیہم وما ہم بخارجین
انکے اعمال انکو حسرت بناکر دکھلائیگا اور وہ جہنم سے
من النار ○ یایہا الناس کلوا مما فی الارض
نہ نکلنے پاوینگے اے لوگو زمین میں سے حلال اور
حللا طیبا ولا تتبعوا خطوت الشیطن انہ
پاک چیزیں کھاؤ اور شیطان کے قدم بقدم نہ چلو بیشک وہ
لکم عدو مبین ○ انما یامرکم بالسوء والفحشاء
تمہارا کھلا دشمن ہے سوائے اسکے نہیں کہ وہ تمہیں بدی اور بیحیائی کا حکم دیتا ہے
وان تقولوا علی اللہ ما لا تعلمون ○ واذا قیل
اور اسکا کہ تم جو کچھ نہیں جانتے وہ خدا کے برخلاف کہدو اور جب انسے یہ کہا جاتا
لہم اتبعوا ما انزل اللہ قالوا بل نتبع ما الفینا
ہے کہ خدا نے جو کچھ نازل کیا ہے اسکی پیروی کرو تو کہدیتے ہیں کہ ہم تو اسکی پیروی کرینگے جسپر ہمنے
علیہ اباءنا اولو کان اباؤہم لا یعقلون
اپنے ماں باپ دادا کو پایا بھلا اگر انکے باپ دادا کسی چیز کی عقل نہ رکھتے تھے اور ہدایت یافتہ
شیئا ولا یہتدون ○ ومثل الذین کفروا
نہ تھے (تو بھی ایسا ہی کرینگے) اور کافروں کی مثال اس شخص کی سی
کمثل الذی ینعق بما لا یسمع الا دعاء ونداء
ہے جو ان چیزوں کو پکارتا ہو جو سوائے چیخ پکار کے کچھ نہیں نہ کچھ سمجھیں (وہ خوب)

ع ۲۰

علم رکھتے ہوں وہ کہیں اور جسکا علم نہ رکھتے ہوں اسپر خاموش رہیں اور جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے مروی ہے کہ دو خصلتوں سے بچتے رہو





صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ○ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ

بہرے گونگے اندھے (ہین) پس وہ کچھ نہین سمجھتے اے ایمان لانیوالو

آمَنُوا كُلُوا مِنْ طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ وَاشْكُرُوا

جو پاک چیزین ہمنے تمکو دی ہین اُن مین سے کھاؤ اور اللہ کا شکر

لِلَّهِ إِنْ كُنْتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ○ إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ

ادا کرو اگر تم اُسی کے خالص بندے ہو اُسنے تم پر

الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ بِهِ لِغَيْرِ

مردار اور خون اور سوٗر کا گوشت اور جس ذبیحہ پر خدا کے سوا اور کا نام لیا گیا ہو وہ

اللَّهِ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ فَلَا إِثْمَ عَلَيْهِ

حرام کیا ہے پھر جو شخص ناچار ہو نہ نافرمان ہو اور نہ حد سے گزرنیوالا تو اُسکے ذمے کچھ گناہ نہین ہے

إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ○ إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ

بیشک اللہ بڑا بخشنے والا اور بڑا رحم کرنیوالا ہے وہ لوگ جو اُسکو چھپاتے ہین

مَا أَنْزَلَ اللَّهُ مِنَ الْكِتَابِ وَيَشْتَرُونَ بِهِ ثَمَنًا

جو کچھ خدا نے کتاب مین نازل کیا ہے اور اُسکو تھوڑی قیمت پر بیچتے

قَلِيلًا أُولَٰئِكَ مَا يَأْكُلُونَ فِي بُطُونِهِمْ إِلَّا النَّارَ

ہین وہ اپنے پیٹ مین انگارے بھرتے ہین

وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللَّهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَلَا يُزَكِّيهِمْ وَلَهُمْ

اور خدا اُنسے قیامت کے دن نہ بات کریگا نہ اُنکو پاکیزہ فرمائیگا اور اُنکے لئے

عَذَابٌ أَلِيمٌ ○ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ اشْتَرَوُا الضَّلَالَةَ

دردناک عذاب ہے وہ یہی ہین جنہون نے ہدایت کے بدلے

بِالْهُدَىٰ وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ فَمَا أَصْبَرَهُمْ

گمراہی اور بخشش کے بدلے عذاب خرید لیا تو یہ آتش (جہنم) پر کیا ہی

عَلَى النَّارِ ۝ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ نَزَّلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ ؕ

صبر کرنیوالے ہیں یہ اسلئے کہ یقیناً خدا نے کتاب کو حق کے ساتھ نازل کیا ہے

وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِي الْكِتٰبِ لَفِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ ۝

ع ۹ ۔ ۲۱ ۔ ۵

اور جن لوگوں نے اس کتاب میں اختلاف کیا ہے وہ بیشک بہت بڑی نافرمانی پر (تیار) ہیں

لَيْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ قِبَلَ الْمَشْرِقِ

یہ کوئی نیکی نہیں ہے کہ تم اپنے منہ مشرق یا مغرب کی طرف

وَالْمَغْرِبِ وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

کرلو بلکہ حقیقی نیکی اُسی کی ہے جو اللہ پر اور قیامت کے دن پر

وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ ۚ وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى

اور فرشتوں پر اور کتاب پر اور انبیا پر ایمان لائے اور محبت خدا میں مال

حُبِّهٖ ذَوِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَابْنَ

رشتہ داروں کو اور یتیموں کو اور محتاجوں کو اور

السَّبِيْلِ ۙ وَالسَّآئِلِيْنَ وَفِي الرِّقَابِ ۚ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ

مسافروں کو اور سوال کرنیوالوں کو اور گردنیں آزاد کرنے میں دے اور نماز پڑھے

وَاٰتَى الزَّكٰوةَ ۚ وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا ۚ

اور زکوٰۃ ادا کرے اور جب معاہدہ کریں تو اپنے عہد کے پورا کرنیوالے ہوں

وَالصّٰبِرِيْنَ فِي الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ ؕ

اور تنگدستی میں اور بیماری (میں) اور لڑائی کی سختی کے وقت صبر کرنیوالے ہوں

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ صَدَقُوْا ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ

یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے (عملاً) سچ بولا اور یہی

الْمُتَّقُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ

متقی ہیں اے ایمان لانیوالو جو (ناحق) قتل کیے گئے ہوں انکے بارے



الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلَىٰ ۖ الْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ

مین تم پر قصاص واجب کیا گیا ہے آزاد کے بدلے آزاد اور غلام کے بدلے

بِالْعَبْدِ وَالْأُنْثَىٰ بِالْأُنْثَىٰ ۚ فَمَنْ عُفِيَ لَهُ مِنْ أَخِيهِ

غلام اور عورت کے بدلے عورت پھر جس (قاتل) کو اسکے (مومن) بھائی کی طرف

شَيْءٌ فَاتِّبَاعٌ بِالْمَعْرُوفِ وَأَدَاءٌ إِلَيْهِ بِإِحْسَانٍ ۗ

سے کچھ (یعنی قصاص) معاف ہوجائے تو (معاف کرنیوالے کو مطالبہ دیت مین) نیکی کرنی چاہیے (نہ

ذَٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِنْ رَبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ ۗ فَمَنِ اعْتَدَىٰ

ظلم و سختی) اور (قاتل کی جانب سے) اسکی ادائی احسان مندی کے ساتھ ہو (نہ کہ ٹال مٹول کے ساتھ) یہ تمہارے پروردگار کی

بَعْدَ ذَٰلِكَ فَلَهُ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○ وَلَكُمْ فِي

طرف سے آسانی اور مہربانی ہے پھر اسکے بعد جو زیادتی کرے اسکے لئے دردناک عذاب ہے اور اے صاحبان عقل و فہم

الْقِصَاصِ حَيَاةٌ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ○

قصاص مین تمہارے لئے زندگی ہے تاکہ تم بچتے رہو

كُتِبَ عَلَيْكُمْ إِذَا حَضَرَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ إِنْ تَرَكَ

تم پر یہ (بھی) واجب کیا جاتا ہے کہ جب تم مین سے کسی کی موت آئے اگر وہ کچھ مال

خَيْرًا الْوَصِيَّةُ لِلْوَالِدَيْنِ وَالْأَقْرَبِينَ بِالْمَعْرُوفِ ۖ

چھوڑے تو اپنے والدین اور قریبی رشتہ داروں کے حق مین مناسب وصیت کر دے خدا سے

حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِينَ ○ فَمَنْ بَدَّلَهُ بَعْدَمَا سَمِعَهُ

ڈرنیوالوں پر (یہ بھی) ایک حق ہے پھر جو شخص اس (وصیت) کو سننے کے بعد بدل ڈالے

فَإِنَّمَا إِثْمُهُ عَلَى الَّذِينَ يُبَدِّلُونَهُ ۚ إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ

تو اسکا گناہ انہی کے ذمے ہوگا جو اسے بدلینگے بیشک اللہ سننے والا

عَلِيمٌ ○ فَمَنْ خَافَ مِنْ مُوصٍ جَنَفًا أَوْ إِثْمًا

(اور) جاننے والا ہے پھر جس شخص کو وصیت کرنیوالے کی طرف سے حق تلفی یا گناہ کا اندیشہ ہو

فَاَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ

اور وہ آپس میں صلح کرا دے تو اسپر کوئی گناہ نہیں ہے بیشک خدا بخشنے والا (اور)

رَّحِيْمٌ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ

رحم کرنیوالا ہے اے ایمان لانیوالو تمپر روزہ رکھنا

ع ۲۲ ۶

الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ

اُسی طرح واجب کیا گیا ہے جسطرح تم سے پہلوں پر واجب کیا گیا تھا تاکہ تم

تَتَّقُوْنَ ۝ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ ؕ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ

پرہیزگار بنو گنتی کے دن (ہیں) اسپر بھی جو شخص تم میں سے

مَّرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ؕ وَعَلَى

بیمار ہو یا سفر میں ہو تو وہ اور دنوں میں گنتی پوری کر دے اور اُن

الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ ؕ فَمَنْ

لوگوں کے ذمے جنہیں روزہ رکھنے کی طاقت نہیں ہے ایک مسکین کا کھانا کھلا دینا (اسکا) بدلہ ہے اور جو شخص

تَطَوَّعَ خَيْرًا فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ ؕ وَاَنْ تَصُوْمُوْا خَيْرٌ

اپنی خوشی سے زیادہ نیکی کرے تو یہ اُسکے لئے اور بہتر ہے اور روزہ رکھنا تمہارے لئے بہتر

لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِيْٓ

ہے بشرطیکہ تم سمجھو ماہ (مبارک) رمضان وہ ہے

اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ

جسمیں قرآن نازل کیا گیا جو کل آدمیوں کا راہنما ہے اور (اسمیں) ہدایت کی کھلی

الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ۚ فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ

دلیلیں ہیں اور حق و باطل کی تمیز پس جو شخص تم میں سے اس مہینے کو پائے اُسے چاہیے

فَلْيَصُمْهُ ؕ وَمَنْ كَانَ مَرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ

کہ اسکے روزے رکھے اور جو شخص بیمار ہو یا سفر میں ہو تو وہ اور دنوں میں

مِنْ اَيَّامٍ اُخَرَ يُرِيدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ

گنتی پوری کردے اللہ تمہارے حق میں آسانی چاہتا ہے اور سختی نہیں

الْعُسْرَ وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللّٰهَ عَلٰى

چاہتا اور یہ چاہتا ہے کہ اس گنتی کو پورا کرو اور جو راہ راست تمہیں بتلادی ہے اُس پر

مَا هَدٰىكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاِذَا سَاَلَكَ

خدا کی بڑائی بیان کرتے رہو اور تاکہ تم شکر گزار ہو جاؤ اور جسوقت میرے بندے

عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ

تم سے میری بابت کچھ دریافت کریں تو (کہدو کہ) میں اُنسے قریب ہوں (خاص) دعا کرنیوالے کی دعا

اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ

جسوقت کبھی وہ مجھسے دعا کرے قبول کرلیتا ہوں بس اُن (لوگوں) کو لازم ہے کہ وہ میرے احکام

يَرْشُدُوْنَ ۝ اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى

قبول کریں اور مجھپر ایمان لائیں تاکہ وہ راہ راست پالیں۔ روزونکی رات میں تمہارے لئے اپنی ازواج کے

نِسَآئِكُمْ هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَاَنْتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ عَلِمَ

پاس جانا جائز کیا گیا ہے وہ تم سے مختلط ہیں اور تم اُن سے خدا اس سے واقف

اللّٰهُ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ

تھا کہ تم اپنی ذات کے ساتھ خیانت کیا کرتے تھے پس اُسنے تمہاری توبہ قبول کرلی

وَعَفَا عَنْكُمْ فَالْئٰنَ بَاشِرُوْهُنَّ وَابْتَغُوْا مَا كَتَبَ

اور تمہاری خطا معاف کردی اب تم اُنسے ہمبستری کرو اور جو اللہ نے تمہارے لئے مقرر کیا ہے

اللّٰهُ لَكُمْ وَكُلُوْا وَاشْرَبُوْا حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ

اُسکی خواہش کرو اور کھاؤ اور پیو یہانتک کہ صبح کا سفیدہ

الْاَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ الْاَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ثُمَّ اَتِمُّوا

(شب کی) سیاہی سے الگ نمایاں ہوجائے پھر شب کے





الصِّيَامَ إِلَى الَّيْلِ ۚ وَلَا تُبَاشِرُوهُنَّ وَأَنتُمْ عَاكِفُونَ

آغاز پر روزہ ختم کرو۔ اور جب مساجد میں اعتکاف میں ہو تو اُن سے

فِي الْمَسَاجِدِ ۗ تِلْكَ حُدُودُ اللَّهِ فَلَا تَقْرَبُوهَا ۗ كَذَٰلِكَ

مباشرت نہ کرو یہ اللہ کی مقررہ حدیں ہیں پس اُنکی مخالفت نہ کرنا اس طرح

يُبَيِّنُ اللَّهُ آيَاتِهِ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ○ وَلَا تَأْكُلُوا

اللہ لوگوں کے لئے اپنے احکام کھولکر بیان کرتا ہے تاکہ وہ پرہیزگار بنجائیں اور آپس میں

أَمْوَالَكُم بَيْنَكُم بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوا بِهَا إِلَى الْحُكَّامِ

ناحق ایک دوسرے کا مال نہ کھاؤ اور اُسکے بارے میں حکام کے پاس جھگڑے اس غرض سے

لِتَأْكُلُوا فَرِيقًا مِّنْ أَمْوَالِ النَّاسِ بِالْإِثْمِ وَأَنتُمْ

نہ لے جاؤ کہ جان بوجھکر ناحق لوگوں کے مال سے جو کچھ ہاتھ لگے

تَعْلَمُونَ ○ يَسْأَلُونَكَ عَنِ الْأَهِلَّةِ ۖ قُلْ هِيَ مَوَاقِيتُ

کھا جاؤ لوگ تم سے ہلالوں کے بارے میں دریافت کرتے ہیں کہدو کہ وہ آدمیوں کے

لِلنَّاسِ وَالْحَجِّ ۗ وَلَيْسَ الْبِرُّ بِأَن تَأْتُوا الْبُيُوتَ مِن

لئے اور حج کے لئے وقت بتانے کا آلہ ہیں اور یہ نیکی نہیں ہے کہ تم گھروں میں اُنکے پچھواڑے

ظُهُورِهَا وَلَٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقَىٰ ۗ وَأْتُوا الْبُيُوتَ

کی طرف سے آؤ ولیکن نیکی اُسکی ہے جو تقوےٰ کرے اور گھروں میں اُنکے

مِنْ أَبْوَابِهَا ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ○

دروازوں سے آؤ اور اللہ سے ڈرو تاکہ تم فلاح پاؤ

وَقَاتِلُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ الَّذِينَ يُقَاتِلُونَكُمْ وَلَا

اور راہِ خدا میں اُن لوگوں سے لڑو جو تم سے لڑیں اور

تَعْتَدُوا ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ ○ وَاقْتُلُوهُمْ

زیادتی نہ کرو بیشک اللہ زیادتی کرنیوالوں کو دوست نہیں رکھتا اور جہاں تم اُنکو





حیث ثقفتموهم واخرجوهم من حیث اخرجوکم

پاؤ قتل کردو اور جہاں سے انہوں نے تمکو نکالا تھا تم بھی انکو وہاں سے نکالدو

والفتنة اشد من القتل ۚ ولا تقتلوهم عند

اور کفر خونریزی سے بڑھکر ہے اور مسجد الحرام کے پاس انسے

المسجد الحرام حتی یقتلوکم فیه ۚ فان قتلوکم

نہ لڑو جبتک کہ وہ اُس جگہ تم سے نہ لڑیں پھر اگر وہ تمسے لڑیں تو تم بھی

فاقتلوهم ۭ کذلك جزاء الکفرین ○ فان انتهوا

انکو قتل کرڈالو کافروں کی سزا یہی ہے پھر اگر وہ باز آجائیں

فان الله غفور رحیم ○ وقتلوهم حتی لا تکون

تو اللہ بڑا بخشنے والا (اور) مہربان ہے اور اُنسے لڑائی یہانتک کرو کہ کفر باقی نہ

فتنة ویکون الدین لله ۭ فان انتهوا فلا عدوان

رہے اور دین صرف خدا کا ہوجائے پھر اگر وہ باز نہ آئیں تو سوائے

الا علی الظلمین ○ الشهر الحرام بالشهر الحرام

ظالموں کے کسی اور پر زیادتی نہو گی محترم مہینوں کا معاوضہ محترم مہینے

والحرمت قصاص ۭ فمن اعتدی علیکم فاعتدوا

اور احترام والی چیزوں کا اسی طرح بدلہ (مقرر) ہے پھر جو شخص تمپر زیادتی کرے تو ویسی ہی زیادتی

علیه بمثل ما اعتدی علیکم ۠ واتقوا الله واعلموا

تم بھی اُسپر کرو جیسی زیادتی اُسنے تمپر کی ہے اور اللہ سے ڈرو اور آگاہ رہو

ان الله مع المتقین ○ وانفقوا فی سبیل الله ولا

کہ اللہ پرہیزگاروں کا ساتھی ہے اور راہ خدا میں خرچ کرو اور

تلقوا بایدیکم الی التهلکة ۛ واحسنوا ۛ ان الله

اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو اور احسان کرو بیشک اللہ

يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ ۝ وَأَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلّٰهِ ۚ فَإِنْ

احسان کرنیوالوں کو دوست رکھتا ہے اور خاص خدا کے لئے حج اور عمرہ پورا کرو پھر اگر

أُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۖ وَلَا تَحْلِقُوا

تم محصور ہو جاؤ تو قربانی جو میسر آجائے اور جبتک قربانی اپنے

رُءُوسَكُمْ حَتّٰى يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهُ ۚ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ

حلال ہونیکی جگہ نہ پہنچ جائے اپنے سر نہ منڈواؤ پھر جو شخص تم میں سے

مَرِيضًا أَوْ بِهِ أَذًى مِنْ رَأْسِهِ فَفِدْيَةٌ مِنْ صِيَامٍ

بیمار ہو یا اسکے سر میں کسی قسم کی تکلیف ہو تو اسکا بدلہ روزے

أَوْ صَدَقَةٍ أَوْ نُسُكٍ ۚ فَإِذَا أَمِنْتُمْ ۖ فَمَنْ تَمَتَّعَ

یا خیرات یا قربانی ہے پھر جب تم امن پاؤ پس جو شخص

بِالْعُمْرَةِ إِلَى الْحَجِّ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۚ فَمَنْ

عمرہ کو حج سے ملاکر فائدہ اٹھانا چاہے تو قربانی جو میسر آجائے (کرے) اور جسکو

لَمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ فِي الْحَجِّ وَسَبْعَةٍ إِذَا

میسر نہو پس حج کے دنوں میں تین دن کے روزے رکھے اور جب تم

رَجَعْتُمْ ۗ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ ۗ ذٰلِكَ لِمَنْ لَمْ يَكُنْ

واپس آجاؤ تو سات دن کے یہ سب ملکر دس ہوئے یہ (حکم) اس شخص کے لئے ہے جسکے

أَهْلُهُ حَاضِرِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوا

اہل و عیال مکہ میں نہوں اور اللہ سے ڈرو اور آگاہ رہو

أَنَّ اللّٰهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ ۝ الْحَجُّ أَشْهُرٌ مَعْلُومَاتٌ ۚ

ع ۸

کہ اللہ سخت عذاب دینے والا ہے حج کے (چند) مہینے ہیں جو معلوم ہیں

فَمَنْ فَرَضَ فِيهِنَّ الْحَجَّ فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوقَ وَلَا جِدَالَ

پس جو شخص ان میں حج بجالائے تو زمانہ حج میں نہ جماع کرے نہ نافرمانی نہ لڑائی

لہذا فی الاصل کوئی اختلاف نہیں ہے ۱۲



وقف النبی

فِي الْحَجِّ وَمَا تَفْعَلُوا مِنْ خَيْرٍ يَعْلَمْهُ اللَّهُ وَتَزَوَّدُوا

جھگڑے اور جو نیکی تم کروگے وہ اللہ کو معلوم ہے اور زاد راہ بہم پہنچالو

فَإِنَّ خَيْرَ الزَّادِ التَّقْوَىٰ وَاتَّقُونِ يَا أُولِي الْأَلْبَابِ

بیشک سب سے بہتر زاد راہ تقوےٰ ہے اور اے صاحبان عقل مجھسے ڈرتے رہو

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَبْتَغُوا فَضْلًا مِنْ رَبِّكُمْ

اس میں تمپر کچھ الزام نہیں ہے کہ تم اپنے رب سے فضل کے خواستگار ہو

فَإِذَا أَفَضْتُمْ مِنْ عَرَفَاتٍ فَاذْكُرُوا اللَّهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ

پھر جب تم عرفات سے چلو تو مشعر الحرام کے قریب اللہ کو یاد

الْحَرَامِ وَاذْكُرُوهُ كَمَا هَدَاكُمْ وَإِنْ كُنْتُمْ مِنْ

کرو اور اسکی یاد اسطرح کرو جسطرح اسنے تمکو بتا دیا ہے اور گو تم

قَبْلِهِ لَمِنَ الضَّالِّينَ ○ ثُمَّ أَفِيضُوا مِنْ حَيْثُ أَفَاضَ

پہلے سے گمراہوں میں سے تھے پھر اسی راستے سے چلو جس سے اور لوگ

النَّاسُ وَاسْتَغْفِرُوا اللَّهَ إِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ○

چلیں اور اللہ سے مغفرت طلب کرتے رہو بیشک اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے

فَإِذَا قَضَيْتُمْ مَنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللَّهَ كَذِكْرِكُمْ

پھر جب تم مناسک حج پورے کر چکو تو اللہ کو اسی طرح یاد کرو جس طرح اپنے

آبَاءَكُمْ أَوْ أَشَدَّ ذِكْرًا فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَقُولُ رَبَّنَا

باپ داداؤں کو یاد کرتے ہو یا اس سے بھی زیادہ پس لوگوں میں سے بعض ایسے ہیں جو کہتے ہیں کہ اے ہمارے

آتِنَا فِي الدُّنْيَا وَمَا لَهُ فِي الْآخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ○ وَ

پروردگار ہمکو دنیا ہی میں دیدے اور آخرت میں انکا کچھ حصہ نہیں ہے اور

مِنْهُمْ مَنْ يَقُولُ رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ

ان میں سے بعض ایسے ہیں جو کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہمیں دنیا کی بھی خیر و خوبی دے اور آخرت کی بھی





حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ

خیر و خوبی عطا کر اور عذاب دوزخ سے ہمین بچالے اُن لوگون کے لئے اُس مین

نَصِيْبٌ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ

جو کچھ اُنہون نے کیا ہے حصّہ ہے اور اللہ جلد حساب لینے والا ہے

وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ ؕ فَمَنْ تَعَجَّلَ

اور گنتی کے دنون مین ذکر خدا کرو پھر جو شخص دو ہی

فِيْ يَوْمَيْنِ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ۚ وَمَنْ تَاَخَّرَ فَلَآ اِثْمَ

دن مین (منےٰ سے) چل کھڑا ہو تو اسکے ذمہ کچھ گناہ نہین ہے اور جو شخص ٹھہرا رہے تو اُسپر بھی کوئی گناہ نہین ہے

عَلَيْهِ ۙ لِمَنِ اتَّقٰى ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ

(یہ بات اُسکے لئے ہے) جو پرہیزگار ہو اور خدا سے ڈرتے رہو اور جان لو کہ تم اُسکی حضور مین

اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ○ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُّعْجِبُكَ قَوْلُهٗ

ضرور حاضر کئے جاؤ گے اور لوگون مین ایسا بھی ہے جسکی باتین زندگانی دنیا مین تمکو

فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيُشْهِدُ اللّٰهَ عَلٰي مَا فِيْ قَلْبِهٖ ۙ

اچھی معلوم ہوتی ہین اور جو کچھ اُسکے دل مین ہے اُسپر خدا کو گواہ بناتا ہے

وَهُوَ اَلَدُّ الْخِصَامِ ○ وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ

حالانکہ وہ دشمنون مین سب سے زیادہ جھگڑالو ہے اور جب پیٹھ پھیرے تو یہ کوشش کرتا ہے کہ زمین مین

لِيُفْسِدَ فِيْهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ ؕ وَاللّٰهُ

فساد برپا کرے اور زراعت کو اور نسل کو برباد کرے حالانکہ اللہ

لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ ○ وَاِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ اَخَذَتْهُ

فساد کو پسند نہین کرتا اور جب اُس سے یہ کہا جاتا ہے کہ تو خدا سے ڈر تو گناہ

الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ ؕ وَلَبِئْسَ الْمِهَادُ ○

کی سرکشی اُسکے دل مین سماجاتی ہے پس اُسکے لئے جہنم کافی ہے اور وہ بہت ہی برا ٹھکانا ہے

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ

اور آدمیون مین سے ایسا بھی ہے جو رضائے خدا حاصل کرنیکے لئے اپنے نفس کو فروخت کرتا ہے

وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا

اور اللہ کل بندون پر بہت ہی مہربان ہے اے ایمان لانے والو سب کے سب

فِي السِّلْمِ كَآفَّةً ص وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ

اسلام مین داخل ہو جاؤ اور شیطان کے قدم بقدم نہ چلو

اِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ○ فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْ بَعْدِ مَا

بیشک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے پھر بعد اسکے کہ تمہارے پاس کھلی دلیلین

جَآءَتْكُمُ الْبَيِّنٰتُ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ○

آچکی ہین اگر تم لغزش کرو تو یہ سمجھ لو کہ اللہ زبردست (اور) حکمت والا ہے

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ

کیا وہ اسکا انتظار کرتے ہین کہ اللہ بادلون کے سائے مین اُن کے

الْغَمَامِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ

پاس آئے اور فرشتے آئین اور کل معاملہ ہی چک جائے حالانکہ کل امور کی بازگشت

الْاُمُوْرُ ○ سَلْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ كَمْ اٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ اٰيَةٍ

خدا ہی کی طرف ہوگی بنی اسرائیل سے دریافت کرلو کہ ہمنے کتنی کھلی نشانیان اُنکو

ع ۲۵ ۹

بَيِّنَةٍ وَمَنْ يُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُ

دی تھین اور جو شخص نعمت خدا کو بعد اسکے کہ اسکے پاس آچکی ہو بدل ڈالیگا تو

فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ○ زُيِّنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوا

خدا عذاب (بھی) سخت دینے والا ہے زندگانی دنیا اُن لوگون کی نظرون مین جو

الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَيَسْخَرُوْنَ مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا م

منکر ہین زینت دیدی گئی ہے اور وہ ایمان لانے والون سے ٹھٹھا کرتے ہین

وقف لازم

وَالَّذِينَ اتَّقَوْا فَوْقَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ ۗ وَاللَّهُ يَرْزُقُ

حالانکہ جو متقی ہین وہ قیامت کے دن اُن پر فوقیت رکھتے ہونگے اور اللہ جسے

مَن يَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ كَانَ النَّاسُ أُمَّةً وَاحِدَةً

چاہتا ہے بیحساب رزق عنایت فرماتا ہے (ابتدا مین) سب لوگ ایک ہی حال پر تھے

فَبَعَثَ اللَّهُ النَّبِيِّينَ مُبَشِّرِينَ وَمُنذِرِينَ ۠ وَأَنزَلَ

پھر خدا نے خوشخبری دینے والے اور ڈرانیوالے انبیا بھیجے اور اُنکے ساتھ

مَعَهُمُ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِيَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ فِيمَا اخْتَلَفُوا

برحق کتاب نازل کی تاکہ لوگون کے فیمابین جس بارے مین اختلاف ہے اُسکا فیصلہ

فِيهِ ۚ وَمَا اخْتَلَفَ فِيهِ إِلَّا الَّذِينَ أُوتُوهُ مِن بَعْدِ

کر دے اور جو کچھ اختلاف تھا وہ اُن لوگون کی طرف سے تھا جنکو کتاب دیگئی تھی اور

مَا جَاءَتْهُمُ الْبَيِّنَاتُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ ۖ فَهَدَى اللَّهُ الَّذِينَ

اُنہون نے آپس کی ضد سے کھلی دلیلین آلینے کے بعد کیا تھا پھر خدا نے ایمان لانیوالون کو

آمَنُوا لِمَا اخْتَلَفُوا فِيهِ مِنَ الْحَقِّ بِإِذْنِهِ ۗ وَاللَّهُ

اپنے حکم سے راہِ حق جسکے بارے مین وہ اختلاف کیا کرتے تھے دکھلا دی اور اللہ

يَهْدِي مَن يَشَاءُ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ۝ أَمْ حَسِبْتُمْ

جسے چاہے راہ راست دکھلا دے کیا تمنے یہ گمان کر لیا ہے

أَن تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ وَلَمَّا يَأْتِكُم مَّثَلُ الَّذِينَ خَلَوْا

کہ تم بہشت مین چلے جاؤگے حالانکہ ابھی تم پر ویسی نہین پڑی جیسی اُن پر (گزر گئی) جو

مِن قَبْلِكُم ۖ مَّسَّتْهُمُ الْبَأْسَاءُ وَالضَّرَّاءُ وَزُلْزِلُوا

تم سے پہلے ہو گزرے ہین کہ اُنپر افلاس اور امراض کی (بھی) سختیان گزرین اور ہلا مارے گئے

حَتَّىٰ يَقُولَ الرَّسُولُ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ مَتَىٰ

یہانتک کہ رسول اور اُنکے ساتھ ایمان لانیوالے بول اُٹھے کہ اللہ کی





نَصْرُ اللّٰهِ ۭ اَلَآ اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ ۝ يَسْــَٔلُوْنَكَ مَاذَا

مدد کب آئیگی (اور ہماری طرف سے کہا گیا کہ) خبردار ہو جاؤ اللہ کی مدد اب آئی - لوگ تم سے دریافت کرتے ہیں کہ

يُنْفِقُوْنَ ڛ قُلْ مَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ خَيْرٍ فَلِلْوَالِدَيْنِ

راہ خدا میں کیا خرچ کریں اُنسے کہدو کہ مال میں سے جو کچھ بھی تم خرچ کرو تو والدین کے لئے

وَالْاَقْرَبِيْنَ وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ

اور قریب کے رشتہ داروں کے لئے اور یتیموں کے لئے اور محتاجوں کے لئے اور مسافروں کے لئے

وَمَا تَفْعَلُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ۝ كُتِبَ

اور جو نیکی بھی تم کروگے اُسکا علم خدا کو یقیناً ہے تم پر جہاد

عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ وَھُوَ كُرْهٌ لَّكُمْ ۚ وَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَھُوْا

واجب کیا گیا ہے حالانکہ وہ تمکو ناگوار ہے اور شاید یہ ایک چیز تمکو ناگوار

شَـيْـــًٔـا وَّھُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَعَسٰٓى اَنْ تُحِبُّوْا شَـيْـــًٔـا وَّھُوَ

ہو اور وہ تمہارے لئے اچھی ہو اور عجب نہیں کہ ایک چیز کو تم پسند کرتے ہو اور وہ

شَرٌّ لَّكُمْ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ يَسْــَٔلُوْنَكَ

ع ۲۶ ۱۰

تمہارے لئے بُری ہو حالانکہ اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے محترم مہینے میں

عَنِ الشَّهْرِ الْحَرَامِ قِتَالٍ فِيْهِ ۭ قُلْ قِتَالٌ فِيْهِ كَبِيْرٌ ۭ

جنگ کرنے کے متعلق تم سے دریافت کرتے ہیں کہدو کہ اُسمیں جنگ کرنا بڑا گناہ ہے

وَصَدٌّ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَكُفْرٌۢ بِهٖ وَالْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۤ

اور راہ خدا سے روکنا اور (خود) خدا کا انکار کرنا اور مسجد الحرام سے روکنا

وَاِخْرَاجُ اَھْلِهٖ مِنْهُ اَكْبَرُ عِنْدَ اللّٰهِ ۚ وَالْفِتْنَةُ اَكْبَرُ

اور اُسکے اہل کو اس سے نکالدینا خدا کے نزدیک زیادہ بڑا گناہ ہے اور فساد برپا کرنا

مِنَ الْقَتْلِ ۭ وَلَا يَزَالُوْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ حَتّٰى يَرُدُّوْكُمْ

خونریزی سے بڑھکر ہے اور وہ (کفار) تم سے برابر لڑتے رہینگے یہانتک کہ اگر بس چلے تو

عَنْ دِيْنِكُمْ اِنِ اسْتَطَاعُوْا ۭ وَمَنْ يَّرْتَدِدْ مِنْكُمْ

تمکو تمہارے دین سے ہٹا دین اور جو تم مین سے اپنے دین سے

عَنْ دِيْنِهٖ فَيَمُتْ وَهُوَ كَافِرٌ فَاُولٰۗىِٕكَ حَبِطَتْ

پھر جائیگا اور کفر کی حالت مین مرجائیگا تو ایسے لوگون کے

اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ وَاُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ

اعمال دنیا و آخرت مین اکارت ہوجائینگے اور یہی جہنمی

النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

ہین جسمین وہ ہمیشہ (ہمیشہ) رہینگے بیشک جو لوگ ایمان لائے

وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۙ اُولٰۗىِٕكَ

اور جنہون نے ہجرت کی اور راہ خدا مین جہاد کئے وہی رحمت خدا کے

يَرْجُوْنَ رَحْمَتَ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ يَسْــَٔـلُوْنَكَ

امیدوار ہین اور اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے لوگ تم سے

عَنِ الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ ۭ قُلْ فِيْهِمَآ اِثْمٌ كَبِيْرٌ وَّمَنَافِعُ

شراب اور قمار بازی کے بارے مین دریافت کرتے ہین تم کہدو کہ ان دونون مین بڑا گناہ ہے اور لوگون کے

لِلنَّاسِ ۡ وَاِثْمُهُمَآ اَكْبَرُ مِنْ نَّفْعِهِمَا ۭ وَيَسْــَٔـلُوْنَكَ مَاذَا

کچھ فائدے بھی ہین حالانکہ ان دونون کا گناہ انکے فائدے سے بڑھکر ہے اور تم سے دریافت کرتے ہین کہ

يُنْفِقُوْنَ ڛ قُلِ الْعَفْوَ ۭ كَذٰلِكَ يُـبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ

خرچ کسقدر کرین تم کہدو کہ جو تمہاری جائز ضرورت سے زائد ہو اسطرح اللہ تمہارے لئے احکام کھولکر

لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ۝ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَ

بیان کرتا ہے تاکہ تم غور و فکر کرو دنیا کے بارے مین (بھی) اور آخرت کے بارے مین (بھی) اور

يَسْــَٔـلُوْنَكَ عَنِ الْيَتٰمٰي ۭ قُلْ اِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ ۭ وَاِنْ

لوگ تم سے یتیمون کے بارے مین دریافت کرتے ہین تم کہدو کہ انکی (حالت کی) اصلاح کرنا بہتر ہے اور اگر

مین سوا اسکے نہین کہ وہ اپنے اپنے پیٹ مین انگارے بھر رہے ہین) تو جس جس شخص کی سپردگی مین کوئی یتیم تھا اسکو اسنے نکالدیا پھر جناب رسول خدا سے جاکر اسنے نکالنے کے





تُخَالِطُوهُمْ فَإِخْوَانُكُمْ ۚ وَاللَّهُ يَعْلَمُ الْمُفْسِدَ مِنَ الْمُصْلِحِ

انکا خرچ ملا کر رکھو تو وہ تمہارے بھائی ہیں اور اللہ فساد کرنیوالے کو اصلاح کرنیوالے سے (الگ) جانتا ہے

وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَأَعْنَتَكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝ وَلَا

اور اگر اللہ چاہتا تو تم پر سختی کرتا بیشک اللہ زبردست اور حکمت والا ہے اور

تَنكِحُوا الْمُشْرِكَاتِ حَتَّىٰ يُؤْمِنَّ ۚ وَلَأَمَةٌ مُّؤْمِنَةٌ خَيْرٌ

مشرک عورتوں سے جبتک وہ ایمان نہ لائیں نکاح نہ کرو حالانکہ ایمان والی لونڈی مشرک بی بی سے

مِّن مُّشْرِكَةٍ وَلَوْ أَعْجَبَتْكُمْ ۗ وَلَا تُنكِحُوا الْمُشْرِكِينَ حَتَّىٰ

بہتر ہے گو وہ (بی بی) تمکو کتنی ہی اچھی معلوم ہوتی ہو اور مشرک جبتک ایمان نہ لے آئیں انکے نکاح میں

يُؤْمِنُوا ۚ وَلَعَبْدٌ مُّؤْمِنٌ خَيْرٌ مِّن مُّشْرِكٍ وَلَوْ أَعْجَبَكُمْ ۗ

(مسلم عورتیں) نہ دو کیونکہ مومن غلام (آزاد) مشرک سے بہتر ہے گو وہ (مشرک) تمکو اچھا ہی معلوم ہو

أُولَٰئِكَ يَدْعُونَ إِلَى النَّارِ ۖ وَاللَّهُ يَدْعُو إِلَى الْجَنَّةِ

وہ تمکو جہنم کی طرف بلاتے ہیں اور اللہ اپنے حکم سے جنت

وَالْمَغْفِرَةِ بِإِذْنِهِ ۖ وَيُبَيِّنُ آيَاتِهِ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ

اور مغفرت کی طرف بلاتا ہے اور لوگوں کے لئے اپنے احکام کھولکر بیان کرتا ہے تاکہ

يَتَذَكَّرُونَ ۝ وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ الْمَحِيضِ ۖ قُلْ هُوَ أَذًى

وہ نصیحت حاصل کریں اور لوگ تم سے حیض کے بارے میں دریافت کرتے ہیں تم کہدو کہ وہ ایک نجاست

ع ۲۷ ۵ ۱۱

فَاعْتَزِلُوا النِّسَاءَ فِي الْمَحِيضِ ۖ وَلَا تَقْرَبُوهُنَّ حَتَّىٰ

ہے پس تم زمانہ حیض میں عورتوں سے الگ رہو اور جب تک وہ پاک نہ ہوجائیں انکے پاس

يَطْهُرْنَ ۖ فَإِذَا تَطَهَّرْنَ فَأْتُوهُنَّ مِنْ حَيْثُ أَمَرَكُمُ

نہ جاؤ پھر جب وہ غسل کرلیں تو جدھر سے خدا نے تمہیں حکم دیا ہے انکے پاس

اللَّهُ ۚ إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ التَّوَّابِينَ وَيُحِبُّ الْمُتَطَهِّرِينَ ۝

آؤ بیشک اللہ توبہ کرنیوالوں اور طہارت کرنیوالوں کو دوست رکھتا ہے





نِسَاؤُكُمْ حَرْثٌ لَّكُمْ فَأْتُوا حَرْثَكُمْ أَنَّىٰ شِئْتُمْ وَقَدِّمُوا

تمہاری عورتین تمہاری کھیتیاں ہین پس اپنی کھیتی مین جسطرح جی چاہے آؤ اور اپنے لئے

لِأَنفُسِكُمْ وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا أَنَّكُم مُّلَاقُوهُ وَبَشِّرِ

نیک اعمال بھیجتے رہو اور اللہ سے ڈرو اور یہ جان لو کہ تمہین اسکی حضور مین ضرور حاضر ہونا ہے اور مومنوں کو

الْمُؤْمِنِينَ ۝ وَلَا تَجْعَلُوا اللَّهَ عُرْضَةً لِّأَيْمَانِكُمْ

خوشخبری سناتے رہو اور خدا تعالےٰ کو اپنی فضول قسمون کے ذریعہ سے اس بات کی روک

أَن تَبَرُّوا وَتَتَّقُوا وَتُصْلِحُوا بَيْنَ النَّاسِ وَاللَّهُ

نہ قرار دو کہ تم نیکی کرنے پرہیزگاری برتنے اور لوگون کے مابین صلح کرانے سے باز رہو اور اللہ

سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ لَّا يُؤَاخِذُكُمُ اللَّهُ بِاللَّغْوِ فِي أَيْمَانِكُمْ

(سب کچھ) سننے والا جاننے والا ہے تمہاری قسمون مین جو لغو ہونگی اُنکے بارے مین خدا تمسے مواخذہ نکریگا

وَلَٰكِن يُؤَاخِذُكُم بِمَا كَسَبَتْ قُلُوبُكُمْ وَاللَّهُ غَفُورٌ

بلکہ وہ اسپر مواخذہ کریگا جو تمہارے (بد) اعمال ارادۃً ہونگے اور اللہ بخشنے والا (اور)

حَلِيمٌ ۝ لِّلَّذِينَ يُؤْلُونَ مِن نِّسَائِهِمْ تَرَبُّصُ أَرْبَعَةِ

بردبار ہے جو لوگ اپنی ازواج کے پاس نہ جانے کی قسم کھالین اُنکو چار مہینے کی

أَشْهُرٍ فَإِن فَاءُوا فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ وَإِنْ

مہلت ہے پھر اگر رجوع کرلین تو اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور اگر

عَزَمُوا الطَّلَاقَ فَإِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ وَالْمُطَلَّقَاتُ

طلاق کا پختہ ارادہ کرلین تو اللہ سننے والا (اور) جاننے والا ہے اور جن عورتون کو

يَتَرَبَّصْنَ بِأَنفُسِهِنَّ ثَلَاثَةَ قُرُوءٍ وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ أَن

طلاق دیگئی ہے وہ اپنے آپ کو تین طُہر تک روکین اور یہ اُنکے لئے ہرگز جائز نہین ہے

يَكْتُمْنَ مَا خَلَقَ اللَّهُ فِي أَرْحَامِهِنَّ إِن كُنَّ يُؤْمِنَّ

کہ خدا نے اُنکے رحم مین جو کچھ پیدا کیا ہو اسکو چھپائین بشرطیکہ وہ خدا اور قیامت کے

تین طہر ہین اور اُس عورت کا عدہ جسے مقررہ طور پر حیض نہ آتا ہو تین مہینے ہے اور قرو اُس مدت کو کہتے ہین جو دو حیضوں کے مابین خون جمع ہونے مین صرف ہو ۱۲



بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِيْ ذٰلِكَ

دن پر ایمان رکھتی ہون اور اس مدت مین انکے شوہر اگر سازگاری کا ارادہ کرین تو اُن کو

اِنْ اَرَادُوْۤا اِصْلَاحًا ؕ وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ

واپس لینے کے زیادہ مستحق ہین اور اُن (عورتون) کا حق نیکی کے بارے مین (مردون کے ذمے)

بِالْمَعْرُوْفِ ۪ وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ

ویسا ہی ہے جیسا کہ اُن (مردون) کا عورتون کے ذمہ اور مردونکو اُنپر ایک درجہ فضیلت ہے اور اللہ زبردست (اور)

حَكِيْمٌ ۝ اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ ۪ فَاِمْسَاكٌ ۢ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ

حکمت والا ہے طلاق (رجعی) دو مرتبہ ہے اسکے بعد یا تو نیکی کے ساتھ روک لینا ہے یا

ع ۲۸ ۱۲

تَسْرِيْحٌ ۢ بِاِحْسَانٍ ؕ وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَاْخُذُوْا مِمَّاۤ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ

سلوک کے ساتھ رخصت کر دینا اور یہ تمہارے (مردون کے) لئے حلال نہین ہے کہ جو کچھ تم انہین

شَيْـًٔا اِلَّاۤ اَنْ يَّخَافَاۤ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ؕ فَاِنْ

دیچکے ہو اُس مین سے کچھ واپس لیلو سوائے اس صورت کے کہ دونو کو اس بات کا خوف ہو کہ (دونو)

خِفْتُمْ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ۙ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيْمَا

حدود خدا پر قائم نہ رہ سکینگے پھر اگر تمکو اسکا خوف ہو کہ طرفین حدود خدا پر قائم نہ رہینگے اور

افْتَدَتْ بِهٖ ؕ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوْهَا ۚ

عورت کچھ فدیہ دیکے تو اسمین دونون پر کچھ الزام نہین یہ اللہ کی حدود ہین پس انسے تجاوز نہ کرو

وَمَنْ يَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝

اور جو اللہ کے حدود سے تجاوز کرینگے وہی لوگ تو ظالم ہین

فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْ ۢ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا

پھر اگر عورت کو (تیسری) طلاق دیدے تو وہ اُس (مرد) کے لئے حلال نہوگی جبتک کہ اُسکے سوا

غَيْرَهٗ ؕ فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَاۤ اَنْ يَّتَرَاجَعَاۤ

ایک اور شوہر سے نکاح نہ کرلے پھر اگر دوسرا شوہر (بخوشی) طلاق دیدے اور اُن دونو کا (بھی) یہ خیال ہو کہ خدا کی حدون پر





إِنْ ظَنَّا أَنْ يُقِيمَا حُدُودَ اللَّهِ ۗ وَتِلْكَ حُدُودُ

قائم رہینگے اور ایک دوسرے کی طرف رجوع کرلیں تو دونوں کے ذمے کوئی الزام نہیں اور خدا اپنی یہ حدین اُن

اللَّهِ يُبَيِّنُهَا لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ۝ وَإِذَا طَلَّقْتُمُ

لوگون کے لئے بیان کرتا ہے جو سمجھ رکھتے ہین اور جب تمنے عورتون کو طلاق

النِّسَاءَ فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَأَمْسِكُوهُنَّ بِمَعْرُوفٍ

دیدی اور وہ اپنے عدہ کے (ختم کے) قریب جا پہنچین اُسوقت یا تو نیکی کے ساتھ اُنہین روک لو

أَوْ سَرِّحُوهُنَّ بِمَعْرُوفٍ ۚ وَلَا تُمْسِكُوهُنَّ ضِرَارًا

یا نیکی کے ساتھ اُنکو چلتا کردو اور اُنکا روکنا نقصان پہنچانے کی نیت

لِتَعْتَدُوا ۚ وَمَنْ يَفْعَلْ ذَٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهُ ۚ

سے نہو اور جو ایسا کریگا وہ اپنی جان پر ظلم توڑیگا

وَلَا تَتَّخِذُوا آيَاتِ اللَّهِ هُزُوًا ۚ وَاذْكُرُوا

اور خدا کی آیتون کو ہنسی کھیل نہ بناؤ اور اللہ کی نعمت جو

نِعْمَتَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَمَا أَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِنَ الْكِتَابِ

تمپر ہے اُسکو بھی یاد کرتے رہو اور اُسے بھی جو کچھ کتاب و حکمت مین سے اُسنے تمپر

وَالْحِكْمَةِ يَعِظُكُمْ بِهِ ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا أَنَّ

نازل کیا ہے کہ اُسکے ذریعہ سے تمکو نصیحت کرے اور اللہ سے ڈرو اور یہ سمجھو کہ

اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ۝ وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ

اللہ ہر شئے کا علم رکھتا ہے اور جب عورتون کو طلاق دیچکو اور وہ

فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا تَعْضُلُوهُنَّ أَنْ يَنْكِحْنَ

اپنی میعاد پورا کرچکین تو اُنکو اور شوہرون کے ساتھ نکاح کرنے سے جبکہ

أَزْوَاجَهُنَّ إِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُمْ بِالْمَعْرُوفِ ۗ ذَٰلِكَ

وہ نیکی کے ساتھ آپس مین رضامند ہوجائین باز نہ رکھو تم مین سے





يُوعَظُ بِهِ مَنْ كَانَ مِنْكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ

جو اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان لایا ہے اُسکو اسکے ذریعہ سے نصیحت کیجاتی ہے

ذَٰلِكُمْ أَزْكَىٰ لَكُمْ وَأَطْهَرُ وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنْتُمْ

یہ تمہارے لئے بڑے نفع کی اور گناہوں سے پاک کرنیکی بات ہے حالانکہ اللہ جانتا ہے اور تم کچھ

لَا تَعْلَمُونَ ○ وَالْوَالِدَاتُ يُرْضِعْنَ أَوْلَادَهُنَّ

نہیں جانتے اور مائیں اپنے بچوں کو

حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ أَرَادَ أَنْ يُتِمَّ الرَّضَاعَةَ

اُسکی خاطر سے جو دودھ پلانے کی مدت پوری کرنا چاہے پورے دو برس دودھ پلائیں

وَعَلَى الْمَوْلُودِ لَهُ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوفِ

اور اُن (دودھ پلانیوالی عورتوں) کا کھانا کپڑا دستور کے موافق بچے والے کے ذمے ہے

لَا تُكَلَّفُ نَفْسٌ إِلَّا وُسْعَهَا لَا تُضَارَّ وَالِدَةٌ

کسی شخص کو اُسکی وسعت سے زیادہ تکلیف نہ دیجائے نہ ماں کو اُسکے بچے کے سبب سے ضرر

بِوَلَدِهَا وَلَا مَوْلُودٌ لَهُ بِوَلَدِهِ ۚ وَعَلَى الْوَارِثِ

پہنچایا جائے اور نہ باپ کو اُسکے بچے کی وجہ سے ضرر پہنچایا جائے اور باپ کے قایم مقام کے ذمے

مِثْلُ ذَٰلِكَ ۗ فَإِنْ أَرَادَا فِصَالًا عَنْ تَرَاضٍ مِنْهُمَا

بھی اسی طرح ہے پھر اگر دونوں (باپ اور ماں) کی مرضی اور آپس کے

وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ۗ وَإِنْ أَرَدْتُمْ أَنْ

مشورے سے دودھ چھڑالینا چاہیں تو دونوں پر کوئی الزام نہیں ہے اور اگر تمہارا یہ ارادہ ہو کہ

تَسْتَرْضِعُوا أَوْلَادَكُمْ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِذَا

تم اپنے بچوں کو کسی دایہ سے دودھ پلواؤ تو بھی تمپر کوئی الزام نہیں ہے بشرطیکہ تم سلوک کے طور پر

سَلَّمْتُمْ مَا آتَيْتُمْ بِالْمَعْرُوفِ ۗ وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا

جو کچھ دایہ کو دیتے ہو اُتنا ہی ماں کے حوالے بھی کردو اور اللہ سے ڈرو اور یہ جان لو کہ

اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○ وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ

جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُسے دیکھ رہا ہے اور جو لوگ تم میں سے

مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا يَّتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ

مرجائیں اور ازواج چھوڑ جائیں تو وہ عورتیں چار مہینے دس دن

اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّعَشْرًا ۚ فَاِذَا بَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ

اپنے آپ کو روکیں اور جب وہ اپنا عدہ پورا کرلیں

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا فَعَلْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ

تو جائز طور پر اپنے بارے میں جو کچھ وہ کریں اسمیں تم پر کوئی الزام نہیں ہے

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ○ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ

اور تم جو کچھ کرتے ہو اللہ اُس سے خبردار ہے اور اس باب میں تم پر کوئی الزام نہیں کہ

فِيْمَا عَرَّضْتُمْ بِهٖ مِنْ خِطْبَةِ النِّسَآءِ اَوْ اَكْنَنْتُمْ فِيْٓ

کہ ان (عدہ والی) عورتوں کو کنایہ کے طور پر پیام دو یا اس خیال کو اپنے دل میں

اَنْفُسِكُمْ ۚ عَلِمَ اللّٰهُ اَنَّكُمْ سَتَذْكُرُوْنَهُنَّ وَلٰكِنْ

چھپائے رکھو اللہ جانتا ہے کہ عنقریب تم اُنکو یاد کروگے ولیکن

لَّا تُوَاعِدُوْهُنَّ سِرًّا اِلَّآ اَنْ تَقُوْلُوْا قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ۚ

پوشیدہ طور پر اُنسے صریحی وعدے نہ لو سوائے اسکے کہ اُنسے (کنایہ کے طور پر) نیک بات کہو

وَلَا تَعْزِمُوْا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتّٰى يَبْلُغَ الْكِتٰبُ

اور جب تک عدہ پورا نہو جائے نکاح کا قصد

اَجَلَهٗ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ

نہ کرنا اور یہ سمجھ لو کہ جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے اللہ اُسے جانتا ہے

فَاحْذَرُوْهُ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ○

پس اُس سے ڈرتے رہو اور یہ (بھی) جان لو کہ اللہ بڑا بخشنے والا (اور) بردبار ہے

[illegible]

لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِنْ طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ مَا لَمْ تَمَسُّوهُنَّ

اگر تم اُن عورتون کو چھوڑ دو جن کے پاس تم نہین گئے

أَوْ تَفْرِضُوا لَهُنَّ فَرِيضَةً ۚ وَمَتِّعُوهُنَّ عَلَى

یا جنکا تمنے کوئی مہر نہین مقرر کیا ہو تو تمپر کوئی الزام نہین ہے البتہ اُنکو نیکی کے طور پر کچھ نفع پہنچا دو

الْمُوسِعِ قَدَرُهُ وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهُ ۚ مَتَاعًا

(یہ نفع پہنچانا) صاحب مقدور پر اُسکی حیثیت کے موافق لازم ہے اور مفلس پر اُسکی

بِالْمَعْرُوفِ ۖ حَقًّا عَلَى الْمُحْسِنِينَ ○ وَإِنْ

حیثیت کے مطابق نیکوکارون پر یہ بھی ایک حق ہے اور اگر

طَلَّقْتُمُوهُنَّ مِنْ قَبْلِ أَنْ تَمَسُّوهُنَّ وَقَدْ فَرَضْتُمْ

اُنکے پاس جانے سے پہلے طلاق دیدو جس حالت مین کہ اُنکا مہر تم مقرر کر چکے تھے تو جو کچھ

لَهُنَّ فَرِيضَةً فَنِصْفُ مَا فَرَضْتُمْ إِلَّا أَنْ يَعْفُونَ

تمنے مقرر کیا تھا اُسکا نصف (تمہارے ذمے ہے) سوائے اسکے کہ وہ (عورتین)

أَوْ يَعْفُوَ الَّذِي بِيَدِهِ عُقْدَةُ النِّكَاحِ ۚ وَأَنْ

معاف کردین یا وہ معاف کردے جسکے ہاتھ نکاح کا اختیار تھا اور اگر

تَعْفُوا أَقْرَبُ لِلتَّقْوَىٰ ۚ وَلَا تَنْسَوُا الْفَضْلَ بَيْنَكُمْ

تم معاف کردو تو (یہ) پرہیزگاری سے زیادہ قریب ہے اور آپس مین بڑائی حاصل کرنیکو نہ بھولو

إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ○ حَافِظُوا عَلَى الصَّلَوَاتِ

بیشک جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُسکا دیکھنے والا ہے کل نمازون کی محافظت کرو

وَالصَّلَاةِ الْوُسْطَىٰ وَقُومُوا لِلَّهِ قَانِتِينَ ○ فَإِنْ

خاصکر نماز وسطے کی اور خدا کے حضور مین کھڑے ہوے قنوت پڑھو پھر اگر تمکو

خِفْتُمْ فَرِجَالًا أَوْ رُكْبَانًا ۖ فَإِذَا أَمِنْتُمْ

خوف ہو تو پیدل چلتے چلتے یا سواری کی حالت مین (ادا کرلو) پھر جب تمکو اطمینان ہو تو

[illegible]

فَاذْكُرُوا اللَّهَ كَمَا عَلَّمَكُم مَّا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ○

اللہ کی یاد اسطرح کرو جسطرح اُسنے وہ چیزین تم کو تعلیم کی ہین جو تم پہلے نہین جانتے تھے

وَالَّذِينَ يُتَوَفَّوْنَ مِنكُمْ وَيَذَرُونَ أَزْوَاجًا

اور تم مین سے جو لوگ مرنے کے لگ بھگ ہون اور بیویان چھوڑین تو (اُنہین لازم ہے کہ)

وَصِيَّةً لِّأَزْوَاجِهِم مَّتَاعًا إِلَى الْحَوْلِ غَيْرَ إِخْرَاجٍ

انکو ایک سال تک نان ونفقہ دینے اور (گھر سے) نہ نکالنے کی (ورثہ کو) وصیت کر دین

فَإِنْ خَرَجْنَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِي مَا فَعَلْنَ فِي

پھر اگر وہ (عورتین خود بخود) نکلجائین تو جو کچھ نیکی کے ساتھ اپنے بارے مین کرلین اُسمین

أَنفُسِهِنَّ مِن مَّعْرُوفٍ وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ○

تمہارے ذمے کوئی الزام نہین ہے اور اللہ زبردست (اور) حکمت والا ہے

وَلِلْمُطَلَّقَاتِ مَتَاعٌ بِالْمَعْرُوفِ حَقًّا عَلَى

اور جنکو طلاق دی گئی ہے اُنھین بھی نیکی کے ساتھ نفع پہنچانا پرہیزگارون کے ذمے

الْمُتَّقِينَ ○ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمْ آيَاتِهِ لَعَلَّكُمْ

ایک حق ہے اسی طرح خدا تعالے اپنے احکام تمھارے لئے کھولکر بیان کرتا ہے

تَعْقِلُونَ ○ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ خَرَجُوا مِن دِيَارِهِمْ

ع ۳۱ ۱۵

تاکہ تم سمجھ لو کیا تمنے اُن لوگون کو نہین دیکھا جو موت کے ڈر سے اپنے گھرون سے نکل گئے تھے

وَهُمْ أُلُوفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ فَقَالَ لَهُمُ اللَّهُ مُوتُوا

اور وہ ہزارون (ہی) تھے پس خدا نے اُنسے فرمایا (کہ) مرجاؤ

ثُمَّ أَحْيَاهُمْ إِنَّ اللَّهَ لَذُو فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ

پھر اُنکو زندہ کر دیا بیشک اللہ لوگون پر فضل کرنیوالا ہے

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُونَ ○ وَقَاتِلُوا

ولیکن بہت سے لوگ شکر نہین کرتے اور راہ خدا مین



فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَاعْلَمُوٓا أَنَّ اللّٰهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ○ مَنْ

لڑو اور یہ سمجھ لو کہ اللہ (سب کچھ) سنتا جانتا ہے وہ

ذَا الَّذِي يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضٰعِفَهُ لَهُ

کون ہے جو اللہ کو اچھا قرض دے کہ خدا اسکو اسکے لئے

أَضْعَافًا كَثِيرَةً ۚ وَاللّٰهُ يَقْبِضُ وَيَبْصُۜطُ وَإِلَيْهِ

بے انتہا بڑھا دے اور اللہ تنگدست بھی کرتا ہے اور فراخی بھی دیتا ہے اور اسی کی طرف

تُرْجَعُونَ ○ أَلَمْ تَرَ إِلَى الْمَلَإِ مِنْ بَنِيٓ إِسْرٰٓءِيلَ

تمھاری بازگشت ہوگی کیا تم نے موسیٰ کے بعد والے بنی اسرائیل کے ایک گروہ کی حالت

مِنْ بَعْدِ مُوسٰى ۘ إِذْ قَالُوا لِنَبِيٍّ لَهُمُ ابْعَثْ

پر نظر نہیں ڈالی جبکہ انھوں نے اپنے پیغمبر سے یہ کہا کہ ہمارے لئے ایک

لَنَا مَلِكًا نُقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ ۖ قَالَ هَلْ عَسَيْتُمْ

بادشاہ مقرر کر دیجئے کہ ہم راہ خدا میں لڑیں (اس پیغمبر نے) فرمایا کہ ایسا نہو کہ

إِنْ كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ أَلَّا تُقَاتِلُوا ۖ قَالُوا وَمَا

اگر جہاد تم پر واجب کیا جائے تو پھر تم نہ لڑو وہ بولے کہ جب

لَنَآ أَلَّا نُقَاتِلَ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَقَدْ أُخْرِجْنَا مِنْ

ہم اپنے گھروں سے نکالے گئے اور اپنے بچوں سے الگ کئے گئے تو

دِيَارِنَا وَأَبْنَآئِنَا ۖ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا

اب ہمیں کیا ہی جو راہ خدا میں نہ لڑینگے پھر جب اُنپر جہاد واجب کیا گیا تو اُن میں سے سوائے

إِلَّا قَلِيلًا مِنْهُمْ ۗ وَاللّٰهُ عَلِيمٌ بِالظّٰلِمِينَ ○ وَقَالَ

چند کے سب ہی پھر گئے اور اللہ ظالموں سے (خوب) واقف ہے اور (جب) اُنکے

لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوتَ مَلِكًا ۚ

نبی نے اُنسے کہا کہ اللہ نے طالوت کو تمھارے لئے بادشاہ مقرر کیا ہے

قَالُوٓا اَنّٰی یَکُوۡنُ لَہُ الۡمُلۡکُ عَلَیۡنَا وَ نَحۡنُ اَحَقُّ
تو کہنے لگے کہ اسکو ہمپر حکومت کہاں سے ہوسکتی ہے حالانکہ ہم حکومت کے
بِالۡمُلۡکِ مِنۡہُ وَ لَمۡ یُؤۡتَ سَعَۃً مِّنَ الۡمَالِ ؕ قَالَ اِنَّ
اس سے زیادہ سزاوار ہیں اسکو کشائش مال تو دی ہی نہیں گئی ہے (نبی نے) فرمایا کہ بیشک
اللّٰہَ اصۡطَفٰىہُ عَلَیۡکُمۡ وَ زَادَہٗ بَسۡطَۃً فِی الۡعِلۡمِ
اللہ نے اسکو تمپر بزرگی دی ہے اور اُسے علم اور جسم میں
وَ الۡجِسۡمِ ؕ وَ اللّٰہُ یُؤۡتِیۡ مُلۡکَہٗ مَنۡ یَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰہُ وَاسِعٌ
زیادہ کیا ہے اور اللہ اپنی حکومت جسے چاہے عنایت فرمائے اور اللہ صاحب وسعت و
عَلِیۡمٌ ۝ وَ قَالَ لَہُمۡ نَبِیُّہُمۡ اِنَّ اٰیَۃَ مُلۡکِہٖۤ اَنۡ
علم ہے اور اُنکے نبی نے اُنسے (یہ بھی) کہا کہ اُسکے بادشاہ ہونے کی نشانی یہ ہے کہ
یَّاۡتِیَکُمُ التَّابُوۡتُ فِیۡہِ سَکِیۡنَۃٌ مِّنۡ رَّبِّکُمۡ وَ بَقِیَّۃٌ
تمہارے پاس وہ صندوق آجائیگا جس میں تمہارے رب کا سکینہ اور آلِ موسٰے
مِّمَّا تَرَکَ اٰلُ مُوۡسٰی وَ اٰلُ ہٰرُوۡنَ تَحۡمِلُہُ الۡمَلٰٓئِکَۃُ ؕ
اور آلِ ہارون کے ترکے کا بقیہ موجود ہے فرشتے اُسے اُٹھائے ہوئے ہونگے
اِنَّ فِیۡ ذٰلِکَ لَاٰیَۃً لَّکُمۡ اِنۡ کُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِیۡنَ ۝ فَلَمَّا
اگر تم مومن ہو تو اِسی میں تمہارے لئے نشانی موجود ہے پھر جس وقت
فَصَلَ طَالُوۡتُ بِالۡجُنُوۡدِ ۙ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ مُبۡتَلِیۡکُمۡ بِنَہَرٍ ۚ
طالوت فوجیں لیکر چلا تو اُسنے کہدیا کہ اللہ تعالےٰ ایک دریا سے تمہاری آزمائش کریگا
فَمَنۡ شَرِبَ مِنۡہُ فَلَیۡسَ مِنِّیۡ ۚ وَ مَنۡ لَّمۡ یَطۡعَمۡہُ فَاِنَّہٗ
جو اُس میں سے پی لیگا وہ تو میرا نہیں ہے اور جو اُسے نہ چکھیگا پس وہ یقیناً
مِنِّیۡۤ اِلَّا مَنِ اغۡتَرَفَ غُرۡفَۃًۢ بِیَدِہٖ ۚ فَشَرِبُوۡا مِنۡہُ
میرا ہے سوائے اسکے کہ ایک چلو بھر اپنے ہاتھ سے لیلے پس اُنہیں سے سوائے معدودے چند کے

ع ۳۲ ۶ ۱۶





إِلَّا قَلِيلًا مِّنْهُمْ فَلَمَّا جَاوَزَهُ هُوَ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ

سب ہی نے تو پیا پھر جب وہ اور اُسکے ایماندار ساتھی اُس (دریا) کو عبور

قَالُوا لَا طَاقَةَ لَنَا الْيَوْمَ بِجَالُوتَ وَجُنُودِهِ قَالَ الَّذِينَ

کر گئے تو اُنہوں نے کہدیا کہ آج تو ہم مین جالوت اور اُسکی فوجوں کے مقابلہ کا دم ہے نہیں اور جنکو

يَظُنُّونَ أَنَّهُم مُّلَاقُو اللَّهِ كَم مِّن فِئَةٍ قَلِيلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً

یقین تھا کہ ہمکو خدا کے سامنے جانا ہے اُنہوں نے کہا کہ بہت سے چھوٹے (چھوٹے) گروہ بڑے (بڑے) گروہوں پر

كَثِيرَةً بِإِذْنِ اللَّهِ وَاللَّهُ مَعَ الصَّابِرِينَ ۝ وَلَمَّا

خدا کے حکم سے غالب آ گئے ہین اور اللہ صبر کرنیوالون کے ساتھ ہے اور جسوقت

بَرَزُوا لِجَالُوتَ وَجُنُودِهِ قَالُوا رَبَّنَا أَفْرِغْ عَلَيْنَا

وہ (لوگ) جالوت اور اُسکے لشکر سے لڑنے نکلے تو اُنہوں نے عرض کی (کہ) اے ہمارے پروردگار

صَبْرًا وَثَبِّتْ أَقْدَامَنَا وَانصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكَافِرِينَ ۝

ہمکو پورا صبر عنایت فرما اور ہمارے قدم جمے رکھ اور اس کافر قوم کے برخلاف ہماری امداد فرما

فَهَزَمُوهُم بِإِذْنِ اللَّهِ وَقَتَلَ دَاوُودُ جَالُوتَ وَ

پھر اُنہوں نے اللہ کے حکم سے اُن دشمنو نکو شکست دیدی اور داوٗد نے جالوت کو قتل کر دیا اور

آتَاهُ اللَّهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهُ مِمَّا يَشَاءُ وَلَوْلَا

اُن (داوٗد) کو خدا نے سلطنت اور حکمت عطا فرمائی اور جو جو کچھ مناسب سمجھا تعلیم فرما دیا اور اگر

دَفْعُ اللَّهِ النَّاسَ بَعْضَهُم بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْأَرْضُ

خدا بعض آدمیوں کو بعض کے ذریعہ سے دفع نہ کرتا رہے تو روے زمین پر فساد پھیل جائے

وَلَٰكِنَّ اللَّهَ ذُو فَضْلٍ عَلَى الْعَالَمِينَ ۝ تِلْكَ آيَاتُ اللَّهِ

ولیکن اللہ کل عالمون پر فضل کرنیوالا ہے یہ اللہ کی برحق آیتین ہین

نَتْلُوهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ وَإِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ۝

جو ہم تمکو پڑھکر سناتے ہین اور بیشک تم رسولون مین سے ہو





تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ م

ان رسولوں میں سے بعض کو ہم نے بعض پر فضیلت دی

مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ ط وَ

ان میں سے ایسے بھی ہیں جن سے خدا نے کلام کیا اور بعض کے درجے بڑھائے اور

اٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ

مریم کے بیٹے عیسٰی کو ہم نے کھلی نشانیاں دیں اور روح القدس کے ذریعے سے

الْقُدُسِ ط وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلَ الَّذِيْنَ مِنْ

اُنکی مدد کی اور اگر خدا کو منظور ہوتا تو وہ لوگ بعد اسکے کہ اُنکے پاس

بَعْدِهِمْ مِّنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ وَلٰكِنِ اخْتَلَفُوْا

کھلی دلیلیں آچکی تھیں اُن پیغمبروں کے بعد نہ لڑتے لیکن اُنہوں نے اختلاف کیا

فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ ط وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ

پھر اُن میں سے کوئی (تو) ایمان لایا اور کوئی اُن میں سے کافر ہوگیا اور اگر اللہ چاہتا تو وہ

مَا اقْتَتَلُوْا قف وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ۝ يٰٓاَيُّهَا

نہ لڑتے لیکن اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے اے

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ

ایمان لانے والو جو کچھ ہم نے تمہیں دیا ہے اُسمیں سے کچھ (ہماری راہ میں) خرچ کرو قبل اسکے کہ وہ دن آجائے

يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ط وَالْكٰفِرُوْنَ

جس میں نہ بکری ہوگی نہ دوستی نہ سفارش اور منکر (جو ہیں)

هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ج اَلْحَيُّ

وہی ظالم ہیں اللہ جسکے سوا کوئی معبود نہیں زندہ (اور)

الْقَيُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا

قائم ہے اُسکو نہ اونگھ آتی ہے نہ نیند جو کچھ

ع ۵ ۳۳





فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ

آسمانوں میں اور زمین میں ہے اسی کا ہے وہ کون ہے جو اسکے اذن بغیر اسکی

عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ

حضور میں شفاعت کرے وہ لوگوں کے آئندہ اور گزشتہ کا حال جانتا ہے

وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ

اور لوگ اسکے علم کا کسی طرح احاطہ نہیں کر سکتے سوائے اسکے جتنا وہ چاہے اسکی

كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ

کرسی آسمانوں کو اور زمین کو حاوی ہے اور ان دونوں کی حفاظت اسے تھکاتی نہیں

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ڐ

اور وہ بلند مرتبہ (اور) صاحب عظمت ہے دین میں کوئی زبردستی نہیں ہے

قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ

یقیناً ہدایت گمراہی سے الگ ہو گئی پس جو شخص طاغوت کا منکر ہو

وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ

اور اللہ پر ایمان لائے اسنے بیشک مضبوط رسی پکڑ لی

لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ وَلِيُّ

جو ٹوٹنے والی نہیں ہے اور اللہ سننے والا (اور) جاننے والا ہے جو لوگ ایمان لائے اللہ

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ڛ

انکا حامی ہے انکو تاریکیوں سے نور کی طرف نکال لاتا ہے

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗــــُٔــھُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ

اور جو منکر ہوگئے انکے حمایتی طاغوت ہیں جو انکو نور سے

مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ

نکال کر تاریکیوں کی طرف لے جاتے ہیں وہی جہنمی ہیں

هُمْ فِيهَا خٰلِدُوْنَ ۝ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْ حَاۤجَّ اِبْرٰهٖمَ

جس میں وہ (ہمیشہ) ہمیشہ رہینگے کیا تمنے اُسکو نہیں دیکھا جس نے ابراہیم سے اُنکے رب کے

فِيْ رَبِّهٖۤ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ۘ اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ

بارے میں حجت کی اس سے کہ خدا نے اُسے سلطنت دیدی تھی جسوقت ابراہیم نے یہ کہا کہ

رَبِّيَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحْيٖ وَاُمِيْتُ ؕ

میرا پروردگار وہ ہے جو جلاتا اور مارتا ہے اُسنے کہا کہ میں بھی جلاتا ہوں اور مارتا ہوں

قَالَ اِبْرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ يَاْتِيْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ

ابراہیم نے کہا کہ خدا سورج کو مشرق کی طرف سے نکالتا ہے

فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ فَبُهِتَ الَّذِيْ كَفَرَ ؕ وَاللّٰهُ

تو اُسکو مغرب کی طرف سے نکال لا اسپر وہ کافر مبہوت ہو گیا اور اللہ

لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ

ظالم لوگوں کی راہبری نہیں فرماتا یا مانند اُس شخص کے (تمنے نہیں دیکھا)

عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا ۚ قَالَ اَنّٰى

جو ایک بستی کے پاس سے گزرا اور وہ (بستی) اپنی چھتوں پر گری ہوئی پڑی تھی (اور دیکھکر) کہنے لگا

يُحْيٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ

کہ اللہ اس بستی کو اسکے اُجاڑ ہونے کے بعد کیونکر زندہ کریگا پس اللہ نے اُسکو سو برس کے لئے موت دی

عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ ؕ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ؕ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا

پھر اُسکو زندہ کردیا (اور) پوچھا کہ تم یہاں کتنے دن رہے ؟ جواب دیا کہ ایک دن

اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ

یا ایک دن سے کم فرمایا (نہیں) بلکہ تم سو برس رہے ہو اب اپنے

اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ

کھانے اور پانی کو دیکھو کہ وہ سڑا اُبسا نہیں ہے اور اپنے



کوئی بندہ مومن عمل نیک بجالاتا ہے تو پروردگار عالم اسکی ہر نیکی کو سو گنا کر دیتا ہے۔ اور یہ خدا تعالے کی اسی آیت سے ثابت ہے ۱۲ ع ف



إِلَىٰ حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ آيَةً لِّلنَّاسِ وَانظُرْ إِلَى

گدھے کی طرف دیکھو اور تاکہ ہم تمکو آدمیوں کے لئے ایک نشانی بنائیں اور ہڈیوں کی طرف

الْعِظَامِ كَيْفَ نُنشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوهَا لَحْمًا ۚ فَلَمَّا

دیکھو کہ ہم کس طرح اُنکو جوڑ دیتے ہیں پھر اُن پر گوشت چڑھاتے ہیں پس جسوقت یہ بات

تَبَيَّنَ لَهُ قَالَ أَعْلَمُ أَنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

اُنپر کھل گئی تو کہنے لگے کہ میں خوب جانتا ہوں کہ بیشک اللہ ہر شے پر (پوری پوری) قدرت رکھنے والا ہے

وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَىٰ ۖ

اور اُسوقت کو یاد کرو جبکہ ابراہیمؑ نے عرض کی تھی کہ اے میرے پروردگار مجھے دکھادے کہ تو مُردوں کو کیونکر زندہ کیا کرتا ہے

قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِن ۖ قَالَ بَلَىٰ وَلَٰكِن لِّيَطْمَئِنَّ قَلْبِي ۖ

فرمایا کیا تم ایمان نہیں لائے عرض کی ایمان ضرور لایا ہوں لیکن اسلئے کہ میرا قلب مطمئن ہو جائے

قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ

فرمایا تو چار پرندے لو پھر اُنکے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ملا کے ہر ہر

عَلَىٰ كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا ۚ

پہاڑ پر اُنکا ایک ایک ٹکڑا ڈال دو پھر اُنکو بلاؤ وہ تمہارے پاس دوڑتے چلے آئینگے

وَاعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝ ع ۳۵ ۳ مَّثَلُ الَّذِينَ

اور یہ سمجھ لو کہ خدا زبردست (اور) حکمت والا ہے مثال اُنکی جو

يُنفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنبَتَتْ

اپنا مال راہ خدا میں صرف کرتے ہیں اُس دانے کی سی مثال ہے جو

سَبْعَ سَنَابِلَ فِي كُلِّ سُنبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ۗ وَاللَّهُ يُضَاعِفُ

سات بالیں اُگائے کہ ہر بال میں سَو دانے ہوں اور اللہ جسکے لئے چاہے

لِمَن يَشَاءُ ۗ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝ الَّذِينَ يُنفِقُونَ

بڑھا دیتا ہے اور اللہ صاحب وسعت وعلم ہے جو لوگ اپنے مال

أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُونَ مَا أَنْفَقُوا

راہِ خدا میں خرچ کرتے ہیں پھر جو کچھ خرچ کرچکے اُسکے بعد احسان نہیں

مَنًّا وَلَا أَذًى لَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا

جتاتے اور ایذا نہیں پہنچاتے اُنکے لئے اُنکے پروردگار کے پاس صلہ ہے اور اُنکو

خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○ قَوْلٌ مَعْرُوفٌ

نہ خوف ہوگا اور نہ وہ رنجیدہ ہونگے نرم بات

وَمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِنْ صَدَقَةٍ يَتْبَعُهَا أَذًى وَاللَّهُ

اور درگزر اُس صدقے سے بہتر ہے جسکے بعد ایذا ہو اور اللہ

غَنِيٌّ حَلِيمٌ ○ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُبْطِلُوا

بے نیاز (اور) بُردبار ہے اے ایمان لانیوالو تم اپنے صدقات کو

صَدَقَاتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْأَذَى كَالَّذِي يُنْفِقُ مَالَهُ

احسان جتانے سے اور ایذا دینے سے باطل نہ کرو مثل اُس شخص کی جو اپنا مال لوگوں کو

رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ

دکھانیکے لئے صرف کرتا ہے اور اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان نہیں رکھتا

فَمَثَلُهُ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَأَصَابَهُ

پس اُسکی مثال اُس چٹان کی سی ہے جسپر مٹی ہو پھر اُسپر زور کا مینہ پڑے

وَابِلٌ فَتَرَكَهُ صَلْدًا لَا يَقْدِرُونَ عَلَىٰ شَيْءٍ

اور اُسے صفاچٹ چھوڑ جائے اسی طرح جو کچھ اُنہوں نے کیا ہے کچھ بھی اُسمیں سے

مِمَّا كَسَبُوا وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ ○

نہ پائینگے اور اللہ منکر لوگوں کی راہبری نہیں فرماتا

وَمَثَلُ الَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمُ ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِ اللَّهِ

اُن لوگوں کی مثل جو اپنے مال خدا کی خوشنودیاں حاصل کرنیکے لئے اور اپنی ذات کی

وَتَثْبِيتًا مِّنْ أَنفُسِهِمْ كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ أَصَابَهَا

ثابت قدمی کی وجہ سے صرف کرتے ہیں اُس باغ کی سی ہے جو بلندی پر ہو اور اُسپر زور کا

وَابِلٌ فَآتَتْ أُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ فَإِن لَّمْ يُصِبْهَا

مینہ پڑے پھر وہ دوچند پھل دے پھر اگر زور کا مینہ اُسپر نہ پڑے

وَابِلٌ فَطَلٌّ ۗ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ۝ أَيَوَدُّ

تو ہلکا (ہی سہی) اور اللہ تمہارے اعمال کا دیکھنے والا ہے کیا تم میں سے

أَحَدُكُمْ أَن تَكُونَ لَهُ جَنَّةٌ مِّن نَّخِيلٍ وَأَعْنَابٍ تَجْرِي

کوئی اسکو پسند کرتا ہے کہ اُسکا ایک باغ کھجوروں اور انگوروں کا ہو جسکے

مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ لَهُ فِيهَا مِن كُلِّ الثَّمَرَاتِ وَأَصَابَهُ

نیچے ندیاں بہتی ہوں جس میں اُسکے لئے ہر طرح کے پھل ہوں اور اُس (شخص) کو

الْكِبَرُ وَلَهُ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَاءُ فَأَصَابَهَا إِعْصَارٌ فِيهِ

بڑھاپا آلے اور اُسکے بچے (ابھی) کمزور ہوں پھر اُس باغ میں ایک بگولہ آجائے جس میں

نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ ۗ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمُ الْآيَاتِ

آگ بھی ہو جس سے وہ (باغ) جلجائے اسی طرح اللہ تمہارے (نفع کے) لئے آیتیں کھولکر بیان کرتا ہے

لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَنفِقُوا

ع ٣٦ ٦

تاکہ تم غور و فکر کرو اے ایمان لانیوالو جو کچھ تم نے

مِن طَيِّبَاتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّا أَخْرَجْنَا لَكُم مِّنَ الْأَرْضِ

نیک کمائی کی ہو اور جو کچھ ہمنے تمہارے لئے زمین سے پیدا کیا ہے اُسمیں سے (راہ خدا میں) خرچ کرو

وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيثَ مِنْهُ تُنفِقُونَ وَلَسْتُم

اور خراب چیز کو اس نیت سے کہ اُس میں سے (راہ خدا میں) خرچ کرو چھونا بھی نہیں حالانکہ تم خود اُسکے

بِآخِذِيهِ إِلَّا أَن تُغْمِضُوا فِيهِ ۚ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ

لینے کے روادار نہیں ہو۔ سوائے اسکے کہ اُسکے بارے میں چشم پوشی کرلو اور یہ سمجھ لو کہ اللہ





غَنِيٌّ حَمِيدٌ ۝ اَلشَّيْطٰنُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَأْمُرُكُم

بے نیاز (اور) لائق حمد ہے شیطان تم کو فقر سے ڈراتا اور بیہودہ باتوں کی ترغیب

بِالْفَحْشَآءِ ۚ وَاللّٰهُ يَعِدُكُم مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ۗ

دیتا ہے اور اللہ اپنی طرف سے مغفرت اور فضل کا وعدہ کرتا ہے

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝ يُؤْتِي الْحِكْمَةَ مَن يَشَآءُ ۚ

اور اللہ صاحب وسعت وعلم ہے (وہ) جسکو چاہتا ہے حکمت عنایت فرماتا ہے

وَمَن يُؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ أُوتِيَ خَيْرًا كَثِيرًا ۗ

اور جسکو حکمت دی گئی اُسے (تو) بہت کچھ خیر و برکت دی گئی

وَمَا يَذَّكَّرُ إِلَّآ أُولُوا الْأَلْبَابِ ۝ وَمَآ أَنفَقْتُم

حالانکہ سوائے عقلمندوں کے کوئی نصیحت نہیں حاصل کرتا اور جو کچھ بھی تمنے

مِّن نَّفَقَةٍ أَوْ نَذَرْتُم مِّن نَّذْرٍ فَإِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهُ ۗ

(راہِ خدا میں) صرف کیا او جو کچھ بھی تمنے منت مانی وہ اللہ کو ضرور معلوم ہے

وَمَا لِلظّٰلِمِينَ مِنْ أَنصَارٍ ۝ إِن تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ

اور ظالموں کا کوئی مددگار نہوگا اگر تم صدقات کو ظاہر کرو تو

فَنِعِمَّا هِيَ ۖ وَإِن تُخْفُوهَا وَتُؤْتُوهَا الْفُقَرَآءَ

وہ اچھا ہے اور اگر تم اُنکو چھپاؤ اور محتاجوں کو دو تو وہ تمہارے

فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَيُكَفِّرُ عَنكُم مِّن سَيِّـَٔاتِكُمْ ۗ

حق میں اور بہتر ہے اور تمہاری بدیوں کا کفارہ ہوگا

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرٌ ۝ لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰىهُمْ

اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُس سے آگاہ ہے (اے رسول) تمہارے ذمہ یہ نہیں ہے کہ تم اُنکو منزل مقصود

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِي مَن يَشَآءُ ۗ وَمَا تُنفِقُوا مِنْ خَيْرٍ

تک پہنچا دو لیکن اللہ جسے چاہتا ہے منزل مقصود تک پہنچا دیتا ہے اور جو کچھ تم نیکی میں خرچ کروگے

فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ؕ
اُسکا نفع تمہارے ہی لئے ہوگا جس حال میں کہ تم سوا خدا کی رضاجوئی کے اور کسی غرض سے صرف نہ کرو

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝
اور جو کچھ بھی تم نیکی میں خرچ کروگے وہ تمکو پورا پورا دیا جائیگا اور تمکو کچھ نقصان نہ پہنچایا جائیگا

لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ اُحْصِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ
تمہارے صدقات اُن محتاجوں کا حق ہیں جو راہ خدا میں محصور ہوگئے ہوں اور کسی طرف ملک میں

ضَرْبًا فِي الْاَرْضِ ۡ يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِيَآءَ مِنَ
جا نہ سکتے ہوں ناواقف اُنکو اُنکی خودداری کی وجہ سے بے نیاز خیال

التَّعَفُّفِ ۚ تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ۚ لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ
کرتا ہے تم اُنکی علامتوں سے اُنہیں پہچان لوگے وہ لوگوں سے گڑگڑا کر سوال نہیں

اِلْحَافًا ؕ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ۝
کرتے اور تم نیکی میں جو کچھ بھی خرچ کروگے اللہ اُس سے آگاہ ہے

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا
جو لوگ اپنے مال رات اور دن پوشیدہ اور ظاہر (راہ خدا میں) صرف کیا کرتے

وَّعَلَانِيَةً فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ
ہیں اُنکا اجر اُنکے پروردگار کے پاس ہے اور اُنکو نہ کوئی

عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ
خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہونگے جو لوگ سود کھاتے ہیں

الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ
وہ (قبر سے نکل کر) نہ کھڑے ہونگے مگر اُس شخص کی طرح جسکو شیطان نے

الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْٓا اِنَّمَا الْبَيْعُ
چھوکر مخبوط الحواس کردیا ہو یہ اس لئے کہ وہ کہتے تھے کہ معاملہ بیع بھی



مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ۭ

مثل سود کے ہے حالانکہ خدا نے بیع کو حلال کیا ہے اور سود کو حرام قرار دیا ہے

فَمَنْ جَاۗءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ۭ

پس جس شخص کے پاس اسکے رب کی طرف سے نصیحت آئی اور وہ باز رہا تو جو کچھ پہلے گزر چکا وہ

وَاَمْرُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ

اسکے لئے (معاف) ہے اور اسکا معاملہ خدا کے حوالے ہے اور جو پھر ایسا ہی کریں وہی دوزخی ہیں

هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي

جس میں وہ ہمیشہ (ہمیشہ) رہینگے اللہ تعالےٰ سود کو مٹا دیتا ہے اور صدقات کو

الصَّدَقٰتِ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ۝ اِنَّ

بڑھاتا ہے اور اللہ کسی منکر گنہگار کو دوست نہیں رکھتا بیشک

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کئے اور نماز پڑھی

وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ لَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ

اور زکوٰۃ دی انکے لئے انکا اجر انکے پروردگار کے پاس ہے اور انہیں نہ کوئی

عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا

خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہونگے اے ایمان لانیوالو

اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰٓوا اِنْ كُنْتُمْ

اگر تم مومن ہو تو اللہ سے ڈرو اور سود جو (کسی پر) باقی رہگیا ہے اسے

مُّؤْمِنِيْنَ ۝ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ

چھوڑ دو پھر اگر تم ایسا نہ کرو تو اللہ اور اسکے رسول سے لڑنے کے

وَرَسُوْلِهٖ ۚ وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُءُوْسُ اَمْوَالِكُمْ ۚ

لئے تیار ہو جاؤ اور اگر تم توبہ کرلو تو تمہاری اصل پونجی تمکو ملنی چاہئے

سود کے ستر جزو ہیں جنکے ادنے کا وبال اتنا ہے جتنا خاص بیت اللہ الحرام میں اپنی ماں سے زنا کرنیکا۔ جناب امیر المؤمنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ

لَا تَظْلِمُونَ وَلَا تُظْلَمُونَ ○ وَإِنْ كَانَ ذُو عُسْرَةٍ

نہ تم ظلم کرو اور نہ تم پر ظلم کیا جائے اور اگر مقروض تنگدست ہو تو

فَنَظِرَةٌ إِلَىٰ مَيْسَرَةٍ ۚ وَأَنْ تَصَدَّقُوا خَيْرٌ لَكُمْ

فراغت کے زمانے تک مہلت (دو) اور اگر تم اصل قرض معاف کردو تو وہ تمہارے لئے بہتر ہے

إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ○ وَاتَّقُوا يَوْمًا تُرْجَعُونَ فِيهِ

بشرطیکہ تم سمجھو اور اُس دن سے ڈرو جس دن خدا کی حضور میں

إِلَى اللَّهِ ثُمَّ تُوَفَّىٰ كُلُّ نَفْسٍ مَا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ○ ع ٣٨ ٨

حاضر کیے جاؤگے پھر ہر نفس کو جو کچھ اُسنے کیا ہے اُسکا پورا بدلہ ملیگا اور اُنپر ظلم نہ کیا جائیگا



يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ إِلَىٰ أَجَلٍ

اے ایمان لانیوالو جب تم کسی مقررہ مدت کے لئے آپس میں قرض کالین دین کرو

مُسَمًّى فَاكْتُبُوهُ ۚ وَلْيَكْتُبْ بَيْنَكُمْ كَاتِبٌ بِالْعَدْلِ ۚ

تو اُسکو لکھ لیا کرو اور لازم ہے کہ کاتب تمہارے مابین انصاف سے لکھے

وَلَا يَأْبَ كَاتِبٌ أَنْ يَكْتُبَ كَمَا عَلَّمَهُ اللَّهُ ۚ فَلْيَكْتُبْ

اور کاتب لکھنے سے انکار نہ کرے بلکہ جس طرح اللہ نے اُسے سکھایا ہے اُسی طرح لکھدے

وَلْيُمْلِلِ الَّذِي عَلَيْهِ الْحَقُّ وَلْيَتَّقِ اللَّهَ رَبَّهُ وَلَا يَبْخَسْ

اور جو قرض لینے والا ہو وہ لکھواتا جائے اور اُسے لازم ہے کہ خدا سے ڈرے اور قرض دینے والے کا

مِنْهُ شَيْئًا ۚ فَإِنْ كَانَ الَّذِي عَلَيْهِ الْحَقُّ سَفِيهًا أَوْ

کچھ حق کم نہ کردے پھر اگر وہ قرض لینے والا نادان یا

ضَعِيفًا أَوْ لَا يَسْتَطِيعُ أَنْ يُمِلَّ هُوَ فَلْيُمْلِلْ وَلِيُّهُ

کمزور ہو یا عبارت خود نہ بتلا سکتا ہو تو اُسکا ولی انصاف کے ساتھ

بِالْعَدْلِ ۚ وَاسْتَشْهِدُوا شَهِيدَيْنِ مِنْ رِجَالِكُمْ ۖ

بتلائے اور گواہوں میں سے جو تمہیں پسند ہوں دو مردوں کو گواہ بنالو

فَإِنْ لَّمْ يَكُونَا رَجُلَيْنِ فَرَجُلٌ وَّامْرَاَتٰنِ مِمَّنْ

اور اگر دو مرد نہوں تو ایک مرد اور دو عورتوں کو گواہ بنالو

تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰىهُمَا فَتُذَكِّرَ

تاکہ اُن (عورتوں) میں سے اگر ایک بھول جائے تو

اِحْدٰىهُمَا الْاُخْرٰى ؕ وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا

دوسری اُسے یاد دلائے اور گواہ جسوقت بُلائے جائیں تو انکار

مَا دُعُوْا ؕ وَلَا تَسْـَٔمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ صَغِيْرًا اَوْ

نہ کریں اور تم کسی چھوٹے بڑے معاملے کے لکھنے میں

كَبِيْرًا اِلٰٓى اَجَلِهٖ ؕ ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَاَقْوَمُ

سستی نہ کرو خدا کے نزدیک یہ زیادہ انصاف کی بات ہے

لِلشَّهَادَةِ وَاَدْنٰٓى اَلَّا تَرْتَابُوْٓا اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَ

اور شہادت کا زیادہ ثبوت ہے اور اس بات کے زیادہ قرین ہے کہ تمکو شک

تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيْرُوْنَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ

نہ پڑے سوائے اسکے کہ جو نقد سودا ہو جیسا تم باہمی لین دین کیا کرتے ہو پس اگر تم

جُنَاحٌ اَلَّا تَكْتُبُوْهَا ؕ وَاَشْهِدُوْٓا اِذَا تَبَايَعْتُمْ

اُسکو نہ لکھو تو تم پر کچھ گناہ نہیں ہے اور جسوقت تم خرید و فروخت کرو تو گواہ کرلو

وَلَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيْدٌ ؕ وَاِنْ تَفْعَلُوْا فَاِنَّهٗ

اور کاتب کو اور گواہ کو کوئی نقصان نہ پہنچایا جائے اور اگر تم ایسا کروگے تو یہ تمہاری طرف

فُسُوْقٌ بِكُمْ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ وَاللّٰهُ

سے نافرمانی ہوگی اور اللہ سے ڈرو اور اللہ تمکو (احکام) تعلیم کرتا ہے اور خدا

بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ۝ وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّلَمْ تَجِدُوْا

ہر شے کا علم رکھتا ہے اور اگر تم سفر میں ہو اور کوئی کاتب

كِتَابًا فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ؕ فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا

نہ پاؤ تو جو چیز تمہارے پاس ہے اُسے رہن کردو پھر اگر تم میں سے کوئی کسی دوسرے کو امین

فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ؕ

سمجھے تو جسکو امین سمجھا گیا ہے اُسے لازم ہے کہ دینے والے کی امانت ادا کردے اور اللہ سے جو اُسکا پروردگار ہے

وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ؕ وَمَنْ يَّكْتُمْهَا فَاِنَّهٗ اٰثِمٌ قَلْبُهٗ ؕ

ڈرے اور شہادت کو نہ چھپاؤ اور جو شہادت کو چھپائیگا اُسکا دل یقیناً گنہگار ہے

ع ٣٩ ٢

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ۝ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُس سے آگاہ ہے جو کچھ آسمانوں میں اور زمین میں ہے

وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْ اَنْفُسِكُمْ اَوْ

واللہ (ہی) کا ہے اور جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے خواہ اُسے تم ظاہر کردیا

تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ

چھپاؤ اللہ تم سے اُسکا حساب لیگا پھر جسے چاہیگا بخش دیگا اور جسے چاہیگا

مَنْ يَّشَاۗءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ

عذاب دیگا اور اللہ ہر شے پر (پوری پوری) قدرت رکھنے والا ہے رسول

حزب

الرَّسُوْلُ بِمَاۗ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ؕ

اُسپر ایمان لائے ہیں جو اُنپر اُنکے پروردگار کی طرف سے نازل کیا گیا ہے اور مومنین (بھی)

كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا نُفَرِّقُ

سب اللہ پر اور اُسکے فرشتوں پر اور اُسکی کتابوں پر اور اُسکے رسولوں پر ایمان لائے ہیں ہم اُسکے

بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ

رسولوں میں سے کسی (کی تصدیق) میں کوئی تفریق نہیں کرتے اور اُن لوگوں نے یہ کہا کہ ہمنے سُنا اور مان لیا

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ

اے ہمارے پروردگار ہم تیری مغفرت کے خواستگار ہیں اور تیری ہی طرف بازگشت ہے اللہ کسی نفس کو اُسکی

نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ؕ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ رَبَّنَا

وسعت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا (اب) جو کچھ اُسنے اچھا کیا اُسکا نفع اُسکے لئے ہو اور جو کچھ اُسنے بُرا کیا

لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِيْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ

اُسکا نقصان اُسکے لئے ہے اے ہمارے پروردگار اگر ہم سے بھول چوک ہو جائے تو اُسکا مواخذہ نہ کر اور ہم پر

عَلَيْنَاۤ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا

ویسا بار نہ ڈال جیسا اُنپر ڈالا تھا جو ہم سے پہلے تھے اے ہمارے پروردگار

وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۥ وَاغْفِرْ لَنَا ۥ

اور ہمسے اُتنا نہ اُٹھوا جسکی ہم میں طاقت نہیں اور ہم سے درگزر کر اور ہمکو بخشدے اور ہمپر

وَارْحَمْنَا ۥ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

رحم کر تو ہمارا آقا ہے پس ہمکو کافر لوگوں کے مقابلے میں مدد دے

ع ۳ ۴۰ ۸

سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرَانَ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ مِائَتَا اٰيَةٍ

آیاتہا ۲۰۰ رکوعاتہا ۲۰ کلماتہا حروفہا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

رحمٰن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

الٓمّٓ ۝ اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ ۝ نَزَّلَ

الٓمّٓ اللہ کہ اُسکے سوا کوئی معبود نہیں زندہ وقائم ہے اُسنے

عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَاَنْزَلَ

تمپر کتاب برحق نازل کی جو اپنے سے پہلی (کتب) کی تصدیق کرتی ہے اور اُسنے

التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ۝ مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ

آدمیوں کی ہدایت کے لئے پہلے توریت و انجیل نازل کی اور اُسی نے

وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

قرآن اُتارا بیشک جو لوگ خدا کی نشانیوں کے منکر ہوگئے

---

[1] الفرقان کافی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ قرآن تو ساری کتاب ہے اور فرقان اُسکا وہ حصہ ہے جو محکم اور واجب العمل ہے ۱۲

ظاہر کے موافق ہوا سلئے کہ خدا ذی باطنی اور پوشیدہ عقل کی دلالت ظاہری قول و فعل کو قرار دیا ہے تفسیر عیاشی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہ آیت

لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيدٌ ۗ وَاللَّهُ عَزِيزٌ ذُو انْتِقَامٍ ۝

ان کے لئے سخت عذاب ہے اور اللہ زبردست (اور) بدلہ لینے والا ہے

إِنَّ اللَّهَ لَا يَخْفَىٰ عَلَيْهِ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ ۝

بیشک آسمان اور زمین کی کوئی چیز اللہ سے چھپی ہوئی نہیں ہے

هُوَ الَّذِي يُصَوِّرُكُمْ فِي الْأَرْحَامِ كَيْفَ يَشَاءُ ۚ لَا إِلَٰهَ

وہ وہی تو ہے جو رحم مادر میں جیسی چاہتا ہے تمہاری صورتیں بنا دیتا ہے سوائے

إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝ هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ عَلَيْكَ

اس زبردست حکمت والے کے کوئی معبود نہیں ہے وہ وہی تو ہے جس نے تم پر کتاب

الْكِتَابَ مِنْهُ آيَاتٌ مُحْكَمَاتٌ هُنَّ أُمُّ الْكِتَابِ وَأُخَرُ

نازل کی جسکی کچھ آیتیں تو صاف صاف ہیں اور وہی کتاب کی اصل ہیں اور کچھ

مُتَشَابِهَاتٌ ۖ فَأَمَّا الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُونَ

گول گول ہیں اب جن لوگوں کے دلوں میں کھوٹ ہے وہ فتنہ پھیلانے کی نیت سے

مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَاءَ الْفِتْنَةِ وَابْتِغَاءَ تَأْوِيلِهِ ۗ وَمَا

اور اپنا مطلب نکالنے کی غرض سے ان گول گول آیتوں کی پیروی کرتے ہیں حالانکہ انکا اصلی

صلعم — وقف النبی — وقف لازم — وقف غفران

يَعْلَمُ تَأْوِيلَهُ إِلَّا اللَّهُ ۗ وَالرَّاسِخُونَ فِي الْعِلْمِ

مطلب سوا خدا اور ان لوگوں کے جو علم میں مضبوط ہیں (اور) کوئی نہیں جانتا وہ یہ

يَقُولُونَ آمَنَّا بِهِ كُلٌّ مِنْ عِنْدِ رَبِّنَا ۗ وَمَا يَذَّكَّرُ

کہتے ہیں کہ ہم اسپر ایمان لائے ہر ایک (محکم و متشابہ) ہمارے رب کی طرف سے ہے اور سوائے صاحبان عقل کے

إِلَّا أُولُو الْأَلْبَابِ ۝ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوبَنَا بَعْدَ

(اس سے) اور کوئی نصیحت نہیں حاصل کرتا اے ہمارے پروردگار بعد اسکے کہ تو ہمکو ہدایت کر چکا

إِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ رَحْمَةً ۚ إِنَّكَ

ہمارے دل حق سے نہ ہٹا اور ہمکو اپنے پاس سے رحمت عنایت فرما بیشک تو

أَنْتَ الْوَهَّابُ ○ رَبَّنَآ إِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ

سب سے بڑا عطا کرنیوالا ہے — اے ہمارے پروردگار بلاشک تو سب لوگوں کو اسدن جمع کرنیوالا ہے

لَا رَيْبَ فِيهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيعَادَ ○ إِنَّ

جسکے بارے میں کوئی شک نہیں بیشک اللہ خلاف وعدہ نہیں کرتا — جو

الَّذِينَ كَفَرُوا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ أَمْوَالُهُمْ وَلَآ

کافر ہوگئے انکے مال اور انکی اولاد (غضب) خدا سے انہیں ذرہ بھر

أَوْلَادُهُمْ مِنَ اللَّهِ شَيْئًا ۖ وَأُولَٰئِكَ هُمْ وَقُودُ

بھی ہرگز نہ بچا سکینگے اور وہ جہنم کا کندہ

النَّارِ ○ كَدَأْبِ آلِ فِرْعَوْنَ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۚ

بنینگے جیسے فرعون والوں کی اور انسے پہلوں کی گت بنی

كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا فَأَخَذَهُمُ اللَّهُ بِذُنُوبِهِمْ ۗ وَاللَّهُ

جنہوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا تھا پھر خدا نے انکے گناہوں کے بدلے میں انکو گرفتار کیا اور اللہ

شَدِيدُ الْعِقَابِ ○ قُلْ لِلَّذِينَ كَفَرُوا سَتُغْلَبُونَ

سخت سزا دینے والا ہے — جو کافر ہوگئے ہیں انسے کہدو کہ عنقریب تم مغلوب کئے جاؤگے

وَتُحْشَرُونَ إِلَىٰ جَهَنَّمَ ۚ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ○ قَدْ

اور جہنم میں جمع کئے جاؤگے اور (وہ بہت ہی) برا ٹھکانا ہے بیشک تمہارے لئے

كَانَ لَكُمْ آيَةٌ فِي فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا ۖ فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِي

ان دو گروہوں کے بارے میں جو مقابل ہوگئے تھے ایک نشانی (موجود) تھی ایک گروہ تو راہ خدا

سَبِيلِ اللَّهِ وَأُخْرَىٰ كَافِرَةٌ يَرَوْنَهُمْ مِثْلَيْهِمْ رَأْيَ

میں لڑتا تھا اور دوسرا کافر تھا اور کھلی آنکھوں اپنے مقابل والوں کو اپنے سے دوچند

الْعَيْنِ ۚ وَاللَّهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهِ مَنْ يَشَاءُ ۗ إِنَّ

دیکھ رہا تھا اور اللہ اپنی نصرت سے جسکی چاہتا ہے تائید فرماتا ہے بیشک

فِي ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّأُولِي الْأَبْصَارِ ۝ زُيِّنَ لِلنَّاسِ

اس واقعہ میں صاحبان بصیرت کے لئے نصیحت ہے لوگوں کی نظر میں اُن

حُبُّ الشَّهَوَاتِ مِنَ النِّسَاءِ وَالْبَنِينَ وَالْقَنَاطِيرِ

خواہشوں کی محبت زینت پا گئی ہے جو عورتوں اور بچّوں سونے اور

الْمُقَنْطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ

چاندی کے چنے ہوے توڑوں دھبیلے گھوڑوں

وَالْأَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ۗ ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا ۖ

اور چوپایوں اور کھیتی باڑی سے متعلق ہوں یہ زندگانی دنیا کا سرمایہ ہیں

وَاللّٰهُ عِنْدَهُ حُسْنُ الْمَآبِ ۝ قُلْ أَؤُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرٍ

اور انجام کی نیکی خدا ہی کے ہاتھ ہے تم کہدو کیا میں تمکو اُنسے اچھی چیزوں کی

مِنْ ذٰلِكُمْ ۚ لِلَّذِينَ اتَّقَوْا عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنَّاتٌ تَجْرِي

خبر دوں اُنکے لئے جنھوں نے پرہیزگاری اختیار کی اُنکے رب کے پاس باغات ہیں جنکے نیچے

مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا وَأَزْوَاجٌ مُطَهَّرَةٌ

ندیاں بہتی پھرتی ہیں جن میں وہ (ہمیشہ) ہمیشہ رہینگے اور پاکیزہ بیبیاں ہیں

وَرِضْوَانٌ مِنَ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ ۝ الَّذِينَ

اور خدا کی خوشنودی ہے اور خدا کل بندوں کا نگراں ہے جو

يَقُولُونَ رَبَّنَا إِنَّنَا آمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَقِنَا

یہ کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار بیشک ہم ایمان لائے ہیں تو ہمارے گناہونکو بخشدے اور

عَذَابَ النَّارِ ۝ الصَّابِرِينَ وَالصَّادِقِينَ وَالْقَانِتِينَ

ہمکو عذاب جہنم سے بچالے صبر کرنیوالے اور سچ بولنے والے اور خدا کی طرف رجوع کرنیوالے

وَالْمُنْفِقِينَ وَالْمُسْتَغْفِرِينَ بِالْأَسْحَارِ ۝ شَهِدَ اللّٰهُ

راہ خدا میں خرچ کرنیوالے اور تڑکے مغفرت مانگنے والے (یہی ہیں) خدا نے خود اس بات کی

منزل ١





أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ وَالْمَلَائِكَةُ وَأُولُو الْعِلْمِ

شہادت دی کہ سوائے اُسکے کوئی معبود نہیں ہے اور کل فرشتوں نے اور صاحبان علم نے جو

قَائِمًا بِالْقِسْطِ ۚ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ○

عدل پر قائم ہیں (یہی شہادت دی کہ) سوائے اُس زبردست حکمت والے کے اور کوئی معبود نہیں ہے

نصف

إِنَّ الدِّينَ عِندَ اللَّهِ الْإِسْلَامُ ۗ وَمَا اخْتَلَفَ

دین تو اللہ کے نزدیک اسلام ہی ہے اور جنکو کتاب دی گئی تھی

الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ إِلَّا مِن بَعْدِ مَا جَاءَهُمُ

اُنہوں نے اختلاف نہیں کیا مگر آپس کے حسد کی وجہ سے بعد اسکے کہ

الْعِلْمُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ ۗ وَمَن يَكْفُرْ بِآيَاتِ اللَّهِ فَإِنَّ

اُنکو علم ہو گیا تھا اور جو (شخص) خدا کی آیتوں کا منکر ہوگا تو

اللَّهَ سَرِيعُ الْحِسَابِ ○ فَإِنْ حَاجُّوكَ فَقُلْ

اللہ (اُس سے) بہت جلد حساب لینے والا ہے پھر اگر وہ تم سے حجت کریں تو کہدو کہ میں نے

ربع

أَسْلَمْتُ وَجْهِيَ لِلَّهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِ ۗ وَقُل لِّلَّذِينَ

اور میرے تابعین نے خدا کے سامنے (اطاعت) اپنا سر جھکا دیا ہے اور اُن لوگوں سے جنکو کتاب

أُوتُوا الْكِتَابَ وَالْأُمِّيِّينَ أَأَسْلَمْتُمْ ۚ فَإِنْ

دی گئی ہے اور اَن پڑھ لوگوں سے دریافت کرلو کہ آیا تم بھی اسلام لائے اگر وہ

أَسْلَمُوا فَقَدِ اهْتَدَوا ۖ وَّإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا

اسلام لے آئینگے تو یقیناً ہدایت یافتہ ہو جائینگے اور اگر روگرداں ہونگے تو تمہارے ذمہ تو صرف

عَلَيْكَ الْبَلَاغُ ۗ وَاللَّهُ بَصِيرٌ بِالْعِبَادِ ○ إِنَّ

پیغام پہنچا دینا ہے اور اللہ کل بندوں کا خود نگراں ہے بہ تحقیق

ع ۲ ۱۱

الَّذِينَ يَكْفُرُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ وَيَقْتُلُونَ النَّبِيِّينَ

جو لوگ خدا کی نشانیوں کے منکر ہیں اور ناحق انبیاءؑ کو قتل

بِغَيْرِ حَقٍّ وَّيَقْتُلُوْنَ الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ مِنَ

کرتے ہیں اور اُن لوگوں کو قتل کرتے ہیں جو آدمیوں میں سے عدل و انصاف کا حکم

النَّاسِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ○ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ

دیتے ہیں پس اُنکو دردناک عذاب کی خبر سُنادو وہ وہی ہیں جنکے

حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ز وَمَا لَهُمْ

اعمال دنیا و آخرت میں اکارت ہوجائینگے اور اُنکا کوئی بھی

مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ○ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا

مددگار نہ ہوگا کیا تم نے اُن لوگوں کو نہیں دیکھا جنکو کچھ بہرہ کتاب سے

مِّنَ الْكِتٰبِ يُدْعَوْنَ اِلٰى كِتٰبِ اللّٰهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ

دیا گیا تھا وہ کتاب خدا کی طرف بُلائے جاتے ہیں تاکہ وہ اُنکے مابین فیصلہ کرے

ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ وَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ○ ذٰلِكَ

پھر اُن میں سے ایک گروہ روگرداں ہوکر حق سے پھر جاتا ہے یہ اِس وجہ سے

بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ ص

کہ اُن لوگوں نے کہدیا کہ آگ توہمکو سوائے گنتی کے دنوں کے ہرگز نہ چھوئیگی

وَّغَرَّهُمْ فِىْ دِيْنِهِمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ○ فَكَيْفَ

اور جو جھوٹ وہ جوڑا کرتے تھے اُسی نے اُنکو اُنکے دین کے بارے میں دھوکا دیا پھر کیا حالت ہوگی

اِذَا جَمَعْنٰهُمْ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ قف وَوُفِّيَتْ

جبکہ ہم اُنکو اُسدن جمع کرینگے جسکے بارے میں شک نہیں اور ہر نفس کو اُسکے

كُلُّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ○ قُلِ

کیے کا پورا پورا بدلہ دیا جائیگا اور اُنپر ظلم نہ کیا جائیگا کہدو کہ

اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِى الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ

اے اللہ اے سلطنت کے مالک تو جسکو چاہتا ہے سلطنت عطا فرماتا ہے





وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۖ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ

اور جس سے چاہتا ہے سلطنت چھین لیتا ہے اور جسے چاہتا ہے تو عزت دیتا ہے

وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ۖ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۖ إِنَّكَ عَلٰى

اور جسے چاہتا ہے تو ذلت دیتا ہے تمام خیر و خوبی تیرے ہی ہاتھ ہے بیشک تو

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ تُولِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ

ہر شے پر قادر ہے تو رات کو دن میں داخل کر دیتا ہے اور دن کو

النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۖ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ

رات میں اور تو مُردے سے زندے کو نکال لاتا ہے اور

الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ۖ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

زندے کو مُردے سے اور جسکو چاہتا ہے تو بےحساب رزق عنایت فرماتا ہے

لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُونَ الْكٰفِرِينَ أَوْلِيَآءَ مِنْ

مومن مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست

دُونِ الْمُؤْمِنِينَ ۚ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَلَيْسَ

نہ بنائیں اور جو ایسا کریگا تو اُس سے

مِنَ اللّٰهِ فِي شَيْءٍ إِلَّآ أَنْ تَتَّقُوا مِنْهُمْ تُقٰىةً ۖ وَ

اور خدا سے کوئی واسطہ نہیں سوائے اُس صورت کے کہ تم اُنسے کسی قسم کا خوف رکھتے ہو اور

يُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهُ ۖ وَإِلَى اللّٰهِ الْمَصِيرُ ۝

اللہ تمکو اپنے سے ڈراتا ہے اور اللہ ہی کی طرف بازگشت ہے

قُلْ إِنْ تُخْفُوا مَا فِي صُدُورِكُمْ أَوْ تُبْدُوهُ يَعْلَمْهُ

کہدو جو کچھ تمہارے سینوں میں ہے خواہ تم اُسکو چھپاؤ یا اُسکا اظہار کرو اللہ اُسکو

اللّٰهُ ۖ وَيَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۖ

جانتا ہے اور جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اُس سے (بھی) واقف ہے



وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ يَوْمَ تَجِدُ كُلُّ نَفْسٍ

اور اللہ ہر چیز پر پوری پوری قدرت رکھنے والا ہے۔ اس دن ہر نفس اس نیکی کو جو وہ

مَّا عَمِلَتْ مِنْ خَيْرٍ مُّحْضَرًا ۚ وَّمَا عَمِلَتْ مِنْ سُوْٓءٍ ۚ

کرچکا ہے اور اس بدی کو جو وہ کرچکا ہے موجود پائیگا

تَوَدُّ لَوْ اَنَّ بَيْنَهَا وَبَيْنَهٗٓ اَمَدًا ۢ بَعِيْدًا ۭ وَيُحَذِّرُكُمُ

اور یہ خواہش کریگا کہ کاش خود اسکے اور اس دن کے مابین ایک مدت طول وطویل حائل ہوتی اور

اللّٰهُ نَفْسَهٗ ۭ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ ○ قُلْ اِنْ

اللہ تمکو اپنے سے ڈراتا ہے اور اللہ کل بندوں پر بڑا مہربان ہے (اے رسولؐ) کہدو اگر

كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ

تم اللہ کو دوست رکھتے ہو تو میری پیروی کرو تاکہ اللہ تم کو دوست رکھے اور تمہارے

لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ قُلْ

گناہ بخشدے اور اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے کہدو تم

اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ

اللہ اور رسولؐ کی اطاعت کرو پھر اگر وہ روگردانی کریں تو یقیناً اللہ

لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ○ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰٓي اٰدَمَ وَ

منکروں کو دوست نہیں رکھتا بالتحقیق اللہ نے آدمؑ اور

نُوْحًا وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَي

نوحؑ اور آل ابراہیمؑ اور آل عمران کو تمام عالموں سے

الْعٰلَمِيْنَ ○ ذُرِّيَّةً ۢ بَعْضُهَا مِنْ ۢ بَعْضٍ ۭ وَاللّٰهُ

برگزیدہ کیا ان میں سے بعض بعض کی اولاد ہیں اور اللہ

سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ

سننے والا (اور) جاننے والا ہے جسوقت عمران کی زوجہ نے یہ عرض کی کہ

رَبِّ إِنِّي نَذَرْتُ لَكَ مَا فِي بَطْنِي مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ

اے میرے پروردگار جو میرے پیٹ میں ہے اُسکو تیرے نام پر چھوڑ دینے کی منت مانتی ہوں پس تو میری

مِنِّي ۚ إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝ فَلَمَّا

(یہ منت) قبول کرلے بیشک تو سننے والا (اور) جاننے والا ہے پھر جب اُسے

وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ إِنِّي وَضَعْتُهَا أُنْثَىٰ ۖ وَاللَّهُ

جنا تو کہنے لگی کہ اے میرے پروردگار میں نے تو یہ لڑکی جنی حالانکہ اللہ

أَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ ۖ وَلَيْسَ الذَّكَرُ كَالْأُنْثَىٰ ۖ

خوب جانتا تھا کہ وہ کیا جنی اور لڑکا لڑکی کے مانند نہیں ہوتا

وَإِنِّي سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ وَإِنِّي أُعِيذُهَا بِكَ وَ

اور میں نے اسکا نام مریم رکھا اور میں اسکو اور اسکی اولاد کو

ذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ۝ فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا

شیطان لعین کے شر سے بچانے کیلئے تیری پناہ میں دیتی ہوں پھر اُسکے پروردگار نے اُسکی نذر کو

بِقَبُولٍ حَسَنٍ وَأَنْبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا وَكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ۖ

حسن قبول سے قبول کرلیا اور اُس لڑکی کو خوبی کے ساتھ پڑھایا اور زکریا نے اُسکی کفالت کی

كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا الْمِحْرَابَ وَجَدَ عِنْدَهَا

جسوقت زکریا اُس لڑکی کے پاس محراب (عبادت) میں جاتے اُسکے پاس کچھ کھانے کی چیز

رِزْقًا ۖ قَالَ يَا مَرْيَمُ أَنَّىٰ لَكِ هَٰذَا ۖ قَالَتْ هُوَ

پاتے دریافت کرتے کہ اے مریم یہ تمہارے پاس کہاں سے آتی وہ عرض کرتیں کہ اللہ

مِنْ عِنْدِ اللَّهِ ۖ إِنَّ اللَّهَ يَرْزُقُ مَنْ يَشَاءُ بِغَيْرِ

کے پاس سے بیشک اللہ جسکو چاہتا ہے بیحساب رزق عنایت

حِسَابٍ ۝ هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ ۖ قَالَ

فرماتا ہے اُسوقت زکریا نے اپنے پروردگار کو پکارا (اور) عرض کی کہ

سیکو عرض کی کہ من عند اللہ ان اللہ یرزق من یشاء بغیر حساب (اللہ کے پاس سے ہے اللہ جسکو چاہتا ہے بغیر حساب رزق عطا فرماتا ہے) ١٢



رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَّدُنْكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ إِنَّكَ سَمِيعُ

اے میرے پروردگار مجھے بھی اپنے پاس سے پاک اولاد عنایت فرما بے شبہ تو دعا کا

الدُّعَاءِ ۝ فَنَادَتْهُ الْمَلَائِكَةُ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي

سننے والا ہے پھر جس حالت میں وہ محراب میں کھڑے نماز پڑھ رہے تھے فرشتوں نے انہیں

فِي الْمِحْرَابِ أَنَّ اللَّهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيَىٰ مُصَدِّقًا

آواز دی (اور کہا) کہ اللہ تمکو یحییٰ کی خوشخبری دیتا ہے (جو) خدا کے کلمے کی تصدیق

بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللَّهِ وَسَيِّدًا وَحَصُورًا وَنَبِيًّا مِّنَ

کرنیوالا اور سردار اور شہوتوں سے باز رہنے والا اور نبی صالحین

الصَّالِحِينَ ۝ قَالَ رَبِّ أَنَّىٰ يَكُونُ لِي غُلَامٌ وَقَدْ

سے (ہوگا)۔ (زکریا نے) عرض کی کہ اے میرے پروردگار میرے لڑکا کہاں سے ہوگا حالانکہ

بَلَغَنِيَ الْكِبَرُ وَامْرَأَتِي عَاقِرٌ ۖ قَالَ كَذَٰلِكَ اللَّهُ

بڑھاپے نے مجھے آگھیرا اور میری بی بی بانجھ ہے جواب ملا کہ اللہ جو کچھ چاہتا ہے

يَفْعَلُ مَا يَشَاءُ ۝ قَالَ رَبِّ اجْعَل لِّي آيَةً ۖ قَالَ

یوں ہی کر دیا کرتا ہے (زکریا نے) عرض کی کہ اے میرے پروردگار میرے لئے کوئی نشانی قرار دے فرمایا

آيَتُكَ أَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ إِلَّا رَمْزًا ۗ

تمہاری نشانی یہ ہے کہ تم تین دن تک آدمیوں سے سوائے اشارے کے بات نہ کر سکو گے

وَاذْكُر رَّبَّكَ كَثِيرًا وَسَبِّحْ بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ ۝ ع ١٢

اور اپنے رب کی یاد زیادہ کرو اور شام اور صبح تسبیح پڑھو

وَإِذْ قَالَتِ الْمَلَائِكَةُ يَا مَرْيَمُ إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَاكِ

اور جس وقت فرشتوں نے کہا کہ اے مریم یقیناً اللہ نے تم کو چن لیا

وَطَهَّرَكِ وَاصْطَفَاكِ عَلَىٰ نِسَاءِ الْعَالَمِينَ ۝

اور تمکو پاک قرار دیا اور تمکو زمانے بھر کی عورتوں سے برگزیدہ کیا

يٰمَرْيَمُ اقْنُتِىْ لِرَبِّكِ وَاسْجُدِىْ وَارْكَعِىْ مَعَ

اے مریم تم اپنے رب کی خالص عبادت کرو اور سجدہ کرو اور رکوع کرنیوالوں کے ساتھ

الرّٰكِعِيْنَ ○ ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ؕ

رکوع کرو (اے رسولؐ) یہ غیب کی خبریں ہیں ہم تمکو بذریعۂ وحی پہنچاتے ہیں

وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ اَيُّهُمْ

اور حالانکہ وہ جسوقت قرعہ ڈال رہے تھے کہ مریمؑ کی کفالت کون کرے تم اُنکے پاس

يَكْفُلُ مَرْيَمَ ۪ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ ○

موجود نہ تھے اور جسوقت وہ (اس بارے میں) جھگڑ رہے تھے تم اُنکے پاس نہ تھے

اِذْ قَالَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ يٰمَرْيَمُ اِنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكِ بِكَلِمَةٍ

(اُسوقت کو یاد کرو) جب فرشتوں نے یہ کہا کہ اے مریمؑ خدا تمکو اپنے کلمہ کی خوشخبری پہنچاتا ہے

مِّنْهُ اسْمُهُ الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ وَجِيْهًا فِى

جسکا نام مسیح عیسیٰؑ ابن مریم ہوگا دنیا اور آخرت میں (وہ)

الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ○ وَيُكَلِّمُ

رودار اور مقرب بندوں میں (اُسکا شمار) ہوگا اور آدمیوں سے وہ

النَّاسَ فِى الْمَهْدِ وَكَهْلًا وَّمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ○ قَالَتْ

بچپن اور بڑھاپے میں (یکساں) باتیں کریگا۔ اور صالحین سے ہوگا (مریمؑ نے) عرض کی کہ

رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِىْ وَلَدٌ وَّلَمْ يَمْسَسْنِىْ بَشَرٌ ؕ قَالَ

اے میرے پروردگار میرے بچہ کہاں سے ہوجائیگا جس حال میں کہ کسی مرد نے مجھکو چھوا تک نہیں فرمایا

كَذٰلِكِ اللّٰهُ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ اِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا

اللہ جس چیز کو چاہتا ہے یوں ہی پیدا کر دیتا ہے جب وہ کسی معاملہ کو طے کردے تو سوائے

يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ○ وَيُعَلِّمُهُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

اسکے کچھ نہیں کہ فرمادے ہو اور وہ ہوجائے اور اللہ اُسکو کتاب اور حکمت





وَالتَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ۝ وَرَسُوْلًا اِلٰى بَنِيْٓ

اور توریت اور انجیل کی تعلیم دیگا اور بنی اسرائیل کی طرف رسول (بناکر بھیجیگا اور وہ

اِسْرَآءِيْلَ ۵ اَنِّيْ قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ اَنِّيْٓ

یہ کہیگا) کہ میں تمہارے رب کی طرف سے نشانی لیکر آیا ہوں میں

اَخْلُقُ لَكُمْ مِّنَ الطِّيْنِ كَهَيْـَٔةِ الطَّيْرِ فَاَنْفُخُ فِيْهِ فَيَكُوْنُ

تمہارے لئے گندھی مٹی سے پرندے کی سی صورت پیدا کرونگا پھر اس میں پھونک مارونگا پھر وہ

طَيْرًۢا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ وَاُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ وَاُحْيِ

حکم خدا سے پرندہ بنجائیگا اور میں مادر زاد اندھے اور کوڑھی کو تندرست کردونگا اور میں

الْمَوْتٰى بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَاْكُلُوْنَ وَمَا

حکم خدا سے مُردوں کو زندہ کرونگا اور جو کچھ تم اپنے گھروں میں کھاتے ہو اور جو کچھ ذخیرہ

تَدَّخِرُوْنَ فِيْ بُيُوْتِكُمْ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ

کرتے ہو اسکی تمکو خبر دونگا اگر تم مومن ہو تو یقیناً اس میں تمہارے لئے نشانی موجود

كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ

ہے اور (میں اس لئے آیا ہوں) کہ اپنے سے پہلے کی توریت کی تصدیق کروں اور اس لئے کہ

التَّوْرٰىةِ وَلِاُحِلَّ لَكُمْ بَعْضَ الَّذِيْ حُرِّمَ عَلَيْكُمْ

بعض چیزیں جو کہ تم پر حرام کی گئی ہیں تمہارے لئے حلال قرار دوں اور تمہارے رب کے

وَجِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۣ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۝

پاس سے نشانی لیکر آیا ہوں پس خدا سے ڈرو اور میری اطاعت کرو

اِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ۭ ھٰذَا صِرَاطٌ

بیشک اللہ میرا پروردگار بھی ہے اور تمہارا پروردگار بھی پس اسی کی عبادت کرو سیدھا رستہ

مُّسْتَقِيْمٌ ۝ فَلَمَّآ اَحَسَّ عِيْسٰى مِنْهُمُ الْكُفْرَ قَالَ

یہی ہے پھر جب عیسٰی نے انکی طرف سے انکار محسوس کیا (تو) بولے



مَنْ اَنْصَارِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ قَالَ الْحَوَارِیُّوْنَ نَحْنُ

اللہ کے کام میں میرے مددگار کون ہیں حواری بولے اللہ کے مددگار

اَنْصَارُ اللّٰہِ ۚ اٰمَنَّا بِاللّٰہِ ۚ وَاشْهَدْ بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ۝

ہم ہیں ہم اللہ پر ایمان لائے اور گواہ رہیئے کہ ہم فرمانبردار ہیں

رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ

اے ہمارے پروردگار جو کچھ تو نے ہم پر نازل کیا ہم اسپر ایمان لائے اور ہم نے رسول کی پیروی کی

الشّٰهِدِيْنَ ۝ وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰہُ ؕ وَاللّٰہُ خَيْرُ

شہادت دینے والوں کے ساتھ ہمکو بھی لکھ لے اور وہ (یہودی) ایک چال چلے اور اللہ (بدلہ دینے کو) ایک چال چلا اور اللہ سب سے

الْمٰكِرِيْنَ ۝ اِذْ قَالَ اللّٰہُ يٰعِيْسٰٓى اِنِّىْ مُتَوَفِّيْكَ وَ

بہتر بدلہ دینے والا ہے جس وقت خدا نے فرمایا کہ اے عیسیٰ میں تمہاری مدت پوری کرنیوالا ہوں اور تمکو اپنی طرف اٹھانیوالا

رَافِعُكَ اِلَیَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَجَاعِلُ

ہوں اور تمکو کافروں (کے میل جول کی خرابی) سے پاک کرنیوالا ہوں اور جن لوگوں نے تمہاری پیروی کی

الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۚ

ہے انکو انکار کرنیوالوں پر قیامت تک فوقیت دینے والا ہوں

ثُمَّ اِلَیَّ مَرْجِعُكُمْ فَاَحْكُمُ بَيْنَكُمْ فِيْمَا كُنْتُمْ فِيْهِ

پھر تم سب کی بازگشت میری طرف ہوگی اور جن معاملات میں تم اختلاف کیا کرتے تھے اُن میں تمہارے

تَخْتَلِفُوْنَ ۝ فَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَاُعَذِّبُهُمْ

مابین اسی وقت حکم سنادونگا اب جو کافر ہوگئے ہیں انکو تو دنیا و آخرت میں

عَذَابًا شَدِيْدًا فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۫ وَمَا لَهُمْ

سخت عذاب دونگا اور انکا مددگار

مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۝ وَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

کوئی بھی نہوگا اور جو ایمان دار اور نیکوکار ہونگے تو

...جناب فاطمہ زہرا اور انفسنا کی جناب علی مرتضٰی ہیں ۱۲ (آیۂ مباہلہ کی تفسیر کی تفصیل ضمیمہ میں ملاحظہ فرمائیے)

يُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ۝

(اللہ) انکو انکے اجر پورے پورے دیگا اور اللہ ظالموں کو دوست نہیں رکھتا

ذٰلِكَ نَتْلُوْهُ عَلَيْكَ مِنَ الْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ۝

(اے رسولؐ) ہم تم پر یہ آیتیں اور حکمت والا ذکر تلاوت کرتے ہیں

اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ۭ خَلَقَهٗ مِنْ

بیشک اللہ کے نزدیک عیسٰےؑ کی مثال آدمؑ کی سی مثال ہے اسکو مٹی سے

تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ

پیدا کیا تھا پھر اس سے فرمایا ہو اور وہ ہو گیا حق تمہارے رب کی طرف سے ہے

فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِيْنَ ۝ فَمَنْ حَاۗجَّكَ فِيْهِ

پس تم شک کرنیوالوں میں سے نہونا پھر جو شخص تم سے عیسٰےؑ کے بارے میں

مِنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ

حجت کرے بعد اسکے کہ تمہارے پاس علم آچکا ہے تو کہدو کہ آؤ ہم اپنے بیٹوں کو بلائیں اور تم اپنے

اَبْنَاۗءَنَا وَاَبْنَاۗءَكُمْ وَنِسَاۗءَنَا وَنِسَاۗءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا

بیٹوں کو بلاؤ اور ہم اپنی عورتوں کو (بلائیں) اور تم اپنی عورتوں کو (بلاؤ) اور ہم اپنے نفسوں کو (بلائیں) اور

وَاَنْفُسَكُمْ ۣ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَي الْكٰذِبِيْنَ ۝

تم اپنے نفسوں کو (بلاؤ) پھر ہم خدا کی طرف رجوع کریں اور خدا کی لعنت جھوٹوں پر قرار دیں

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ ۚ وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ ۭ

بلاشک یہ سچا بیان ہے اور سوائے خدا کے کوئی معبود نہیں ہے

وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ

اور بیشک وہی خدا زبردست (اور) صاحب حکمت ہے پھر اگر وہ روگرداں ہوجائیں تو

عَلِيْمٌۢ بِالْمُفْسِدِيْنَ ۝ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا

اللہ تو فسادیوں کو خوب جانتا ہے (اے رسولؐ) کہدو کہ اے اہل کتاب ایک ایسی

ع ۶





إِلَىٰ كَلِمَةٍ سَوَاءٍ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ أَلَّا نَعْبُدَ إِلَّا اللَّهَ

بات کی طرف آجاؤ جو ہمارے اور تمہارے مابین مساوی ہے کہ ہم سوا خدا کے کسی کی پرستش نہ کریں

وَلَا نُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا وَلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا أَرْبَابًا

اور اسکا کسی کو شریک نہ بنائیں اور (حقیقی) خدا کو چھوڑ کر ہم آپ کوئی کسی کو پروردگار

مِّن دُونِ اللَّهِ ۚ فَإِن تَوَلَّوْا فَقُولُوا اشْهَدُوا بِأَنَّا

نہ بنالے پھر اگر وہ روگرداں ہوں تو یہ کہدو کہ اسکے گواہ رہنا کہ واقعی

مُسْلِمُونَ ○ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تُحَاجُّونَ فِي إِبْرَاهِيمَ

مسلمان ہم ہیں اے اہل کتاب ابراہیم کے بارے میں کیوں جھگڑتے ہو

وَمَا أُنزِلَتِ التَّوْرَاةُ وَالْإِنجِيلُ إِلَّا مِن بَعْدِهِ ۚ

حالانکہ توریت اور انجیل نازل ہی اسکے بعد کی گئی ہیں کیا تمہیں

أَفَلَا تَعْقِلُونَ ○ هَا أَنتُمْ هَٰؤُلَاءِ حَاجَجْتُمْ فِيمَا

اتنی بھی عقل نہیں اے لوگو تم وہی تو ہو جو ابھی تو اسکے بارے میں جھگڑتے تھے

لَكُم بِهِ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَاجُّونَ فِيمَا لَيْسَ لَكُم بِهِ عِلْمٌ ۚ

جسکا تمہیں علم ہے پھر اسکے بارے میں کیوں جھگڑنے لگے جسکا تمہیں علم نہیں ہے

وَاللَّهُ يَعْلَمُ وَأَنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ ○ مَا كَانَ إِبْرَاهِيمُ

حالانکہ اللہ جانتا ہے اور تم (کچھ) نہیں جانتے ابراہیم نہ

يَهُودِيًّا وَلَا نَصْرَانِيًّا وَلَٰكِن كَانَ حَنِيفًا مُّسْلِمًا

یہودی تھے اور نہ نصرانی بلکہ وہ سچے فرمانبردار تھے

وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ○ إِنَّ أَوْلَى النَّاسِ

اور مشرکوں میں سے نہ تھے بلاشک بمقابلہ کل آدمیوں کے ابراہیم سے

بِإِبْرَاهِيمَ لَلَّذِينَ اتَّبَعُوهُ وَهَٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِينَ

زیادہ خصوصیت اُن لوگوں کو ہے جو اسکے پیرو ہیں اور اس نبی کو ہے اور اُن لوگوں کو جو سپر

آمَنُوا ۗ وَاللَّهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِينَ ○ وَدَّتْ طَائِفَةٌ

ایمان لائے ہیں اور اللہ تو مومنوں کا کارساز ہے اہل کتاب کے ایک گروہ نے

مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ لَوْ يُضِلُّونَكُمْ وَمَا يُضِلُّونَ إِلَّا

یہ خواہش کی کہ کاش وہ تمکو گمراہ کرلیں حالانکہ وہ اپنے آپ ہی کو

أَنْفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ○ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَكْفُرُونَ

گمراہ کرتے ہیں اور سمجھتے نہیں اے اہل کتاب خدا کی آیتوں کا کیوں

بِآيَاتِ اللَّهِ وَأَنْتُمْ تَشْهَدُونَ ○ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ

انکار کرتے ہو جس حال میں کہ تم خود گواہی دے رہے ہو اے اہل کتاب

لِمَ تَلْبِسُونَ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَأَنْتُمْ

حق کو باطل کے لباس میں کیوں ظاہر کرتے ہو اور جان بوجھکر حق کو کیوں چھپاتے

تَعْلَمُونَ ○ وَقَالَتْ طَائِفَةٌ مِنْ أَهْلِ الْكِتَابِ

ہو اور اہل کتاب کے ایک گروہ نے یہ کہا کہ جو کچھ

ع ۸ ۱۵

آمِنُوا بِالَّذِي أُنْزِلَ عَلَى الَّذِينَ آمَنُوا وَجْهَ النَّهَارِ

ایمان لانیوالوں پر نازل ہوا ہے دن کے اوّل حصہ میں تم بھی اسپر ایمان لاؤ

وَاكْفُرُوا آخِرَهُ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ○ وَلَا تُؤْمِنُوا

اور آخر حصہ میں اس سے انکار کرجاؤ شاید (اس طرح) وہ بھی پھر جائیں اور (انہوں نے کہا کہ) سوائے

إِلَّا لِمَنْ تَبِعَ دِينَكُمْ قُلْ إِنَّ الْهُدَىٰ هُدَى اللَّهِ

اسکے جو تمہارے دین کا پیرو ہو کسی پر (اس بات کے متعلق) ایمان نہ لاؤ کہ کسی کو وہ کچھ دیا جائے جو کچھ تمکو دیا گیا ہے

أَنْ يُؤْتَىٰ أَحَدٌ مِثْلَ مَا أُوتِيتُمْ أَوْ يُحَاجُّوكُمْ عِنْدَ

یا تمہارے رب کے پاس تم سے کچھ حجت کرسکیں (اے رسول) تم کہدو کہ حقیقی ہدایت خدا کی ہدایت ہے

رَبِّكُمْ ۗ قُلْ إِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ ۗ

(اور اے رسول) تم کہدو کہ اس میں شک نہیں کہ فضل خدا کے ہاتھ ہے جسے وہ چاہتا ہے دیتا ہے

؎ یہاں کا ترجمہ بلحاظ محاورہ مقدم و موخر ہوگیا ہے۔ جو حضرات ملاحظہ فرمائیں بغور ملاحظہ کریں ۱۲ مترجم

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ

اور اللہ صاحب وسعت وعلم ہے وہ جسے چاہتا ہے اپنی رحمت سے مخصوص کر لیتا ہے اور

ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝ وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ

اللہ بڑے فضل والا ہے اور اہل کتاب میں سے بعض تو ایسے ہیں کہ اگر

تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖۤ اِلَيْكَ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ

تم اُنکے پاس ایک ڈھیر امانت رکھدو تو وہ تمہیں ادا کر دینگے اور بعض ایسے ہیں کہ اگر ایک

بِدِيْنَارٍ لَّا يُؤَدِّهٖۤ اِلَيْكَ اِلَّا مَا دُمْتَ عَلَيْهِ قَآئِمًا ؕ

دینار تم اُنکے سپرد کردو تو سوائے اسکے کہ جبتک تم اُنکے سر پر کھڑے رہو وہ تمکو پھیر کر نہ دینگے

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَيْسَ عَلَيْنَا فِى الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ

وجہ اسکی یہ ہے کہ وہ یہ کہتے ہیں کہ ہمارے ذمہ ان جاہلوں کے بارے میں کچھ الزام ہی نہیں

وَيَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ۝

حالانکہ وہ جان بوجھ کر خدا پر بہتان باندھتے ہیں

بَلٰى مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ وَاتَّقٰى فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ۝

ہاں جو اپنے عہد کو پورا کریگا اور پرہیزگاری کریگا تو بلاشبہ اللہ (بھی) پرہیزگاروں کو دوست رکھتا ہے

اِنَّ الَّذِيْنَ يَشْتَرُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَاَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا

بیشک جو لوگ اللہ کے عہد اور اپنی قسموں کو تھوڑی قیمت

قَلِيْلًا اُولٰٓئِكَ لَا خَلَاقَ لَهُمْ فِى الْاٰخِرَةِ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ

پر بیچتے ہیں وہی تو ہیں جنکا آخرت میں کوئی حصہ نہیں ہے اور نہ خدا اُنسے بات

اللّٰهُ وَلَا يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ص

کریگا اور نہ قیامت کے دن اُنکو (بنظر) دیکھیگا اور نہ اُنکو پاک کریگا

وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ وَاِنَّ مِنْهُمْ لَفَرِيْقًا يَّلْوٗنَ

اور اُنکے لئے دردناک عذاب ہے اور اُن میں سے ایک گروہ یقیناً ایسا ہے کہ وہ

ربع

مِمَّا تَرَكْتُمْ مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوصُونَ بِهَا أَوْ

حصہ ہے بعد تعمیل وصیت کے جو کتنے کی ہو اور بعد ادائے

دَيْنٍ ط وَإِنْ كَانَ رَجُلٌ يُورَثُ كَلَالَةً أَوِ امْرَأَةٌ

قرض کے اور اگر کسی مرد یا عورت کے وارث بھائی بہن ہون اور اُسکا

وَلَهُ أَخٌ أَوْ أُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِنْهُمَا السُّدُسُ

کوئی (مادری) بھائی یا بہن بھی ہو تو اُن مین سے ہر ایک کے لیے چھٹا حصہ ہے

فَإِنْ كَانُوا أَكْثَرَ مِنْ ذَٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَاءُ فِي

اور اگر وہ اس سے زیادہ ہون تو ایک تہائی مین وہ سب

الثُّلُثِ مِنْ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُوصَىٰ بِهَا أَوْ دَيْنٍ

شریک ہین بعد تعمیل وصیت کے جو کی گئی ہو یا ادائے قرض کے جبکہ

غَيْرَ مُضَارٍّ وَصِيَّةً مِنَ اللَّهِ ط وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَلِيمٌ

وارثونکا ضرر مد نظر نہ ہو یہ وصیت خدا کی ہے اور اللہ جاننے والا بردبار ہے

تِلْكَ حُدُودُ اللَّهِ ط وَمَنْ يُطِعِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ

یہ اللہ کی مقرر کی ہوئی حدین ہین اور جو اللہ اور اُسکے رسول کی اطاعت کریگا

يُدْخِلْهُ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ

اُسکو خدا اُن جنتون مین داخل کردیگا جنکے نیچے ندیان بہتی پھرتی ہین اُنمین وہ ہمیشہ ہمیشہ

فِيهَا ط وَذَٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ○ وَمَنْ يَعْصِ اللَّهَ

رہین گے اور یہی بڑی کامیابی ہے اور جو خدا اور اُسکے رسول کی

وَرَسُولَهُ وَيَتَعَدَّ حُدُودَهُ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا

نافرمانی کرے گا اور اُسکے حدود سے تجاوز کرے گا اُسکو وہ آتش جہنم مین داخل کریگا جس مین

فِيهَا ص وَلَهُ عَذَابٌ مُهِينٌ ○ وَاللَّاتِي يَأْتِينَ الْفَاحِشَةَ

ہمیشہ ہمیشہ رہیگا اور اُسکے لیے ذلت دینے والا عذاب ہے اور تمہاری عورتون مین سے جو

۱ کلالۃ کافی مین جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے کلالۃ کی تفسیر یون وارد ہے کہ وہ مرد یا عورت جسکے نہ بیٹا بیٹی باپ

مِنْ نِّسَآئِكُمْ فَاسْتَشْهِدُوْا عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً

زنا کی مرتکب ہون اُنکے برخلاف اپنے مین سے چار آدمیون کی گواہی

مِّنْكُمْ ۚ فَاِنْ شَهِدُوْا فَاَمْسِكُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ

طلب کرو پھر اگر وہ گواہی دیدین تو اُنکو مکانون مین قید رکھو

حَتّٰى يَتَوَفّٰىهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ

جبتک کہ موت اُن کا خاتمہ نہ کردے یا اللہ اُنکے لیے کوئی اور راستہ

سَبِيْلًا ۝ وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا

نکالے اور جو دو شخص تم مین سے ایسی بدی کرین اُنکو ایذا دو

فَاِنْ تَابَا وَاَصْلَحَا فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ۭ اِنَّ اللّٰهَ

پھر اگر وہ توبہ کرین اور نیکی اختیار کرلین تو اُنسے روگردانی کرو بیشک اللہ

كَانَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ۝ اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَي اللّٰهِ

بڑا توبہ قبول کرنیوالا (اور) رحم کرنیوالا ہے اللہ کے ذمے اُنھین لوگونکی توبہ قبول کرنی لازم ہے

لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْۗءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ

جو نادانی سے بدی کرتے ہین پھر قریب ہی توبہ

مِنْ قَرِيْبٍ فَاُولٰۗىِٕكَ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ۭ وَكَانَ

کرلیتے ہین پس اُنھین کی توبہ اللہ قبول کرلیتا ہے اور

اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝ وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِيْنَ

اللہ صاحب علم (و) حکمت ہے اور اُنکے لیے کوئی توبہ نہین ہے جو

يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ ۚ حَتّٰى اِذَا حَضَرَ اَحَدَھُمُ

بدی کیے چلے جاتے ہین جبتک کہ اُن مین سے کسی کو موت

الْمَوْتُ قَالَ اِنِّىْ تُبْتُ الْـٰٔنَ وَلَا الَّذِيْنَ يَمُوْتُوْنَ

نہ آجائے اور کہے کہ اب مین توبہ کرتا ہون اور نہ اُنکے لیے ہے جو کفر کی حالت مین

منزل





وَهُمْ كُفَّارٌ ط أُولٰٓئِكَ أَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا

مرجاتے ہین اُنکے لیے تو ہمنے دردناک عذاب

أَلِيمًا ○ يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا لَا يَحِلُّ لَكُمْ أَنْ

مہیا کیا ہے اے ایمان لانے والو یہ تمہارے لیے حلال نہین ہو کہ

تَرِثُوا النِّسَآءَ كَرْهًا ط وَلَا تَعْضُلُوهُنَّ لِتَذْهَبُوا

تم زبردستی عورتون کو میراث مین لیلو اور نہ انکو اس غرض سے قید رکھو کہ جو کچھ تم

بِبَعْضِ مَآ اٰتَيْتُمُوهُنَّ إِلَّآ أَنْ يَأْتِينَ بِفَاحِشَةٍ

اُنکو دے چکے ہو اُسمین سے کچھ اُنسے چھین لو سوائے اُس صورت کے کہ اُنھون نے کھلی

مُّبَيِّنَةٍ ج وَعَاشِرُوهُنَّ بِالْمَعْرُوفِ ج فَإِنْ

بدکاری کی ہو اور اُنکے ساتھ بہ نیکی زندگی بسر کرو پھر اگر

كَرِهْتُمُوهُنَّ فَعَسٰىٓ أَنْ تَكْرَهُوا شَيْئًا وَيَجْعَلَ

تم کو اُنسے کراہت ہو جائے تو شاید ایک چیز سے تم کراہت رکھتی ہو اور خدا نے

اللّٰهُ فِيهِ خَيْرًا كَثِيرًا ○ وَإِنْ أَرَدْتُّمُ اسْتِبْدَالَ

اُسی مین بہت سی خوبی رکھی ہو اور اگر تم ایک زوجہ کے بدلے

زَوْجٍ مَّكَانَ زَوْجٍ وَّاٰتَيْتُمْ إِحْدٰىهُنَّ قِنْطَارًا

دوسری زوجہ کرلینی چاہتے ہو اور اُنمین سے ایک کو بہت سا مال دیچکے ہو

فَلَا تَأْخُذُوا مِنْهُ شَيْئًا ط أَتَأْخُذُونَهُ بُهْتَانًا وَّ

تو اُسمین سے کچھ نہ لینا کیا تم بہتان لگا کے یا کھلی نافرمانی کرکے

إِثْمًا مُّبِينًا ○ وَكَيْفَ تَأْخُذُونَهُ وَقَدْ أَفْضٰى

وہ واپس لے لوگے ؟ اور تم اُسے کیونکر لے لوگے حالانکہ تم ایک دوسرے کے

بَعْضُكُمْ إِلٰى بَعْضٍ وَّأَخَذْنَ مِنْكُمْ مِّيثَاقًا غَلِيظًا ○

ساتھ صحبت کر چکے اور وہ (عورتین) تم سے پکا عہد لے چکی ہین

سے حلال ہو جائیگی فرمایا کہ اگر کسی ضرورت سے بیچے تو پہلی کیطرف رجوع کرنے میں کوئی حرج نہیں معلوم ہوتا اور اگر محض اسی غرض سے بیچی کہ پہلی کیطرف رجوع کرنیکا موقع ملے تو وہ حلال نہ ہوگی ۱۲



وَلَا تَنْكِحُوا مَا نَكَحَ آبَاؤُكُمْ مِنَ النِّسَاءِ إِلَّا مَا قَدْ

اور جن عورتوں سے تمہارے باپ دادا نکاح کر چکے ہیں تم اُنسے نکاح نہ کرنا سوائے اسکے جو

سَلَفَ إِنَّهُ كَانَ فَاحِشَةً وَمَقْتًا وَسَاءَ سَبِيلًا ۝

پہلے ہو چکا بیشک یہ بڑی بیحیائی اور ناپسندیدہ بات ہو اور بُرا دستور ہے

ع ۳ ۸ ۱۴

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ أُمَّهَاتُكُمْ وَبَنَاتُكُمْ وَأَخَوَاتُكُمْ

تم پر حرام کی گئی ہیں تمہاری مائیں اور تمہاری بیٹیاں اور تمہاری بہنیں

وَعَمَّاتُكُمْ وَخَالَاتُكُمْ وَبَنَاتُ الْأَخِ وَبَنَاتُ

اور تمہاری پھوپھیاں اور تمہاری خالائیں اور بھتیجیاں اور بھانجیاں

الْأُخْتِ وَأُمَّهَاتُكُمُ اللَّاتِي أَرْضَعْنَكُمْ وَأَخَوَاتُكُمْ

اور تمہاری وہ مائیں جنھوں نے تمکو دودھ پلایا ہو اور تمہاری

مِنَ الرَّضَاعَةِ وَأُمَّهَاتُ نِسَائِكُمْ وَرَبَائِبُكُمُ

دودھ شریک بہنیں اور تمہاری ساسیں اور تمہاری ربیبہ بیٹیاں

اللَّاتِي فِي حُجُورِكُمْ مِنْ نِسَائِكُمُ اللَّاتِي دَخَلْتُمْ

جو تمہاری اُن ازواج کی گودمیں ہوں جن سے تمنے صحبت

بِهِنَّ فَإِنْ لَمْ تَكُونُوا دَخَلْتُمْ بِهِنَّ فَلَا

کی ہو پھر اگر تمنے اُن سے صحبت نہ کی ہو تو

جُنَاحَ عَلَيْكُمْ وَحَلَائِلُ أَبْنَائِكُمُ

کوئی حرج نہیں ہے اور تمہارے اُن بیٹوں کی ازواج

الَّذِينَ مِنْ أَصْلَابِكُمْ وَأَنْ تَجْمَعُوا بَيْنَ الْأُخْتَيْنِ

جو تمہارے صلب سے ہوں (تمپر حرام ہیں) اور یہ بات (بھی حرام کی گئی ہی) کہ ایک وقت میں دو

إِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ إِنَّ اللَّهَ كَانَ غَفُورًا رَحِيمًا ۝

بہنوں کو جمع کرو سوائے اسکے جو پہلے ہو چکا بیشک اللہ بڑا بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔



وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَا مَلَكَتْ
اور شوہر دار عورتیں سوائے اُنکے جو تمہاری ملکیت ہو جائیں

اَيْمَانُكُمْ كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ
(یہ حرام ہونا) خدا نے تمہارے ذمے لکھ دیا اور اسکے سوا سب تمہارے لیے حلال

ذٰلِكُمْ اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ مُّحْصِنِيْنَ غَيْرَ
کی گئی ہیں کہ تم اپنے مال خرچ کرکے بحالت پاکدامنی نہ بغرض بدکاری انکی

مُسٰفِحِيْنَ فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ
خواستگاری کرو پھر ان میں سے جن سے تم متعہ کرلو تو مقرر کیا ہوا

اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا
مہر اُن کو دیدو اور مہر مقرر ہو جانے کے بعد آپس میں اگر تم کچھ

تَرٰضَيْتُمْ بِهٖ مِنْۢ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ اِنَّ اللّٰهَ
کمی بیشی پر راضی ہو جاؤ تو تم پر کوئی الزام نہیں ہے بیشک اللہ

كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝ وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ
صاحب علم و حکمت ہے اور جو تم میں سے اتنا مقدور نہ رکھتا

طَوْلًا اَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ فَمِنْ مَّا
ہو کہ آزاد مومن عورتوں سے نکاح کرے تو وہ مومن

مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ مِّنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ وَاللّٰهُ
لونڈیوں سے نکاح کرلے جو تمہارے قبضے میں ہوں اور اللہ

اَعْلَمُ بِاِيْمَانِكُمْ بَعْضُكُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ فَانْكِحُوْهُنَّ
تمہارے ایمان سے خوب واقف ہے تم ایک دوسرے کے ہم جنس ہو پس اُنسے اُنکے

بِاِذْنِ اَهْلِهِنَّ وَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ
مالکوں کی اجازت سے نکاح کرو اور اُنکے مہر نیکی کے ساتھ اُن کو دے دو

لونڈی سے عقد باطل ہو سوائے اسکے کہ وہ عورت اجازت دیدے اور اگر اسطرح اجازت سے دونوں کا اجتماع ہو جائے تو آزاد عورت کے دو دن میں اور لونڈی کا ایک دن

ہیں کمی بیشی کرنا اور جبراً ظلماً لے لینا یا رکھ لینا ١٢



مُحْصَنٰتٍ غَيْرَ مُسٰفِحٰتٍ وَّلَا مُتَّخِذٰتِ اَخْدَانٍ ۚ فَاِذَآ

وہ عفیفہ ہوں نہ بدکارین اور نہ چوری چھپے آشنائی کرنے والیان پھر جب

اُحْصِنَّ فَاِنْ اَتَيْنَ بِفَاحِشَةٍ فَعَلَيْهِنَّ نِصْفُ

وہ نکاح میں آجائیں اور بدکاری کریں تو اُن کو آزاد

مَا عَلَى الْمُحْصَنٰتِ مِنَ الْعَذَابِ ۭ ذٰلِكَ لِمَنْ

عورتوں کی بہ نسبت آدھی سزا دی جائے گی یہ تجویز اُنکے لیے

خَشِيَ الْعَنَتَ مِنْكُمْ ۭ وَاَنْ تَصْبِرُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ ۭ

ہے جو تم میں سے زحمت تجرد سے ڈرتے ہوں اور صبر کرنا تمھارے لیے بہت ہی اچھا ہے

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُبَيِّنَ لَكُمْ

اور اللہ بڑا بخشنے والا رحم کرنے والا ہے اللہ یہ ارادہ فرماتا ہے کہ تمہارے لیے

ع ٣

وَيَهْدِيَكُمْ سُنَنَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَيَتُوْبَ

تمسے پہلے والوں کے قاعدے کھول کر بیان کردے اور بتلادے اور تمہاری توبہ

عَلَيْكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ وَاللّٰهُ يُرِيْدُ اَنْ

قبول کرلے اور اللہ جاننے والا حکمت والا ہے اور خدا تو چاہتا ہے کہ

يَّتُوْبَ عَلَيْكُمْ ۣ وَيُرِيْدُ الَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الشَّهَوٰتِ

تمہاری توبہ قبول کرلے اور جو لوگ خواہشوں کے پابند ہیں وہ یہ چاہتے

اَنْ تَمِيْلُوْا مَيْلًا عَظِيْمًا ۝ يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ

ہیں کہ تم پورے منحرف ہو جاؤ اللہ تعالے کا ارادہ ہے کہ تمہارے بارے

عَنْكُمْ ۚ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

میں تخفیف کردے اور انسان کمزور پیدا کیا گیا ہے اے ایمان لانیوالو

اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ اِلَّآ

ایک دوسرے کے مال ناحق نہ کھاجاؤ سواے اسکے





أَن تَكُونَ تِجَارَةً عَن تَرَاضٍ مِّنكُمْ ۚ وَلَا تَقْتُلُوا

کہ باہمی رضامندی سے تجارت ہو اور اپنے آپ کو

أَنفُسَكُمْ ۚ إِنَّ اللَّهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيمًا ○ وَمَن

قتل نہ کرو بے شک اللہ تم پر رحم کرنے والا ہے اور جو شخص

يَفْعَلْ ذَٰلِكَ عُدْوَانًا وَظُلْمًا فَسَوْفَ نُصْلِيهِ

بطور زیادتی و ظلم کے ایسا کرے گا آگے بڑھ کر ہم اسکو آتش جہنم میں

نَارًا ۚ وَكَانَ ذَٰلِكَ عَلَى اللَّهِ يَسِيرًا ○ إِن تَجْتَنِبُوا

پہونچائینگے اور یہ بات اللہ پر آسان ہے اگر کبیرہ گناہوں سے

كَبَائِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنكُمْ سَيِّئَاتِكُمْ وَ

جنسے تم منع کیے گئے ہو بچتے رہوگے تو ہم تمہاری چھوٹی برائیاں تمسے دور کردیں گے اور

نُدْخِلْكُم مُّدْخَلًا كَرِيمًا ○ وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا

تم کو اچھے مکان میں داخل کریں گے اور جو زیادتی تم میں سے

فَضَّلَ اللَّهُ بِهِ بَعْضَكُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ ۚ لِّلرِّجَالِ

خدانے بعض کو بعض پر دی ہے اُسکے بارے میں تمنائیں نہ کرو مردوں کا

نَصِيبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوا ۖ وَلِلنِّسَاءِ نَصِيبٌ مِّمَّا

حصہ اُنکے کیے میں ہے اور عورتوں کا حصہ اُنکے کیے

اكْتَسَبْنَ ۚ وَاسْأَلُوا اللَّهَ مِن فَضْلِهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ

میں ہے اور اللہ سے اُسکے فضل کے خواستگار رہو بے شک اللہ

كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمًا ○ وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ

ہر چیز کا جاننے والا ہے اور جو کچھ ماں باپ اور عزیز و قریب

مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ وَالْأَقْرَبُونَ ۚ وَالَّذِينَ

چھوڑ جائیں اُسکے لیے ہمنے ہر ایک کے وارث قرار دیے ہیں اور جن سے

مارے مارے پھرنے سے زیادہ کارآمد ہے ۱۲





عَقَدَتْ اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ

تم نے عہد باندھ لیے ہین تو اُن کا حصہ اُنکو دیدو بے شک خدا

كَانَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا ۝ اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَي

ہر چیز کا گواہ ہے مرد عورتون پر

النِّسَاۗءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ بَعْضَهُمْ عَلٰي بَعْضٍ وَّبِمَآ

حاکم ہین (ایک تو) اُس فضیلت کے سبب جو خدا نے ایک کو دوسرے پر دی ہو اور (دوسرے)

اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ ۭ فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ

اپنے مال خرچ کرنے کے سبب سے پس نیکبختین تو اطاعت کرنے والیان ہین اور پیٹھ پیچھے

لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ ۭ وَالّٰتِيْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَهُنَّ

اُن چیزون کی حفاظت کرنیوالیان جنکی خدا نے حفاظت چاہی اور جنکی نافرمانی کا تمکو خوف ہو

فَعِظُوْهُنَّ وَاهْجُرُوْهُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْهُنَّ

اُنکو نصیحت کرو اور اُنکے بسترون پر اُن کو چھوڑ دو اور اُن کو مارو

فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَيْهِنَّ سَبِيْلًا ۭ اِنَّ اللّٰهَ

پھر اگر وہ تمہاری اطاعت کرلین تو اُنپر کسطرح بیجا زیادتی نہ کرو بیشک اللہ

كَانَ عَلِيًّا كَبِيْرًا ۝ وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا

بزرگ و برتر ہے اور اگر تم کو شوہر اور زوجہ کی مخالفت کا اندیشہ ہو

فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَا ۚ

تو ایک پنچ مرد کے کنبے سے بھیجو اور ایک پنچ عورت کے کنبے سے

اِنْ يُّرِيْدَآ اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا ۭ اِنَّ اللّٰهَ

اگر وہ دونون صلاح کا ارادہ کرینگے تو اللہ اُن دونون مین طاپ کرا دے گا بے شک اللہ

كَانَ عَلِيْمًا خَبِيْرًا ۝ وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوْا بِهٖ

صاحب علم و خبر ہے اور اللہ کی عبادت کرو اور کسی چیز کو اُسکا شریک



شَيْئًا وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا وَبِذِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ

ٹھہراؤ اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو اور قرابت داروں اور یتیموں

وَالْمَسَاكِينِ وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبَىٰ وَالْجَارِ الْجُنُبِ

اور مسکینوں اور رشتہ دار ہمسایہ اور اجنبی ہمسایہ

وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ وَابْنِ السَّبِيلِ وَمَا مَلَكَتْ

اور پہلو میں بیٹھنے والے رفیق اور مسافر اور لونڈی غلاموں کے ساتھ

أَيْمَانُكُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ مُخْتَالًا

(نیکی کرتے رہو) بے شک خدا اُنکو دوست نہیں رکھتا جو متکبر ہوں شیخی مارنے

فَخُورًا ۝ الَّذِينَ يَبْخَلُونَ وَيَأْمُرُونَ النَّاسَ

والے ہوں جو خود بھی کنجوس ہوں اور لوگوں کو بھی بخیل ہونے کی رائے

بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُونَ مَا آتَاهُمُ اللَّهُ مِنْ فَضْلِهِ ۗ

دیتے ہوں اور جو کچھ اللہ نے اپنے فضل سے اُنکو دیا ہے اُسکو چھپاتے ہوں

وَأَعْتَدْنَا لِلْكَافِرِينَ عَذَابًا مُهِينًا ۝ وَالَّذِينَ

، ہمنے منکروں کے لیے ذلیل کرنے والا عذاب تیار کیا ہے اور جو لوگ

يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُونَ

اپنے مال لوگوں کے دکھاوے کے لیے صرف کرتے ہیں اور خدا اور قیامت

بِاللَّهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْآخِرِ ۗ وَمَنْ يَكُنِ الشَّيْطَانُ لَهُ

کے دن پر ایمان نہیں رکھتے اور جنکا رفیق شیطان ہے

قَرِينًا فَسَاءَ قَرِينًا ۝ وَمَاذَا عَلَيْهِمْ لَوْ آمَنُوا

تو کیا ہی بُرا رفیق ہے اور اُنکا کیا نقصان ہوتا اگر وہ اللہ اور

بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَأَنْفَقُوا مِمَّا رَزَقَهُمُ اللَّهُ

قیامت کے دن پر ایمان لاتے اور جو کچھ اللہ نے اُنکو دیا ہے اُس میں سے (راہ خدا میں) خرچ کرتے



وَكَانَ اللّٰهُ بِهِمْ عَلِيْمًا ○ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ

حالانکہ اللہ انسے آگاہ ہے ۔ بے شک اللہ ۔ ذرہ بھر ظلم نہیں

ذَرَّةٍ ۚ وَاِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا وَيُؤْتِ مِنْ

کرتا ۔ اور اگر کچھ بھی نیکی ہوتی ہے تو اُسکو بڑھا دیتا ہو اور ۔ اپنے پاس سے

لَّدُنْهُ اَجْرًا عَظِيْمًا ○ فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ

بہت بڑا ثواب دیتا ہے ۔ پھر اُسوقت کیا حالت ہوگی جب ہم ہر گروہ کو

اُمَّةٍۢ بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا ○

اُسکے گواہ کے ساتھ بلائینگے اور تم کو ان سب پر گواہ کرکے بلائینگے

يَوْمَئِذٍ يَّوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَعَصَوُا الرَّسُوْلَ لَوْ

اُس دن وہ لوگ جو کافر ہوگئے تھے اور رسول کی نافرمانی کرتے تھے خواہش کرینگے

تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ ۭ وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا ○

کہ کاش وہ پیوند زمین ہوجاتے ۔ حالانکہ کوئی بات اللہ سے چھپا نہ سکینگے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ

اے ایمان لانے والو جب تم حالت نشہ میں ہو تو (مسجد میں یا) نماز کے پاس

سُكٰرٰى حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ وَلَا جُنُبًا اِلَّا

نہ جانا ۔ جبتک کہ تم جو کچھ کہتے ہو اُسے سمجھنے نہ لگو ۔ اور نہ حالت جنابت میں

عَابِرِيْ سَبِيْلٍ حَتّٰى تَغْتَسِلُوْا ۭ وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى

جانا سوائے اسکے کہ راستہ گزر جاؤ جبتک کہ غسل نہ کرلو ۔ اور اگر تم بیمار ہو

اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَاۗءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَاۗىِٕطِ اَوْ

یا سفر میں ہو ۔ یا تم میں سے کوئی بیت الخلاء سے (فارغ ہو کر) آئے ۔ یا

لٰمَسْتُمُ النِّسَاۗءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَاۗءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا

تم نے عورتوں سے جماع کیا ہو ۔ پھر تمکو پانی نہ ملا ہو ۔ تو ۔ پاک مٹی سے تیمم

ٮ۵ صعیدًا طیبًا معانی الاخبار میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ صعید کے معنی ہیں بلند مقام۔ اور

طَيِّبًا فَامْسَحُوا بِوُجُوهِكُمْ وَأَيْدِيكُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ

کرلو پھر اپنے چہروں کے بعض حصوں کا اور ہاتھوں کے بعض حصوں کا مسح کرلو بے شک اللہ

كَانَ عَفُوًّا غَفُورًا ۝ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا

بڑا درگزر کرنے والا بڑا بخشنے والا ہے کیا تم نے اُن لوگوں کو نہیں دیکھا جنکو

نَصِيبًا مِّنَ الْكِتَابِ يَشْتَرُونَ الضَّلَالَةَ وَيُرِيدُونَ

کتاب سے بہرہ دیا گیا وہ خود گمراہی خریدتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ

أَن تَضِلُّوا السَّبِيلَ ۝ وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِأَعْدَائِكُمْ ۚ

تم بھی راہ (راست) سے بھٹک جاؤ اور اللہ تمہارے دشمنوں سے خوب واقف ہے

وَكَفَىٰ بِاللَّهِ وَلِيًّا وَكَفَىٰ بِاللَّهِ نَصِيرًا ۝ مِّنَ الَّذِينَ

اور اللہ حامی بننے کے لیے بھی کافی ہے اور مددگار بننے کے لیے بھی کافی ہے جو لوگ

هَادُوا يُحَرِّفُونَ الْكَلِمَ عَن مَّوَاضِعِهِ وَيَقُولُونَ

یہودی ہو گئے اُن میں سے بعض خدا کے کلموں کو اُنکے موقعوں سے تبدیل کر دیتے ہیں اور کہتے ہیں

سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ وَرَاعِنَا

کہ ہم نے سُنا اور نافرمانی کی اور اپنی زبانیں پھیر پھیر کر اور دین میں طعن کرنے کے لیے

لَيًّا بِأَلْسِنَتِهِمْ وَطَعْنًا فِي الدِّينِ ۚ وَلَوْ أَنَّهُمْ

(کہتے ہیں) کہ جو باتیں نہ سننے کے لائق ہیں وہ سن اور ہمارا لحاظ کر اور اگر وہ یہ

قَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا وَاسْمَعْ وَانظُرْنَا لَكَانَ

کہتے کہ ہم نے سنا اور اطاعت کی اور آپ سُنیے اور ہماری حالت پر نظر کیجیے تو یہ

خَيْرًا لَّهُمْ وَأَقْوَمَ وَلَٰكِن لَّعَنَهُمُ اللَّهُ بِكُفْرِهِمْ

بات سیدھی بھی ہوتی اور اُنکے لیے بہتر بھی ولیکن اللہ نے اُنکے کفر کے سبب سے اُنپر لعنت کی

فَلَا يُؤْمِنُونَ إِلَّا قَلِيلًا ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ

اور وہ بہت ہی تھوڑے ایمان لائیں گے اے وہ لوگو جنکو



أُوتُوا الْكِتَابَ آمِنُوا بِمَا نَزَّلْنَا مُصَدِّقًا لِّمَا

کتاب دی گئی اُسپر ایمان لاؤ جو کچھ ہمنے نازل کیا ہے درحالیکہ جو کچھ تمہارے پاس

مَعَكُم مِّن قَبْلِ أَن نَّطْمِسَ وُجُوهًا فَنَرُدَّهَا

پہلے سے ہے وہ اُسکی تصدیق بھی کرتا ہے قبل اسکے کہ ہم چہرے بگاڑ دین اور پھر اُن کو

عَلَىٰ أَدْبَارِهَا أَوْ نَلْعَنَهُمْ كَمَا لَعَنَّا أَصْحَابَ السَّبْتِ

پشت کیطرف پھیر دین یا اُنپر ایسی ہی لعنت کرین جیسے ہمنے اصحاب سبت پر لعنت کی تھی

وَكَانَ أَمْرُ اللَّهِ مَفْعُولًا ۝ إِنَّ اللَّهَ لَا يَغْفِرُ

اور امر خدا ہو کر رہے گا یقینًا اللہ اسکو تو نہ بخشے گا

أَن يُشْرَكَ بِهِ وَيَغْفِرُ مَا دُونَ ذَٰلِكَ لِمَن يَشَاءُ

کہ اسکے ساتھ شرک کیا جائے اور اسکے ماسوا جسکو چاہے بخش دے

وَمَن يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدِ افْتَرَىٰ إِثْمًا عَظِيمًا ۝

اور جسنے اللہ سے شرک کیا یقینًا بہت بڑا گناہ کیا

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ يُزَكُّونَ أَنفُسَهُم بَلِ اللَّهُ يُزَكِّي

کیا تمنے اُنکو نہین دیکھا جو اپنے نفوس کو پاک قرار دیتے ہین بلکہ اللہ جسکو چاہتا ہے

مَن يَشَاءُ وَلَا يُظْلَمُونَ فَتِيلًا ۝ انظُرْ كَيْفَ

پاک قرار دیتا ہے اور اُنپر سوت برابر ظلم نہ کیا جائیگا دیکھو تو سہی یہ

يَفْتَرُونَ عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ ط وَكَفَىٰ بِهِ إِثْمًا

اللہ پر کیسا جھوٹا بہتان باندھتے ہین اور صریح گناہ کے لیے یہی

مُّبِينًا ۝ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا نَصِيبًا مِّنَ

کافی ہے کیا تمنے اُن لوگون کو نہین دیکھا جنکو کتاب خدا سے بہرہ

الْكِتَابِ يُؤْمِنُونَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوتِ وَيَقُولُونَ

دیا گیا ہے وہ جبت اور طاغوت پر ایمان لاتے ہین اور جو منکر ہوگئے ہین





لِلَّذِينَ كَفَرُوا هَٰؤُلَاءِ أَهْدَىٰ مِنَ الَّذِينَ

اُنسے یہ کہتے ہیں کہ یہ اُن ایمان لانے والوں کی بہ نسبت زیادہ راہ راست

آمَنُوا سَبِيلًا ۝ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ لَعَنَهُمُ اللَّهُ

پر ہیں وہی تو ہیں جنپر اللہ نے لعنت کی ہے

وَمَن يَلْعَنِ اللَّهُ فَلَن تَجِدَ لَهُ نَصِيرًا ۝ أَمْ لَهُمْ

اور جسپر اللہ لعنت کرے گا تم اُسکا ہرگز کسیکو مددگار نہ پاؤگے آیا سلطنت (حقیقی)

نَصِيبٌ مِّنَ الْمُلْكِ فَإِذًا لَّا يُؤْتُونَ النَّاسَ

میں سے انکا کچھ حصہ ہے اگر ہے تو کسی کو تل برابر (بھی)

نَقِيرًا ۝ أَمْ يَحْسُدُونَ النَّاسَ عَلَىٰ مَا آتَاهُمُ اللَّهُ

نہ دیتے کیا وہ لوگوں پر اُس کا حسد کرتے ہیں جو کچھ اللہ نے اُن کو اپنے

مِن فَضْلِهِ فَقَدْ آتَيْنَا آلَ إِبْرَاهِيمَ الْكِتَابَ

فضل سے دیا ہے بیشک ہمنے آل ابراہیم کو کتاب اور حکمت

وَالْحِكْمَةَ وَآتَيْنَاهُم مُّلْكًا عَظِيمًا ۝ فَمِنْهُم

عطا فرمائی اور اُنکو بہت بڑی (حقیقی) سلطنت دی پھر (عام) آدمیوں

مَّنْ آمَنَ بِهِ وَمِنْهُم مَّن صَدَّ عَنْهُ وَكَفَىٰ بِجَهَنَّمَ

میں سے کچھ لوگ تو اُسپر ایمان لائے اور کچھ اُس سے رُک گئے اور (اُن رُکنے والوں کے لیے) بھڑکتی ہوئی

سَعِيرًا ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا سَوْفَ نُصْلِيهِمْ

آگ کافی ہے بالتحقیق جن لوگوں نے ہماری آیتوں کا انکار کیا عنقریب ہم اُنکو آتش جہنم میں

نَارًا كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُودُهُم بَدَّلْنَاهُمْ

جھونکیں گے جب اُنکی جلدیں جل جائینگی تو اس غرض سے کہ وہ عذاب کا مزہ

جُلُودًا غَيْرَهَا لِيَذُوقُوا الْعَذَابَ إِنَّ اللَّهَ كَانَ

چکھیں ہم اُن کی اور جلدیں بدل دیں گے بیشک خدا زبردست

پھر اُسکو توڑ موڑ کے اُسی مٹی سے دوسری چیز بنا لیتا ہے تو وہی چیز عین بھی ہے اور غیر بھی ١٢



ربع عَزِيْزًا حَكِيْمًا ۝ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

حکمت والا ہے اور جو لوگ ایمان لائے اور نیک کام کرتے ہیں

سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ

عنقریب ہم انکو ایسی جنتوں میں پہونچا دینگے جنکے نیچے نہریں بہتی پھرتی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ لَهُمْ فِيْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ؗ

ان میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اُنکے لیے پاکیزہ بیبیاں ہیں

وَّنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيْلًا ۝ اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا

اور ہم اُنکو گھنے سائے میں پہونچائینگے بیشک اللہ تم کو حکم دیتا ہے کہ

الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَهْلِهَا ۙ وَاِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ

امانتیں اُنکے مالکوں کو پہونچا دو اور جب وقت آدمیوں کے مابین فیصلہ کرو

اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ نِعِمَّا يَعِظُكُمْ

تو انصاف کے ساتھ حکم دو اللہ اس بارے میں تم کو بہت ہی اچھی نصیحت کرتا

بِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ۝

ہے بیشک اللہ سُننے والا (اور) دیکھنے والا ہے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا

اے ایمان لانے والو اللہ کی اطاعت کرو اور اُس رسول

الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ فَاِنْ

اور اُن والیانِ امر کی اطاعت کرو جو تم ہی میں سے ہیں پھر اگر

تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ

کسی معاملے میں تم میں آپس میں جھگڑا ہو تو اُسے اللہ اور رسول کیطرف پھیر دو

اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

بشرطیکہ تم اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہو

ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّأَحْسَنُ تَأْوِيلًا ۝ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ ع ٥

یہی سب سے بہتر اور عمدہ تاویل ہے کیا تم نے انکو نہیں دیکھا جو یہ

يَزْعُمُونَ أَنَّهُمْ آمَنُوا بِمَا أُنزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنزِلَ

گمان کرتے ہیں کہ جو کچھ تم پر نازل کیا گیا اور جو کچھ تم سے پہلے نازل کیا گیا وہ سب پر

مِن قَبْلِكَ يُرِيدُونَ أَن يَتَحَاكَمُوا إِلَى

ایمان لائے ہیں (اور) چاہتے ہیں کہ اپنا مقدمہ طاغوت کے پاس

الطَّاغُوتِ وَقَدْ أُمِرُوا أَن يَكْفُرُوا بِهِ ط

لیجائیں حالانکہ انکو حکم دیا جا چکا ہے کہ اس کے منکر ہوں

وَيُرِيدُ الشَّيْطَانُ أَن يُضِلَّهُمْ ضَلَالًا بَعِيدًا ۝

اور شیطان یہ ارادہ رکھتا ہے کہ ان کو بھٹکا کر بڑی گمراہی میں ڈال دے

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا إِلَىٰ مَا أَنزَلَ اللَّهُ وَإِلَى

اور جب وقت انسے یہ کہا جائیگا کہ اللہ نے جو کچھ نازل کیا اسکی طرف اور اسکے رسول

الرَّسُولِ رَأَيْتَ الْمُنَافِقِينَ يَصُدُّونَ عَنكَ

کیطرف آؤ تو تم منافقوں کو اپنے سے رکتا ہوا

صُدُودًا ۝ فَكَيْفَ إِذَا أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌ بِمَا قَدَّمَتْ

دیکھوگے پھر اسوقت کیا حالت ہوگی جبکہ انپر اپنے ہاتھوں کے کیے ہوئے کے سبب کوئی

أَيْدِيهِمْ ثُمَّ جَاءُوكَ يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ إِنْ أَرَدْنَا إِلَّا إِحْسَانًا

مصیبت پڑ گئی پھر وہ تمہارے پاس خدا کی قسم کھاتے ہوئے آئینگے کہ ہمارا تو ارادہ سوائے نیکی اور اتفاق کرنے

وَتَوْفِيقًا ۝ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يَعْلَمُ اللَّهُ مَا فِي قُلُوبِهِمْ ق

کے اور کچھ نہ تھا یہ لوگ وہی ہیں کہ جو کچھ انکے دلوں میں ہے اسے اللہ جانتا ہے

فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ وَقُل لَّهُمْ فِي أَنفُسِهِمْ

پس تم بھی انسے منہ پھیر لو اور انکو نصیحت کرو اور انکی ذات کے بارے میں ان سے پر اثر





فَقُولًا بَلِيغًا ۝ وَمَا أَرْسَلْنَا مِن رَّسُولٍ إِلَّا لِيُطَاعَ بِإِذْنِ

باتین کرو اور ہمنے کسی رسول کو نہیں بھیجا مگر اسی لیے کہ حکم خدا کے بموجب اسکی اطاعت

اللَّهِ ۚ وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذ ظَّلَمُوا أَنفُسَهُمْ جَاءُوكَ فَاسْتَغْفَرُوا

کیجائے اور اگر یہ لوگ اُسی وقت جبکہ اُنھوں نے اپنے اوپر ظلم کیا تھا تمہارے پاس آجاتے اور اللہ سے

اللَّهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللَّهَ تَوَّابًا

بخشش مانگتے اور رسول بھی اُنکے لیے بخشش طلب کرتا تو یہ ضرور اللہ کو توبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنیوالا

رَّحِيمًا ۝ فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ

پاتے ایسا نہیں ہے تمہارے پروردگار کی قسم یہ لوگ (کبھی) مومن نہونگے جبتک کہ اُن

فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا

جھگڑوں میں جو اُنکے مابین پڑے ہیں تمکو حاکم نہ بنائیں پھر جو کچھ تم فیصلہ کردو اُس سے اپنے دلوں میں تنگی

قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ۝ وَلَوْ أَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ

نہ پائیں اور اُسکو سطرح تسلیم کرلیں جیساکہ تسلیم کرنیکا حق ہے اور اگر ہم اُنپر یہ لازم کردیتے

أَنِ اقْتُلُوا أَنفُسَكُمْ أَوِ اخْرُجُوا مِن دِيَارِكُم مَّا فَعَلُوهُ

کہ آپس میں ایک دوسرے کو قتل کرو یا اپنے گھروں سے نکل جاؤ توسوائے معدودے

إِلَّا قَلِيلٌ مِّنْهُمْ ۖ وَلَوْ أَنَّهُمْ فَعَلُوا مَا يُوعَظُونَ

چندکے یہ لوگ اُسکی تعمیل نہ کرتے اور اگر وہ اُسکے موافق کرتے جو کچھ ان کو نصیحت کی گئی تھی تو

بِهِ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَأَشَدَّ تَثْبِيتًا ۝ وَإِذًا

یہ بات اُنکے لیے بہت ہی اچھی ہوتی اور اُنکے ایمان کی زیادہ مضبوطی کا باعث ہوتا اور اُس وقت

لَّآتَيْنَاهُم مِّن لَّدُنَّا أَجْرًا عَظِيمًا ۝ وَلَهَدَيْنَاهُمْ

ہم بھی اُنکو بہت بڑا اجر دیتے اور اُن کو

صِرَاطًا مُّسْتَقِيمًا ۝ وَمَن يُطِعِ اللَّهَ وَالرَّسُولَ

صراط مستقیم تک پہونچا دیتے اور جو اللہ اور رسول کی اطاعت کریں گے

فَأُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِم مِّنَ النَّبِيّٖنَ

وہی تو اُن لوگوں کے ساتھ ہونگے جنپر اللہ نے انعام کیا ہے کہ بعض پیغمبروں میں سے ہیں

وَالصِّدِّيقِينَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصّٰلِحِينَ ۚ وَحَسُنَ

اور بعض صدیقین سے ہیں اور بعض شہیدوں سے ہیں اور بعض صلحا میں سے ہیں اور وہی لوگ رفاقت

أُولٰٓئِكَ رَفِيقًا ۝ ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ

کے لیے سب سے اچھے ہیں — یہ خدا کیطرف سے فضل ہے — اور خدا کا آگاہ ہونا

عَلِيمًا ۝ يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا خُذُوا حِذْرَكُمْ فَانفِرُوا

کافی ہے — اے ایمان لانے والو — حفاظت کے سامان کرو — دستے دستے

ثُبَاتٍ أَوِ انفِرُوا جَمِيعًا ۝ وَإِنَّ مِنكُمْ لَمَن لَّيُبَطِّئَنَّ

نکلو یا اکٹھے نکل پڑو — اور ضرور تم میں سے کوئی کوئی ایسا بھی ہے کہ وہ یقیناً پیچھے رہجائیگا

فَإِنْ أَصَابَتْكُم مُّصِيبَةٌ قَالَ قَدْ أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيَّ

پھر اگر تم پر کوئی مصیبت پڑ گئی تو وہ یہ کہے گا کہ خدا نے مجھ پر احسان کیا کہ

إِذْ لَمْ أَكُن مَّعَهُمْ شَهِيدًا ۝ وَلَئِنْ أَصَابَكُمْ فَضْلٌ

میں تمہارے ساتھ نہ تھا — اور اگر تمپر خدا کا فضل ہو گیا تو وہ اس صورت

مِّنَ اللّٰهِ لَيَقُولَنَّ كَأَن لَّمْ تَكُن بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُ

سے) گویا تمہارے اور اُسکے مابین کوئی محبت ہی نہ تھی — ضرور یہ کہے گا کہ

مَوَدَّةٌ يٰلَيْتَنِي كُنتُ مَعَهُمْ فَأَفُوزَ فَوْزًا عَظِيمًا ۝

کاش میں بھی اُن لوگوں کے ساتھ ہوتا اور بڑی کامیابی حاصل کرتا

فَلْيُقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ الَّذِينَ يَشْرُونَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا

بس وہ لوگ جو آخرت کے عوض میں زندگانی دنیا کو بیچتے ہیں اُن کو لازم ہے کہ راہ خدا میں

بِالْاٰخِرَةِ ۚ وَمَن يُقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ فَيُقْتَلْ أَوْ يَغْلِبْ

لڑیں — اور جو شخص راہ خدا میں لڑے گا وہ مارا جائے گا تب یا غالب آئے گا تب

فَسَوْفَ نُؤْتِيهِ أَجْرًا عَظِيمًا ۝ وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُونَ فِي

عنقریب ہم اُسکو بہت بڑا اجر دینگے اور تمکو کیا ہوگیا ہے کہ تم راہ خدا میں

سَبِيلِ اللَّهِ وَالْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ

نہیں لڑتے حالانکہ کچھ کمزور مرد اور عورتیں

وَالْوِلْدَانِ الَّذِينَ يَقُولُونَ رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْ هَٰذِهِ

اور بچے جو (روک لیے گئے ہیں) عرض کرتے ہیں (کہ) اے ہمارے پروردگار ہمکو اس بستی سے

الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ أَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ

نکال جسکے باشندے ظالم ہیں اور اپنی طرف سے ہمارا کوئی حامی مقرر

وَلِيًّا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ نَصِيرًا ۝ الَّذِينَ

فرمادے اور اپنی طرف سے ہمارا کوئی مددگار بنا دے جو ایمان

آمَنُوا يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۖ وَالَّذِينَ

لائے ہیں وہ تو خدا کی راہ میں لڑینگے اور جو کافر

كَفَرُوا يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ الطَّاغُوتِ فَقَاتِلُوا أَوْلِيَاءَ

ہوگئے ہیں وہ طاغوت کی راہ میں لڑینگے پس تم شیطان کے

ع الشَّيْطَانِ ۖ إِنَّ كَيْدَ الشَّيْطَانِ كَانَ ضَعِيفًا ۝ أَلَمْ تَرَ إِلَى

دوستوں سے لڑو یقیناً شیطان کا مکر بودا ہے (اے رسول) کیا تمنے اُنکو نہیں دیکھا

الَّذِينَ قِيلَ لَهُمْ كُفُّوا أَيْدِيَكُمْ وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَ

جنسے یہ کہدیا گیا تھا کہ اپنے ہاتھ روک لو اور نماز پڑھو اور

آتُوا الزَّكَاةَ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ إِذَا فَرِيقٌ مِنْهُمْ

زکواۃ دو پھر جب اُنپر جہاد واجب کیا گیا تو اُن میں سے ایک گروہ آدمیوں سے

يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللَّهِ أَوْ أَشَدَّ خَشْيَةً ۚ وَقَالُوا رَبَّنَا لِمَ

ایسا ہی ڈرنے لگا جیسا کہ اللہ سے ڈرتا یا اُس سے بھی زیادہ اور وہ یہ کہنے لگے کہ اے پروردگار





كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْلَآ أَخَّرْتَنَآ إِلَىٰٓ أَجَلٍ قَرِيبٍ

تو نے ہمپر کیوں جہاد واجب کیا کاش ہمکو تھوڑے دن اور مہلت دی ہوتی

قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيلٌ ۚ وَالْآخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقَىٰ

تم کہدو کہ سرمایہ دنیا کم ہے اور جو لوگ پرہیزگار ہیں اُنکے لیے آخرت کہیں بہتر ہے

وَلَا تُظْلَمُونَ فَتِيلًا ۝ أَيْنَمَا تَكُونُوا يُدْرِككُّمُ

اور تم پر ایک سوت برابر بھی ظلم نہ کیا جائیگا جہاں کہیں بھی تم ہوگے موت تم کو (ضرور)

الْمَوْتُ وَلَوْ كُنتُمْ فِي بُرُوجٍ مُّشَيَّدَةٍ ۗ وَإِن تُصِبْهُمْ

آلیگی گو تم مضبوط بُرجوں ہی میں کیوں نہو اور (حالت اُنکی یہ ہوکہ) اگر اُنکو کچھ

حَسَنَةٌ يَقُولُوا هَٰذِهِ مِنْ عِندِ اللَّهِ ۖ وَإِن تُصِبْهُمْ

بھلائی پہونچتی ہے تو کہدیتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے اور اگر اُنکو کچھ

سَيِّئَةٌ يَقُولُوا هَٰذِهِ مِنْ عِندِكَ ۚ قُلْ كُلٌّ

برائی پہونچتی ہے تو کہدیتے ہیں کہ یہ تمہاری طرف سے ہے تم کہدو کہ

مِّنْ عِندِ اللَّهِ ۖ فَمَالِ هَٰؤُلَاءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُونَ

سب اللہ ہی کیطرف سے ہے ان لوگوں کو کیا ہو گیا ہے کہ اتنی سی

يَفْقَهُونَ حَدِيثًا ۝ مَّآ أَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ

بات بھی نہیں سمجھتے (اے بندے) جو بھلائی تجھکو پہونچتی ہے یہ

فَمِنَ اللَّهِ ۖ وَمَآ أَصَابَكَ مِن سَيِّئَةٍ فَمِن نَّفْسِكَ ۚ

اللہ کیطرف سے ہے اور جو برائی تجھکو پہونچتی ہے یہ تیری ذات کیطرف سے ہے

وَأَرْسَلْنَاكَ لِلنَّاسِ رَسُولًا ۚ وَكَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا ۝ مَّن

اور (اے رسول) ہمنے تمکو کل آدمیوں کیلیے پیغامبر (بناکر) بھیجا ہے اور اللہ شہادت کے لیے کافی ہے جو

يُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ أَطَاعَ اللَّهَ ۖ وَمَن تَوَلَّىٰ فَمَآ أَرْسَلْنَاكَ عَلَيْهِمْ

رسول کی اطاعت کریگا اُسنے یقیناً خدا کی اطاعت کی اور جو پھر جائیگا تو ہمنے تمکو اُنکا نگہبان بناکر

سبب یہ ہے کہ رسول جس چیز کا پہونچانے والا ہے امام اسکی اشاعت کرنے والا ہے ۱۲





حَفِيظًا ۝ وَيَقُولُونَ طَاعَةٌ ز فَإِذَا بَرَزُوا مِنْ عِنْدِكَ

نہین بھیجا اور (انکی حالت یہ ہے کہ) منھ سے تو اطاعت کا اقرار کرتے ہین اور جب تمہارے پاس سے باہر چلے جاتے

بَيَّتَ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ غَيْرَ الَّذِي تَقُولُ ط وَاللَّهُ يَكْتُبُ

ہین تو جو کچھ تم کہہ دیتے ہو اُسکے برخلاف اُنہین سے ایک گروہ راتون کو مشورہ کرتا ہے اور جو کچھ وہ راتون کو مشورہ کرتے

مَا يُبَيِّتُونَ ج فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ

اُسکو اللہ لکھتا جاتا ہے تو (اب) تم اُنسے روگردانی کرو اور اللہ پر بھروسہ رکھو

وَكَفَى بِاللَّهِ وَكِيلًا ۝ أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ ط

اور کارساز ہونے کے لیے اللہ کافی ہے کیا وہ قرآن مین غور نہین کرتے

وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللَّهِ لَوَجَدُوا فِيهِ اخْتِلَافًا

اور اگر وہ سوائے خدا کے اور کسی کے پاس سے آیا ہوتا تو اُس مین بہت ہی کچھ اختلاف

كَثِيرًا ۝ وَإِذَا جَاءَهُمْ أَمْرٌ مِنَ الْأَمْنِ أَوِ الْخَوْفِ

پاتے اور جبوقت اُنکو امن یا خوف کی کوئی بات معلوم ہو جاتی ہے تو

أَذَاعُوا بِهِ ط وَلَوْ رَدُّوهُ إِلَى الرَّسُولِ وَ

اُسکا افشا کر دیتے ہین اور اگر وہ اُسکو اپنے رسول اور

إِلَى أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِينَ يَسْتَنْبِطُونَهُ مِنْهُمْ ط

والیان امر کے سامنے پیش کر دیتے تو اُنہین سے جو بات کی تہ تک پہنچ جانیوالے ہین وہ اُس (کی حقیقت) کو سمجھ لیتے

وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطَانَ إِلَّا

اور اگر تمپر اللہ کا فضل اور اُسکی رحمت نہ ہوتی تو سوائے بہت ہی تھوڑے لوگون کے سب شیطان کے پیرو

قَلِيلًا ۝ فَقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ج لَا تُكَلَّفُ إِلَّا نَفْسَكَ

ہوگئے ہوتے پس (اے رسول) تم خدا کی راہ مین لڑو تمہاری ذات کے سوا کسی کو تکلیف نہین دیجاتی

وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِينَ ج عَسَى اللَّهُ أَنْ يَكُفَّ بَأْسَ

اور مومنین کو آمادہ کردو شاید اللہ کافرون کے زور کو



الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ وَاللَّهُ أَشَدُّ بَأْسًا وَأَشَدُّ تَنكِيلًا ۝

روک دے اور اللہ لڑائی کی حیثیت سے سب سے زیادہ قوی اور عذاب دینے کی حیثیت سے سب سے زیادہ سخت ہے۔

مَّن يَشْفَعْ شَفَاعَةً حَسَنَةً يَكُن لَّهُ نَصِيبٌ مِّنْهَا ۖ

جو شخص اچھی سفارش کرے گا اُس میں سے اُسکو بھی حصہ ملے گا

وَمَن يَشْفَعْ شَفَاعَةً سَيِّئَةً يَكُن لَّهُ كِفْلٌ مِّنْهَا ۗ

اور جو شخص بُری سفارش کرے گا اُس میں سے اُسکو حصہ ملے گا

وَكَانَ اللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ مُّقِيتًا ۝ وَإِذَا حُيِّيتُم بِتَحِيَّةٍ

اور خدا ہر شے کا نگران ہے اور جسوقت تم کو سلام کیا جائے

فَحَيُّوا بِأَحْسَنَ مِنْهَا أَوْ رُدُّوهَا ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَىٰ

تو تم اُس سے بہتر طرز پر سلام کرو یا اُسکا جواب دو بیشک اللہ ہر چیز کا

كُلِّ شَيْءٍ حَسِيبًا ۝ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۚ لَيَجْمَعَنَّكُمْ إِلَىٰ

حساب لینے والا ہے اللہ کہ اُسکے سوا کوئی معبود نہیں اُسمیں شک نہیں کہ

يَوْمِ الْقِيَامَةِ لَا رَيْبَ فِيهِ ۗ وَمَنْ أَصْدَقُ مِنَ اللَّهِ حَدِيثًا ۝

قیامت کے روز وہ ضرور ضرور تم سب کو اکٹھا کریگا اور اللہ سے زیادہ بات کہنے میں کون سچا ہے

فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنَافِقِينَ فِئَتَيْنِ وَاللَّهُ أَرْكَسَهُم بِمَا

تمہیں کیا ہوگیا ہے کہ منافقین کے بارے میں دو گروہ ہو گئے ہو حالانکہ اللہ نے انکو انکے اعمال کے سبب

كَسَبُوا ۚ أَتُرِيدُونَ أَن تَهْدُوا مَنْ أَضَلَّ اللَّهُ ۖ وَمَن

اُلٹ دیا کیا تم یہ ارادہ رکھتے ہو کہ خدا نے جس سے توفیق ہدایت سلب کی ہو اُسے راہ راست پہ لاؤ

يُضْلِلِ اللَّهُ فَلَن تَجِدَ لَهُ سَبِيلًا ۝ وَدُّوا لَوْ تَكْفُرُونَ

اور جس سے خدا توفیق ہدایت سلب کرلیگا تم ہرگز اسکے لیے کوئی راستہ نہ پاؤ گے اُنکی خواہش ہے کہ جسطرح وہ کافر ہوگئے

كَمَا كَفَرُوا فَتَكُونُونَ سَوَاءً ۖ فَلَا تَتَّخِذُوا مِنْهُمْ أَوْلِيَاءَ

تم بھی اسی طرح کافر ہو جاؤ تم سب برابر ہو جاؤ پس تم اُن میں سے دوست نہ بناؤ

حَتّٰى يُهَاجِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوْهُمْ

جب تک کہ راہ خدا میں ہجرت نہ کریں پھر اگر وہ روگردان ہوں تو اُنکو گرفتار کرو

وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ ۪ وَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ

اور جہاں اُن کو پاؤ قتل کر ڈالو اور اُن میں سے نہ کسی کو دوست

وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ۙ اِلَّا الَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ اِلٰى قَوْمٍۭ

بناؤ اور نہ مددگار سوائے اُنکے جو ایسی قوم سے جا ملے ہوں کہ

بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ اَوْ جَآءُوْكُمْ حَصِرَتْ

تمہارے اور اُس قوم کے مابین معاہدہ ہو یا تمہارے پاس اس حالت سے آئیں کہ تم سے لڑنے میں

صُدُوْرُهُمْ اَنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ اَوْ يُقَاتِلُوْا قَوْمَهُمْ ۭ وَلَوْ

یا اپنی قوم سے لڑنے میں دل تنگ ہوتے ہوں اور اگر

شَآءَ اللّٰهُ لَسَلَّطَهُمْ عَلَيْكُمْ فَلَقٰتَلُوْكُمْ ۚ فَاِنِ اعْتَزَلُوْكُمْ

اللہ چاہتا تو اُنکو تم پر مسلط کر دیتا پھر وہ تم سے ضرور لڑتے پس اگر وہ تم سے الگ رہیں

فَلَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ وَاَلْقَوْا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ ۙ فَمَا جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ

اور تم سے نہ لڑیں اور تمہیں صلح کا پیغام دیں تو (اُن پر تعدی کرنیکا) خدا نے تمہارے لیے

عَلَيْهِمْ سَبِيْلًا ۝ سَتَجِدُوْنَ اٰخَرِيْنَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ

کوئی راستہ نہیں رکھا ہے عنقریب تم کچھ اور لوگوں کو ایسا پاؤ گے کہ وہ چاہتے ہیں کہ

يَّاْمَنُوْكُمْ وَيَاْمَنُوْا قَوْمَهُمْ ۭ كُلَّمَا رُدُّوْٓا اِلَى الْفِتْنَةِ

تم سے بھی امن میں رہیں اور اپنی قوم سے بھی بچے رہیں جسوقت فتنہ کیطرف بلائے جائیں اندھا دھند

اُرْكِسُوْا فِيْهَا ۚ فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ

اُس میں گر پڑیں پس اگر وہ لوگ تم سے کنارہ کش نہوں اور تم سے صلح نہ کریں

وَيَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ

اور اپنے ہاتھ نہ روکیں تو اُنکو گرفتار کرو اور جہاں پاؤ اُنکو قتل کردو

[illegible]





وَاُولٰئِكُمْ جَعَلْنَا لَكُمْ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ۝ وَمَا

اور انھین پر ہم نے تم کو کھلا تسلط دیا ہے ۔ اور کسی

كَانَ لِمُؤْمِنٍ اَنْ يَّقْتُلَ مُؤْمِنًا اِلَّا خَطَـًٔا ۚ وَمَنْ

مومن کا یہ کام نہین کہ کسی مومن کو قتل کرے سوائے اسکے کہ غلطی ہو جائے اور جو شخص

قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَـًٔا فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ وَّدِيَةٌ

غلطی سے کسی مومن کو قتل کردے تو اُسکے ذمہ ہے ایک ایمان دار بردہ کا آزاد کرنا اور پورا خونبہا

مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖٓ اِلَّآ اَنْ يَّصَّدَّقُوْا ۭ فَاِنْ

اُس (مقتول) کے ورثا کو دینا سوائے اسکے کہ وہ معاف کردین پھر اگر وہ مقتول

كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَّكُمْ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ

ایسی قوم سے ہو جو تمہاری دشمن ہے لیکن ہو مومن تو (قاتل کے ذمے) ایک ایمان دار بردہ کا

مُّؤْمِنَةٍ ۭ وَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ

آزاد کرنا ہے اور اگر ایسی قوم سے ہو کہ تمہاری قوم کے اور اُسکے مابین

مِّيْثَاقٌ فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖ وَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ

معاہدہ ہو تو اُسکے ورثا کو پورا خونبہا دینا اور ایک ایمان دار بردہ کا آزاد کرنا

مُّؤْمِنَةٍ ۚ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ

(لازم ہے) پھر جسکو بردہ آزاد کرنا میسر نہو تو خدا کیطرف سے توبہ کرنے کے لیے اُسکے ذمہ

تَوْبَةً مِّنَ اللّٰهِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝ وَمَنْ

متواتر دو مہینے کے روزے ہین اور اللہ صاحب علم و حکمت ہے اور جو شخص

يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَاۗؤُهٗ جَهَنَّمُ خٰلِدًا

کسی مومن کو جان بوجھ کر مار ڈالے گا اُسکا بدلہ جہنم ہے جسمین وہ ہمیشہ (ہمیشہ)

فِيْهَا وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهٗ وَاَعَدَّ لَهٗ

رہیگا اور اُسپر خدا غضبناک ہوگا اور لعنت کریگا اور اُسکے لیے

عَذَابًا عَظِيمًا ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا

بڑا عذاب تیار کر رکھا ہے اے ایمان لانے والو جب تم

ضَرَبْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَتَبَيَّنُوْا وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ

راہ خدا میں باہر نکلو تو تحقیق کر لو اور جو شخص تمسے (بقاعدۂ اسلام)

اَلْقٰٓى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا ۚ تَبْتَغُوْنَ

سلام کرے تو یہ نہ کہد و کہ تو مومن نہیں ہے تم زندگانی

عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؗ فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ

دنیا کا اسباب ڈھونڈھتے ہو حالانکہ بڑے بڑے منافع خدا کے

كَثِيْرَةٌ ؕ كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ

پاس ہیں تم بھی پہلے سے ایسے ہی تھے پھر اللہ نے تمپر احسان کیا

فَتَبَيَّنُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ○

پس تحقیق کر لیا کرو یقیناً اللہ اُس سے جو کچھ تم کرتے ہو خبردار ہے

لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

مومنوں میں سے گھر میں بیٹھے رہنے والے

غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ

سوائے اُنکے جو معذور ہیں اور راہ خدا میں اپنے مالوں

اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ

اور جانوں سے جہاد کرنے والے برابر نہیں ہیں اللہ تعالےٰ نے مال اور

بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ؕ

جان سے جہاد کرنے والوں کو بیٹھ رہنے والوں پر درجے کی رو سے فضیلت دی ہے

وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ

حالانکہ ثواب کا وعدہ ہر ایک سے کیا ہے اللہ جہاد کرنے والوں کو





عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۙ دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَ

بیٹھ رہنے والوں پر بڑی بزرگی دی ہے یہ اسکی طرف سے درجے ہیں

مَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ع

مغفرت ہے اور رحمت ہے اور اللہ بڑا بخشنے والا اور رحم کرنیوالا ہے

اِنَّ الَّذِيْنَ تَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَالُوْا

بیشک وہ لوگ جنکا خاتمہ فرشتے اُس حال میں کرتے ہیں کہ وہ اپنی جانوں پر ستم توڑ رہے ہوں تو (فرشتے)

فِيْمَ كُنْتُمْ ؕ قَالُوْا كُنَّا مُسْتَضْعَفِيْنَ فِى الْاَرْضِ ؕ

کہتے ہیں کہ تم کس حال میں تھے۔ تو وہ جواب دیتے ہیں کہ ہم اس زمین میں کمزور کردیے گئے تھے

قَالُوْٓا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوْا فِيْهَا ؕ

تو (فرشتے) دریافت کرتے ہیں کہ کیا اللہ کی زمین لمبی چوڑی نہ تھی کہ تم اُسمیں ہجرت کر جاتے

فَاُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَسَآءَتْ مَصِيْرًا ۙ

پس اُنکا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بڑی بازگشت ہے

اِلَّا الْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ

سوائے اُنکے جو مردوں اور عورتوں اور بچوں میں سے واقعا

لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ حِيْلَةً وَّلَا يَهْتَدُوْنَ سَبِيْلًا ۙ

بے بس ہوں کہ نہ کوئی حیلہ کرسکیں اور نہ کوئی راستہ پائیں

فَاُولٰٓئِكَ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ

پس قریب ہے کہ خدا ایسوں سے درگزر کرے اور خدا بڑا درگزر

عَفُوًّا غَفُوْرًا ۙ وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يَجِدْ

کرنیوالا بڑا بخشنے والا ہے اور جو شخص راہ خدا میں ہجرت کرے گا تو وہ

فِى الْاَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيْرًا وَّسَعَةً ؕ وَمَنْ يَّخْرُجْ

زمین میں بڑی وسعت اور کشایش پائے گا اور جو خدا اور رسول

اسی طرح نہ تھی کہ تم اُسمیں نظر کرتے اور حق و باطل کو پہچان لیتے) قول مترجم اوپر کی دونوں حدیثوں میں کوئی اختلاف نہیں ہوا اسلیے کہ پہلی تفسیر ہے دوسری تاویل درجوع



مِنۢ بَيْتِهٖ مُهَاجِرًا اِلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ يُدْرِكْهُ

کے لیے اپنے گھر سے ہجرت کر کے نکلے گا پھر اُسے موت

الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ اَجْرُهٗ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ

آلے گی تو اُس کا اجر یقیناً خدا کے ذمہ رہا اور اللہ بڑا

غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ وَاِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَلَيْسَ

بخشنے والا رحم کرنے والا ہے اور جب تم زمین میں سفر کرتے ہو یا

عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ ۖ اِنْ

تمکو خوف ہو کہ کافر تمسے فساد کر بیٹھیں گے تو تم پر

خِفْتُمْ اَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ اِنَّ الْكٰفِرِيْنَ

کچھ الزام نہین کہ تم نماز میں قصر کردو بے شک کافر

كَانُوْا لَكُمْ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ۝ وَاِذَا كُنْتَ فِيْهِمْ

تمہارے کھلے دشمن ہین اللہ (اے رسول) جب تم اُن مین ہو اور

فَاَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ فَلْتَقُمْ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ مَّعَكَ

تم اُنکو نماز پڑھانے لگو تو لازم ہے کہ اُنمین سے ایک گروہ تمہارے ساتھ نماز پڑھے

وَلْيَاْخُذُوْٓا اَسْلِحَتَهُمْ ۣ فَاِذَا سَجَدُوْا فَلْيَكُوْنُوْا

اس حال مین کہ اپنے ہتھیار لیے رہین پس جب وہ سجدہ کر چکین تو انھین لازم ہو کہ

مِنْ وَّرَآئِكُمْ ۠ وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ اُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا

وہ تمہارے پیچھے آجائین اور دوسرا گروہ جسنے ابھی نماز نہین پڑھی ہو انھین چاہیے کہ

فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ ۚ

وہ آگے آجائین پھر وہ تمہارے ساتھ نماز پڑھین لیکن انکو بھی لازم ہے کہ وہ اپنی حفاظت کی چیزین اور ہتھیار لیے

وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ تَغْفُلُوْنَ عَنْ اَسْلِحَتِكُمْ

رہین۔ کافر اس بات کو پسند کرتے ہین کہ اگر وہ تم کو تمہارے ہتھیارون سے

وَاَمْتِعَتِكُمْ فَيَمِيْلُوْنَ عَلَيْكُمْ مَّيْلَةً وَّاحِدَةً ؕ وَلَا

اور اسباب سے غافل پاؤ تو وہ ایک دفعہ ہی تم پر حملہ کر دیں اور اگر

جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ كَانَ بِكُمْ اَذًى مِّنْ مَّطَرٍ اَوْ كُنْتُمْ

تمکو بارش سے تکلیف ہو یا تم بیمار ہو تو تم پر کچھ گناہ

مَّرْضٰۤى اَنْ تَضَعُوْۤا اَسْلِحَتَكُمْ وَخُذُوْا حِذْرَكُمْ ؕ

نہیں ہے کہ تم اپنے ہتھیار رکھ دو اور ویسی اپنی حفاظت کرو

اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝ فَاِذَا قَضَيْتُمُ

بے شک اللہ نے کافروں کے لیے رسوا کرنے والا عذاب مہیا کیا ہے پھر جب تم نماز

الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى

ختم کر چکو تو کھڑے کھڑے بیٹھے بیٹھے لیٹے لیٹے خدا کی

جُنُوْبِكُمْ ۚ فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ۚ اِنَّ

یاد کیا کرو پھر جب تم مطمئن ہو جاؤ تو (پوری) نماز پڑھو بیشک

الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ۝ وَلَا

نماز مومنین پر واجب ہے اور لکھی گئی ہے اور

تَهِنُوْا فِى ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ؕ اِنْ تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ

اُن لوگوں کا تعاقب کرنے میں سستی نہ کرو اگر تمکو تکلیف پہونچتی ہے تو اُنکو بھی تو اسی طرح

يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ ۚ وَتَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا يَرْجُوْنَ ؕ

تکلیف پہونچتی ہے جسطرح تمکو تکلیف پہونچتی ہے حالانکہ تم اللہ سے جو امید رکھتے ہو وہ امید نہیں رکھتے

وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝ اِنَّاۤ اَنْزَلْنَاۤ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ

١٥ ع ١٢

اور خدا صاحب علم و حکمت ہے (اے رسول) بیشک ہمنے تمہاری طرف کتاب

بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَاۤ اَرٰىكَ اللّٰهُ ؕ وَلَا تَكُنْ

برحق اتاری تاکہ تم آدمیوں کے مابین بموجب اُسکے فیصلہ کرو جو خدا تمہیں دکھلاچکا ہو اور تم





لِّلْخَآئِنِيْنَ خَصِيْمًا ۝ وَّاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ

خیانت کرنیوالون کے طرفدار نہ ہو اور اللہ سے بخشش مانگو بیشک اللہ بڑا بخشش

غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ يَخْتَانُوْنَ

کرنے والا رحم کرنیوالا ہے اور جو لوگ اپنی ذات سے خیانت کرتے ہین تم اُنکی طرف سے

اَنْفُسَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا اَثِيْمًا ۝

جھگڑا نہ کرو بیشک اللہ اُنکو دوست نہین رکھتا جو خائن (اور) گنہگار رہین

يَّسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ اللّٰهِ وَهُوَ

لوگون سے تو یہ چھپاتے ہین اور خدا سے نہین چھپاتے حالانکہ

مَعَهُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَا لَا يَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ

جب راتون کو اُن باتون کا مشورہ کرتے ہین جو خدا کو ناپسند ہین تو خدا اُنکے ساتھ موجود ہوتا ہے اور جو کچھ وہ

بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطًا ۝ هٰۤاَنْتُمْ هٰۤؤُلَآءِ جٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ

عمل کرتے ہین خدا کا علم) اسکو گھیرے ہوئے ہے زندگانی دنیا مین تو اُنکی طرف سے

فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فَمَنْ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْهُمْ يَوْمَ

اب تم جھگڑتے ہو قیامت کے دن اُنکی طرف سے کون جھگڑا

الْقِيٰمَةِ اَمْ مَّنْ يَّكُوْنُ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ۝ وَمَنْ

کرے گا یا کون اُنکا وکیل بنے گا اور جو شخص

يَّعْمَلْ سُوْٓءًا اَوْ يَظْلِمْ نَفْسَهٗ ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ اللّٰهَ يَجِدِ

کوئی بدی کرے یا اپنی ذات پر ظلم کرے پھر خدا سے بخشش مانگے تو وہ

اللّٰهَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ وَمَنْ يَّكْسِبْ اِثْمًا

اللہ کو بڑا بخشنے والا رحم کرنیوالا پائے گا اور جو شخص کوئی گناہ کرے گا

فَاِنَّمَا يَكْسِبُهٗ عَلٰى نَفْسِهٖ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا

سوائے اسکے نہین کہ وہ اپنی ہی ذات کیلئے وبال پیدا کریگا اور خدا صاحب علم و

حَكِيمًا ○ وَمَن يَكْسِبْ خَطِيٓـَٔةً أَوْ إِثْمًا ثُمَّ يَرْمِ بِهِۦ بَرِيٓـًٔا
حکمت ہے اور جو شخص سہواً یا عمداً کوئی گناہ کرے پھر اُسکا الزام وہ کسی

فَقَدِ ٱحْتَمَلَ بُهْتَٰنًا وَإِثْمًا مُّبِينًا ○ ع وَلَوْلَا فَضْلُ
بیگناہ کو دیدے تو یقیناً وہ بہتان اور صریح گناہ کا ملزم ہوگا اور اگر خدا کا فضل اور

ٱللَّهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهُۥ لَهَمَّت طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ أَن
اُسکی رحمت تمپر نہ ہوتی تو اُن میں سے ایک گروہ نے یہ ارادہ کیا تھا کہ تمکو

يُضِلُّوكَ ط وَمَا يُضِلُّونَ إِلَّآ أَنفُسَهُمْ وَمَا يَضُرُّونَكَ
بھٹکا دے حالانکہ وہ اپنے آپ کو ہی بھٹکاتے اور تمہارا کچھ بھی

مِن شَىْءٍ ط وَأَنزَلَ ٱللَّهُ عَلَيْكَ ٱلْكِتَٰبَ وَٱلْحِكْمَةَ
نہ بگاڑتے جس حال میں کہ اللہ نے تمپر کتاب اور حکمت نازل کی ہے

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُن تَعْلَمُ ط وَكَانَ فَضْلُ ٱللَّهِ
اور جو کچھ تم نہ جانتے تھے اُسکی تم کو تعلیم دی ہے اور اللہ کا تم پر بہت بڑا

عَلَيْكَ عَظِيمًا ○ لَّا خَيْرَ فِى كَثِيرٍ مِّن نَّجْوَىٰهُمْ إِلَّا
فضل ہے اُنکی بہت سی سرگوشیاں کرنے میں کوئی خیر و خوبی نہیں ہے

مَنْ أَمَرَ بِصَدَقَةٍ أَوْ مَعْرُوفٍ أَوْ إِصْلَٰحٍ بَيْنَ
سوائے اُسکے جو صدقہ دینے یا نیکی کرنے یا لوگوں کے مابین میل جول کرا دینے کی

ٱلنَّاسِ ط وَمَن يَفْعَلْ ذَٰلِكَ ٱبْتِغَآءَ مَرْضَاتِ ٱللَّهِ
صلاح دے اور جو شخص خدا کی رضا جوئی کے لیے ایسا کرے گا

فَسَوْفَ نُؤْتِيهِ أَجْرًا عَظِيمًا ○ وَمَن يُشَاقِقِ
عنقریب ہم اُسکو بہت بڑا اجر عطا کرینگے اور جو شخص ہدایت کے حق

ٱلرَّسُولَ مِنۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ ٱلْهُدَىٰ وَيَتَّبِعْ
اُسکے لیے کھل جانے رسول کی مخالفت اختیار کرے گا اور مومنوں کے

ع ٨ ١٦ ١٣

ثلثہ ارباع

۵؎ أَوْ إِصْلَٰحٍ بَيْنَ ٱلنَّاسِ کافی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ کلام تین قسم کا ہوتا ہے۔ صدق۔ کذب [illegible] ...
[illegible] جھوٹ تین امر میں مباح ہے ایک لڑائی میں دشمن کو دھوکا دینا۔ دوسرے زوجہ سے وعدہ کرنا۔ تیسرے لوگوں کے مابین اصلاح کرانا [illegible]





غَيْرَ سَبِيلِ الْمُؤْمِنِينَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّىٰ وَنُصْلِهِ جَهَنَّمَ ۖ

راستہ کے سوا اور کوئی راہ اختیار کرے گا ہم بھی اُسے اسی راہ پر چلائیں گے اور اُسے جہنم میں داخل کریں گے

وَسَاءَتْ مَصِيرًا ۝ ع إِنَّ اللَّهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُشْرَكَ

اور وہ بہت ہی بُرا ٹھکانا ہے — بیشک خدا اسکو تو نہ بخشے گا کہ اُسکے ساتھ شرک کیا جائے

ع ۳ — ۱۷ — ۱۴

بِهِ وَيَغْفِرُ مَا دُونَ ذَٰلِكَ لِمَنْ يَشَاءُ ۚ وَمَنْ

اور اس سے کم گناہوں کو بخش دے گا جسے جسے چاہے — اور جسنے

يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا بَعِيدًا ۝ إِنْ

خدا سے شرک کیا — یقیناً بہت دور کی گمراہی کی — نہ خدا کے سوا

يَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ إِلَّا إِنَاثًا وَإِنْ يَدْعُونَ

نہیں پکارتے ہیں مگر عورتوں (دیویوں) کو — اور نہیں پکارتے ہیں

إِلَّا شَيْطَانًا مَرِيدًا ۝ لَعَنَهُ اللَّهُ ۘ وَقَالَ لَأَتَّخِذَنَّ

وقف لازم

مگر شیطان سرکش کو — جسپر خدا نے لعنت کی — اور اُسنے یہ کہا تھا کہ میں

مِنْ عِبَادِكَ نَصِيبًا مَفْرُوضًا ۝ وَلَأُضِلَّنَّهُمْ وَلَأُمَنِّيَنَّهُمْ

تیرے بندوں میں سے ایک مقرر حصہ ضرور لے لونگا — اور میں اُنکو ضرور گمراہ کروں گا اور

وَلَآمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ آذَانَ الْأَنْعَامِ وَلَآمُرَنَّهُمْ

میں اُنکو ضرور جھوٹی امیدیں دلاؤں گا اور میں اُنکو ضرور سمجھا دونگا پس وہ چارپایوں کے کان چیر ڈالیں گے

فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللَّهِ ۚ وَمَنْ يَتَّخِذِ الشَّيْطَانَ وَلِيًّا مِنْ

اور میں اُنکو ضرور حکم دونگا پس وہ خدا کی پیدائش (بناوٹ ہوئی ہیئت) کو ضرور بدل ڈالینگے اور جو شخص خدا کو چھوڑ کر

دُونِ اللَّهِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُبِينًا ۝ يَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيهِمْ ۖ

شیطان کو دوست بنائیگا وہ یقیناً صریح نقصان اُٹھائے گا — شیطان اُنسے وعدے کرتا ہے اور انھیں

وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطَانُ إِلَّا غُرُورًا ۝ أُولَٰئِكَ مَأْوَاهُمْ

اُمیدیں دلاتا ہے اور شیطان نہیں وعدہ کرتا ہے مگر دھوکا ہی دھوکا — اُنھیں لوگوں کا ٹھکانا





جَهَنَّمُ وَلَا يَجِدُونَ عَنْهَا مَحِيصًا ۝ وَالَّذِينَ

جہنم ہے جس سے بھاگنے کا موقع وہ نہ پائینگے اور جو لوگ

آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنَّاتٍ

ایمان لائے اور انھوں نے نیک کام کیے عنقریب ہم انکو ایسے باغوں میں داخل

تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ط

کرینگے جنکے نیچے ندیاں بہتی پھرتی ہیں ہمیشہ (ہمیشہ) وہ انھیں میں رہیں گے (یہ)

وَعْدَ اللَّهِ حَقًّا ط وَمَنْ أَصْدَقُ مِنَ اللَّهِ قِيلًا ۝

اللہ کا وعدہ سچا ہے اور اللہ سے زیادہ بات کا سچا کون ہوگا ؟

لَيْسَ بِأَمَانِيِّكُمْ وَلَا أَمَانِيِّ أَهْلِ الْكِتَابِ ط مَنْ

تمہاری امیدوں کو اور اہل کتاب کی امیدوں کو اس پر دخل نہیں جو بھی

يَعْمَلْ سُوءًا يُجْزَ بِهِ وَلَا يَجِدْ لَهُ مِنْ دُونِ اللَّهِ

کوئی بری کریگا اسکا بدلہ پائیگا اور خدا کے سوا وہ کسی کو نہ اپنا حامی

وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا ۝ وَمَنْ يَعْمَلْ مِنَ الصَّالِحَاتِ

پائے گا اور نہ مددگار اور جو شخص کوئی نیکی کرے گا

مِنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثَىٰ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَأُولَٰئِكَ

اس حال میں کہ وہ مومن ہو خواہ مرد ہو یا عورت وہی تو

يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُونَ نَقِيرًا ۝ وَمَنْ أَحْسَنُ

جنت میں داخل ہونگے اور انپر تل برابر ظلم نہ کیا جائے گا اور جسنے اپنے

دِينًا مِمَّنْ أَسْلَمَ وَجْهَهُ لِلَّهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ وَاتَّبَعَ مِلَّةَ

آپ کو اطاعت خدا کے لیے جھکا دیا جس حال میں کہ وہ نیکوکار بھی ہے اور خلوص سے ملت

إِبْرَاهِيمَ حَنِيفًا ط وَاتَّخَذَ اللَّهُ إِبْرَاهِيمَ خَلِيلًا ۝ وَلِلَّهِ

ابراہیم کا پیرو ہوگیا اس سے بہتر دین کسکا ہوگا حالانکہ ابراہیم کو خدا نے اپنا خلیل مقرر کیا تھا اور جو کچھ

ان کسنے یہ پہنچایا ؟ اسنے عرض کیا کہ اسکے حقیقی مالک نے۔ فرمایا بیشک اسکا حقیقی مالک مجھ سے زیادہ اسکا مستحق ہے لیکن یہ تو بتلایئے کہ آپ کون ہیں ؟ عرض کی میں ملک الموت ہوں





وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○ وَاِذَا نَادَيْتُمْ اِلَى

اور اگر تم مومن ہو تو اللہ سے ڈرتے رہو اور جسوقت تم نماز کے لیئے بلاتے ہو

الصَّلٰوةِ اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًا ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ

اُسکی بھی وہ ہنسی مذاق اُڑاتے ہین یہ اسوجہ سے ہے کہ وہ

لَّا يَعْقِلُوْنَ ○ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّآ

بیوقوف لوگ ہین تم کہدو کہ اے اہل کتاب کیا تم اس سبب سے ہم سے نفرت کرتے ہو

اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ

کہ اللہ پر ایمان لائے ہین اور اُسپر جو کچھ ہمپر نازل کیا گیا اور اُسپر جو کچھ ہمسے پہلے

قَبْلُ ۙ وَاَنَّ اَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ○ قُلْ هَلْ اُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ

نازل کیا گیا حالانکہ تم مین سے اکثر بدکار ہین تم کہدو کیا مین تمکو اُنسے واقف کردون

مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ۭ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَ

جنکی جزا خدا کی طرف سے اُنکو اُس سے بدتر ملی جنپر خدا نے لعنت کی اور

غَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ

غضب نازل کیا اور اُن مین سے بعض کو بندر بنادیا اور بعض کو سؤر

وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ۭ اُولٰۗئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضَلُّ

اور وہ طاغوت کو پوجنے لگے اُنکا ٹھکانا بہت ہی بُرا ہے اور وہ راہ راست

عَنْ سَوَاۗءِ السَّبِيْلِ ○ وَاِذَا جَاۗءُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَقَدْ

سے بہت ہی بھٹکے ہوے ہین اور جسوقت وہ تمھارے پاس آتے ہین تو وہ کہتے ہین کہ ہم تو ایمان لائے

دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَهُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ۭ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا

حالانکہ وہ کفر کے ساتھ آتے ہین اور کفر ہی کے ساتھ نکل جاتے ہین اور جو کچھ وہ چھپاتے ہین اللہ

كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ○ وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ

اُس سے خوب واقف ہے اور تم اُن مین سے بہت سون کو اس حال پر پاؤ گے کہ



فِي الْإِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَأَكْلِهِمُ السُّحْتَ ۚ لَبِئْسَ

گناہ، زیادتی اور حرام خوری پر دوڑ پڑتے ہیں بیشک بہت ہی برا ہی

مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ لَوْلَا يَنْهَاهُمُ الرَّبَّانِيُّونَ

جو کچھ وہ کرتے ہیں کیوں نہیں منع کرتے اللہ والے لوگ

وَالْأَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ الْإِثْمَ وَأَكْلِهِمُ السُّحْتَ ۚ

اور علماء انکو جھوٹی بات کہنے سے اور حرام خوری سے

لَبِئْسَ مَا كَانُوا يَصْنَعُونَ ۝ وَقَالَتِ الْيَهُودُ يَدُ اللَّهِ

یقیناً بہت بری ہی جو کچھ وہ کرتے ہیں اور یہودیوں نے یہ کہا کہ اللہ کا ہاتھ

مَغْلُولَةٌ ۚ غُلَّتْ أَيْدِيهِمْ وَلُعِنُوا بِمَا قَالُوا ۘ بَلْ

بندھا ہوا ہی انھیں کے ہاتھ بندھا ہیں اور انپر انکے اس قول کے سبب سے لعنت بھی ہو بلکہ

يَدَاهُ مَبْسُوطَتَانِ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَاءُ ۚ وَلَيَزِيدَنَّ

اسکے تو دونوں ہاتھ کھلے ہوئے ہیں جسطرح چاہتا ہی عطا کرتا ہی اور جو کچھ تمھارے

كَثِيرًا مِنْهُمْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ مِنْ رَبِّكَ طُغْيَانًا وَ

رب کے پاس سے تمھاری طرف نازل کیا گیا ہی یہ انہیں سے بہتوں کی سرکشی اور کفر کو ضرور

كُفْرًا ۚ وَأَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ

بڑھا دیگا اور ہمنے انکے مابین قیامت تک کے لئے بغض و عداوت

يَوْمِ الْقِيَامَةِ ۚ كُلَّمَا أَوْقَدُوا نَارًا لِلْحَرْبِ أَطْفَأَهَا اللَّهُ ۚ

ڈالدی جب لڑائی کی آگ بھڑکاتے اللہ اسکو بجھا دیگا

وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا ۚ وَاللَّهُ لَا يُحِبُّ

اور یہ زمین میں فساد پھیلانے کی کوشش کرتے ہیں حالانکہ اللہ فساد کرنیوالونکو

الْمُفْسِدِينَ ۝ وَلَوْ أَنَّ أَهْلَ الْكِتَابِ آمَنُوا

دوست نہیں رکھتا اور اگر اہل کتاب ایمان لاتے



وَاتَّقَوْا لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاَدْخَلْنٰهُمْ

اور متقی ہو جاتے تو ہم انکی برائیوں سے درگذر فرماتے اور انکو نعمت والی

جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ○ وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ

جنتوں میں داخل کرتے اور اگر وہ توریت کو اور

وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ لَاَكَلُوْا

انجیل کو اور جو کچھ انکے رب کی جانب سے انکے پاس نازل ہو چکا اسکو قائم رکھتے تو وہ

مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ مِنْهُمْ اُمَّةٌ

آسمان کا بھی رزق کھاتے اور زمین کا بھی انہیں سے ایک گروہ تو

مُّقْتَصِدَةٌ وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ سَآءَ مَا يَعْمَلُوْنَ ○

میانہ رو ہے اور انہیں سے بہت سے بہت ہی بدعمل ہیں

يٰاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ وَ

اے رسول جو کچھ تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے (علی کے بارے میں) نازل کیا گیا ہے اسے پہنچا دو

اِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسٰلَتَهٗ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ

اور اگر ایسا نہ کیا تو گویا تم نے اپنی رسالت ہی نہ پہنچائی اور اللہ آدمیوں کے شر سے

مِنَ النَّاسِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ○

تمکو محفوظ رکھیگا بیشک اللہ منکر لوگوں کی رہبری نہیں فرماتا

قُلْ يٰاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰى شَيْءٍ حَتّٰى تُقِيْمُوا

تم کہدو کہ اے اہل کتاب بیشک کہ تم توریت کو اور انجیل کو اور جو کچھ تمہارے رب

التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ

کی طرف سے تیرا نازل کیا گیا اسکو قائم نہ رکھو تم کسی دین پر نہیں ہو (اے رسول)

رَّبِّكُمْ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

جو کچھ تمہارے رب کی طرف سے تم پر نازل کیا گیا وہ ان لوگوں میں سے بہت سوں کی

وحسبوا الخ کافی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے اس آیت کی تفسیر یوں منقول ہو کہ جس وقت جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ



مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۚ فَلَا تَأْسَ عَلَى الْقَوْمِ

سرکشی اور کفر کو بڑھاوے گا پس کافر لوگوں کے حال پر کچھ

الْكٰفِرِيْنَ ○ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا

افسوس نہ کرو بیشک جو ایمان لائے ہیں (وہ) اور جو یہودی ہو گئے (وہ)

وَالصّٰبِـُٔوْنَ وَالنَّصٰرٰى مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ

اور لامذہب اور نصرانی جو اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان

الْاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ

لائیگا اور نیک عمل کریگا نہ اُنپر کوئی خوف طاری ہوگا

وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ○ لَقَدْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ

اور نہ وہ رنج اُٹھائینگے یقیناً ہم نے بنی اسرائیل سے

بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ وَاَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمْ رُسُلًا ۭ كُلَّمَا

عہد لیا اور اُن کی طرف بہت سے رسول بھیجے جب

جَآءَهُمْ رَسُوْلٌۢ بِمَا لَا تَهْوٰٓى اَنْفُسُهُمْ ۙ فَرِيْقًا

اُنکے پاس کوئی رسول ایساحکم لیکر آیا جسے اُنکا جی نہ چاہتا تھا تو اُنھوں نے کسی گروہ کی

كَذَّبُوْا وَفَرِيْقًا يَّقْتُلُوْنَ ○ وَحَسِبُوْٓا اَلَّا

تکذیب کی اور کسی گروہ کو قتل کیا اور گمان اُنھوں نے یہ کیا کہ اس سے

تَكُوْنَ فِتْنَةٌ فَعَمُوْا وَصَمُّوْا ثُمَّ تَابَ اللّٰهُ

کوئی مصیبت نہ آئیگی پس وہ اندھے اور بہرے ہوگئے پھر اللہ نے اُنکی توبہ

عَلَيْهِمْ ثُمَّ عَمُوْا وَصَمُّوْا كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ ۭ

قبول کرلی پھر اُن میں سے بہت سے اندھے اور بہرے ہوگئے

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ○ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ

اور جو کچھ وہ کرتے تھے اللہ اُسے دیکھتا تھا بیشک وہ لوگ کافر ہوگئے جنھوں نے

منزل ۲

آن لوگوں میں موجود تھے تو اُن لوگوں کو یہ گمان تھا کہ کوئی آزمائش نہ ہوگی جب آنحضرت کا انتقال ہوگیا تو وہ اندھے اور بہرے ہوگئے پھر جب جناب امیر المومنین علیہ السلام خلافت ظاہری پر فائز ہوئے تو خدا نے اُن لوگوں

[illegible]

قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ؕ وَقَالَ

یہ کہا کہ اللہ وہی مسیح ابن مریم ہی حالانکہ مسیح

الْمَسِيْحُ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَ

نے یہ کہا کہ اے بنی اسرائیل اللہ کی عبادت کرو جو میرا بھی پروردگار ہی اور

رَبَّكُمْ ؕ اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ

تمھارا بھی پروردگار بیشک جو اللہ کیساتھ کسی کو شریک کریگا اُسپر اللہ نے جنّت کو حرام

الْجَنَّةَ وَمَاْوٰىهُ النَّارُ ؕ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ

کردیا ہی اور اُسکا ٹھکانا جہنّم ہی اور ظالموں کا کوئی

اَنْصَارٍ ۝ لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ

مددگار نہوگا یقیناً وہ لوگ کافر ہوگئے جنھوں نے یہ کہدیا کہ اللہ تین مین کا

ثَلٰثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّآ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ؕ وَاِنْ

تیسرا ہی حالانکہ سوائے معبود یکتا کے کوئی معبود نہین ہی اور جو کچھ

لَّمْ يَنْتَهُوْا عَمَّا يَقُوْلُوْنَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِيْنَ

وہ کہتے ہین اگر اس سے باز نہ رہین گے تو جو اُن مین سے کفر پر (قائم)

كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ اَفَلَا

رہین گے اُنکو دردناک عذاب ضرور پہنچیگا کیا وہ

يَتُوْبُوْنَ اِلَى اللّٰهِ وَيَسْتَغْفِرُوْنَهٗ ؕ وَاللّٰهُ

خدا کے حضور مین رجوع نہین کرتے اور اُس سے مغفرت نہین مانگتے حالانکہ اللہ

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ مَا الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ

بڑا بخشنے (اور) رحم کرنیوالا ہی مسیح ابن مریم (اور) کچھ نہین (ہین)

اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ

مگر ایک رسول جس سے پہلے بہت سے رسول گزر گئے

وَاُمُّهٗ صِدِّيْقَةٌ ؕ كَانَا يَاْكُلٰنِ الطَّعَامَ ؕ

اور انکی والدہ صدیقہ ہیں دونوں کھانا کھایا کرتے تھے

اُنْظُرْ كَيْفَ نُبَيِّنُ لَهُمُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰى

غور کرو کہ ہم انکے لئے نشانیاں کیسی کھولکر بیان کرتے ہیں پھر غور کرو کہ کدھر

يُؤْفَكُوْنَ ۝ قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

بہکے چلے جاتے ہیں کہدو کیا تم خدا کو چھوڑکر ان چیزوں کی عبادت کرتے ہو

مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ؕ وَاللّٰهُ هُوَ

جو تمہارے ضرر و نفع پر قادر نہیں ہیں حالانکہ اللہ

السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا

سننے والا (اور) جاننے والا ہے کہدو اے اہل کتاب تم

فِيْ دِيْنِكُمْ غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوْۤا اَهْوَآءَ قَوْمٍ

حق کو چھوڑ کر اپنے دین میں تجاوز نکرو اور ان لوگوں کی خواہشوں کی پیروی نکرو

قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا وَّضَلُّوْا

جو پہلے گمراہ ہوچکے اور بہت سوں کو گمراہ کیا اور راہ

عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ۝ لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

راست سے دور جا پڑے بنی اسرائیل میں سے جو کافر ہوگئے

مِنْۢ بَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِيْسَى

ان پر داؤد اور عیسیٰ ابن مریم کی زبانی

ابْنِ مَرْيَمَ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا

لعنت کی گئی یہ اس لئے کہ انھوں نے نافرمانی کی اور وہ زیادتی

يَعْتَدُوْنَ ۝ كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ

کیا کرتے تھے جو برے وہ کرتے تھے اس سے

ع ١٠

وہی ہیں اسکے بعد یہی آیت تلاوت فرمائی لعن الذین الخ

مُّنكَرٍ فَعَلُوهُ ۚ لَبِئْسَ مَا كَانُوا يَفْعَلُونَ ○ تَرَىٰ

اُن مین سے وہ باز نہ آتے تھے ضرور جو کچھ وہ کرتے تھے وہ بہت ہی بُرا تھا

كَثِيرًا مِّنْهُمْ يَتَوَلَّوْنَ الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ لَبِئْسَ

بہت سے لوگون کو تم کافرون کا یار بنتے دیکھوگے جو باتین

مَا قَدَّمَتْ لَهُمْ أَنفُسُهُمْ أَن سَخِطَ اللَّهُ عَلَيْهِمْ

اُنکے نفسون نے اُنکے سامنے پیش کی ہین وہ ضرور بُری ہین کہ خدا اُن سے ناراض ہوا

وَفِي الْعَذَابِ هُمْ خَالِدُونَ ○ وَلَوْ كَانُوا

اور عذاب مین وہ ہمیشہ (ہمیشہ) رہین گے اور اگر وہ

يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالنَّبِيِّ وَمَا أُنزِلَ إِلَيْهِ

اللہ پر اور نبی پر اور جو کچھ اُن پر نازل کیا گیا ہی اُسپر ایمان لائے ہوتے

مَا اتَّخَذُوهُمْ أَوْلِيَاءَ وَلَٰكِنَّ كَثِيرًا مِّنْهُمْ

تو اُنکو یار نہ بناتے ولیکن اُنمین سے بہت سے

فَاسِقُونَ ○ لَتَجِدَنَّ أَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً

بدکار ہین مومنون کا سب سے زیادہ دشمن

لِّلَّذِينَ آمَنُوا الْيَهُودَ وَالَّذِينَ أَشْرَكُوا ۖ

تم یہود اور مشرکون کو پاؤگے

وَلَتَجِدَنَّ أَقْرَبَهُم مَّوَدَّةً لِّلَّذِينَ آمَنُوا الَّذِينَ

اور اُن مین سے مومنون کا زیادہ دوست اُن لوگون کو پاؤگے جو

قَالُوا إِنَّا نَصَارَىٰ ۚ ذَٰلِكَ بِأَنَّ مِنْهُمْ قِسِّيسِينَ

یہ کہتے ہین کہ ہم نصاری ہین اسکی وجہ یہ ہی کہ اُنمین سے بعض علما ہین

وَرُهْبَانًا وَأَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُونَ ○

اور بعض درویش ہین اور یہ کہ وہ تکبر نہین کرتے





وَاِذَا سَمِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰۤى

اور جسوقت وہ اُسے سنتے ہیں جو کچھ رسول کی طرف نازل کیا گیا ہے تم دیکھتے ہو کہ

اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ

ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے ہیں اسلئے کہ انہوں نے حق کو پہچان لیا ہے

يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اٰمَنَّا فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○ وَمَا

اور وہ یہ کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار ہم ایمان لائے پس تو ہمکو بھی گواہی دینے والوں میں لکھ لے اور ہمیں کیا

لَنَا لَا نُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَمَا جَآءَنَا مِنَ الْحَقِّ لا وَنَطْمَعُ

ہو گیا ہے کہ ہم اللہ پر اور اس حق پر جو ہمارے پاس آچکا ہے ایمان نہ لائیں حالانکہ ہم یہ خواہش رکھتے ہیں

اَنْ يُّدْخِلَنَا رَبُّنَا مَعَ الْقَوْمِ الصّٰلِحِيْنَ ○ فَاَثَابَهُمُ اللّٰهُ

کہ ہمارا پروردگار ہمکو نیک لوگوں میں داخل کر لے پس اللہ نے انکے اس قول کے

بِمَا قَالُوْا جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ

صلے میں ایسی جنتیں دیدیں جنکے نیچے نہریں بہتی ہیں اُن میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے

فِيْهَا ط وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْمُحْسِنِيْنَ ○ وَالَّذِيْنَ

اور نیکوں کا عوض یہی ہے اور جو لوگ

كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ○

کافر ہوئے اور جنہوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا جہنمی وہی ہیں

ع ۹

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحَرِّمُوْا طَيِّبٰتِ مَآ

اے ایمان لانے والو جو کچھ اللہ نے تمہارے لئے حلال کیا ہے انمیں سے پاک چیزوں کو

اَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ

حرام مت کرلو اور زیادتی نہ کرو بیشک اللہ زیادتی کرنیوالوں کو

الْمُعْتَدِيْنَ ○ وَكُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ حَلٰلًا

دوست نہیں رکھتا اور جو کچھ اللہ نے تمکو دیا ہے اسمیں سے حلال (اور)





طَيِّبًا ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي أَنْتُمْ بِهِ مُؤْمِنُونَ ۝

پاک چیزیں کھاؤ اور اُس اللہ سے ڈرتے رہو جس پر تم ایمان رکھتے ہو

لَا يُؤَاخِذُكُمُ اللَّهُ بِاللَّغْوِ فِي أَيْمَانِكُمْ وَلَٰكِنْ يُؤَاخِذُكُمْ

خدا تیعالےٰ تمھاری مہمل قسموں پر کوئی مواخذہ نکریگا لیکن اُن قسموں پر مواخذہ کریگا

بِمَا عَقَّدْتُمُ الْأَيْمَانَ ۖ فَكَفَّارَتُهُ إِطْعَامُ عَشَرَةِ

جو تمنے (قصدًا) کھائی ہوں پس ایسی قسم کا کفارہ دس مسکین کا کھانا کھلانا

مَسَاكِينَ مِنْ أَوْسَطِ مَا تُطْعِمُونَ أَهْلِيكُمْ أَوْ

ہے متوسط قسم کے کھانے میں سے جو تم اپنے متعلقین کو کھلاتے ہو یا

كِسْوَتُهُمْ أَوْ تَحْرِيرُ رَقَبَةٍ ۖ فَمَنْ لَمْ يَجِدْ فَصِيَامُ

دس آدمیوں کو کپڑے پہنا دینا ہے یا ایک غلام آزاد کردینا اور جسے یہ میسر نہو تو تین دن کے متواتر روزے

ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ ۚ ذَٰلِكَ كَفَّارَةُ أَيْمَانِكُمْ إِذَا حَلَفْتُمْ ۚ

رکھدینا یہ تمھاری قسموں کا کفارہ اُسوقت ہے جبکہ تم پکی قسم کرچکے ہو

وَاحْفَظُوا أَيْمَانَكُمْ ۚ كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمْ آيَاتِهِ

اور اپنی قسموں کی حفاظت کرو اسطرح اللہ اپنے احکام کو کھولکر بیان کرتا ہے

لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِنَّمَا الْخَمْرُ

تاکہ تم شکر گزار ہو اے ایمان لانیوالو شراب

وَالْمَيْسِرُ وَالْأَنْصَابُ وَالْأَزْلَامُ رِجْسٌ مِنْ عَمَلِ

اور جوا اور جچے ہوے بت اور پاسے سواے اسکے کیا ہیں کہ شیطان کے

الشَّيْطَانِ فَاجْتَنِبُوهُ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝ إِنَّمَا يُرِيدُ

کام میں سے ناپاک کام ہیں پس اُنسے اجتناب کرو تاکہ تم فلاح پاؤ شیطان تو

الشَّيْطَانُ أَنْ يُوقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ

چاہتا یہی ہے کہ تمھارے مابین شراب اور جوئے کے سبب عداوت





فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَعَنِ

اور بغض ڈالدے اور تمکو یاد خدا سے اور نماز سے

الصَّلٰوةِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ○ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ

روکے تو اب بھی باز آؤگے اور اللہ کی

وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاحْذَرُوْا فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوْٓا

اور (اللہ کے) رسول کی اطاعت کرو اور ڈرتے رہو پھر اگر تم روگردان ہوگے تو سمجھ لوکہ

اَنَّمَا عَلٰى رَسُوْلِنَا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ○ لَيْسَ عَلَى الَّذِيْنَ

ہمارے رسول کے ذمہ تو صرف کھولکر پہنچا دینا ہے جو لوگ ایمان لائے

اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ جُنَاحٌ فِيْمَا طَعِمُوْٓا اِذَا

اور جو نیک عمل کرتے رہے انہوں نے جو کچھ کھایا پیا ہو اُسکے بارے مین اُن پر

مَا اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاٰمَنُوْا

کوئی گناہ نہین ہے جس حال مین کہ وہ ڈرتے رہے اور ایمان لائے اور نیک عمل کرتے رہے پھر وہ ڈرتے

ثُمَّ اتَّقَوْا وَّاَحْسَنُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ○

رہے اور ایمان لائے پھر وہ ڈرتے رہے اور نیکی کرتے رہے اور اللہ نیکی کرنیوالون کو دوست رکھتا ہے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَيَبْلُوَنَّكُمُ اللّٰهُ بِشَيْءٍ مِّنَ

اے ایمان لانیوالو ضرور ہے کہ اللہ تعالےٰ ایک ذراسی بات یعنی اُس شکار کے بارے مین

الصَّيْدِ تَنَالُهٗٓ اَيْدِيْكُمْ وَرِمَاحُكُمْ لِيَعْلَمَ اللّٰهُ مَنْ

تمھاری آزمائش کریگا جس تک تمھارے ہاتھ اور نیزے پہنچین تاکہ اللہ یہ جان لے کہ

يَّخَافُهٗ بِالْغَيْبِ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ

اُسے بے دیکھے بھالے کون ڈرتا ہے پس جو اسکے بعد زیادتی کرے گا اُسی کے لئے

عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْتُلُوا

دردناک عذاب ہے اے ایمان لانے والو جب تم احرام کی حالت





الصَّيْدَ وَأَنتُمْ حُرُمٌ ۚ وَمَن قَتَلَهُ مِنكُم مُّتَعَمِّدًا فَجَزَاءٌ

مین ہو تو شکار کو قتل نکرو اور جو تم مین سے جان بوجھکر شکار کو قتل کریگا تو اُسکا بدلہ

مِّثْلُ مَا قَتَلَ مِنَ النَّعَمِ يَحْكُمُ بِهِ ذَوَا عَدْلٍ مِّنكُمْ

چوپایون مین سے ویسا ہی ہے جیسا اُسنے قتل کیا جسکے بارے مین تم مین سے دو منصف حکم لگا دینگے

هَدْيًا بَالِغَ الْكَعْبَةِ أَوْ كَفَّارَةٌ طَعَامُ مَسَاكِينَ أَوْ

اور یہ قربانی کعبہ پہنچائی جائیگی یا کفارہ ہوگا مسکینون کا کھانا کھلانا یا

عَدْلُ ذَٰلِكَ صِيَامًا لِّيَذُوقَ وَبَالَ أَمْرِهِ ۗ عَفَا اللَّهُ

اُسی تعداد مین برابر روزے رکھنا تاکہ اپنے کئے کا مزہ چکھے جو پہلے ہو چکا اُس سے اللہ

عَمَّا سَلَفَ ۚ وَمَنْ عَادَ فَيَنتَقِمُ اللَّهُ مِنْهُ ۗ وَاللَّهُ عَزِيزٌ

نے درگزر کی اور جو پھر ایسا کریگا پس اُس سے اللہ بدلہ لے گا اور اللہ زبردست

ذُو انتِقَامٍ ۝ أُحِلَّ لَكُمْ صَيْدُ الْبَحْرِ وَطَعَامُهُ

(اور) بدلہ لینے والا ہے دریائی شکار کرنا اور اُس شکار کا کھانا تمھارے اور تمھارے قافلے

مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِلسَّيَّارَةِ ۖ وَحُرِّمَ عَلَيْكُمْ صَيْدُ

کے فائدہ کے لئے حلال کیا گیا ہے اور جبتک تم احرام کی حالت مین ہو خشکی کا شکار

الْبَرِّ مَا دُمْتُمْ حُرُمًا ۗ وَاتَّقُوا اللَّهَ الَّذِي إِلَيْهِ

تم پر حرام کیا گیا ہے اور اللہ سے ڈرتے رہو جسکی حضور مین تم اکٹھے

تُحْشَرُونَ ۝ جَعَلَ اللَّهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ

کئے جاؤ گے اللہ نے حرمت والے مکان کعبہ کو لوگون کے قیام کا

قِيَامًا لِّلنَّاسِ وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ وَالْهَدْيَ وَالْقَلَائِدَ

باعث کیا ہے اور اسی طرح حرمت والے مہینہ کو اور قربانی کو اور پٹے وار قربانیون کو

ذَٰلِكَ لِتَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ

یہ اس لئے کہ تم جان لو کہ آسمانون مین اور زمین مین جو کچھ ہے





وَمَا فِي الْأَرْضِ وَأَنَّ اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ○ اِعْلَمُوا

اُسکو اللہ جانتا ہے اور اللہ ہر شے سے آگاہ ہے یہ (بھی) سمجھ لو

أَنَّ اللَّهَ شَدِيدُ الْعِقَابِ وَأَنَّ اللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ○

کہ اللہ بڑا سخت عذاب دینے والا ہے اور اللہ بڑا بخشنے والا اور رحم کرنے والا ہے

مَا عَلَى الرَّسُولِ إِلَّا الْبَلَاغُ وَاللَّهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُونَ

رسول کے ذمہ سوائے پہنچا دینے کے اور کچھ نہیں ہے اور جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو اور جو کچھ چھپاتے ہو

وَمَا تَكْتُمُونَ ○ قُل لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيثُ وَالطَّيِّبُ

اُسے اللہ جانتا ہے کہدو کہ بُرا اور اچھا برابر نہیں ہو سکتا گو تمہیں بُرے کی

وَلَوْ أَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيثِ فَاتَّقُوا اللَّهَ يَا أُولِي

کثرت تعجب میں ڈالے پس اے عقل والو اللہ سے ڈرتے رہو

الْأَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ○ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ ع ١٣ ٧ ٣

تاکہ تم فلاح پاؤ اے ایمان لانے والو

آمَنُوا لَا تَسْأَلُوا عَنْ أَشْيَاءَ إِن تُبْدَ لَكُمْ تَسُؤْكُمْ

اُن چیزوں کی نسبت سوال نہ کرو جو اگر تمہارے لئے کھولکر بیان کی جائیں تو تمکو

وَإِن تَسْأَلُوا عَنْهَا حِينَ يُنَزَّلُ الْقُرْآنُ تُبْدَ لَكُمْ

بُری لگیں اور اگر قرآن نازل ہوتے وقت تم اُنکی نسبت سوال کروگے تو وہ تمہارے لئے ظاہر کردی جائینگی

عَفَا اللَّهُ عَنْهَا وَاللَّهُ غَفُورٌ حَلِيمٌ ○ قَدْ سَأَلَهَا

اللہ نے اُنسے درگزر فرمائی ہے اور اللہ بڑا بخشنے والا (اور) بُردبار ہے تم سے پہلے لوگوں نے بھی

قَوْمٌ مِّن قَبْلِكُمْ ثُمَّ أَصْبَحُوا بِهَا كَافِرِينَ ○ مَا

ان باتوں کو دریافت کیا تھا پھر اُسکے منکر ہوگئے اللہ

جَعَلَ اللَّهُ مِن بَحِيرَةٍ وَلَا سَائِبَةٍ وَلَا وَصِيلَةٍ

نے کنپھٹی اونٹنی . بتوں کا سانڈ . بکری کا جڑواں بچہ اور بہت بوڑھا اونٹ (یہ چیزیں





وَلَا حَامٍ وَّلٰكِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ

نہین مقرر کی تھین بلکہ جو لوگ کافر ہو گئے وہ اللہ پر جھوٹا بہتان

الْكَذِبَ ۭ وَاَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ○ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ

باندھتے ہین حالانکہ اُنمین سے بہت سے عقل نہین رکھتے اور جسوقت اُنسے یہ کہاجاتا ہے

تَعَالَوْا اِلٰى مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُوْلِ قَالُوْا حَسْبُنَا

کہ رسول کے پاس آؤ اور اللہ نے جو کچھ نازل کیا ہے اُسے دیکھو تو وہ کہدیتے ہین کہ ہمنے

مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَاۗءَنَا ۭ اَوَلَوْ كَانَ اٰبَاۗؤُهُمْ

جس (طریقے) پر اپنے باپ دادا کو پایا وہی ہمارے لئے کافی ہے بھلا اگر اُنکے باپ دادا بے علم

لَا يَعْلَمُوْنَ شَيْـــًٔـا وَّلَا يَهْتَدُوْنَ ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

و گمراہ تھے تو بھی (وہ کافی جانین گے؟) اے ایمان لانے

اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ ۚ لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا

والو تمکو اپنی جانون کی حفاظت لازم ہے کہ جب تم ہدایت یافتہ ہو تو جو لوگ گمراہ ہین وہ تمکو

اهْتَدَيْتُمْ ۭ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا

ضرر نہ پہنچا ئینگے اللہ ہی کی طرف تم سب کی رجوع ہوگی پھر جو کچھ تم کیا کرتے تھے اُس سے

كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا شَهَادَةُ

وہ تمکو خبردار کردے گا اے ایمان لانے والو جب تم مین سے

بَيْنِكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ حِيْنَ الْوَصِيَّةِ

کسی کی موت آجائے تو تمھارے آپس کی شہادت وصیت کے وقت

اثْنٰنِ ذَوَا عَدْلٍ مِّنْكُمْ اَوْ اٰخَرٰنِ مِنْ غَيْرِكُمْ اِنْ اَنْتُمْ

دو کی ہو جو تم مین سے عادل ہون یا اگر تم سفر مین ہو اور پھر موت کی مصیبت

ضَرَبْتُمْ فِي الْاَرْضِ فَاَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةُ الْمَوْتِ ۭ تَحْبِسُوْنَهُمَا

آن پڑے تو وہ دو غیرون ہی مین سے ہون اُنہین نماز کے

مِنْ بَعْدِ الصَّلٰوةِ فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ اِنِ ارْتَبْتُمْ لَا نَشْتَرِيْ

بعد تک روک رکھو اگر تمہیں شک ہوتا کہ وہ اللہ کی قسم کھاکر کہیں کہ ہم اپنی شہادت کسی و

بِهٖ ثَمَنًا وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى وَلَا نَكْتُمُ شَهَادَةَ اللّٰهِ اِنَّآ

پر فروخت نہیں کرینگے گو (ہمارا) کوئی قرابت دار ہی کیوں نہو اور ہم سچی گواہی کو نہیں چھپائینگے کہ اس صورت

اِذًا لَّمِنَ الْاٰثِمِيْنَ ۝ فَاِنْ عُثِرَ عَلٰٓى اَنَّهُمَا اسْتَحَقَّآ اِثْمًا

میں گنہگاروں میں سے ہوجائیں گے پھر اگر اس بات کا علم ہوجائے کہ وہ دونوں جھوٹی گواہی

فَاٰخَرٰنِ يَقُوْمٰنِ مَقَامَهُمَا مِنَ الَّذِيْنَ اسْتَحَقَّ عَلَيْهِمُ

کے سبب سزا کے مستحق ہوگئے تو دو اور گواہ انکے قائم مقام اُن لوگوں میں سے ہوں جنکا حق مارا جاتا تھا جنکا

الْاَوْلَيٰنِ فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ لَشَهَادَتُنَآ اَحَقُّ مِنْ شَهَادَتِهِمَا

حق (شہادت بوجہ قرابت و معرفت) زیادہ تھا اور وہ خدا کی قسم کھاکر کہیں کہ ہماری گواہی اُن دونوں کی گواہی سے زیادہ

وَمَا اعْتَدَيْنَآ اِنَّآ اِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى

سچی (اور معتبر) ہے اور ہمنے کسی قسم کی زیادتی نہیں کی ایسا کیا ہو تو ہم بھی ضرور ظالموں میں ہیں یہی طریقہ اس بات

اَنْ يَّاْتُوْا بِالشَّهَادَةِ عَلٰى وَجْهِهَآ اَوْ يَخَافُوْٓا اَنْ تُرَدَّ

کے لئے زیادہ موزون ہے کہ وہ لوگ سچی سچی گواہی دیدیں یا اس سے ڈریں کہ انکی قسم دوسروں کی

اَيْمَانٌۢ بَعْدَ اَيْمَانِهِمْ ۭ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاسْمَعُوْا ۭ وَاللّٰهُ

قسم کے بعد رد کی جائے گی اور اللہ سے ڈرو اور اسکے احکام سنتے رہو اور اللہ

لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۝ يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ ع ۱۴ / ۸

نافرمان لوگوں کی راہبری نہیں فرماتا جس دن اللہ رسولوں کو جمع کرکے

فَيَقُوْلُ مَاذَآ اُجِبْتُمْ ۭ قَالُوْا لَا عِلْمَ لَنَا ۭ اِنَّكَ اَنْتَ

دریافت فرمائیگا کہ تمکو کیا جواب دیا گیا تھا تو وہ عرض کرینگے کہ ہمکو علم نہیں ہے سب سے بڑا غیبی باتوں کا

عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ۝ اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ اذْكُرْ

جاننے والا تو ہی ہے (اسوقت کو یاد کرو) جسوقت خدا تعالے فرمائیگا کہ اے عیسیٰ ابن مریم ذرا میری

نِعْمَتِيْ عَلَيْكَ وَعَلٰى وَالِدَتِكَ ۘ اِذْ اَيَّدْتُّكَ بِرُوْحِ

اُن نعمتوں کو تو یاد کرو جو تم پر اور تمہاری والدہ پر تھیں کہ میں نے روح القدس کے ذریعہ سے تمہاری

الْقُدُسِ ۣ تُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا ۚ وَاِذْ

تائید کی تم بچپن میں اور بڑھاپے میں لوگوں سے (یکساں) باتیں کرتے تھے اور یہ کہ

عَلَّمْتُكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ۚ

میں نے تمکو کتاب و شریعت اور تورات اور انجیل کی تعلیم دی

وَاِذْ تَخْلُقُ مِنَ الطِّيْنِ كَهَيْـَٔةِ الطَّيْرِ بِاِذْنِيْ فَتَنْفُخُ

اور یہ کہ جبوقت تم میرے حکم سے گندھی ہوئی مٹی میں سے پرندے کی سی صورت بناتے تھے پھر اس میں پھونک

فِيْهَا فَتَكُوْنُ طَيْرًا ۢ بِاِذْنِيْ وَتُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ

مارتے تھے تو وہ میرے حکم سے پرندہ بنجاتا تھا اور تم مادرزاد اندھے اور کوڑھی کو میرے حکم سے اچھا

بِاِذْنِيْ ۚ وَاِذْ تُخْرِجُ الْمَوْتٰى بِاِذْنِيْ ۚ وَاِذْ كَفَفْتُ

کردیتے تھے اور یہ کہ تم مُردوں کو میرے حکم سے زندہ کرتے تھے اور یہ کہ میں نے بنی اسرائیل کو

بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ عَنْكَ اِذْ جِئْتَهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَقَالَ

تمہاری ایذا دہی سے باز رکھا جبوقت تم انکے پاس کھلی دلیلیں لیکر آئے تو انمیں سے جو

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝

کافر ہو گئے تھے انہوں نے یہ کہدیا تھا کہ یہ کچھ نہیں ہے مگر صاف جادو

وَاِذْ اَوْحَيْتُ اِلَى الْحَوَارِيّٖنَ اَنْ اٰمِنُوْا بِيْ وَبِرَسُوْلِيْ ۚ

اور یہ کہ میں نے حواریوں کو وحی کی کہ تم مجھپر اور میرے رسول پر ایمان لاؤ

قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَاشْهَدْ بِاَنَّنَا مُسْلِمُوْنَ ۝ اِذْ قَالَ

انھوں نے عرض کی کہ ہم ایمان لائے اور تو اسکا گواہ رہ کہ ہم مطیع ہیں (اسوقت کو یاد کرو) کہ جب

الْحَوَارِيُّوْنَ يٰعِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ هَلْ يَسْتَطِيْعُ رَبُّكَ

حواریوں نے کہا کہ اے عیسیٰ ابن مریم کیا تیرے خدا سے یہ ہوسکتا ہے

ہ کے سامنے رکھا گیا اور اول سے آخر تک سب نے کھایا۔ (دوسری طویل حدیث بروایت جناب عمار یاسر مائدہ کے بارے میں [illegible]

أَن يُنَزِّلَ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ ۖ قَالَ اتَّقُوا اللَّهَ

کہ ہم پر آسمان سے ایک خوان پُر از طعام نازل کردے (عیسیٰ نے) فرمایا اگر تم مومن ہو تو

إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ○ قَالُوا نُرِيدُ أَن نَّأْكُلَ مِنْهَا وَ

اللہ سے ڈرو انہوں نے عرض کی کہ ہم تو یہ چاہتے ہیں کہ اس میں سے کچھ کھائیں اور

تَطْمَئِنَّ قُلُوبُنَا وَنَعْلَمَ أَن قَدْ صَدَقْتَنَا وَنَكُونَ

ہمارے دل مطمئن ہو جائیں اور ہم یہ جان لیں کہ آپ نے ہم سے سچ فرمایا اور اسکے گواہ

عَلَيْهَا مِنَ الشَّاهِدِينَ ○ قَالَ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ

بھی بن جائیں عیسیٰ ابن مریم نے عرض کی کہ

اللَّهُمَّ رَبَّنَا أَنزِلْ عَلَيْنَا مَائِدَةً مِّنَ السَّمَاءِ تَكُونُ

اے اللہ اے پروردگار ہم پر ایک خوان پُر از طعام آسمان سے نازل فرما کہ وہ

لَنَا عِيدًا لِّأَوَّلِنَا وَآخِرِنَا وَآيَةً مِّنكَ ۖ وَارْزُقْنَا

ہمارے اول و آخر کے لئے عید قرار پائے اور تیری طرف سے ایک نشانی ہے اور ہمکو رزق عطا فرما

وَأَنتَ خَيْرُ الرَّازِقِينَ ○ قَالَ اللَّهُ إِنِّي مُنَزِّلُهَا

اور تو سب سے بہتر رزق عطا فرمانے والا ہے خدا نے فرمایا کہ میں تم پر اسے ضرور نازل کرنے والا ہوں

عَلَيْكُمْ ۖ فَمَن يَكْفُرْ بَعْدُ مِنكُمْ فَإِنِّي أُعَذِّبُهُ عَذَابًا

پھر جو شخص بعد اسکے تم میں سے کفران نعمت کریگا تو (اسکو ایسا) عذاب دونگا کہ

لَّا أُعَذِّبُهُ أَحَدًا مِّنَ الْعَالَمِينَ ○ وَإِذْ قَالَ اللَّهُ

عالم میں سے کسی کو ویسا عذاب نہ دونگا اور (اسوقت کو یاد کرو) جسوقت خدا فرمائیگا

ع ۱۵ — ربع

يَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ أَأَنتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُونِي وَ

کہ اے عیسیٰ ابن مریم کیا تم نے لوگوں سے یہ کہدیا تھا کہ اللہ کے سوا

أُمِّيَ إِلَٰهَيْنِ مِن دُونِ اللَّهِ ۖ قَالَ سُبْحَانَكَ مَا يَكُونُ

مجھے اور میری ماں کو اور دو خدا بنا لو وہ عرض کرینگے تیری ذات (شرک سے) بری ہے مجھے کیا ہو گیا تھا

[illegible]

۵ مائدہ تفسیر مجمع البیان میں جناب امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ جناب عیسیٰ علیہ السلام نے بنی اسرائیل سے یہ فرمایا تھا کہ تم تیس دن روزے [illegible]





لِيْ اَنْ اَقُوْلَ مَا لَيْسَ لِيْ بِحَقٍّ ؕ اِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ

کہ میں ایسی بات کہتا جسکا مجھے کوئی حق نہیں تھا اگر میں نے ایسا کہا ہوتا تو تو ضرور اس سے

عَلِمْتَهٗ ؕ تَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِيْ وَلَاۤ اَعْلَمُ مَا فِيْ نَفْسِكَ ؕ

واقف ہوتا (اسلئے) کہ تو میرے دل کی بات کو جانتا ہے اور میں تیری پوشیدہ بات سے ناواقف ہوں

اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ۝ مَا قُلْتُ لَهُمْ اِلَّا مَاۤ

بیشک تو سب سے زیادہ غیب کی بات کو جاننے والا ہے میں نے اُنسے کچھ بھی نہیں کہا سوائے اُسکے

اَمَرْتَنِيْ بِهٖۤ اَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبَّكُمْ ۚ وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ

جسکا تو نے مجھے حکم دیا تھا کہ میرے پروردگار اور اپنے پروردگار کی عبادت کرو اور جسوقت تک میں انمیں رہا

شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ ۚ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ

میں اُنکا گواہ رہا پھر جب تو نے میری مدت (قیام) پوری کردی تو تو خود

الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ ؕ وَاَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدٌ ۝ اِنْ

اُنکا نگران تھا اور تو ہر شے پر پوری اطلاع رکھنے والا ہے اگر

تُعَذِّبْهُمْ فَاِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۚ وَاِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَاِنَّكَ

تو انکو عذاب دے تو یہ تیرے بندے ہیں اور اگر تو انہیں بخشدے تو بیشک

اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ

تو زبردست حکمت والا ہے خدا تعالے فرمائیگا یہ دن تو وہ ہے کہ سچوں کو اُنکا

الصّٰدِقِيْنَ صِدْقُهُمْ ؕ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا

سچ نفع پہنچائے گا اُنکے لئے باغات ہیں جنکے نیچے نہریں بہتی

الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَاۤ اَبَدًا ؕ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ

ہیں ہمیشہ ہمیشہ وہ اُنمیں رہینگے اللہ اُنسے راضی ہوگا اور وہ اُس سے راضی ہونگے

ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

یہی سب سے بڑی کامیابی ہے آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ اُنمیں ہے اُسکا





وَمَا فِيهِنَّ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

(خدا ہی کا ہے) اور وہ ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والا ہے

## سورة الانعام مكية وهى مائة وخمس وستون آية

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝

رحمن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہون)

الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ

سب تعریف اُس اللہ کے لئے ہے جسنے آسمانون اور زمین کو پیدا کیا اور اندھیرونکو

الظُّلُمٰتِ وَالنُّورَ ۚ ثُمَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُونَ ۝

اور چاندنی کو مقرر فرمایا پھر بھی اپنے پروردگار کا انکار کرنیوالے اور چیزونکو اسکی برابر ٹھہراتے ہین

هُوَ الَّذِي خَلَقَكُمْ مِّنْ طِينٍ ثُمَّ قَضٰى اَجَلًا ۚ وَاَجَلٌ

وہ وہی تو ہے جسنے تمکو مٹی سے پیدا کیا پھر اُسنے ایک مدت مقرر کی اور

مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُونَ ۝ وَهُوَ اللّٰهُ فِي

مقرر کی ہوئی مدت اُسی کے علم مین ہے پھر (بھی) تم شک کرتے ہو اور وہی اللہ آسمانون مین

السَّمٰوٰتِ وَفِي الْاَرْضِ ۚ يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ وَ

بھی ہے اور زمین مین بھی تمھارے پوشیدہ کو بھی جانتا ہے اور ظاہر کو بھی اور

يَعْلَمُ مَا تَكْسِبُونَ ۝ وَمَا تَاْتِيهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ مِّنْ اٰيٰتِ

جو کچھ تم کرتے ہو اس سے آگاہ ہے اور خدا کی نشانیون مین سے کوئی نشانی بھی اُنپر نہین

رَبِّهِمْ اِلَّا كَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ۝ فَقَدْ كَذَّبُوا

آتی کہ اُس سے رو گردانی ضرور کرتے ہین اور حق جو وقت اُنکے پاس

بِالْحَقِّ لَمَّا جَاءَهُمْ ۚ فَسَوْفَ يَاْتِيهِمْ اَنْبٰٓؤُا مَا كَانُوا

آیا اُسے ضرور اُنہون نے جھٹلایا بس جس چیز کی یہ ہنسی اُڑایا کرتے تھے ذرا آگے چل کر





بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ اَلَمْ يَرَوْا كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنْ

انکو اسکی خبریں ملینگی کیا اُنہوں نے یہ نہیں دیکھا کہ ہمنے اُنسے پہلے زمانہ والوں میں سے

قَرْنٍ مَّكَّنّٰهُمْ فِى الْاَرْضِ مَا لَمْ نُمَكِّنْ لَّكُمْ وَاَرْسَلْنَا

کتنے گروہوں کو ہلاک کیا اُنکو ہمنے زمین میں ایسا تمکّن عطا کیا تھا کہ تمکو ویسا دیا بھی نہیں ہے اور

السَّمَآءَ عَلَيْهِمْ مِّدْرَارًا ۪ وَّجَعَلْنَا الْاَنْهٰرَ تَجْرِيْ

آسمان نے اُنپر موسلا دہار مینہہ برسایا کرتے تھے اور نیچے اُنکے ندیاں جاری

مِنْ تَحْتِهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ وَاَنْشَاْنَا مِنْ

کیا کرتے تھے پھر اُنکے گناہوں کے سبب سے اُنکو ہلاک کر دیا اور اُنکے بعد دوسرے

بَعْدِهِمْ قَرْنًا اٰخَرِيْنَ ۝ وَلَوْ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ كِتٰبًا فِيْ

زمانہ والے پیدا کر دیئے اور (اے رسول) اگر ہم تمپر کاغذ میں لکھی ہوئی کتاب

قِرْطَاسٍ فَلَمَسُوْهُ بِاَيْدِيْهِمْ لَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

(بھی) نازل کر دیتے جسکو وہ اپنے ہاتھوں سے چھو لیتے تب بھی جو کافر ہو گئے ہیں وہ یہی کہتے کہ

اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ وَقَالُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ

یہ کچھ نہیں ہے مگر کھلا جادو اور اُنہوں نے کہا کہ اس (نبی) پر کوئی فرشتہ کیوں نہیں نازل

مَلَكٌ ۭ وَلَوْ اَنْزَلْنَا مَلَكًا لَّقُضِيَ الْاَمْرُ ثُمَّ لَا يُنْظَرُوْنَ ۝

کیا گیا اور اگر ہم کوئی فرشتہ نازل کرتے تو ضرور معاملہ ہی طے کر دیا جاتا پھر اُنکو کوئی مہلت دی جاتی

وَلَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا وَّلَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ

اور اگر ہم رسول کو فرشتہ بناتے تو اُسکو مرد بھی بناتے اور ہم اُسکو بھی ضرور ایسا ہی لباس پہناتے

مَّا يَلْبِسُوْنَ ۝ وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ

جیسا کہ یہ لوگ پہنتے ہیں اور یقیناً تم سے پہلے رسولوں کی بھی ہنسی اُڑائی گئی

فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ سَخِرُوْا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ

پھر جس عذاب کی وہ ہنسی اُڑایا کرتے تھے اُسی نے اُن پیمبروں کی ہنسی اُڑانیوالوں کو

يستهزءون ○ قل سيروا في الارض ثم انظروا كيف

آکھیرا ... تم کہدو کہ تم زمین مین چلو پھرو اور پھر (غور سے) دیکھو کہ

كان عاقبة المكذبين ○ قل لمن ما في السموت

جھٹلانیوالون کا انجام کیا ہوا کہدو کہ جو کچھ آسمانون میں اور زمین مین ہے

والارض قل لله كتب على نفسه الرحمة ليجمعنكم

کسکا ہے کہدو کہ وہ اللہ ہی کا ہے جسنے اپنی ذات پر رحمت واجب کرلی ہے وہ قیامت کے

الى يوم القيمة لا ريب فيه الذين خسروا انفسهم

دن جس مین کوئی شک نہین ہے تم سب کو ضرور اکٹھا جمع کریگا جن لوگون نے اپنی ذات کو نقصان پہنچایا ہے

فهم لا يؤمنون ○ وله ما سكن في اليل والنهار

وہ ایمان نہ لائینگے اور رات اور دن مین جو چیزین آرام لیتی ہین اسی کی ہین

وهو السميع العليم ○ قل اغير الله اتخذ وليا

اور وہ بڑا سننے والا اور جاننے والا ہے کہدو کہ کیا مین خدا کے سوا جو آسمانون کا اور

فاطر السموت والارض وهو يطعم ولا يطعم

زمین کا پیدا کرنے والا ہے کسی اور کو حامی بناؤن حالانکہ وہ (سب کو) کھلاتا ہے اور اسکو کوئی

قل اني امرت ان اكون اول من اسلم ولا

نہین کھلاتا کہدو کہ مجھکو حکم دیا گیا ہے کہ سب سے پہلے مین اسلام لانیوالا ہون اور تم

تكونن من المشركين ○ قل اني اخاف ان عصيت

ہرگز مشرکین مین سے نہونا کہدو کہ اگر مین اپنے پروردگار کی نافرمانی کرون تو مین

ربي عذاب يوم عظيم ○ من يصرف عنه يومئذ

بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہون جس سے اسدن (عذاب) ٹلجائے اسپر رحمت خدا

فقد رحمه وذلك الفوز المبين ○ وان

یقینی ہوئی اور یہی کھلی کامیابی ہے اور اگر

ع ۱۰





يَمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ؕ وَاِنْ

اللہ تمکو کوئی تکلیف پہنچائے تو اُسکے سوا کوئی اُسکا دفع کرنیوالا نہیں ہے اور اگر

يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ وَهُوَ الْقَاهِرُ

وہ تمکو کوئی خیر وخوبی پہنچائے تو وہ ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے اور وہ اپنے بندوں

فَوْقَ عِبَادِهٖ ؕ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْخَبِيْرُ ۝ قُلْ اَيُّ شَيْءٍ

پر غالب اور وہ صاحب حکمت و خبر ہے تم کہدو کہ گواہی دینے کے لئے

اَكْبَرُ شَهَادَةً ؕ قُلِ اللّٰهُ ۟ شَهِيْدٌۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۟ وَاُوْحِيَ

سب سے بڑی چیز کون ہے تم کہدو کہ میرے اور تمہارے مابین اللہ گواہ ہے اور یہ قرآن بذریعہ

اِلَيَّ هٰذَا الْقُرْاٰنُ لِاُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ ؕ اَئِنَّكُمْ

وحی کے میرے پاس اسلئے بھیجا گیا ہے کہ اسکے ذریعہ سے میں تمکو بھی ڈراؤں اور اُسے بھی

لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً اُخْرٰى ؕ قُلْ لَّآ اَشْهَدُ ۚ

جس تک یہ پہنچے کیا تم گواہی دیتے ہو کہ اللہ کے ساتھ ساتھ اور بھی معبود ہیں ؟

قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۝

تم کہدو کہ میں تو یہ گواہی دیتا نہیں تم کہدو کہ وہ معبود تو یکتا ہے اور جن چیزوں کو تم اسکا شریک ٹھہراتے ہو میں اُنسے بری ہوں

اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا يَعْرِفُوْنَ

جن لوگوں کو ہمنے کتاب دی وہ اسکو ایسا ہی پہچانتے ہیں جیسا

اَبْنَآءَهُمْ ۘ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

اپنے بیٹوں کو جن لوگوں نے اپنی ذات کو نقصان پہنچایا ہے وہ ایمان نہ لائینگے

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ

اور اُسسے زیادہ ظالم کون ہوگا جنہوں نے اللہ پر جھوٹا بہتان باندھا یا اُسکی نشانیوں کو

بِاٰيٰتِهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝ وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ

جھٹلایا بیشک ظالم فلاح نہ پائینگے اور اُس دن ہم اُن سب کو





جَمِيعًا ثُمَّ نَقُولُ لِلَّذِينَ أَشْرَكُوا أَيْنَ شُرَكَاؤُكُمُ

جمع کرینگے پھر ہم شریک کرنیوالون سے کہین گے کہ تمھارے وہ شرکا جنکو تم

الَّذِينَ كُنتُمْ تَزْعُمُونَ ۝ ثُمَّ لَمْ تَكُن فِتْنَتُهُمْ إِلَّا أَن

خدا کا شریک گمان کیا کرتے تھے کہان ہین پھر انکا کوئی حیلہ نہو گا سوا اسکے کہ یہ کہین کہ

قَالُوا وَاللَّهِ رَبِّنَا مَا كُنَّا مُشْرِكِينَ ۝ انظُرْ كَيْفَ

ہمکو اپنے پروردگار اللہ کی قسم ہم مشرک نہ تھے غور تو کرو کہ یہ اپنے ہی برخلاف

كَذَبُوا عَلَىٰ أَنفُسِهِمْ وَضَلَّ عَنْهُم مَّا كَانُوا يَفْتَرُونَ ۝

کیسا جھوٹ بولنے لگے اور جو افترا پردازیان کیا کرتے تھے وہ انسے کیسی گئی گزری ہوگئین

وَمِنْهُم مَّن يَسْتَمِعُ إِلَيْكَ وَجَعَلْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ

اور انہین سے بعض ایسے بھی ہین جو تمھاری طرف کان لگائے رہتے ہین حالانکہ ہمنے انکے دلون پر

أَكِنَّةً أَن يَفْقَهُوهُ وَفِي آذَانِهِمْ وَقْرًا وَإِن

پردے ڈالدیتے ہین کہ وہ اسے نہ سمجھین اور انکے کانون مین گرانی (قرار دیدی) ہے اور اگر وہ

يَرَوْا كُلَّ آيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوا بِهَا حَتَّىٰ إِذَا جَاءُوكَ

ہر ایک معجزہ دیکھ لین گے تب بھی اسپر ایمان نہ لائین گے یہانتک کہ جب وہ تمھارے پاس آتے ہین

يُجَادِلُونَكَ يَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا إِنْ هَٰذَا إِلَّا

تمسے جھگڑنے لگین گے اور جو کافر ہوچکے ہین وہ یہی کہین گے کہ یہ کچھ نہین ہین مگر

أَسَاطِيرُ الْأَوَّلِينَ ۝ وَهُمْ يَنْهَوْنَ عَنْهُ وَيَنْأَوْنَ

پہلون کی کہانیان وہ اس سے لوگون کو باز بھی رکھتے ہین اور خود بھی دور

عَنْهُ وَإِن يُهْلِكُونَ إِلَّا أَنفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ۝

رہتے ہین حالانکہ وہ اپنی ہی جانون کو ہلاک کرتے ہین اور سمجھتے نہین

وَلَوْ تَرَىٰ إِذْ وُقِفُوا عَلَى النَّارِ فَقَالُوا يَا لَيْتَنَا نُرَدُّ

اور اگر تم اسوقت کو دیکھو گے جب وہ جہنم پر کھڑے کئے جائینگے تو یہ کہینگے کہ کاش ہم



وَلَا نُكَذِّبَ بِاٰيٰتِ رَبِّنَا وَنَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ○

اور ہم اپنے رب کی نشانیاں نہ جھٹلاتے اور ہم ایمان لانے والوں میں سے ہو جاتے

بَلْ بَدَا لَهُمْ مَّا كَانُوْا يُخْفُوْنَ مِنْ قَبْلُ ۭ وَلَوْ رُدُّوْا لَعَادُوْا

بلکہ اب جو کچھ وہ پہلے چھپایا کرتے تھے وہ اُنپر ظاہر ہو گیا ہے اور اگر وہ واپس بھی کئے جاتے

لِمَا نُهُوْا عَنْهُ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ○ وَقَالُوْٓا اِنْ هِيَ اِلَّا

تو جس چیز سے اُنکو باز رکھا گیا تھا وہ اُسی کو پھر کرتے اور وہ یقیناً جھوٹے ہیں۔ اور وہ کہتے ہیں کہ جو کچھ ہے

حَيَاتُنَا الدُّنْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوْثِيْنَ ○ وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ

دنیا ہی کی زندگانی ہے اور ہم مبعوث نہ کئے جائیں گے اے کاش کہ اُنکو تم اُسوقت

وُقِفُوْا عَلٰى رَبِّهِمْ ۭ قَالَ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ ۭ قَالُوْا بَلٰى

دیکھتے جبکہ وہ اپنے پروردگار کے سامنے کھڑے کئے جائینگے (اور) وہ دریافت کریگا کہ کیا یہ حق نہیں ہے تو وہ کہینگے ہاں

وَرَبِّنَا ۭ قَالَ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ○

ہمارے پروردگار کی قسم حق ہے پھر فرمائیگا کہ بوجہ اسکے کہ تم اسکا انکار کیا کرتے تھے اب عذاب چکھو

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَاۗءِ اللّٰهِ ۭ حَتّٰٓي اِذَا جَاۗءَتْهُمُ

یقیناً وہ ٹوٹے میں ہیں جو خدا کی حضور میں جانے کو جھٹلاتے ہیں یہانتک کہ جب قیامت

السَّاعَةُ بَغْتَةً قَالُوْا يٰحَسْرَتَنَا عَلٰي مَا فَرَّطْنَا فِيْهَا

اُنکو یکایک آئیگی اُسوقت کہینگے افسوس ہمنے کیسی کمی کی

وَهُمْ يَحْمِلُوْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰي ظُهُوْرِهِمْ ۭ اَلَا سَاۗءَ

اور وہ اُسوقت اپنے وبال اپنی ہی پیٹھوں پر اُٹھائے ہونگے خبردار ہو جاؤ کتنا بُرا ہے وہ جسکو وہ

مَا يَزِرُوْنَ ○ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ ۭ

لادے ہوئے ہونگے اور یہ دنیا کی زندگانی سوائے کھیل کود کے کچھ بھی نہیں

وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ○

اور جو لوگ پرہیزگار ہیں آخرت کا گھر اُنکے لئے بہت ہی اچھا ہے کیا تم اتنا نہیں سمجھتے

ابن نوفل ابن عبد مناف داخل اسلام ہوجائے اسی لئے اُسکو دعوت دی اور بہت کوشش کی کہ وہ اسلام لائے مگر چونکہ شقاوت غالب ہو چکی اسلئے کوئی بات نہ مانی اور آنحضرت پر یہ امر



قَدْ نَعْلَمُ اِنَّهٗ لَيَحْزُنُكَ الَّذِيْ يَقُوْلُوْنَ فَاِنَّهُمْ

ہم جانتے ہیں کہ جو کچھ وہ کہتے ہیں اُس سے تمکو رنج پہنچتا ہے مگر وہ حقیقت میں تمکو

لَا يُكَذِّبُوْنَكَ وَلٰكِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ۝

نہیں جھٹلاتے بلکہ یہ ظالم اللہ کی نشانیوں کا انکار کرتے ہیں

وَلَقَدْ كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ فَصَبَرُوْا عَلٰى مَا

اور تم سے پہلے بہت سے رسولوں کی تکذیب کی گئی ہے پھر اُنہوں نے اپنے جھٹلائے جانے پر

كُذِّبُوْا وَاُوْذُوْا حَتّٰٓى اَتٰىهُمْ نَصْرُنَا ۚ وَلَا مُبَدِّلَ

اور تکلیف دیے جانے پر صبر کیا جبتک کہ اُنکے پاس ہماری مدد نہ آئی اور اللہ کے کلموں کو

لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ۚ وَلَقَدْ جَآءَكَ مِنْ نَّبَاِى الْمُرْسَلِيْنَ ۝

کوئی بدلنے والا نہیں ہے اور تمہارے پاس بھی بہت سے پیغمبروں کی خبر آچکی ہے

وَاِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكَ اِعْرَاضُهُمْ فَاِنِ اسْتَطَعْتَ اَنْ

اور اگر انکا روگردان ہونا تمکو ایسا ہی ناگوار ہے تو اگر تم سے ہو سکتا ہے تو زمین میں

تَبْتَغِيَ نَفَقًا فِى الْاَرْضِ اَوْ سُلَّمًا فِى السَّمَآءِ فَتَاْتِيَهُمْ

کوئی سوراخ تلاش کرو یا آسمان پر کوئی سیڑھی (لگاکر چڑھ جاؤ) کہ اُنکو کوئی نشانی

بِاٰيَةٍ ۚ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَمَعَهُمْ عَلَى الْهُدٰى فَلَا تَكُوْنَنَّ

لادو اور اللہ چاہتا تو اُنکو ہدایت پر (جبرًا) آمادہ کرتا پس تم جاہلوں میں سے

مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝ اِنَّمَا يَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ يَسْمَعُوْنَ ؕ

ہرگز نہ ہونا سوائے اسکے نہیں ہے کہ وہی لوگ قبول کر لیتے ہیں جو (توجہ سے) سنتے ہیں

وقف غفران

وَالْمَوْتٰى يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ ثُمَّ اِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ۝ وَقَالُوْا

اور مُردوں کو خداے تعالے مبعوث کریگا پھر وہ اُسکے حضور میں لوٹائے جائینگے اور اُنہوں نے یہ کہا

لَوْلَا نُزِّلَ عَلَيْهِ اٰيَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ۭ قُلْ اِنَّ اللّٰهَ قَادِرٌ

کہ اُسکے پروردگار کی طرف سے کوئی نشانی کیوں نہ نازل کی گئی تم کہدو کہ اللہ تو اس امر پر بیشک قادر ہے

وقومه وما كانوا يعرشون (اور بنی اسرائیل پر بوجہ اُنکے صبر کے تمھارے رب کا سچا قول پورا ہوگیا اور فرعون اور اُسکی قوم جو بنایا اور بلند کیا کرتے تھے اُس سب کو ہمنے برباد کر دیا





عَلَىٰٓ أَن يُنَزِّلَ ءَايَةً وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ○
کہ کوئی نشانی نازل کرے ولیکن اُن مین سے اکثر سمجھتے نہین

وَمَا مِن دَآبَّةٍ فِى ٱلْأَرْضِ وَلَا طَٰٓئِرٍ يَطِيرُ بِجَنَاحَيْهِ
اور کوئی زمین پر رینگنے والا اور کوئی پرندہ جو اپنے دونون بازؤن سے اُڑتا ہے

إِلَّآ أُمَمٌ أَمْثَالُكُم مَّا فَرَّطْنَا فِى ٱلْكِتَٰبِ مِن شَىْءٍ ثُمَّ
ایسا نہین ہے مگر یہ کہ وہ بھی تم ہی جیسے گروہ ہین ہمنے کتاب مین کسی طرح کی کمی نہین کی ہے پھر وہ

إِلَىٰ رَبِّهِمْ يُحْشَرُونَ ○ وَٱلَّذِينَ كَذَّبُوا۟ بِـَٔايَٰتِنَا صُمٌّ
سب اپنے پروردگار کی حضور مین جمع کئے جاوینگے اور جو لوگ ہماری نشانیون کو جھٹلاتے ہین وہ بہرے

وَبُكْمٌ فِى ٱلظُّلُمَٰتِ مَن يَشَإِ ٱللَّهُ يُضْلِلْهُ وَمَن يَشَأْ
اور گونگے اندھیریون مین ہین اللہ جسے چاہیگا اُس سے توفیق ہدایت چھین لیگا اور جسے چاہیگا

يَجْعَلْهُ عَلَىٰ صِرَٰطٍ مُّسْتَقِيمٍ ○ قُلْ أَرَءَيْتَكُمْ إِنْ
سیدھے راستہ پر ڈالدے گا تم کہدو کہ آیا تمنے اپنے آپ کو اتنا سمجھ لیا ہے کہ

أَتَىٰكُمْ عَذَابُ ٱللَّهِ أَوْ أَتَتْكُمُ ٱلسَّاعَةُ أَغَيْرَ ٱللَّهِ
اگر عذاب خدا تمکو آلے یا قیامت تم پر آجائے تو اگر تم سچے ہو تو اللہ کے سوا کسی

تَدْعُونَ إِن كُنتُمْ صَٰدِقِينَ ○ بَلْ إِيَّاهُ تَدْعُونَ
اور کو پکار لوگے؟ بلکہ اسی کو تم پکاروگے

فَيَكْشِفُ مَا تَدْعُونَ إِلَيْهِ إِن شَآءَ وَتَنسَوْنَ مَا
پھر اگر وہ چاہیگا تو جس بات کے لئے تم اسے پکاروگے اسے دور کردیگا اور جنکو تم شریک کیا کرتے ہو

تُشْرِكُونَ ○ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَآ إِلَىٰٓ أُمَمٍ مِّن قَبْلِكَ
اُن سبکو بھول جاؤگے اور ہمنے تمسے پہلی امتون کی طرف رسول بھیجے

فَأَخَذْنَٰهُم بِٱلْبَأْسَآءِ وَٱلضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَتَضَرَّعُونَ ○
پھر ہمنے اُنکو سخت نقصان اور مصیبت مین گرفتار کیا تاکہ وہ عاجزی وزاری کرین





فَلَوْلَآ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَا تَضَرَّعُوْا وَلٰكِنْ قَسَتْ قُلُوْبُهُمْ

پس جسوقت ہمارا عذاب اُنپر پہنچا تھا کیون نہ اُنہون نے گریہ کیا لیکن اُنکے دل سخت ہوگئے تھے

وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○ فَلَمَّا نَسُوْا

اور جو عمل وہ کیا کرتے تھے شیطان نے اُنہیں کو زینت دیدی تھی پھر جب اُس نصیحت کو بھول گئے

مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ فَتَحْنَا عَلَيْهِمْ اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ حَتّٰٓى اِذَا

جو اُنکو کی گئی تھی تو ہم نے بھی اُنپر ہر چیز کے دروازے کھول دئے یہانتک کہ جب

فَرِحُوْا بِمَآ اُوْتُوْٓا اَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً فَاِذَا هُمْ مُّبْلِسُوْنَ ○

وہ اُن چیزون سے خوش ہوے جو اُنکو دی گئی تھین تو ہمنے اُنکو یکایک گرفتار کیا کہ وہ مایوس ہوکر رہ گئے

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۭ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ

پس ظالم لوگون کی نسل قطع کردی گئی اور سب تعریف اللہ کے لئے ہے جو تمام عالم

الْعٰلَمِيْنَ ○ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَخَذَ اللّٰهُ سَمْعَكُمْ وَ

کا پالنے والا ہے کہدو کیا تم یہ سمجھتے ہو کہ اگر خدا تمھاری سماعت اور

اَبْصَارَكُمْ وَخَتَمَ عَلٰي قُلُوْبِكُمْ مَّنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ

بصارت لے لے اور تمھارے دلون پر مہر کردے تو اللہ کے سوا کونسا معبود ہے جو تمکو یہ چیزین

بِهٖ ۭ اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ هُمْ يَصْدِفُوْنَ ○ قُلْ

دیدیگا غور تو کرو کہ ہم کس طرح نشانیان الٹ پلٹ کر (دکھلا) تے ہین پھر (بھی) وہ روگردان ہوجاتے ہین

اَرَءَيْتَكُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ بَغْتَةً اَوْ جَهْرَةً هَلْ

تم کہدو کیا تم اپنے آپ کو اتنا سمجھتے ہو کہ اگر خدا کا عذاب تمپر اچانک یا کھلم کھلا آجائے تو کیا سوا ظالم لوگون کے

يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الظّٰلِمُوْنَ ○ وَمَا نُرْسِلُ الْمُرْسَلِيْنَ

کوئی اور بھی ہلاک کیا جائیگا اور ہم رسولونکو نہین بھیجتے ہین

اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ ۚ فَمَنْ اٰمَنَ وَاَصْلَحَ فَلَا

مگر خوشخبری دینے والے اور ڈرانیوالے (مقرر کرکے) پھر جو ایمان لائینگے اور نیکوکار ہونگے اُنپر





خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ○ وَالَّذِينَ كَذَّبُوا

نہ کسی قسم کا خوف (طاری) ہوگا اور نہ وہ رنجیدہ ہونگے اور جنہوں نے ہماری آیتوں کو

بِآيَاتِنَا يَمَسُّهُمُ الْعَذَابُ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ○ قُلْ

جھٹلایا تو بوجہ اسکے کہ وہ نافرمانی کیا کرتے تھے عذاب اُنکو پہنچ جائیگا تم کہدو کہ

لَا أَقُولُ لَكُمْ عِندِي خَزَائِنُ اللَّهِ وَلَا أَعْلَمُ الْغَيْبَ

مین تم سے یہ تو نہین کہتا کہ میرے پاس خدا کے خزانے ہین اور نہ یہ کہ مین غیب دان ہون

وَلَا أَقُولُ لَكُمْ إِنِّي مَلَكٌ إِنْ أَتَّبِعُ إِلَّا مَا يُوحَىٰ إِلَيَّ

اور نہ یہ کہتا ہون کہ مین فرشتہ ہون مین تو صرف اُسکی پیروی کرتا ہون جو میری طرف وحی کیجاتی ہے

قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْأَعْمَىٰ وَالْبَصِيرُ أَفَلَا تَتَفَكَّرُونَ ○

تم کہدو کہ کیا اندھا اور آنکھون والا برابر ہے کیا تم اتنا بھی نہین سوچتے

ع ٥ ٩

وَأَنذِرْ بِهِ الَّذِينَ يَخَافُونَ أَن يُحْشَرُوا إِلَىٰ رَبِّهِمْ

اور جو لوگ خوف کرتے ہین اُنکو اس بات سے ڈراؤ کہ وہ اپنے رب کی حضور مین جمع کیے جاینگے

لَيْسَ لَهُم مِّن دُونِهِ وَلِيٌّ وَلَا شَفِيعٌ لَّعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ○

کہ وہان اُنکے لئے اُسکے سوا نہ کوئی حمایتی ہوگا اور نہ سفارشی تاکہ وہ ڈرین

وَلَا تَطْرُدِ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُم بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ

اور جو صبح و شام اپنے پروردگار کو پکارتے ہین اور اُسکی رضا کے طالب ہین

يُرِيدُونَ وَجْهَهُ مَا عَلَيْكَ مِنْ حِسَابِهِم مِّن شَيْءٍ

اُنکو نہ نکالو نہ تمہارے ذمہ کچھ اُنکا محاسبہ ہے

وَمَا مِنْ حِسَابِكَ عَلَيْهِم مِّن شَيْءٍ فَتَطْرُدَهُمْ فَتَكُونَ

اور نہ اُنکے ذمہ کچھ تمہارا محاسبہ کہ تم اُنکو نکالتے پھرو اور

مِنَ الظَّالِمِينَ ○ وَكَذَٰلِكَ فَتَنَّا بَعْضَهُم بِبَعْضٍ لِّيَقُولُوا

ظالمون مین سے ہوجاؤ اور اسی طرح ہمنے بعض کا امتحان بعض کے ذریعہ سے کیا ہے تاکہ وہ یہ کہین کہ





اهؤلاء من الله عليهم من بيننا اليس الله باعلم

کیا یہ وہی لوگ ہم میں کے ہیں جنپر اللہ نے احسان کیا ہے کیا اللہ شکر گزاروں سے (تمھاری نسبت)

بالشكرين ○ واذا جاءك الذين يؤمنون باٰيتنا فقل

زیادہ باخبر نہیں ہے اور (اے رسول) جسوقت تمھارے پاس وہ آئیں جو ہماری آیتوں پر ایمان رکھتے ہیں تو تم

سلٰم عليكم كتب ربكم على نفسه الرحمة انه من عمل

اُنسے کہدو کہ تمپر سلامتی ہو تمھارے رب نے اپنی ذات پر رحمت واجب فرمائی ہے کہ تم میں سے جو شخص از روے

منكم سوء بجهالة ثم تاب من بعده واصلح فانه غفور

جہالت کوئی بدی کر بیٹھیگا پھر اُسکے بعد وہ توبہ کرلے گا اور خرابی کی اصلاح کر لیگا تو خدا تعالے بڑا بخشنے والا

رحيم ○ وكذلك نفصل الاٰيت ولتستبين سبيل

(اور) رحم کرنیوالا ہے اور اسی طرح ہم آیات کی تفصیل کرتے ہیں تاکہ قصورواروں کا راستہ صاف معلوم

المجرمين ○ قل اني نهيت ان اعبد الذين تدعون من

ہو جائے کہدو کہ مجھے تو اسکی ممانعت کی گئی ہے کہ میں اُنکی عبادت کرنے لگوں جنکو

دون الله قل لا اتبع اهواءكم قد ضللت اذا وما انا

تم خدا کے سوا پکارتے ہو کہدو کہ میں تمھاری خواہشوں کی پیروی نکرونگا کہ اس صورت میں میں بھی راستہ سے بھٹک

من المهتدين ○ قل اني على بينة من ربي وكذبتم به

جاؤں اور ہدایت یافتہ نہ رہوں کہدو کہ میں اپنے رب کیطرف سے کھلی دلیل پر ہوں اور تم اُسکو جھٹلاتے ہو

ما عندي ما تستعجلون به ان الحكم الا لله يقص الحق

جسکی تم جلدی کرتے ہو وہ میرے پاس نہیں ہے اختیار فقط خدا ہی کو ہے وہ حق کو بیان کرتا ہے

وهو خير الفاصلين ○ قل لو ان عندي ما تستعجلون

اور وہی سب سے بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے کہدو کہ اگر وہ میرے پاس ہوتا جسکی تم جلدی کرتے ہو تو

به لقضي الامر بيني وبينكم والله اعلم بالظلمين ○ و

میرے تمھارے مابین معاملہ طے ہو چکا ہوتا اور اللہ ظالموں کے حال سے خوب واقف ہے اور

ع ٥ ١٢



عِنْدَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا إِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ

غیب کے خزانے اسی کے پاس ہیں اسکے سوا انکو کوئی نہیں جانتا اور وہ خشکی اور تری کی

وَالْبَحْرِ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَرَقَةٍ إِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَاتِ

سب چیزوں کو جانتا ہے اور ایک پتا بھی ایسا نہیں گرتا جسے وہ نہ جانتا ہو اور کوئی دانہ زمین کی اندھیریوں میں

الْأَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُبِينٍ ○ وَهُوَ

اور کوئی تر اور خشک ایسا نہیں ہے جسکا ذکر کھلی کتاب میں نہو اور وہ خدا

الَّذِي يَتَوَفَّاكُمْ بِاللَّيْلِ وَيَعْلَمُ مَا جَرَحْتُمْ بِالنَّهَارِ ثُمَّ يَبْعَثُكُمْ

وہی ہے جو رات کو تمہاری روح قبض کرلیتا ہے اور دن میں جو کارروائی تم کرچکے ہوتے ہو اسے بھی وہ جانتا ہے

فِيهِ لِيُقْضَىٰ أَجَلٌ مُسَمًّى ثُمَّ إِلَيْهِ مَرْجِعُكُمْ ثُمَّ يُنَبِّئُكُمْ

پھر تمکو اسی میں اٹھا دیتا ہے کہ مقرر کیا ہوا وقت پورا ہو پھر تمہاری بازگشت اسی کی حضور میں ہوگی

بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ○ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهِ وَيُرْسِلُ

پھر جو (جو) کچھ تم کیا کرتے تھے اس سے تمکو آگاہ کردیگا۔ اور وہ اپنے بندوں پر غالب ہے اور تم پر حفاظت کرنیوالے بھیجتا ہے

عَلَيْكُمْ حَفَظَةً حَتَّىٰ إِذَا جَاءَ أَحَدَكُمُ الْمَوْتُ تَوَفَّتْهُ

یہاں تک کہ جب تم میں سے کسی کی موت آتی ہے تو ہمارے بھیجے ہوئے اسکا

رُسُلُنَا وَهُمْ لَا يُفَرِّطُونَ ○ ثُمَّ رُدُّوا إِلَى اللَّهِ مَوْلَاهُمُ

خاتمہ کردیتے ہیں اور وہ کسی طرح کوتاہی نہیں کرتے پھر وہ اللہ اپنے برحق مالک کی طرف پھیر جائینگے

الْحَقِّ أَلَا لَهُ الْحُكْمُ وَهُوَ أَسْرَعُ الْحَاسِبِينَ ○ قُلْ مَنْ

خبردار ہو اختیار اسی کا ہے اور وہ سب سے تیز حساب لینے والا ہے تم کہدو کہ

يُنَجِّيكُمْ مِنْ ظُلُمَاتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ تَدْعُونَهُ تَضَرُّعًا وَخُفْيَةً

خشکی اور تری کی اندھیریوں سے تمکو نجات کون دیتا ہے جس سے تم رو رو کے اور چپکے چپکے دعا مانگتے ہو

لَئِنْ أَنْجَانَا مِنْ هَٰذِهِ لَنَكُونَنَّ مِنَ الشَّاكِرِينَ ○ قُلِ اللَّهُ

کہ اگر اسنے اس سے ہمکو بچا لیا تو ہم ضرور شکرگزار بن جائینگے کہدو کہ اللہ





يُنَجِّيكُم مِّنْهَا وَمِن كُلِّ كَرْبٍ ثُمَّ أَنتُمْ تُشْرِكُونَ ○ قُلْ هُوَ

تمکو اُن (اندھیریون) سے اور ہر رنج سے نجات دیتا ہے پھر تم (اُسکا) شریک کہتے ہو کہدو کہ وہ

الْقَادِرُ عَلَىٰ أَن يَبْعَثَ عَلَيْكُمْ عَذَابًا مِّن فَوْقِكُمْ أَوْ مِن

اسپر قادر ہے کہ تمپر عذاب اوپر کی طرف سے بھیجے یا تمھارے پاؤن کے نیچے سے یا تمھارے

تَحْتِ أَرْجُلِكُمْ أَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا وَيُذِيقَ بَعْضَكُم بَأْسَ

ایک گروہ کو دوسرے سے بھڑا دے اور تم مین سے ایک کی سختی کا مزہ دوسرے کو چکھائے

بَعْضٍ انظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْآيَاتِ لَعَلَّهُمْ يَفْقَهُونَ ○

غور کرو کہ ہم آیات کو کس طرح اُلٹ پلٹ کرتے ہین تاکہ وہ سمجھ لین

وَكَذَّبَ بِهِ قَوْمُكَ وَهُوَ الْحَقُّ قُل لَّسْتُ عَلَيْكُم

اور تمھاری قوم نے اُسکو جھٹلایا حالانکہ وہ حق ہے تم کہدو کہ مین تمھارا نگران نہین

بِوَكِيلٍ ○ لِّكُلِّ نَبَإٍ مُّسْتَقَرٌّ وَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ○ وَإِذَا

ہون ہر چیز کا ایک وقت معین ہے اور آگے چل کر تم بھی معلوم کرلوگے اور جب تم

رَأَيْتَ الَّذِينَ يَخُوضُونَ فِي آيَاتِنَا فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ حَتَّىٰ

اُن لوگون کو دیکھو جو ہماری آیتون مین (بنظر استہزا و تکذیب) غور و خوض کرتے ہین تو تم اُنسے

يَخُوضُوا فِي حَدِيثٍ غَيْرِهِ وَإِمَّا يُنسِيَنَّكَ الشَّيْطَانُ

اعراض کرجاؤ جبتک کہ وہ دوسری بات مین غور نہ کرنے لگین اور اگر شیطان تمکو بھلا دے

فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرَىٰ مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ○ وَمَا

تو یاد آجانیکے بعد ظالم لوگون کے پاس نہ بیٹھو اور جو لوگ

عَلَى الَّذِينَ يَتَّقُونَ مِنْ حِسَابِهِم مِّن شَيْءٍ وَلَٰكِن ذِكْرَىٰ

متقی ہین اُنکے ذمہ ظالمون کے حساب کا کوئی جزو نہو گا لیکن اتنا کہ یاد دلائے

لَعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ○ وَذَرِ الَّذِينَ اتَّخَذُوا دِينَهُمْ لَعِبًا وَ

رہین تاکہ وہ باز رہین اور اُن لوگونکو جنہون نے اپنے دین کو کھیل تماشا بنا رکھا ہے اور

نے یہ آیت نازل کی وما علی الذین یتقون من حسابهم من شیء ولکن ذکری لعلهم یتقون ○

خدا اُنکو کہینگے جنسے مراد ہین مولوی - ملا پیر - تو تفسیر مجمع البیان مین جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہان مُرادین سب کے گروگھنٹال یعنی ائمۂ جور ۱۲



وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا

اور نہ وہ رنج اُٹھاینگے اور جو ہماری آیتون کو جھٹلا ئینگے

وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا

اور بروے تکبر اُنکو نہ مانینگے جہنمی وہی ہین جس مین وہ ہمیشہ

خٰلِدُوْنَ ۝ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا

رہنے والے ہونگے اور اُنسے زیادہ ظالم کون ہوگا جو اللہ کے ذمہ جھوٹ بُہتان باندھین

اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ۭ اُولٰٓئِكَ يَنَالُهُمْ نَصِيْبُهُمْ مِّنَ

یا اُسکی آیتون کو جھٹلائین یہی وہ ہین جنکا لکھا ہوا حصہ اُنکو پہنچیگا

الْكِتٰبِ ۭ حَتّٰٓى اِذَا جَاۗءَتْهُمْ رُسُلُنَا يَتَوَفَّوْنَهُمْ ۙ قَالُوْٓا

یہانتک کہ جسوقت ہمارے بھیجے ہوے اُنکے پاس پہنچکر اُنکا فیصلہ کرینگے اُنسے (یہ بھی)

اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ قَالُوْا ضَلُّوْا

کہینگے کہ اللہ کے سوا تم جنکو پکارا کرتے تھے وہ اب کہان ہین تو وہ کہینگے کہ وہ تو ہمسے غائب

عَنَّا وَشَهِدُوْا عَلٰٓي اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ۝

ہوگئے اور اپنی ذات کی نسبت گواہی دینگے کہ بیشک ہم کافر تھے

قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ

(خدا اُنسے) فرمائیگا کہ تم بھی اُنہی امتون مین داخل ہوجاؤ جو جنون اور آدمیون مین سے تم سے

وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ۭ كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا ۭ

پہلے آتش جہنم مین جا چکین جسوقت کوئی گروہ داخل ہوگا وہ اپنے ہمجنس گروہ کو لعنت کریگا

حَتّٰٓي اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا ۙ قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ

یہانتک کہ جب سب اُسمین جمع ہو جاینگے تو پچھلے پہلون کی نسبت یہ عرض کرینگے کہ

رَبَّنَا هٰٓؤُلَاۗءِ اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ڛ

اے ہمارے پروردگار ہمکو تو انہون نے گمراہ کیا پس اُنکو آتش جہنم کا دوگنا عذاب دے

لہ رُسُلُنَا یہان رُسُلُنَا سے مراد ملک الموت اور اُنکے اعوان ہین ۱۲ ۔ سلہ كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا کافی مین جناب امام محمد باقر سے

دیکھینگے وہ کہینگے الحمد للہ الذی ھدٰنا لھٰذا مطلب یہ ہے کہ ہمکو جناب امیر المومنین اور ائمہ کی ہدایت قبول کرلینے کی توفیق ملی [illegible]



قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ ○ وَقَالَتْ اُوْلٰىهُمْ

(خدا) فرمائیگا کہ ہر ایک کے لئے دوگنا (لو) لیکن تم سمجھتے نہیں ہو اور پہلے پچھلوں سے

لِاُخْرٰىهُمْ فَمَا كَانَ لَكُمْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍ فَذُوْقُوا

کہینگے کہ اب تمکو ہم پر کیا فضیلت رہی اب تم بھی

الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ○ اِنَّ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا

اپنے کئے کا عذاب چکھو بیشک جنہوں نے ہماری آیتوں کو

بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ اَبْوَابُ السَّمَآءِ

جھٹلایا اور بروے تکبر اُنسے اعراض کیا نہ اُنکے لئے آسمان کے دروازے کھولے جائینگے

وَلَا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ

اور نہ وہ جنت مین داخل ہونگے جبتک کہ اونٹ سوئی کے ناکے سے نہ گزر جائے

وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُجْرِمِيْنَ ○ لَهُمْ مِّنْ جَهَنَّمَ مِهَادٌ

اور ہم مجرمون کو ایساہی بدلہ دیا کرتے ہین جہنم مین اُنکے لئے بچھونا بھی ہے

وَّمِنْ فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ○

اور اوپر اوڑھنے کی چیزین بھی اور ہم ظالمون کو ایساہی بدلہ دیا کرتے ہین

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا

اور جو لوگ ایمان لائے ہین اور نیکوکار ہین حالانکہ ہم کسی نفس کو اُسکی حد وسعت سے زیادہ

اِلَّا وُسْعَهَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ هُمْ فِيْهَا

تکلیف نہین دیتے جنتی وہی ہین جس مین وہ ہمیشہ

خٰلِدُوْنَ ○ وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ

رہنے والے ہونگے اور اُنکے سینون کو ہم کینہ سے پاک کردینگے

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ

نہرین اُنکے نیچے بہتی ہونگی اور وہ یہ کہتے ہونگے کہ سب تعریف اُس اللہ کے لئے ہی جسنے

ع ٥

منزل ٢

[illegible]

حتی یلج الجمل فی سم الخیاط لفظی معنی جبتک اونٹ سوئی کے ناکے مین در آئے مطلب یہ ہے کہ جیسے وہ ناممکن ہے ایسے ہی ان کا [illegible]




هَدٰىنَا لِهٰذَا ۗ وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا

ہمکو اس جگہ تک پہنچایا اور اگر اللہ ہمارا رہبر نہوتا تو ہم راہ نہ پاتے

اللّٰهُ ۚ لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۗ وَنُوْدُوْٓا اَنْ

بیشک ہمارے پروردگار کے برحق رسول ہمارے پاس آئے اور اسوقت انکو آواز

تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ وَ

دی جائیگی کہ بوجہ ان اعمال کے جو تم کیا کرتے تھے اس جنت کے تم وارث کیے گئے اور

نَادٰٓى اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ اَصْحٰبَ النَّارِ اَنْ قَدْ وَجَدْنَا

جنت والے جہنم والوں سے پکار کر پوچھینگے کہ ہمارے پروردگار نے ہمسے جو وعدہ

مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا فَهَلْ وَجَدْتُّمْ مَّا وَعَدَ رَبُّكُمْ

کیا تھا ہمنے تو اسے ٹھیک پایا پس تمھارے پروردگار نے جو وعدہ کیا تھا آیا تمنے بھی اسے

حَقًّا ۗ قَالُوْا نَعَمْ ۚ فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَيْنَهُمْ اَنْ لَّعْنَةُ اللّٰهِ

ٹھیک پایا وہ جواب دینگے ہاں پھر ایک آواز دینے والا انکے مابین آواز دیگا کہ ظالموں پر

عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

خدا کی لعنت ہو جو راہ خدا سے روکتے تھے

وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ كٰفِرُوْنَ ۝ وَبَيْنَهُمَا

اور اسمیں کجی کے خواستگار تھے اور وہی آخرت سے منکر تھے اور ان دونوں گروہوں کے

حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْاَعْرَافِ رِجَالٌ يَّعْرِفُوْنَ كُلًّا

مابین آڑ ہوگی اور (اسکی) چوٹیوں پر ایسے لوگ ہونگے جو ہر ایک کو انکی پیشانیوں سے پہچانتے

بِسِيْمٰىهُمْ ۚ وَنَادَوْا اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ اَنْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ

ہونگے اور وہ جنت والوں کو آواز دیکر یہ کہینگے کہ تم پر سلام ہو

لَمْ يَدْخُلُوْهَا وَهُمْ يَطْمَعُوْنَ ۝ وَاِذَا صُرِفَتْ

وہ خود ابھی اسمیں نہ پہنچے ہونگے حالانکہ راغب ہونگے اور جسوقت انکی نظر





ابصارهم تلقاء اصحب النار قالوا ربنا لا تجعلنا

جہنم والون کی طرف پھرینگی تو عرض کرینگے کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو

مع القوم الظلمين ○ ونادى اصحب الاعراف

ظالم لوگون کے ساتھ نہ رکھیو اور مالکان اعراف (سرداران کفار مین سے) بعض لوگون کو

رجالا يعرفونهم بسيمهم قالوا ما اغنى عنكم

پکارینگے جنکو وہ انکی پیشانیون سے پہچانتے ہونگے اور یہ کہینگے کہ نہ تمھارے جتھے نے کچھ کام دیا

جمعكم وما كنتم تستكبرون ○ اهؤلاء الذين

اور نہ ان چیزون نے جنپر تم گھمنڈ کیا کرتے تھے (پھر گنہگار شیعون کی طرف اشارہ کرکے ان کفار سے دریافت

اقسمتم لا ينالهم الله برحمة ط ادخلوا الجنة

کرینگے کہ) آیا یہی ہین وہ جنکی نسبت تم قسم کھا کھا کر کہا کرتے تھے کہ انپر اللہ رحمت نہ کریگا (پھر ان شیعون کی طرف متوجہ ہوکر فرماینگے)

لا خوف عليكم ولا انتم تحزنون ○ ونادى

تم جنت مین جاؤ تمپر کوئی خوف نہین ہے اور نہ تم رنجیدہ ہوگے اور جہنم والے

اصحب النار اصحب الجنة ان افيضوا علينا

جنت والون سے پکار کر کہینگے کہ تھوڑا سا پانی اور کچھ وہ چیزین جو اللہ نے

من الماء او مما رزقكم الله ط قالوا ان الله حرمهما

تمکو عنایت کی ہین ہمپر بھی ڈالدو (وہ) جواب دینگے کہ اللہ نے یہ دونو چیزین ان

على الكفرين ○ الذين اتخذوا دينهم لهوا و

کافرون پر حرام کردی ہین جنہون نے اپنے دین کو کھیل کود بنایا تھا

لعبا وغرتهم الحيوة الدنيا ج فاليوم ننسهم

اور زندگانی دنیا نے انکو دھوکا دیا تھا (ارشاد باری ہے کہ) پس آج کے دن

كما نسوا لقاء يومهم هذا وما كانوا بايتنا

ہم (بھی) انکو ایسا ہی بھلادینگے جیسا کہ وہ اس دن کے آنیکو بھولے ہوئے تھے اور جیسا کہ وہ ہماری نشانیون

ع ٨ ١٢

منزل ٢





يجحدون ○ ولقد جئنهم بكتب فصلنه على علم

انکار کیا کرتے تھے اور بیشک ہمنے انکو ایک ایسی کتاب دی ہے جسکی تفصیل ہمنے جانچ کر کی ہے

هدى ورحمة لقوم يؤمنون ○ هل ينظرون

درانحالیکہ وہ ایمان لانیوالے لوگوں کے لئے ہدایت و رحمت ہے کیا وہ صرف اسکے انجام کے

الا تاويله يوم ياتي تاويله يقول الذين نسوه

منتظر ہیں؟ جسدن اسکا انجام ظاہر ہو جائیگا تو جو اسکو پہلے سے بھولے ہوئے تھے

من قبل قد جاءت رسل ربنا بالحق فهل لنا

وہ یہ کہینگے کہ بیشک ہمارے پروردگار کے رسول حق لیکر آئے تھے پھر اب ہمارے بھی کوئی

من شفعاء فيشفعوا لنا او نرد فنعمل غير الذي

شفاعت کرنیوالے ہیں جو ہماری شفاعت کریں یا ہم واپس بھیجدیے جائیں کہ جیسے عمل (اب تک) ہم کیا کرتے

كنا نعمل قد خسروا انفسهم وضل عنهم ما

تھے انکے برخلاف (نیک) عمل کریں بیشک انہوں نے اپنے آپ کو بڑا نقصان پہنچایا اور جو افترا پردازیاں وہ

كانوا يفترون ○ ان ربكم الله الذي خلق السموت

کیا کرتے تھے وہ سب انکے ہاتھ سے نکل گئیں بیشک تمہارا پروردگار وہ اللہ ہے جسنے آسمانوں کو اور

والارض في ستة ايام ثم استوى على العرش

زمین کو چھ دن میں پیدا کیا پھر عرش پر (اسکا حکم) غالب آیا (۱۲)

يغشي اليل النهار يطلبه حثيثا والشمس و

رات کو دن سے ڈھانپ دیتا ہے جو تیزی سے اسکے پیچھے چلا آتا ہے اور اسی نے سورج اور

القمر والنجوم مسخرت بامره الا له الخلق

چاند اور ستاروں کو اس شان سے پیدا کیا کہ اسکے حکم کے تابع ہیں آگاہ رہو کہ بنانا اور حکم دینا

والامر تبرك الله رب العلمين ○ ادعوا ربكم

اسی کا کام ہے اللہ کہ عالموں کا پرورش کرنیوالا صاحب برکت ہے تم اپنے پروردگار سے گڑگڑا کر اور

له الخلق والامر خلق سے مراد عالم اجسام اور امر سے مراد عالم ارواح ہے ۱۲



تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ۝ وَلَا

چپکے چپکے دعا مانگا کرو بیشک وہ تجاوز کرنیوالوں کو دوست نہیں رکھتا اور

تُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ

زمین میں بعد اسکی اصلاح کے فساد مت کرو اور خدا سے امید و بیم

خَوْفًا وَّطَمَعًا ۚ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ

کے ساتھ دعا مانگو بیشک رحمت خدا نیکی کرنیوالوں سے قریب

الْمُحْسِنِيْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًا

ہے اور وہ وہی ہے جو اپنی رحمت (بارش) سے پہلے خوشخبری دینے کے لئے

بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ۭ حَتّٰٓى اِذَآ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا

ہوا کو بھیجدیتا ہے یہاں تک کہ جب وہ بھرے ہوئے بادلوں کو لے آتی ہے تو ہم

سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَاۗءَ فَاَخْرَجْنَا

انکو مردہ زمینوں کی طرف لیجاتے ہیں پھر ان میں سے پانی اتارتے ہیں پھر اسکے ذریعہ سے

بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۭ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ

ہر قسم کے پھل پیدا کر دیتے ہیں اسی طرح ہم مردوں کو بھی زندہ کرینگے تاکہ تم

تَذَكَّرُوْنَ ۝ وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذْنِ

یاد رکھو اور عمدہ زمین کی نباتات تو حکم خدا سے خوب اگتی ہے

رَبِّهٖ ۚ وَالَّذِيْ خَبُثَ لَا يَخْرُجُ اِلَّا نَكِدًا ۭ كَذٰلِكَ

اور جو زمین ناکارہ ہوتی ہے اسمیں سے کچھ نہیں اگتا مگر نکما ہم اسی طرح

نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّشْكُرُوْنَ ۝ لَقَدْ اَرْسَلْنَا ع ٥

شکر کرنیوالوں کے لئے آیات کا الٹ پھیر کیا کرتے ہیں بیشک ہمنے نوح کو انکی

نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ

قوم کی طرف بھیجا پس انہوں نے یہ فرمایا کہ اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو کہ اسکے سوا تمہارا



مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اِنِّيْۤ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝

اور کوئی معبود نہیں ہے میں ضرور تمہارے لئے بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں

قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهٖۤ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝

انکی قوم کے شرفا نے یہ کہدیا کہ ہم تو آپ ہی کو کھلی گمراہی میں دیکھتے ہیں

قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ ضَلٰلَةٌ وَّلٰكِنِّيْ رَسُوْلٌ مِّنْ

حضرت نوحؑ نے فرمایا کہ اے میری قوم مجھ میں گمراہی (ذرہ برابر) بھی نہیں ہے بلکہ میں پروردگار

رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَاَنْصَحُ

کی طرف سے بھیجا ہوا ہوں تمکو اپنے پروردگار کے پیغام پہنچاتا ہوں اور تمہاری ہی خیرخواہی

لَكُمْ وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ اَوَعَجِبْتُمْ

کرتا ہوں اور اللہ کی طرف سے وہ کچھ جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے کیا تمہیں اس سے تعجب ہوا

اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ

کہ تمہارے رب کی طرف سے نصیحت تمہیں میں سے ایک مرد پر نازل ہوئی

لِيُنْذِرَكُمْ وَلِتَتَّقُوْا وَلَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ۝

تاکہ وہ تمکو ڈرائے اور تم متقی ہو جاؤ اور تاکہ تم پر رحم کیا جائے

فَكَذَّبُوْهُ فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ فِي الْفُلْكِ وَ

پس انہوں نے انکو جھٹلایا اور ہم نے انکو اور کشتی میں جو انکے ساتھ تھے انکو نجات دیدی اور

اَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا

جو لوگ ہماری آیتوں کو جھٹلایا کرتے تھے انکو ہم نے غرق کر دیا بیشک وہ لوگ کور باطن

عَمِيْنَ ۝ وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ؕ قَالَ يٰقَوْمِ

تھے اور عاد کی طرف بھیجے انہیں کے ہم قوم ہودؑ کو بھیجا انہوں نے کہا کہ اے میری قوم

ع ٦ / ١٥

اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝

اللہ کی عبادت کرو اسکے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں کیا تم (عذاب خدا سے) نہیں ڈرتے

قَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِن قَوْمِهِ إِنَّا لَنَرَاكَ فِي

انکی قوم مین سے جو کافر تھے اُن مین سے بڑے بڑون نے کہا ہم تو تمکو یقینی نادانی

سَفَاهَةٍ وَإِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الْكَاذِبِينَ ۝ قَالَ يَا قَوْمِ

مین دیکھتے ہین اور بیشک ہم تمکو جھوٹون مین سے گمان کرتے ہین (انہون نے) فرمایا کہ اے میری

لَيْسَ بِي سَفَاهَةٌ وَلَٰكِنِّي رَسُولٌ مِّن رَّبِّ الْعَالَمِينَ ۝

قوم مجھ مین ذرہ بھر نادانی نہین ہے بلکہ مین تو پروردگار عالم کی طرف سے رسول ہون

أُبَلِّغُكُمْ رِسَالَاتِ رَبِّي وَأَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ أَمِينٌ ۝

اپنے پروردگار کے پیغام تمکو پہنچاتا ہون اور تمہارا معتبر خیرخواہ ہون

أَوَعَجِبْتُمْ أَن جَاءَكُمْ ذِكْرٌ مِّن رَّبِّكُمْ عَلَىٰ رَجُلٍ

کیا تمکو اس سے تعجب ہوا کہ تمھارے رب کی طرف سے نصیحت تمہین مین سے ایک شخص پر

مِّنكُمْ لِيُنذِرَكُمْ وَاذْكُرُوا إِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَاءَ

نازل ہوئی کہ وہ تمکو ڈرائے اور تم یاد کرو جبکہ خدا نے بعد قوم نوح کے تمکو زمین

مِن بَعْدِ قَوْمِ نُوحٍ وَزَادَكُمْ فِي الْخَلْقِ بَسْطَةً

کا خلیفہ بنایا ہے اور اپنی مخلوق مین تمکو قوت اور قامت مین زیادہ کیا ہے

فَاذْكُرُوا آلَاءَ اللَّهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ۝ قَالُوا أَجِئْتَنَا

پس خدا کی نعمتون کو یاد کرتے رہو تاکہ تم فلاح پاؤ (انہون نے) کہا کیا تم اس لئے

لِنَعْبُدَ اللَّهَ وَحْدَهُ وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ آبَاؤُنَا

ہمارے پاس آئے ہو کہ ہم ایک خدا کی تو عبادت کرین اور جنکی ہمارے باپ دادا عبادت کیا کرتے تھے انکو چھوڑ دین

فَأْتِنَا بِمَا تَعِدُنَا إِن كُنتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ۝ قَالَ

(جاؤ) اگر تم سچے ہو تو جس عذاب کا ہمسے وعدہ کرتے ہو اُسے لے آؤ (حضرت ہودؑ نے) فرمایا

قَدْ وَقَعَ عَلَيْكُم مِّن رَّبِّكُمْ رِجْسٌ وَغَضَبٌ

کہ تمپر تمھارے پروردگار کی طرف سے عذاب اور غضب (تو) آچکا ہے

منزل ٢

نعمت خدا کیا مراد ہے آپ نے عرض کی نہین فرمایا سب سے بڑی نعمت جو خدا نے اپنی مخلوق کو عنایت کی وہ ہماری ولایت ہے

أَتُجَادِلُونَنِي فِي أَسْمَاءٍ سَمَّيْتُمُوهَا أَنتُمْ وَآبَاؤُكُم

کیا تم مجھسے ایسی چیزون کے بارے مین جھگڑتے ہو جنکو تمنے اور تمھارے باپ دادا نے خود سے نام رکھ لیا

مَّا نَزَّلَ اللَّهُ بِهَا مِن سُلْطَانٍ ۚ فَانتَظِرُوا إِنِّي مَعَكُم

(اور) اللہ نے انکے متعلق کوئی دلیل نازل نہین کی لہذا تم (عذاب کے) منتظر رہو مین بھی تمھارے

مِّنَ الْمُنتَظِرِينَ ○ فَأَنجَيْنَاهُ وَالَّذِينَ مَعَهُ بِرَحْمَةٍ

ساتھ انتظار کرنیوالون مین سے ہون پس ہمنے (خود) انکو اور جو انکے ساتھ تھے انکو اپنی رحمت سے نجات دی

مِّنَّا وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا ۖ وَمَا

اور جو ہماری آیتون کو جھٹلایا کرتے تھے اور مومن نہ تھے

كَانُوا مُؤْمِنِينَ ○ وَإِلَىٰ ثَمُودَ أَخَاهُمْ صَالِحًا

انکی جڑ نسل قطع کردی اور قوم ثمود کی طرف ہمنے انکے بھائی صالح کو بھیجا تھا

قَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ

انہون نے یہ کہا کہ اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو جسکے سوا تمھارا کوئی معبود نہین ہے

قَدْ جَاءَتْكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ هَٰذِهِ نَاقَةُ اللَّهِ

تمھارے پروردگار کی طرف سے تمھارے پاس کھلا معجزہ آیا ہے یہ اللہ کی اونٹنی تمھارے

لَكُمْ آيَةً ۖ فَذَرُوهَا تَأْكُلْ فِي أَرْضِ اللَّهِ ۖ وَلَا

لئے ایک نشانی ہے اسے چھوڑدو کہ اللہ کی زمین مین چرتی پھرے. اور اسے بُری

تَمَسُّوهَا بِسُوءٍ فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○

طرح نہ چھونا (یعنی تکلیف نہ پہنچانا) ورنہ تمکو دردناک عذاب آلیگا

وَاذْكُرُوا إِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَاءَ مِن بَعْدِ عَادٍ وَ

اور اسکو یاد رکھو کہ قوم عاد کے بعد (خدانے) تمکو مالک بنایا ہے اور تمکو

بَوَّأَكُمْ فِي الْأَرْضِ تَتَّخِذُونَ مِن سُهُولِهَا قُصُورًا

اس زمین مین آباد کیا ہے کہ نرم زمینون مین تم محل بناتے ہو

اضافت دی گئی کہ بلا واسطہ (نر و مادہ کے) پیدا کی گئی تھی اور اسلئے خدا کی ایک نشانی تھی ١٢

وَتَنْحِتُونَ الْجِبَالَ بُيُوتًا ۚ فَاذْكُرُوا آلَاءَ اللَّهِ وَلَا

اور پہاڑون کو کاٹ کاٹ کے تم مکان بناتے ہو تو اب اللہ کی نعمتون کو یاد کرتے رہو اور

تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ○ قَالَ الْمَلَأُ

زمین مین فساد مت کرو انکی قوم مین سے جو

الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا مِنْ قَوْمِهِ لِلَّذِينَ اسْتُضْعِفُوا

بڑے بڑے تھے انکے سردارون نے ان کمزور لوگون سے جو

لِمَنْ آمَنَ مِنْهُمْ أَتَعْلَمُونَ أَنَّ صَالِحًا مُرْسَلٌ

ایمان لائے تھے کہا کیا تم یہ جانتے ہو کہ صالح خدا کی طرف سے بھیجا ہوا

مِنْ رَبِّهِ ۚ قَالُوا إِنَّا بِمَا أُرْسِلَ بِهِ مُؤْمِنُونَ ○

رسول ہے (انہون نے) کہا کہ جو کچھ یہ لیکر آئے ہین ہم تو اسپر بالیقین ایمان رکھتے ہین

قَالَ الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا إِنَّا بِالَّذِي آمَنْتُمْ بِهِ

متکبرین نے کہا کہ تم جسپر ایمان رکھتے ہو ہم اسکے بالیقین

كَافِرُونَ ○ فَعَقَرُوا النَّاقَةَ وَعَتَوْا عَنْ أَمْرِ رَبِّهِمْ

منکر ہین پھر انہون نے اونٹنی کو پے کردیا اور اپنے پروردگار کے حکم سے

وَقَالُوا يَا صَالِحُ ائْتِنَا بِمَا تَعِدُنَا إِنْ كُنْتَ مِنَ

سرکشی کی اور یہ کہدیا کہ اے صالح اگر تم رسولون مین سے ہو تو جس (عذاب) کا تم ہم سے وعدہ

الْمُرْسَلِينَ ○ فَأَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَأَصْبَحُوا فِي

کرتے ہو اسے لے آؤ آخر زلزلہ نے انکو آلیا اور وہ اپنے گھرون مین

دَارِهِمْ جَاثِمِينَ ○ فَتَوَلَّىٰ عَنْهُمْ وَقَالَ يَا قَوْمِ

بیٹھے کے بیٹھے رہ گئے اور حضرت صالح انسے روگردان ہوئے اور یہ فرمایا کہ اے میری

لَقَدْ أَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّي وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلَٰكِنْ

قوم مین نے تو اپنے پروردگار کا پیغام تمکو پہنچادیا تھا اور تمکو نصیحت کردی تھی ولیکن



لَا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ ○ وَلُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ

تم نصیحت کرنیوالونکو دوست نہین رکھتے اور ہمنے لوطؑ کو بھیجا تو اُنہون نے اپنی قوم سے کہا کہ

اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ

کیا تم ایسی بدی کرتے ہو کہ ویسی بدی تمام عالم مین کسی نے

مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ○ اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً

نہ کی بیشک تم عورتون کو چھوڑ کر مردون کے ساتھ

مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ○

شہوت رانی کرتے ہو تم ضرور حد سے گزرجانے والے لوگون مین سے ہو

وَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَخْرِجُوْهُمْ

اور اُنکی قوم کا کوئی جواب نہ تھا سوائے اسکے کہ یہ کہنے لگے کہ انکو اپنے گاؤن

مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ اِنَّهُمْ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوْنَ ○ فَاَنْجَيْنٰهُ

سے نکالدو اس لئے کہ یہ وہ لوگ ہین جو پاک بنتے ہین پس ہمنے لوطؑ کو

وَاَهْلَهٗٓ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ۖ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ○ وَ

اور اُنکے بال بچون کو نجات دی سوائے اُنکی زوجہ کے وہ پیچھے رہجانیوالون مین تھی اور

اَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا ؕ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

اُنپر ہمنے پتھرون کا مینہ برسایا پس غور کرو کہ مجرمون کا انجام

الْمُجْرِمِيْنَ ○ وَاِلٰى مَدْيَنَ اَخَاهُمْ شُعَيْبًا ؕ قَالَ

کیا ہوا اور مدین مین ہمنے اُنکے بھائی شعیبؑ کو بھیجا اُنہون نے کہا

يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ قَدْ

کہ اے میری قوم اللہ کی عبادت کرو جسکے سوا تمھارا کوئی معبود نہین ہے تمھارے

جَآءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَوْفُوا الْكَيْلَ

رب کے پاس سے تمھارے پاس (کھلی) دلیل آچکی ہے تو اب پیمانہ اور ترازو

ع ۱۲ ۱۰

نام اُنکے جد امجد کے نام پر تھا اور یہی نام اُنہون نے اپنے شہر کا رکھا تفسیر ... ہین کہ خدا تعالیٰ نے حضرت شعیبؑ کو مدین مین نبی بنا کر بھیجا اور یہ شام کے راستے پر ایک

وَالْمِيزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ أَشْيَاءَهُمْ

پورے رکھو اور لوگون کو اُنکی چیزین کم نہ دو

وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا

اور بعد اصلاح ہوجانے کے زمین مین فساد مت پھیلاؤ

ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ○

یہ بات تمھارے لئے بہت ہی اچھی ہے اگر تم مومن ہو

وَلَا تَقْعُدُوا بِكُلِّ صِرَاطٍ تُوعِدُونَ وَ

اور ہر راستہ مین اس غرض سے نہ بیٹھو کہ لوگون کو ڈراؤ اور

تَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ مَنْ آمَنَ بِهِ وَ

جو اللہ پر ایمان لائین اُنکو راہ خدا سے باز رکھو اور اسکی

تَبْغُونَهَا عِوَجًا ۚ وَاذْكُرُوا إِذْ كُنتُمْ

کجی کے خواستگار ہو اور اسکو یاد رکھو کہ تم تھوڑے سے

قَلِيلًا فَكَثَّرَكُمْ ۖ وَانظُرُوا كَيْفَ

تھے خدانے تمکو بڑھا دیا ہے اور غور کرو کہ فساد کرنیوالون

كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِينَ ○ وَإِن كَانَ

کا انجام کیا ہونا ہے اور اگر تم مین

طَائِفَةٌ مِّنكُمْ آمَنُوا بِالَّذِي أُرْسِلْتُ

سے ایک گروہ اس حکم پر جسکے ساتھ مین بھیجا گیا ہون

بِهِ وَطَائِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوا فَاصْبِرُوا حَتَّىٰ

ایمان لایا اور ایک گروہ ایمان نہ لایا تو صبر کرو جبتک کہ خدا

يَحْكُمَ اللَّهُ بَيْنَنَا ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحَاكِمِينَ ○

ہمارے مابین فیصلہ نہ فرماوے اور وہ سب سے اچھا فیصلہ فرمانیوالا ہے



قَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا مِن

اُنکی قوم میں سے جو بڑا بننا چاہتے تھے اُسکے سردارون نے

قَوْمِهِ لَنُخْرِجَنَّكَ يَا شُعَيْبُ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَكَ

کہا کہ اے شعیب ہم تمکو اور تمہارے ساتھ جو ایمان لائے ہین انکو

مِن قَرْيَتِنَا أَوْ لَتَعُودُنَّ فِي مِلَّتِنَا قَالَ أَوَلَوْ كُنَّا

اپنے گاؤن سے ضرور نکال دینگے یا تم بھی ہمارے مذہب مین پلٹ آؤ (حضرت شعیب نے) جواب دیا (آیا) ہم

كَارِهِينَ ۝ قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللَّهِ كَذِبًا إِنْ عُدْنَا

پلٹ آئین) گو ہم نفرت کرتے ہون۔ اگر ہم تمہاری ملت مین لوٹ آئین بعد اسکے کہ اللہ

فِي مِلَّتِكُم بَعْدَ إِذْ نَجَّانَا اللَّهُ مِنْهَا وَمَا يَكُونُ

ہمکو اُس سے نجات دے چکا ہے تو ضرور ہم خدا پر جھوٹا بہتان باندھنے والے ہوے اور ہمکو

لَنَا أَن نَّعُودَ فِيهَا إِلَّا أَن يَشَاءَ اللَّهُ رَبُّنَا وَسِعَ

ہو گیا ہے کہ ہم اس دین مین لوٹ آئین سوا اسکے کہ ہمارے پروردگار کی خواہش یون ہی ہو۔ ہمارے

رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا عَلَى اللَّهِ تَوَكَّلْنَا رَبَّنَا افْتَحْ

پروردگار کا علم ہر چیز پر حاوی ہے اللہ ہی پر ہمنے بھروسہ کیا ہے اے ہمارے پروردگار تو ہمارے

بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَأَنتَ خَيْرُ الْفَاتِحِينَ ۝

مابین اور ہماری قوم کے مابین حق کے ساتھ فیصلہ فرما دے اور تو ہی سب سے بہتر فیصلہ فرمانیوالا ہے

وَقَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِن قَوْمِهِ لَئِنِ اتَّبَعْتُمْ

اور اُنکی قوم میں سے جو کافر ہوگئے تھے اُنکے سردارون نے یہ کہا کہ اگر تمنے شعیب کی پیروی کی

شُعَيْبًا إِنَّكُمْ إِذًا لَّخَاسِرُونَ ۝ فَأَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ

تو اُس صورت مین تم بھی یقیناً نقصان اٹھانیوالون مین سے ہو جاؤگے۔ پھر اُنکو زلزلہ نے آلیا اور

فَأَصْبَحُوا فِي دَارِهِمْ جَاثِمِينَ ۝ الَّذِينَ كَذَّبُوا

وہ اپنے گھرون مین بیٹھے کے بیٹھے رہگئے جنہون نے شعیب کی تکذیب

شُعَيْبًا كَأَنْ لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ۚ اَلَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا

جنہون نے شعیبؑ کو جھٹلایا تھا کی تھی وہ ایسے برباد ہو گئے گویا کبھی آباد ہی نہوے تھے

كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِيْنَ ۝ فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ

نقصان اُٹھانیوالے وہی ہوے پس شعیبؑ اُنسے روگردان ہوے اور فرمانے لگے کہ اے میری قوم

لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ ۚ فَكَيْفَ

مین نے تمکو اپنے پروردگار کے پیغام یقیناً پہنچا دئے اور تمہین نصیحت بھی کی تو اب منکر لوگون

اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ۝ وَمَآ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ

کے لئے رنج کیا کرون اور ہمنے کسی بستی مین کوئی نبی نہین بھیجا

نَّبِيٍّ اِلَّآ اَخَذْنَآ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ

مگر یہ کہ (جب اُسکا انکار کیا تو) وہان کے باشندون کو افلاس و مرض مین (بھی) گرفتار کیا تاکہ اُنکے

يَضَّرَّعُوْنَ ۝ ثُمَّ بَدَّلْنَا مَكَانَ السَّيِّئَةِ الْحَسَنَةَ

دل نرم ہون اور وہ روتین منتین (اگر وہ روئے دھوئے تو) پھر ہمنے اُنکی بلا کو عافیت سے بدل (بھی) دیا

حَتّٰى عَفَوْا وَّقَالُوْا قَدْ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَالسَّرَّآءُ

یہانتک کہ وہ خوب بڑھے اور کہنے لگے کہ ہمارے باپ دادا پر مصیبتین اور راحتین (سب ہی کچھ گزر چکی)

فَاَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّ

ہین پھر ہمنے اُنکو یکایک ایسے حال مین کہ وہ بیخبر تھے دھر پکڑا اور اگر بستیون والے

اَهْلَ الْقُرٰٓى اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ

ایمان لے آتے اور ڈرتے رہتے تو ہم اُنپر آسمان و زمین

مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَلٰكِنْ كَذَّبُوْا فَاَخَذْنٰهُمْ بِمَا

کی برکتین کھول دیتے ولیکن اُنہون نے جھٹلایا پھر ہمنے بھی جیسی (جیسی)

كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝ اَفَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ

بدیان وہ کیا کرتے تھے اُسی کے بموجب اُنسے مواخذہ کیا۔ کیا گاون والے اس سے بیخوف ہو گئے ہین کہ ہمارا عذاب

ع ۱۱ | ۹

خطاری ہوتا ہے کبھی بیماری ایسا ہی ہمارے باپ دادا پر بھی کبھی اتفاق پڑا تھا مگر اُنہون نے باوجود اپنے افلاس کے



بَأْسُنَا بَيَاتًا وَّهُمْ نَآئِمُوْنَ ۝ اَوَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى

ہمکو راتون رات آلے اور وہ سوتے کے سوتے رہین یا گاؤن والے اس سے مطمئن ہوگئے ہین

اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا ضُحًى وَّهُمْ يَلْعَبُوْنَ ۝ اَفَاَمِنُوْا

کہ ہمارا عذاب اُنکو دن دہاڑے آلے اور وہ کھیل کود ہی مین ہون کیا وہ خدا کے بدلہ لینے سے

مَكْرَ اللّٰهِ ۚ فَلَا يَاْمَنُ مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ ۝ ع ١٢ ٢

مطمئن ہوگئے ہین حالانکہ خدا کے عذاب سے سوائے نقصان اٹھانیوالون کے کوئی مطمئن نہین ہوا کرتا

اَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْاَرْضَ مِنْ بَعْدِ اَهْلِهَآ

کیا اُسنے اُن لوگون کو جو پہلے مالکون کے بعد زمین کے وارث ہوئے ہین اس امر کی ہدایت نہین کی ہے

اَنْ لَّوْ نَشَآءُ اَصَبْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ ۚ وَنَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ

کہ اگر ہم چاہین تو اُنکے گناہونکے بدلہ مین اُنپر مصیبت نازل کردین اور اُنکے دلونپر ایسی مُہر لگا دین کہ

فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ۝ تِلْكَ الْقُرٰى نَقُصُّ عَلَيْكَ

وہ نہ (کچھ) سنین (نہ سمجھین) وہ بستیان جنکی بعض خبرین ہم تمسے بیان کیا کرتے ہین

مِنْ اَنْۢبَآئِهَا ۚ وَلَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

یہی ہین اور اُنکے پیغمبر اُنکے پاس دلیلین لیکر یقیناً آئے تھے

فَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا بِمَا كَذَّبُوْا مِنْ قَبْلُ ۚ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ

پس جنکو وہ پہلے سے جھٹلا چکے تھے اُسپر کسی طرح ایمان نہ لائے اسی طرح اللہ انکار کرنیوالون

اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِ الْكٰفِرِيْنَ ۝ وَمَا وَجَدْنَا لِاَكْثَرِهِمْ

کے دلون پر چھاپا لگا دیا کرتا ہے اور ہمنے اُنمین سے بہت سون مین (اپنی) بات

مِّنْ عَهْدٍ ۚ وَاِنْ وَّجَدْنَآ اَكْثَرَهُمْ لَفٰسِقِيْنَ ۝ ثُمَّ

کا پاس نہ پایا اور ہمنے اُن مین سے بہت سون کو نافرمان پایا پھر

بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ

ہمنے اُنکے بعد موسٰے کو اپنی نشانیان دیکر فرعون اور اُسکے ارکین دولت کے پاس بھیجا

مکان نکلنے پر تیار تھا خوف کے مارے اس سے حدث صادر ہوا اور چیخکر کہا کہ اے موسٰے اسکو لے لیجئے۔ اُس وقت موسٰے نے وہ فرمایا جو آگے کی آیت مین ہے ١٢

فَظَلَمُوا بِهَا ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِينَ ○

پس انہوں نے ان نشانیون کا انکار کر دیا اب غور کر لو کہ فساد کرنیوالون کا انجام کیسا ہوا

وَقَالَ مُوسَىٰ يَا فِرْعَوْنُ إِنِّي رَسُولٌ مِنْ رَبِّ الْعَالَمِينَ ○

اور موسٰی نے یہ فرمایا کہ اے فرعون مین تمام عالمون کے پروردگار کی طرف سے رسول ہون

حَقِيقٌ عَلَىٰ أَنْ لَا أَقُولَ عَلَى اللَّهِ إِلَّا الْحَقَّ ۚ قَدْ جِئْتُكُمْ

میرے لئے شایان ہے کہ اللہ کا نام لیکر حق کے سوا کوئی بات نہ کہون مین تمہارے رب کے

بِبَيِّنَةٍ مِنْ رَبِّكُمْ فَأَرْسِلْ مَعِيَ بَنِي إِسْرَائِيلَ ○ قَالَ

پاس سے دلیل لیکر آیا ہون پس بنی اسرائیل کو میرے ساتھ بھیجدے (فرعون نے) کہا

إِنْ كُنْتَ جِئْتَ بِآيَةٍ فَأْتِ بِهَا إِنْ كُنْتَ مِنَ

اگر تم کوئی نشانی لیکر آئے ہو (اور) اگر تم سچے بھی ہو تو لاؤ اُسے

الصَّادِقِينَ ○ فَأَلْقَىٰ عَصَاهُ فَإِذَا هِيَ ثُعْبَانٌ مُبِينٌ ○

پیش کرو پس موسٰی نے اپنا عصا ڈالدیا وہ یکایک ظاہر بظاہر اژدہا بن گیا

وَنَزَعَ يَدَهُ فَإِذَا هِيَ بَيْضَاءُ لِلنَّاظِرِينَ ○ قَالَ الْمَلَأُ

اور اپنا ہاتھ جو نکالا تو وہ یکایک تمام دیکھنے والون کے لئے بہت روشن ہو گیا قوم فرعون کے

ع ١٣ ٩ ٣

مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ إِنَّ هَٰذَا لَسَاحِرٌ عَلِيمٌ ○ يُرِيدُ أَنْ

شرفا نے کہا کہ ضرور یہ پڑھا ہوا جادوگر ہے یہ تمکو تمہارے ملک

يُخْرِجَكُمْ مِنْ أَرْضِكُمْ ۖ فَمَاذَا تَأْمُرُونَ ○ قَالُوا أَرْجِهْ

سے نکالدینا چاہتا ہے اب تم کیا مشورہ دیتے ہو اُنہوں نے کہا کہ انکو اور

وَأَخَاهُ وَأَرْسِلْ فِي الْمَدَائِنِ حَاشِرِينَ ○ يَأْتُوكَ بِكُلِّ

انکے بھائی کو (تو آپ) مہلت دین اور شہرون مین گرد آور بھیجدین کہ وہ ہر پڑھے ہوے جادوگر کو

سَاحِرٍ عَلِيمٍ ○ وَجَاءَ السَّحَرَةُ فِرْعَوْنَ قَالُوا إِنَّ لَنَا لَأَجْرًا

حضور مین لے آئین اور وہ جادوگر فرعون کے پاس آئے اور دریافت کرنے لگے کہ اگر ہم

وہی ہوتا ہے جسکی ولادت مین کوئی خباثت ہو ۱۲

اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ○ قَالَ نَعَمْ وَاِنَّكُمْ لَمِنَ

غالب آگئے (تو) ہمکو کچھ صلہ بھی ملیگا؟ اُسنے کہا ہاں (ملیگا) اور تم مقربین دربار سے بھی ضرور ہی

الْمُقَرَّبِيْنَ ○ قَالُوْا يٰمُوْسٰى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَاِمَّآ اَنْ

ہوجاؤگے (جادوگر) بولے کہ اے موسٰے تو اب تم ڈالتے ہو یا ہم ہی

نَّكُوْنَ نَحْنُ الْمُلْقِيْنَ ○ قَالَ اَلْقُوْا ۚ فَلَمَّآ اَلْقَوْا

ڈالنے والے بنین (موسٰے نے) فرمایا کہ (تم ہی) ڈالو پس جب اُنہون نے ڈالا

سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ

تو لوگون کی نظربندی کردی اور اُنکو ڈرایا اور بہت بڑا جادو

بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ ○ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ

لاموجود کیا اور ہمنے موسٰے کی طرف وحی کی کہ تم بھی اپنا عصا ڈالدو

فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ○ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ

پس دیکھتے کیا ہین کہ جو کچھ ڈھکوسلا اُنھون نے بنا رکھا تھا وہ عصا ہر کہ سبکو نگلے چلا جاتا ہے۔ بس اسطرح حق تو حق

مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا

ثابت ہوگیا اور جو عمل وہ کر رہے تھے (وہ سب) باطل ہوگیا۔ پس جادوگر وہین کے وہین مغلوب اور ذلیل

صٰغِرِيْنَ ○ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ○ قَالُوْٓا اٰمَنَّا

ہوکر رہگئے اور سب کے سب سجدے مین گرپڑے اور کہنے لگے کہ ہم عالمون

بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ○ قَالَ

کے پروردگار پر جو موسٰے اور ہارونؑ کا پروردگار ہے ایمان لائے فرعون نے

فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّ هٰذَا

کہا کہ تم اُسپر قبل اسکے کہ مین تمہین اجازت دون ایمان لے آئے ضرور یہ تمہاری کوئی

لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِى الْمَدِيْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَآ اَهْلَهَا ۚ

چال ہے جو تم اس شہر مین چلے ہو کہ اس شہر کے باشندون کو یہان سے نکالدو





فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ○ لَأُقَطِّعَنَّ أَيْدِيَكُمْ وَأَرْجُلَكُمْ

تو اب تم مزہ بھی چکھ لوگے میں تمہارے مقابل کے ہاتھ پاؤں ضرور کاٹونگا

مِّنْ خِلَافٍ ثُمَّ لَأُصَلِّبَنَّكُمْ أَجْمَعِينَ ○ قَالُوا إِنَّا

پھر تم سب کو ضرور سولی دیدونگا انہوں نے کہا کہ ہم تو

إِلَىٰ رَبِّنَا مُنقَلِبُونَ ○ وَمَا تَنقِمُ مِنَّا إِلَّا أَنْ آمَنَّا

لوٹکر ضرور اپنے پروردگار کی جناب میں چلے جائینگے اور تو ہمسے صرف اتنی ہی سی بات پر تو بگڑتا ہی کہ ہم اپنے رب کی

بِآيَاتِ رَبِّنَا لَمَّا جَاءَتْنَا رَبَّنَا أَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا

نشانیوں پر جسوقت بھی وہ ہمارے پاس آئیں ایمان لے آئے اے ہمارے پروردگار ہمکو بہت سا صبر

وَتَوَفَّنَا مُسْلِمِينَ ○ وَقَالَ الْمَلَأُ مِن قَوْمِ فِرْعَوْنَ

عنایت فرما اور ہمارا خاتمہ اسلام پر کردے اور قوم فرعون کے سرداروں نے کہا کہ کیا تو

أَتَذَرُ مُوسَىٰ وَقَوْمَهُ لِيُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ وَ

موسیٰ کو اور اسکی قوم کو اسلیئے چھوڑ دیگا کہ وہ ملک میں فساد پھیلاتے ہیں حالانکہ

يَذَرَكَ وَآلِهَتَكَ ۚ قَالَ سَنُقَتِّلُ أَبْنَاءَهُمْ وَنَسْتَحْيِي

وہ تجھکو اور تیرے معبودوں کو چھوڑ بیٹھے ہیں (فرعون نے) کہا کہ ہم عنقریب انکے بیٹوں کو قتل کرینگے اور انکی بیٹیوں کو

نِسَاءَهُمْ وَإِنَّا فَوْقَهُمْ قَاهِرُونَ ○ قَالَ مُوسَىٰ

زندہ چھوڑ دینگے اور ہم انپر یقیناً غالب رہینگے موسیٰ نے اپنی قوم سے

لِقَوْمِهِ اسْتَعِينُوا بِاللَّهِ وَاصْبِرُوا ۖ إِنَّ الْأَرْضَ لِلَّهِ

فرمایا کہ تم اللہ سے مدد مانگو اور صبر کرو بیشک یہ زمین اللہ ہی کی ہے

يُورِثُهَا مَن يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ ۖ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِينَ ○

وہ اپنے بندوں میں جسکو چاہتا ہی اسکا وارث کردیتا ہے حالانکہ انجام پرہیزگاروں ہی کا بہتر ہے

قَالُوا أُوذِينَا مِن قَبْلِ أَن تَأْتِيَنَا وَمِن بَعْدِ مَا

(بنی اسرائیل) بولے کہ (اے موسیٰ) ہمنے تو تمہارے آنے سے پہلے بھی ایذا پائی اور تمہارے آنے کے

ع ١٨ ١٤ ٤

جئتنا ۚ قال عسى ربكم ان يهلك عدوكم و

بعد بھی   فرمایا قریب ہے کہ تمہارا پروردگار تمہارے دشمنون کو ہلاک کردے اور

يستخلفكم في الارض فينظر كيف تعملون ○

تمکو زمین مین انکا قائم مقام کردے اور پھر دیکھے کہ تم کیسے عمل کرتے ہو

ع ٣ ١٥ ٥

ولقد اخذنا ال فرعون بالسنين ونقص من

اور بیشک ہمنے فرعون والون کو متواتر قحطون کی اور پھلون کی کمی کی یقینی

الثمرت لعلهم يذكرون ○ فاذا جاءتهم الحسنة

سزا دی تاکہ وہ عبرت پکڑین   پھر جب انکے یہان فراغت ہوئی تو انہون نے یہ کہدیا

قالوا لنا هذه ۚ وان تصبهم سيئة يطيروا بموسى

کہ یہ (فراخی) تو ہماری ہی وجہ سے ہوئی ہے اور اگر انکو کوئی تکلیف پہنچی تو اسکو موسیٰ اور انکے

ومن معه ۗ الا انما طئرهم عند الله ولكن

ساتھیون کی نحوست بیان کرتے آگاہ رہو کہ اسباب نحوست خداہی کے اختیار مین ہین   لیکن

اكثرهم لا يعلمون ○ وقالوا مهما تاتنا به من

اکثر لوگ جانتے ہی نہین   اور انہون نے یہ بھی کہدیا تھا کہ جب کبھی کوئی ایسی نشانی

اية لتسحرنا بها فما نحن لك بمؤمنين ○ فارسلنا

لاؤ کہ اس سے ہمپر جادو کردو تو ہم تو تمپر کبھی ایمان لانیوالے نہین   پس ہمنے انپر

ربع

عليهم الطوفان والجراد والقمل والضفادع

طوفان (بھی) بھیجا   ٹڈیان بھی   چچڑیان بھی مینڈک بھی

والدم ايت مفصلت فاستكبروا وكانوا قوما

خون بھی یہ کھلی نشانیان تھین   پھر بھی وہ اکڑے اسلئے کہ وہ لوگ

مجرمين ○ ولما وقع عليهم الرجز قالوا يموسى

گناہگار ہی تھے   اور جب انپر عذاب آتا تو کہنے لگتے کہ اے موسیٰ

ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ ۚ لَئِنْ كَشَفْتَ عَنَّا

ہمارے واسطے اپنے پروردگار سے بموجب اُس عہد کے جو اُسنے تجسے کیا ہے دعا کرو۔ اگر تمنے یہ عذاب ہمسے دور

الرِّجْزَ لَنُؤْمِنَنَّ لَكَ وَلَنُرْسِلَنَّ مَعَكَ بَنِي إِسْرَاءِيلَ ○

کردیا تو ضرور ہم تمپر ایمان بھی لے آئینگے اور بنی اسرائیل کو بھی تمہارے ساتھ ضرور ہی بھیجدینگے

فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُمُ الرِّجْزَ إِلَى أَجَلٍ هُمْ بَالِغُوهُ إِذَا هُمْ

پھر جب ہم اُنسے عذاب کو ایک مدت تک کے لئے ہٹا لیتے تو وہ اُس مدت کے پورا ہونے سے پہلے پہلے

يَنْكُثُونَ ○ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَأَغْرَقْنَاهُمْ فِي الْيَمِّ

پھر بدعہدی کرتے آخر ہمنے اُنسے بدلہ لیا اور اس بات کے عوض مین کہ وہ ہماری آیتون

بِأَنَّهُمْ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَكَانُوا عَنْهَا غَافِلِينَ ○ وَأَوْرَثْنَا

کو جھٹلایا کرتے تھے اُنکو سمندر مین ڈبو دیا حالانکہ وہ اس عوض لینے (کے خیال) سے غافل تھے اور ہمنے

الْقَوْمَ الَّذِينَ كَانُوا يُسْتَضْعَفُونَ مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَ

اُس قوم کو جو ضعیف کردی گئی تھی اُس زمین کے اس سرے سے اُس سرے تک کا مالک

مَغَارِبَهَا الَّتِي بَارَكْنَا فِيهَا ۖ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ

بنا دیا جسمین اُنکو برکت بھی دی اور بنی اسرائیل کے حق مین بوجہ اُنکے صبر کے

الْحُسْنَىٰ عَلَىٰ بَنِي إِسْرَاءِيلَ بِمَا صَبَرُوا ۖ وَدَمَّرْنَا

تمہارے رب کا اچھا (اور سچا) وعدہ پورا ہو گیا اور فرعون اور اُسکی

ربع مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَقَوْمُهُ وَمَا كَانُوا يَعْرِشُونَ ○

قوم جو کچھ بنایا اور بلند کیا کرتی تھی وہ سب کچھ ہمنے برباد کردیا

وَجَاوَزْنَا بِبَنِي إِسْرَاءِيلَ الْبَحْرَ فَأَتَوْا عَلَىٰ قَوْمٍ

اور ہم بنی اسرائیل کو سمندر پار لے گئے اور وہ ایک ایسی قوم کے پاس پہنچے

يَعْكُفُونَ عَلَىٰ أَصْنَامٍ لَهُمْ ۚ قَالُوا يَا مُوسَى اجْعَلْ

جو اپنے بتون کی عبادت پر اڑے ہوئے تھے (تو اُسوقت) بولے کہ اے موسٰے ہمارے لئے بھی

لَنَآ اِلٰهًا كَمَا لَهُمْ اٰلِهَةٌ ۭ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ ○

لئے ایسا ہی معبود بنا دیجئے جیسے کہ انکے کئی معبود ہین (موسیٰؑ نے) فرمایا یقیناً تم جاہل لوگ ہو

اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ مُتَبَّرٌ مَّا هُمْ فِيْهِ وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا

یہ لوگ جس دین مین ہین وہ ضرور تباہ ہونیوالا ہے اور اُنکے کل اعمال اکارت

يَعْمَلُوْنَ ○ قَالَ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْكُمْ اِلٰهًا وَّهُوَ

ہونیوالے ہین (یہ بھی) فرمایا کہ کیا مین تمہارے لئے خدا کے سوا کوئی اور معبود تلاش کردون حالانکہ وہ ایسا ہے کہ

فَضَّلَكُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ○ وَاِذْ اَنْجَيْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ

اُسنے تمکو تمام عالمون پر فضیلت دی ہے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہمنے تمکو فرعون والون (کے ہاتھ)

فِرْعَوْنَ يَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ ۚ يُقَتِّلُوْنَ

سے نجات دی تھی جو تمکو بُرے سے بُرے عذاب دیا کرتے تھے (یعنی) تمہارے بیٹون کو

اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ۭ وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَاۗءٌ

قتل کیا کرتے تھے اور تمہاری بیٹیون کو زندہ چھوڑ دیا کرتے تھے اور اسمین تمہارے پروردگار کی طرف سے (تمہاری)

مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ○ وَوٰعَدْنَا مُوْسٰى ثَلٰثِيْنَ

بڑی سخت آزمائش تھی اور ہمنے موسیٰؑ سے تیس (۳۰) شبون کا وعدہ

لَيْلَةً وَّاَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِيْقَاتُ رَبِّهٖٓ اَرْبَعِيْنَ

کیا تھا اور ایک عشرہ اور ملاکر اُسکو پورا کیا پس اُنکے پروردگار کی مقررہ مدت چالیس شب مین

لَيْلَةً ۚ وَقَالَ مُوْسٰى لِاَخِيْهِ هٰرُوْنَ اخْلُفْنِيْ فِيْ

پوری ہوئی اور موسیٰؑ نے اپنے بھائی ہارونؑ سے کہا کہ تم میری قوم مین میرے خلیفہ

قَوْمِيْ وَاَصْلِحْ وَلَا تَتَّبِعْ سَبِيْلَ الْمُفْسِدِيْنَ ○

بنو اور اصلاح کرتے رہو اور مفسدون کی راہ کی پیروی نہ کرنا

وَلَمَّا جَاۗءَ مُوْسٰى لِمِيْقَاتِنَا وَكَلَّمَهٗ رَبُّهٗ ۙ قَالَ

اور جب موسیٰؑ ہمارے مقررہ وقت پر آئے اور اُنکے پروردگار نے اُنسے باتین کین (موسیٰؑ نے) عرض کی کہ





رَبِّ أَرِنِي أَنظُرْ إِلَيْكَ قَالَ لَن تَرَانِي وَلَٰكِنِ انظُرْ

اے میرے پروردگار تو مجھے دکھلا دے کہ میں تجھے دیکھ لوں فرمایا کہ تو مجھے ہرگز نہ دیکھیگا ولیکن پہاڑ کی طرف

إِلَى الْجَبَلِ فَإِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهُ فَسَوْفَ تَرَانِي فَلَمَّا

نظر کر اگر وہ اپنی جگہ پر ٹھہرا رہا تو آئندہ تو مجھے دیکھ لیگا پس جسوقت

تَجَلَّىٰ رَبُّهُ لِلْجَبَلِ جَعَلَهُ دَكًّا وَخَرَّ مُوسَىٰ صَعِقًا

اُسکا پروردگار (یعنی اُسکا پیدا کیا ہوا نور) پہاڑ (والوں) کی طرف جلوہ افروز ہوا تو اُسکے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے اور موسیٰ

فَلَمَّا أَفَاقَ قَالَ سُبْحَانَكَ تُبْتُ إِلَيْكَ وَأَنَا أَوَّلُ

غش کھا کر گر پڑے ۔ پھر جب ہوش میں آئے ۔ کہنے لگے ۔ تیری ذات منزہ ہے میں تیری ہی حضور میں توبہ کرتا ہوں

الْمُؤْمِنِينَ ۝ قَالَ يَا مُوسَىٰ إِنِّي اصْطَفَيْتُكَ عَلَى

اور میں (اس بات پر کہ تو دیکھا نہیں جا سکتا) سب سے پہلا ایمان لانیوالا ہوں ۔ فرمایا اے موسیٰ بیشک میں نے تمکو اپنی

النَّاسِ بِرِسَالَاتِي وَبِكَلَامِي فَخُذْ مَا آتَيْتُكَ وَكُن

رسالت اور اپنے کلام کے لئے کل آدمیوں میں منتخب کر لیا ہے پس جو کچھ میں نے تمکو دیا ہے اُسے لو اور

مِّنَ الشَّاكِرِينَ ۝ وَكَتَبْنَا لَهُ فِي الْأَلْوَاحِ مِن كُلِّ

شکر گزار رہو اور ہمنے لوحوں میں اُنکے لئے نصیحت کی ہر بات اور ہر چیز کی تفصیل

شَيْءٍ مَّوْعِظَةً وَتَفْصِيلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ فَخُذْهَا بِقُوَّةٍ

لکھدی تھی (اور اُنکو یہ حکم دیا تھا) کہ اسکو مضبوط ہو کر لو اور اپنی

وَأْمُرْ قَوْمَكَ يَأْخُذُوا بِأَحْسَنِهَا سَأُرِيكُمْ دَارَ

قوم کو حکم سنا دو کہ انہیں سے اچھی اچھی باتوں کو اختیار کریں عنقریب میں تمکو نافرمانوں کا مکان

الْفَاسِقِينَ ۝ سَأَصْرِفُ عَنْ آيَاتِيَ الَّذِينَ يَتَكَبَّرُونَ

دکھلا دونگا عنقریب میں اپنی نشانیوں سے اُن لوگوں کو ہٹا دونگا جو

فِي الْأَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَإِن يَرَوْا كُلَّ آيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوا

زمین پر ناحق تکبر کیا کرتے ہیں اور اگر وہ ہر ایک نشانی کو دیکھ بھی لینگے تو بھی اُس پر ایمان

بِهَا وَإِنْ يَرَوْا سَبِيلَ الرُّشْدِ لَا يَتَّخِذُوهُ سَبِيلًا

نہ لائینگے اور اگر وہ نیکی کا راستہ دیکھ لینگے تو اُسے اپنا راستہ نہ بنائینگے

وَإِنْ يَرَوْا سَبِيلَ الْغَيِّ يَتَّخِذُوهُ سَبِيلًا ذَٰلِكَ

اور اگر گمراہی کا راستہ دیکھ پائینگے تو اُسے اپنا راستہ بنا لینگے یہ اسوجہ سے کہ

بِأَنَّهُمْ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَكَانُوا عَنْهَا غَافِلِينَ ○ وَالَّذِينَ

اُنہوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا اور اُنسے غافل رہے اور جن لوگوں نے

كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَلِقَاءِ الْآخِرَةِ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ

ہماری نشانیوں کو اور آخرت سے کام پڑجانیکو جھٹلایا اُنکے اعمال باطل ہوگئے

هَلْ يُجْزَوْنَ إِلَّا مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ○ وَاتَّخَذَ

کیا اُنکو سوائے اُس عمل کے جو کچھ وہ کیا کرتے تھے کوئی اور بدلہ دیا جائیگا اور موسٰے کی قوم نے

ع ١٧/٦

قَوْمُ مُوسَىٰ مِنْ بَعْدِهِ مِنْ حُلِيِّهِمْ عِجْلًا جَسَدًا

اُنکے بعد اپنے زیوروں سے ایک بچھڑا بنا لیا (وہ) ایک کھوکھلی مورت تھی

لَهُ خُوَارٌ أَلَمْ يَرَوْا أَنَّهُ لَا يُكَلِّمُهُمْ وَلَا يَهْدِيهِمْ

جس میں گائے کی سی آواز تھی کیا وہ اتنا نہیں سمجھتے تھے کہ وہ بچھڑا نہ اُنسے بات کرتا تھا اور نہ

وقف لازم

سَبِيلًا اتَّخَذُوهُ وَكَانُوا ظَالِمِينَ ○ وَلَمَّا

اُنکو کوئی راستہ بتاتا تھا (اسپر بھی) اُنہوں نے یہ ظلم کیا کہ اُسے پوجا اور جب وہ

سُقِطَ فِي أَيْدِيهِمْ وَرَأَوْا أَنَّهُمْ قَدْ ضَلُّوا

حد سے زیادہ نادم ہوئے اور یہ سمجھ گئے کہ ہم گمراہ ہوچکے

قَالُوا لَئِنْ لَمْ يَرْحَمْنَا رَبُّنَا وَيَغْفِرْ لَنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ

تو اُنہوں نے عرض کی کہ اگر ہمارا پروردگار ہم پر رحم نہ فرمائیگا اور ہمارے گناہ معاف نہ کردیگا تو ہم ضرور

الْخَاسِرِينَ ○ وَلَمَّا رَجَعَ مُوسَىٰ إِلَىٰ قَوْمِهِ غَضْبَانَ

نقصان اُٹھانیوالوں میں سے ہوجائینگے۔ اور جب موسٰے اپنی قوم کی طرف سخت غصہ میں اور رنجیدہ



أَسِفًا قَالَ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُونِي مِن بَعْدِي أَعَجِلْتُمْ

لوٹ کر آئے (اور) فرمایا کہ تمنے میرے بعد کیا ہی بُرا برتاؤ کیا ہے کیا تمنے اپنے پروردگار کی

أَمْرَ رَبِّكُمْ وَأَلْقَى الْأَلْوَاحَ وَأَخَذَ بِرَأْسِ أَخِيهِ

نسبت جلدی کی اور (غصہ سے) لوحین ڈالدین اور اپنے بھائی کا سر پکڑ کر اپنی طرف

يَجُرُّهُ إِلَيْهِ قَالَ ابْنَ أُمَّ إِنَّ الْقَوْمَ اسْتَضْعَفُونِي

کھینچا (اُنہون نے) عرض کی کہ اے میرے ماں جائے بالتحقیق قوم نے مجھے ضعیف سمجھا

وَكَادُوا يَقْتُلُونَنِي فَلَا تُشْمِتْ بِيَ الْأَعْدَاءَ وَلَا

اور قریب تھا کہ مجھکو قتل کر دے پس آپ مجھپر دشمنون کو نہ ہنسوائیں اور

تَجْعَلْنِي مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ۝ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِي

ظالم لوگون کے ساتھ میرا شمار نہ کریں (موسیٰ نے) عرض کی کہ اے میرے پروردگار

وَلِأَخِي وَأَدْخِلْنَا فِي رَحْمَتِكَ وَأَنتَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ۝

تو مجھے اور میرے بھائی کو بخشدے اور ہم دونو کو اپنی رحمت مین داخل کرے اور تو ہی سب سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے

إِنَّ الَّذِينَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَيَنَالُهُمْ غَضَبٌ

بالتحقیق جن لوگون نے بچھڑا پوجا عنقریب اُنکے رب کی طرف سے اُنپر غضب

مِّن رَّبِّهِمْ وَذِلَّةٌ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَكَذَٰلِكَ

آئیگا اور زندگانی دنیا مین اُنکو ذلت ملیگی اور ہم افترا پردازون کو

نَجْزِي الْمُفْتَرِينَ ۝ وَالَّذِينَ عَمِلُوا السَّيِّئَاتِ ثُمَّ

ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہین اور جن لوگون نے بدیان کین پھر

تَابُوا مِن بَعْدِهَا وَآمَنُوا إِنَّ رَبَّكَ مِن بَعْدِهَا

اُسکے بعد توبہ کر لی اور ایمان لے آئے بیشک تمہارا پروردگار بعد توبہ کر لینے کے

لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ وَلَمَّا سَكَتَ عَن مُّوسَى

بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور جب موسیٰ کا غصہ فرو ہوا

الْغَضَبُ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ ۚ وَفِيْ نُسْخَتِهَا هُدًى وَّ

تو اُنہوں نے لوحین اٹھالین اور اُسکے نسخون مین اُن لوگون کے لئے ہدایت

رَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُوْنَ ۝ وَاخْتَارَ

ورحمت تھی جو اپنے پروردگار سے ڈرتے رہتے ہین اور موسٰے نے

مُوْسٰى قَوْمَهٗ سَبْعِيْنَ رَجُلًا لِّمِيْقَاتِنَا ۚ فَلَمَّا

اپنی قوم مین سے ستر آدمی ہمارے مقررہ وقت کے لئے چھانٹ لئے پھر جب اُنکو

اَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ قَالَ رَبِّ لَوْ شِئْتَ اَهْلَكْتَهُمْ

زلزلے نے آلیا تو (موسٰے نے) عرض کی کہ اے میرے پروردگار اگر تو چاہتا تو انکو

مِّنْ قَبْلُ وَاِيَّايَ ؕ اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَآءُ مِنَّا ۚ

اور مجھے پہلے ہی ہلاک کردیتا کیا تو ہمین اُس کرتوت کے عوض ہلاک کرتا ہے جو ہم مین سے بیوقوف لوگون نے کی ہے

اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ ؕ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَآءُ وَتَهْدِيْ

یہ تو تیری ہی جانب سے آزمائش ہے اسکے ذریعہ سے جسے تو چاہے توفیق ہدایت سلب کرلے اور جسے

مَنْ تَشَآءُ ؕ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَ

تو چاہے ہدایت فرمادے تو ہی ہمارا مالک ہے پس تو ہمین بخشدے اور ہم پر رحم فرما اور

اَنْتَ خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ ۝ وَاكْتُبْ لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا

تو سب سے اچھا بخشنے والا ہے اور اس دنیا مین ہمارے لئے خوبی لکھدے

حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَآ اِلَيْكَ ؕ قَالَ عَذَابِيْٓ

اور آخرت مین (جنت) یقیناً ہمنے تیرے (ہی) حضور مین توبہ کی ہے (خدا تعالےٰ نے)

اُصِيْبُ بِهٖ مَنْ اَشَآءُ ۚ وَرَحْمَتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ ؕ

فرمایا کہ مین اپنا عذاب تو جسے چاہتا ہون پہنچاتا ہون اور رحمت میری ہر چیز کو حاوی ہے

فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ

پس عنقریب مین اُن لوگون کے لئے جو ڈرتے رہتے ہین اور زکوٰۃ دیتے رہتے ہین

وَالَّذِينَ هُم بِآيَاتِنَا يُؤْمِنُونَ ۝ الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ
اور اُنکے لئے جو ہماری آیتوں پر ایمان رکھتے ہیں رحمت لکھدونگا وہ لوگ جو رسول کی پیروی

الرَّسُولَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي يَجِدُونَهُ مَكْتُوبًا
کرتے ہیں (یعنی) اُس نبی اُمّی کی جسکا ذکر وہ اپنے پاس

عِندَهُمْ فِي التَّوْرَاةِ وَالْإِنجِيلِ يَأْمُرُهُم
توریت اور انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں جو اُنکو نیکی کا حکم

بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَاهُمْ عَنِ الْمُنكَرِ وَيُحِلُّ لَهُمُ
دیتا ہے اور بدی سے باز رکھتا ہے اور پاک چیزوں کو اُنکے لئے

الطَّيِّبَاتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبَائِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ
حلال قرار دیتا ہے اور ناپاک چیزوں کو اُنپر حرام ٹھہراتا ہے اور اُنکے وبال کو

إِصْرَهُمْ وَالْأَغْلَالَ الَّتِي كَانَتْ عَلَيْهِمْ ۚ فَالَّذِينَ آمَنُوا
اور اُن طوقوں کو جو اُنکے گلے میں پڑے تھے اُنسے دور کرتا ہے پس جو لوگ اُسپر ایمان

بِهِ وَعَزَّرُوهُ وَنَصَرُوهُ وَاتَّبَعُوا النُّورَ الَّذِي
لائے اور (جنہوں نے) اُسکو قوت پہنچائی اور اُسکی مدد کی اور اُس نور کی پیروی کی جو اُسکے

أُنزِلَ مَعَهُ ۙ أُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝ قُلْ يَا أَيُّهَا
ساتھ ساتھ نازل ہوا ہے وہی تو (پوری پوری) فلاح پانیوالے ہیں تم کہدو کہ اے آدمیو

النَّاسُ إِنِّي رَسُولُ اللَّهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا الَّذِي لَهُ
میں تم سب کی طرف خدا کا پیغام لانیوالا ہوں وہی خدا جسکا

مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۖ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ يُحْيِي
اختیار آسمانوں میں بھی ہے اور زمین میں بھی سوائے اُسکے کوئی اور معبود نہیں ہے وہی جلاتا

وَيُمِيتُ ۖ فَآمِنُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ النَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الَّذِي
ہے اور وہی مارتا ہے پس تم اللہ پر اور اُسکے رسول نبی اُمّی پر ایمان لاؤ جو خود



يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝

خدا اور اُسکے کلمات پر ایمان رکھتا ہے۔ اور اُسی کی پیروی کرو تاکہ تم (بھی) ہدایت یافتہ ہو جاؤ

وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰٓى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ

اور قوم موسےٰ میں سے ایک گروہ ایسا بھی تھا جو راہ حق بتلاتے تھے اور حق کے بموجب

يَعْدِلُوْنَ ۝ وَقَطَّعْنٰهُمُ اثْنَتَيْ عَشْرَةَ اَسْبَاطًا

فیصلے کیا کرتے تھے اور ہمنے اُنکو (یعنی قوم موسےٰ کو) بارہ گھرانوں میں گروہ گروہ کرکے تقسیم

اُمَمًا ۚ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اِذِ اسْتَسْقٰىهُ قَوْمُهٗٓ

کردیا تھا اور موسےٰ کی طرف جب اُسکی قوم نے اُس سے پانی مانگا ہمنے یہ وحی بھیجی

اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۚ فَانْۢبَجَسَتْ مِنْهُ

کہ تم پتھر پر اپنا عصا مارو پس اُس سے

اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ۭ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ

بارہ چشمے بہ نکلے کہ ہر گروہ اپنے اپنے چشمہ کو خوب پہچانتا تھا

وَظَلَّلْنَا عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْهِمُ الْمَنَّ

اور ہمنے اُنپر بادل سے سایہ کیا تھا اور اُنپر منّ و سلوےٰ نازل کیا تھا (اور ہمنے

وَالسَّلْوٰى ۭ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ۭ وَمَا

یہ کہدیا تھا کہ) جو پاک چیزیں ہمنے تمکو دی ہیں اُنہیں سے کھاؤ پیو اور اُنہوں نے

ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝ وَاِذْ

ہمارا کچھ نقصان نہیں کیا ولیکن اپنی ہی جانوں پر ظلم کیا کرتے تھے اور (اُسوقت کو

قِيْلَ لَهُمُ اسْكُنُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ وَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ

یاد کرو) جبکہ اُنسے یہ کہا گیا کہ اس گاؤں میں آباد ہو اور اسمیں سے جہاں جہاں سے تمہارا جی

شِئْتُمْ وَقُوْلُوْا حِطَّةٌ وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا

چاہے کھاؤ (پیو) اور لفظ حطّہ اپنی زبان پر جاری کرو اور اس دروازے میں سجدہ کرتے ہوئے داخل ہو



نَغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓـٰٔتِكُمْ ۭ سَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ فَبَدَّلَ

تو ہم تمہاری خطائین بخشدینگے عنقریب ہم نیکی کرنیوالون کو بڑھا دینگے تو اُن لوگون نے

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ

جو اُنمین سے ظالم تھے اُسی بات کو بدلکر جو اُنسے کہی گئی تھی دوسری کہدی

فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ السَّمَاۗءِ بِمَا كَانُوْا

پھر بھیجی بوجہ اسکے کہ وہ نافرمانی کیا کرتے تھے اُن پر آسمان سے عذاب

يَظْلِمُوْنَ ۝ وَسْــَٔـلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ

بھیجا اور اُنسے اُس گاؤن کا حال دریافت کرلو جو سمندر کے

حَاضِرَةَ الْبَحْرِ ۘ اِذْ يَعْدُوْنَ فِي السَّبْتِ اِذْ تَاْتِيْهِمْ

کنارے تھا کہ (اس گاؤن والے) احکام سبت مین زیادتی کیا کرتے تھے یعنی

حِيْتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا وَّيَوْمَ لَا يَسْبِتُوْنَ ۙ لَا

اُنکے سبت کے دن مچھلیان (پانی پر) کنارے آجایا کرتی تھین اور جسدن اُنکا سبت نہوتا تھا

تَاْتِيْهِمْ ڔ كَذٰلِكَ ڔ نَبْلُوْهُمْ بِمَا كَانُوْا

اس طرح نہ آیا کرتی تھین (اور اسطرح) بوجہ اسکے کہ وہ نافرمانی کیا کرتے تھے ہم اُنکی آزمائش

يَفْسُقُوْنَ ۝ وَاِذْ قَالَتْ اُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ تَعِظُوْنَ

کیا کرتے تھے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ اُنمین سے ایک گروہ نے یہ کہا تھا کہ تم اُن لوگون کو

قَوْمَا ۨ اللّٰهُ مُهْلِكُهُمْ اَوْ مُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا ۭ

نصیحت ہی کیون کرتے ہو جنکو اللہ ہلاک کرنیوالا ہے یا اُنکو سخت عذاب دینے والا ہے

قَالُوْا مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ ۝ فَلَمَّا

تو جواب مین اُنھون نے) کہا تھا کہ (ہم تو) تمھارے رب کی حضور مین الزام اُتارنے کی غرض سے (نصیحت کرتے ہین) اور

نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖٓ اَنْجَيْنَا الَّذِيْنَ يَنْهَوْنَ عَنِ

اسلئے کہ شاید یہ لوگ باز آجائین پھر جسوقت اُنھون نے اسکو بھلادیا جسکی اُنکو نصیحت کی گئی تھی تو ہم نے اُن لوگون کو نجات دی

السُّوْٓءِ وَاَخَذْنَا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا بِعَذَابٍۭ بَـِٔيْسٍۭ بِمَا

جو بدی سے باز رکھا کرتے تھے اور انکو نافرمانی کیا کرتے تھے بوجہ انکی نافرمانیون کے بُرے عذاب

كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ○ فَلَمَّا عَتَوْا عَنْ مَّا نُهُوْا عَنْهُ

مین گرفتار کرلیا پھرجب اُنہون نے اُس سے سرکشی کی جس سے اُنکو منع کیا گیا تھا تو

قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِـِٕيْنَ ○ وَاِذْ تَاَذَّنَ

ہمنے اُنسے کہدیا کہ (اب تم) ذلیل بندر بنجاؤ اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ تمہارے

رَبُّكَ لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ

پروردگار نے آگاہ کردیا تھا کہ اُن پر قیامت تک کے لئے کسی ایسے کو ضرور مقرر کرتا رہیگا

يَّسُوْمُهُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ اِنَّ رَبَّكَ لَسَرِيْعُ

جو اُنکو سخت عذاب دیا کریگا بیشک تمہارا پروردگار بہت جلد عذاب

الْعِقَابِ وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ وَقَطَّعْنٰهُمْ فِي

دینے والا ہے اور بیشک وہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور ہمنے اُنکے گروہ کے گروہ

الْاَرْضِ اُمَمًا مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ وَمِنْهُمْ دُوْنَ

زمین مین متفرق کردئے کچھ تو اُنمین سے نیک ہین اور کچھ اُسکے

ذٰلِكَ وَبَلَوْنٰهُمْ بِالْحَسَنٰتِ وَالسَّيِّاٰتِ لَعَلَّهُمْ

خلاف اور ہمنے نیکیون اور بدیون سے اُنکی آزمائش کی تاکہ وہ

يَرْجِعُوْنَ ○ فَخَلَفَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ وَّرِثُوا

باز رہین پس اُنکے بعد اُنکے قائم مقام ایسے نالائق ہوے جو کتاب کے تو

الْكِتٰبَ يَاْخُذُوْنَ عَرَضَ هٰذَا الْاَدْنٰى ز وَ

وارث بنے (اور) اس حقیر دنیا کی پونجی کو لیتے جاتے ہین اور

يَقُوْلُوْنَ سَيُغْفَرُ لَنَا وَاِنْ يَّاْتِهِمْ عَرَضٌ

یہ کہتے جاتے ہین کہ عنقریب ہمارے گناہ بخشدئے جائینگے حالانکہ ویسی ہی پونجی اگر اُنکو پھر (مل)

عمل کرنے پر پھر تیار اور بجائے توبہ کرنیکے پھر اُسپر اصرار ۱۲



مِثْلُهُ يَأْخُذُوهُ أَلَمْ يُؤْخَذْ عَلَيْهِم مِّيثَاقُ الْكِتَابِ

تو پھر لے لین کیا اُنسے کتاب مین یہ عہد نہین لیا گیا تھا

أَن لَّا يَقُولُوا عَلَى اللَّهِ إِلَّا الْحَقَّ وَدَرَسُوا مَا فِيهِ

کہ خدا کے ذمے کوئی بات سوائے سچ کے نہ بولین اور جو کچھ اُسمین ہے اُسکو

وَالدَّارُ الْآخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِينَ يَتَّقُونَ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ○

پڑھ (بھی) چکے ہین حالانکہ آخرت کا گھر اُنہی لوگون کے لئے اچھا ہے جو ڈرتے رہتے ہین کیا تم (اتنا بھی) نہین سمجھتے

وَالَّذِينَ يُمَسِّكُونَ بِالْكِتَابِ وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ

اور وہ لوگ جو کتاب کی پیروی کرتے ہین اور نماز ادا کرتے ہین

إِنَّا لَا نُضِيعُ أَجْرَ الْمُصْلِحِينَ ○ وَإِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ

بیشک ہم بھی نیکی کرنیوالون کے اجر کو ضایع نہ کرینگے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہمنے پہاڑ کو اُٹھاکر

فَوْقَهُمْ كَأَنَّهُ ظُلَّةٌ وَظَنُّوا أَنَّهُ وَاقِعٌ بِهِمْ خُذُوا

اُنکے اوپر اسطرح چھادیا گویا کہ وہ ایک سائبان تھا اور اُنہون نے یقین کرلیا کہ وہ اُنپر گرنیوالا ہے

مَا آتَيْنَاكُم بِقُوَّةٍ وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ

(اُسوقت ہمنے حکم دیا کہ) جو کچھ ہم تمکو دیتے ہین اُسے مضبوطی سے لو اور جو کچھ اُسمین ہے اُسکو یاد رکھو تاکہ تم

تَتَّقُونَ ○ وَإِذْ أَخَذَ رَبُّكَ مِن بَنِي آدَمَ مِن

ع ٩ ٢١ ١١

بچتے رہو اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ تمہارے پروردگار نے اولاد آدم سے اُنکی پشت در پشت

ظُهُورِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَأَشْهَدَهُمْ عَلَىٰ أَنفُسِهِمْ

اولاد کو لیا اور اُنکو اُنکی اپنی اپنی ذات پر گواہ قرار دیا (اور اُنسے یہ سوال کیا)

أَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ قَالُوا بَلَىٰ شَهِدْنَا أَن تَقُولُوا

مع

کیا مین تمہارا رب نہین ہون سب نے عرض کی بیشک ہی ہم گواہ ہین (کہ تو ہمارا رب ہے ہمارا یہ اقرار ہمنے اسلئے

يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِنَّا كُنَّا عَنْ هَٰذَا غَافِلِينَ ○ أَوْ تَقُولُوا

جتلادیا کہ) قیامت کے دن کہین تم یہ نہ کہدو کہ ہم تو اس سے بیخبر تھے یا یہ کہدو کہ





إِنَّمَا أَشْرَكَ آبَاؤُنَا مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِنْ

پہلے ہی سے تو ہمارے باپ دادا شرک کیا کرتے تھے اور ہم تو اُنکے بعد اُنکی اولاد میں سے

بَعْدِهِمْ أَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُونَ ○ وَكَذَٰلِكَ

تو کیا تو باطل کی بنیاد ڈالنے والوں کے فعل کے سبب ہمیں ہلاک کئے دیتا ہے اور اسی طرح

نُفَصِّلُ الْآيَاتِ وَلَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ○ وَاتْلُ

ہم ان آیات کو کھولکر بیان کرتے ہیں اور اسلئے (بھی) کہ وہ (اپنے افعال سے) باز آئیں اور اُنکو اس شخص

عَلَيْهِمْ نَبَأَ الَّذِي آتَيْنَاهُ آيَاتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَأَتْبَعَهُ

کی خبر سنادو جسکو ہم نے اپنی آیتیں دی تھیں پھر وہ اُنسے الگ ہو گیا پھر شیطان اُسکے

الشَّيْطَانُ فَكَانَ مِنَ الْغَاوِينَ ○ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنَاهُ

پیچھے لگا پس وہ گمراہوں میں سے ہو گیا اور اگر ہم چاہتے تو اُنہی آیتوں کے

بِهَا وَلَٰكِنَّهُ أَخْلَدَ إِلَى الْأَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوَاهُ

سبب اُسکو بلند مرتبہ دیتے لیکن وہ خود سے زمین کی طرف جھک پڑا اور اپنی خواہش نفسانی کا پیرو ہو گیا

فَمَثَلُهُ كَمَثَلِ الْكَلْبِ إِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ أَوْ

پس اُسکی مثل کتے کی سی مثل ہو گئی کہ اگر تم اُسپر حملہ کرو تو بھی زبان نکالے اور اُسے

تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ذَٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِينَ كَذَّبُوا

چھوڑے رکھو تب بھی زبان نکالے یہ اُن لوگوں کی سی مثل ہوئی جو ہماری آیتوں کو جھٹلایا کرتے

بِآيَاتِنَا فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ ○

ہیں پس تم یہ قصّے بیان کرتے رہو تاکہ وہ (کچھ تو) فکر کریں

سَاءَ مَثَلًا الْقَوْمُ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَأَنْفُسَهُمْ

اُن لوگوں کی مثل بہت ہی بُری ہے جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا اور اپنی جانوں پر

كَانُوا يَظْلِمُونَ ○ مَنْ يَهْدِ اللَّهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِي

ظلم کرتے رہے جسے خدا ہدایت دے پس وہی ہدایت یافتہ ہے





وَمَن يُضْلِلْ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ ۝ وَلَقَدْ
اور جس سے وہ توفیق ہدایت سلب کرلے پس نقصان اٹھانیوالے وہی تو ہیں اور ہمنے جنوں اور

ذَرَأْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ لَهُمْ
آدمیوں میں سے بہت سوں کو جہنم ہی کے لئے بنایا ہے انکے دل

قُلُوبٌ لَّا يَفْقَهُونَ بِهَا وَلَهُمْ أَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُونَ
موجود ہیں جنسے سمجھتے نہیں اور انکی آنکھیں ہیں جنسے دیکھتے نہیں

بِهَا وَلَهُمْ آذَانٌ لَّا يَسْمَعُونَ بِهَا أُولَٰئِكَ
اور انکے کان ہیں جن سے سنتے نہیں وہ چوپاؤں

كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ أُولَٰئِكَ هُمُ الْغَافِلُونَ ۝
کے مانند ہیں بلکہ انسے بھی بدتر وہی لوگ تو غافل ہیں

وَلِلَّهِ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ فَادْعُوهُ بِهَا وَذَرُوا الَّذِينَ
اور کل اچھے اچھے نام اللہ ہی کے ہیں پس تم اسکو انہی سے پکارو اور ان لوگوں کو چھوڑ دو

يُلْحِدُونَ فِي أَسْمَائِهِ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝
جو اسکے ناموں میں الحاد (کجروی) کیا کرتے ہیں وہ جیسے عمل کیا کرتے ہیں عنقریب ویسی ہی جزا پائینگے

وَمِمَّنْ خَلَقْنَا أُمَّةٌ يَهْدُونَ بِالْحَقِّ وَبِهِ يَعْدِلُونَ ۝
اور ان لوگوں میں سے جنکو ہمنے پیدا کیا ہے ایک گروہ ایسا بھی ہے جو حق کی ہدایت کرتا ہے اور اسی کے سبب انصاف کیا

وَالَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُم مِّنْ حَيْثُ
کرتا ہے اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا ہم تدریجاً انکو اس حیثیت سے گرفتار کرلینگے کہ وہ (کچھ)

لَا يَعْلَمُونَ ۝ وَأُمْلِي لَهُمْ إِنَّ كَيْدِي مَتِينٌ ۝
نہ سمجھینگے اور میں انکو مہلت دونگا بیشک میری چال زبردست ہے

أَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوا مَا بِصَاحِبِهِم مِّن جِنَّةٍ إِنْ هُوَ
کیا انہوں نے یہ نہ سوچا کہ انکے صاحب کو جنون نہیں ہے وہ تو

الا نذير مبين ○ اولم ينظروا في ملكوت

کھلا ڈرانیوالا ہے کیا انہون نے آسمانون کی اور زمین کی

السموات والارض وما خلق الله من شيء وان

سلطنت مین اور جو چیزین خدانے پیدا کی ہین انمین غور نہین کیا اور اس بات مین

عسى ان يكون قد اقترب اجلهم فباي

کہ شاید انکی اجل قریب ہی آگئی ہو پس اس (قرآن)

حديث بعده يؤمنون ○ من يضلل الله فلا

کے بعد وہ اور کونسی بات پر ایمان لاوینگے جسکے خدا توفیق ہدایت سلب کرلے پس اسکا

هادي له ويذرهم في طغيانهم يعمهون ○

کوئی راہبر نہین اور وہ انکو انہی کی سرکشی مین چھوڑ دیتا ہے کہ (خود) سرگردان رہین

يسئلونك عن الساعة ايان مرسها قل

لوگ تجسے قیامت کی بابت سوال کرتے ہین کہ اسکا معین وقت کونسا ہے تم کہدو کہ

انما علمها عند ربي لا يجليها لوقتها الا

اسکا علم تو میرے پروردگار ہی کے پاس ہے وہ خود ہی اسکے ہوجانیکے وقت پر اسکو ظاہر

هو ثقلت في السموات والارض لا تاتيكم

کردیگا وہ آسمانون مین اور زمین مین سخت گھڑی ہو گی تمکو یکایک آلیگی

الا بغتة يسئلونك كانك حفي عنها قل انما

تم سے تو وہ اس طرح پوچھتے ہین گویا تم ہی اسکے رازدار ہو تم یہ کہدو کہ

علمها عند الله ولكن اكثر الناس لا يعلمون ○

اسکا علم تو خدا ہی کے پاس ہے ولیکن اکثر لوگ سمجھتے نہین ہین

قل لا املك لنفسي نفعا ولا ضرا الا ما شاء الله

تم یہ کہدو کہ مین اپنی ذات کے لئے نہ کسی نفع کا اختیار رکھتا ہون نہ کسی نقصان کا سوا اسکے جو اللہ کو منظور ہو

ربع

وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۛ

اور اگر مین غیب جانتا ہوتا تو بہت سی خیر و خوبی اکٹھی کر لیتا

وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْٓءُ ۛ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ

اور خرابی تو مجھکو چھو بھی نہ جاتی الا یہ مین تو اُن لوگون کے لئے جو ایمان رکھتے ہین فقط ایک خوشخبری

يُّؤْمِنُوْنَ ۝ هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ

دینیوالا اور ڈرانیوالا ہون وہ وہی تو ہے جسنے تم سب کو ایک ذات سے پیدا کیا اور اُسی (کی

وَّجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ اِلَيْهَا ۚ فَلَمَّا تَغَشّٰىهَا

بچی ہوئی مٹی) سے اُسکا جوڑا بنادیا کہ اُس سے مانوس ہو پس جسوقت مرد اُس سے

حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيْفًا فَمَرَّتْ بِهٖ ۚ فَلَمَّآ اَثْقَلَتْ

ہم صحبت ہوا تو عورت کو ہلکا سا حمل رہا کہ اُس سمیت چلتی پھرتی رہی پھر جب اُس حمل کا وزن بڑھا

دَّعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ

تو دونو نے اللہ اپنے پروردگار سے دعا کی کہ اگر تو ہمکو صحیح و سالم (بچہ) عنایت کریگا تو ہم ضرور

الشّٰكِرِيْنَ ۝ فَلَمَّآ اٰتٰىهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَآءَ

تیرے شکرگزار ہونگے پھر جسوقت اُسنے اُنکو صحیح و سالم (بچہ) دیا تو جو کچھ دیا تھا اُسمین اُنہون نے

فِيْمَآ اٰتٰىهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝

اُسی خدا کا شریک ٹھہرایا حالانکہ خدا اُن چیزون سے بدرجہا برتر ہے جنکو اُسکا شریک ٹھہراتے ہین

اَيُشْرِكُوْنَ مَا لَا يَخْلُقُ شَيْئًا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ ۝

کیا اُنکو شریک ٹھہراتے ہین جو کوئی چیز پیدا نہین کرتے اور وہ خود ہی پیدا کئے جاتے ہین

وَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ لَهُمْ نَصْرًا وَّلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ۝

اور نہ وہ ان (شریک ٹھہرانیوالون) کی کوئی مدد کر سکتے ہین اور نہ اپنی ذات ہی کی مدد کرسکتے ہین

وَاِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا يَتَّبِعُوْكُمْ ۭ سَوَآءٌ

اور اگر تم اُنکو راہ راست کی طرف بلاؤ تو وہ تمہاری پیروی نہ کرینگے تمہارے لئے (دونو



عَلَيْكُمْ اَدَعَوْتُمُوْهُمْ اَمْ اَنْتُمْ صَامِتُوْنَ ○ اِنَّ

برابر ہین خواہ تم انکو بلاؤ یا خاموش ہو رہو بالتحقیق

الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ

تم خدا کے سوا جنکو پکارتے ہو وہ تم ہی جیسے بندے ہین

فَادْعُوْهُمْ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ○

پس انکو پکارو (اور) اگر تم سچے ہو تو چاہیئے کہ وہ تمھارا جواب دین

اَلَهُمْ اَرْجُلٌ يَّمْشُوْنَ بِهَآ اَمْ لَهُمْ اَيْدٍ يَّبْطِشُوْنَ

کیا انکے پاؤن ہین جنسے وہ چلتے ہین یا انکے ہاتھ ہین جنسے وہ پکڑتے ہین

بِهَآ اَمْ لَهُمْ اَعْيُنٌ يُّبْصِرُوْنَ بِهَآ اَمْ لَهُمْ اٰذَانٌ

یا انکی آنکھین ہین جنسے وہ دیکھتے ہین یا انکے کان ہین

يَّسْمَعُوْنَ بِهَا قُلِ ادْعُوْا شُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ

جنسے وہ سنتے ہین کہدو کہ تم اپنے شریکون کو بلالو پھر

كِيْدُوْنِ فَلَا تُنْظِرُوْنِ ○ اِنَّ وَلِيِّۦَ اللّٰهُ الَّذِيْ

مجھسے چالین چلو اور مجھے مہلت نہ دو بیشک میرا حمایتی (وہی) اللہ ہے جسنے یہ

نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ○ وَالَّذِيْنَ

کتاب نازل کی ہے اور وہ نیک بندون سے دوستی رکھتا ہے اور اسکے سوا

تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَكُمْ

تم جن جن کو پکارتے ہو وہ نہ تمھاری ہی مدد کرینگے

وَلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ○ وَاِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى

اور نہ اپنی ہی جانون کو بچا سکینگے اور اگر تم انکو راہ راست کی طرف بلاؤگے تو

لَا يَسْمَعُوْا وَتَرٰىهُمْ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ وَهُمْ

وہ کچھ نہ سنینگے اور تم سمجھتے ہو کہ وہ تمھاری طرف دیکھ رہے ہین حالانکہ وہ

لَا يُبْصِرُوْنَ ○ خُذِ الْعَفْوَ وَاْمُرْ بِالْعُرْفِ وَاَعْرِضْ

کچھ نہیں دیکھتے — معافی دینا اختیار کرو اور نیکی کا حکم دو اور جاہلون سے

عَنِ الْجٰهِلِيْنَ ○ وَاِمَّا يَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ

درگزر کرو۔ اور جسوقت شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ تمکو اُبھارے تو اللہ کی پناہ

فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ اِنَّهٗ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○ اِنَّ الَّذِيْنَ

مانگ لیا کرو بیشک وہ سُننے والا (اور) جاننے والا ہے بیشک جو ڈرتے رہتے ہین

اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا

جسوقت شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ اُنکو محسوس ہوتا ہے تو وہ (احکام خدا کو) یاد کرلیا کرتے ہین

فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ ○ وَاِخْوَانُهُمْ يَمُدُّوْنَهُمْ

اور یکایک اُنکی آنکھ کھل جایا کرتی ہے اور اُنکے بھائی (شیطان) اُنکو گمراہی مین ڈالے رکھتے ہین

فِي الْغَيِّ ثُمَّ لَا يُقْصِرُوْنَ ○ وَاِذَا لَمْ تَاْتِهِمْ بِاٰيَةٍ

پھر وہ کوئی کوتاہی نہیں کرتے اور جب تم اُنکے پاس کوئی آیت نہ لاؤ تو وہ یہ

قَالُوْا لَوْلَا اجْتَبَيْتَهَا قُلْ اِنَّمَآ اَتَّبِعُ مَا يُوْحٰٓى اِلَيَّ

کہتے ہین کہ آپ کوئی آیت کیون نہ بنا لائے تم کہدو کہ مین تو صرف اُسکی پیروی کرتا ہون جو مجھ

مِنْ رَّبِّيْ هٰذَا بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ

پر رب کی طرف سے میری طرف وحی کیجاتی ہے یہ اُن لوگون کے لیے جو ایمان رکھتے ہین تمہارے رب کی طرف سے دلیلین ہین اور

لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ○ وَاِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ

ہدایت و رحمت ہے اور جسوقت قرآن پڑھا جائے تو اُسے توجہ سے سُنو

وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ○ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِيْ

اور خاموش رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے اور اپنے دل مین اپنے پروردگار

نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّخِيْفَةً وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ

کو گریہ و زاری کے ساتھ اور ڈرتے ڈرتے صبح و شام یاد کرتے رہنا پکار کر کہنے کی کوئی ضرورت

[illegible] (لوگون کو دکھلاتے ہین اور اللہ کو بہت ہی کم یاد کرتے ہین)





بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ ○ اِنَّ

بیشک نہو نا سے مین غافلون اور نہین

الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَ

جو لوگ تمہارے پروردگار سے قربت رکھتے ہین وہ اسکی عبادت کرنے سے اکڑتے نہین اور

يُسَبِّحُوْنَهٗ وَلَهٗ يَسْجُدُوْنَ ○

اسکی پاکی بیان کرتے رہتے ہین اور اسی کو سجدے کیا کرتے ہین

## سُوْرَةُ الْاَنْفَالِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ خَمْسٌ وَّسَبْعُوْنَ اٰيَةً

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

رحمٰن و رحیم خدا کے نام سے شروع کرتا ہون

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَنْفَالِ ۭ قُلِ الْاَنْفَالُ لِلّٰهِ وَ

(اے رسول) لوگ تم سے مال غنیمت کا حکم دریافت کرتے ہین تم کہدو کہ مال غنیمت اللہ و

الرَّسُوْلِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَصْلِحُوْا ذَاتَ بَيْنِكُمْ

رسول کا ہے پس تم اللہ سے ڈرتے رہو اور آپس کے جھگڑون کی اصلاح کرتے رہو

وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗٓ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ○

اور اگر تم مومن ہو تو اللہ اور اسکے رسول کی اطاعت کرتے رہو

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ

(کامل) مومن تو صرف وہی ہین کہ جب خدا کا نام لیا جاتا ہے تو انکے دل (اسکی ہیبت و جلال

قُلُوْبُهُمْ وَاِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا

سے) دہل جاتے ہین اور جب اسکی آیتین انپر پڑھی جاتی ہین انکے ایمان کو بڑھا دیتی ہین

وَّعَلٰي رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ○ الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ

اور وہ صرف اپنے پروردگار ہی پر بھروسہ کرتے ہین جو (باقاعدہ) نماز پڑھا کرتے ہین

الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ هُمُ

اور جو کچھ ہمنے انکو دیا ہے اسمین سے ہماری راہ مین خرچ کیا کرتے ہین وہی لوگ

الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ۭ لَهُمْ دَرَجٰتٌ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَ

حقیقی مومن ہین انہی کے لئے انکے پروردگار کے پاس درجے ہین اور

مَغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۝ كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ

بخشش ہے اور آبرو کی روزی ہے جیسا کہ تمہارے پروردگار نے تمکو تمہارے

مِنْ بَيْتِكَ بِالْحَقِّ وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

گھر سے ایک امر حق کے لئے نکالا تھا حالانکہ مومنون کا ایک گروہ اسکو ناپسند

لَكٰرِهُوْنَ ۝ يُجَادِلُوْنَكَ فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ

کرتا ہوا تھا یہ لوگ تجھسے حق کے بارے مین جھگڑتے ہین بعد اسکے کہ حق کھل چکا ہے

كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ۝ وَاِذْ

گویا وہ آنکھون دیکھتے موت کی طرف ہانکے جاتے ہین اور اسوقت کو

يَعِدُكُمُ اللّٰهُ اِحْدَى الطَّآئِفَتَيْنِ اَنَّهَا لَكُمْ وَ

یاد کرو جبکہ خدانے تم سے وعدہ کیا تھا کہ دو گروہون مین سے ایک تمہارے ہاتھ لگیگا اور تم

تَوَدُّوْنَ اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ وَ

یہ چاہتے تھے کہ کم شان و شوکت والا تمہارے ہاتھ لگے اور

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَيَقْطَعَ دَابِرَ

اللہ یہ چاہتا تھا کہ اپنے کلمات کے ذریعہ سے حق کو حق ثابت کردے اور کافرون کی نسل

الْكٰفِرِيْنَ ۝ لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ

منقطع کردے تاکہ حق کو حق ثابت کردے اور باطل کو باطل گو مجرمون کو

الْمُجْرِمُوْنَ ۝ اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ

برا لگے (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ تم اپنے پروردگار سے فریاد کرتے تھے اور اسنے تمکو جواب





أَنِّي مُمِدُّكُم بِأَلْفٍ مِّنَ الْمَلَائِكَةِ مُرْدِفِينَ ○ وَمَا

دیا تھا کہ میں تمہاری ہزار فرشتوں سے مدد کرونگا جو تمہاری پشتی پر ہونگے اور اس کو خدا

جَعَلَهُ اللَّهُ إِلَّا بُشْرَىٰ وَلِتَطْمَئِنَّ بِهِ قُلُوبُكُمْ

نے مقرر اسی غرض سے کیا تھا کہ تمہارے لئے ایک بشارت ہو نیز اسلئے کہ تمہارے دل اس سے مطمئن ہو جائیں

وَمَا النَّصْرُ إِلَّا مِنْ عِندِ اللَّهِ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ○ ع ١٠/١٥

حالانکہ حقیقی مدد سوائے اللہ کے پاس کے اور کہیں سے ہوتی ہی نہیں بیشک اللہ زبردست (اور) حکمت والا ہے

إِذْ يُغَشِّيكُمُ النُّعَاسَ أَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُم

(اسوقت کو یاد کرو) جبکہ تمکو امن دینے کے لئے اسنے نیند کو تمپر مسلط کیا اور آسمان سے تم پر

مِّنَ السَّمَاءِ مَاءً لِّيُطَهِّرَكُم بِهِ وَيُذْهِبَ عَنكُمْ

پانی اتارا کہ اس سے تم اپنے کو پاک کرو اور تاکہ شیطان کی نجاست کو تم سے

رِجْزَ الشَّيْطَانِ وَلِيَرْبِطَ عَلَىٰ قُلُوبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ

دور کرے اور تمہارے دلوں کو مضبوط کرے اور تمہارے قدم اس سے

الْأَقْدَامَ ○ إِذْ يُوحِي رَبُّكَ إِلَى الْمَلَائِكَةِ أَنِّي مَعَكُمْ

جمادے (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ تمہارا پروردگار فرشتوں کو وحی فرمارہا تھا کہ میں

فَثَبِّتُوا الَّذِينَ آمَنُوا سَأُلْقِي فِي قُلُوبِ الَّذِينَ

تمہارے ساتھ ہوں پس تم ان لوگوں کو جو ایمان لائے ہیں ثابت قدم رکھو عنقریب میں ان لوگوں کے

كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوا فَوْقَ الْأَعْنَاقِ وَاضْرِبُوا

دلوں میں جو کافر ہوگئے ہیں رعب ڈالونگا پس تم انکی گردنوں پر اور انکی پور پور پر

مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ○ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ شَاقُّوا اللَّهَ وَ

ضربیں لگاؤ یہ اس لئے کہ وہ اللہ اور اسکے رسول کے مدمقابل

رَسُولَهُ وَمَن يُشَاقِقِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَإِنَّ اللَّهَ

بنیگے اور جو اللہ اور اسکے رسول کا مدمقابل بنے گا پس اللہ





شَدِيدُ الْعِقَابِ ۝ ذٰلِكُمْ فَذُوقُوهُ وَأَنَّ لِلْكٰفِرِينَ

سخت عذاب دینے والا ہے یہ تمہاری سزا ہے پس اسی کو تم چکھو اور یقیناً کافروں کے لئے

عَذَابَ النَّارِ ۝ يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوٓا إِذَا لَقِيتُمُ الَّذِينَ

جہنم کا بھی عذاب ہے اے ایمان لانیوالو جس وقت کافروں سے جنگ میں

كَفَرُوا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوهُمُ الْأَدْبَارَ ۝ وَمَن يُوَلِّهِمْ

آمنا سامنا کرو تو اُنکو پیٹھ نہ دکھاؤ اور اُسدن جو پیٹھ

يَوْمَئِذٍ دُبُرَهُۥٓ إِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ أَوْ مُتَحَيِّزًا إِلَىٰ فِئَةٍ

دکھائیگا سوائے اسکے کہ لڑائی کے لئے کترا کے جاتا ہو یا دوسرے گروہ کے پاس جگہ پکڑنا مقصود

فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللَّهِ وَمَأْوَاهُ جَهَنَّمُ وَبِئْسَ

ہو وہ یقیناً غضب خدا میں گرفتار ہوگا اور اُسکا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بہت ہی بری

الْمَصِيرُ ۝ فَلَمْ تَقْتُلُوهُمْ وَلٰكِنَّ اللَّهَ قَتَلَهُمْ ۚ وَمَا

جگہ ہے پس تم نے اُنکو قتل نہیں کیا تھا بلکہ اللہ نے اُنکو قتل کیا تھا اور (اے رسول)

رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللَّهَ رَمَىٰ ۚ وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِينَ

جس وقت تم نے اُنکی طرف مٹی پھینکی تھی تو تم نے نہیں پھینکی تھی بلکہ اللہ نے پھینکی تھی اور یہ اسلئے تھی کہ اللہ

مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا ۚ إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ ذٰلِكُمْ

اُنکو ذریعہ سے مومنین کی اچھی طرح آزمائش کرے بیشک اللہ بڑا سننے والا (اور) جاننے والا ہے یہ تو یہ

وَأَنَّ اللَّهَ مُوهِنُ كَيْدِ الْكٰفِرِينَ ۝ إِن تَسْتَفْتِحُوا

اور اللہ کافروں کی چال کو سست کرنیوالا ہے اگر تم فتح کے طالب ہو تو تم میں سے

فَقَدْ جَآءَكُمُ الْفَتْحُ ۖ وَإِن تَنتَهُوا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۖ وَ

حق والے) کو فتح میسر آگئی اور اگر تم باز رہو تو وہ تمہارے لئے بہتر ہے اور

إِن تَعُودُوا نَعُدْ وَلَن تُغْنِيَ عَنكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْـًٔا وَلَوْ

اگر تم پھر ایسا کروگے تو ہم بھی پھر ایسا ہی کرینگے اور تمہارا گروہ گو کیسا ہی بڑا ہو تمہارے کام نہ آئیگا





ع ٩ ١٦

كَثُرَتْ وَاَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ○ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ

جس حال مین کہ اللہ مومنون کا ساتھ دینے والا ہے اے ایمان

اٰمَنُوْۤا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ

لانیوالو اللہ کی اور اُسکے رسول کی اطاعت کرو اور جس حال مین کہ تم سنتے ہو اُس سے

تَسْمَعُوْنَ ○ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا

روگردان نہو اور اُن لوگون کے مانند مت ہو جنہون نے کہا کہ ہمنے سُنا

وَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ○ اِنَّ شَرَّ الدَّوَآبِّ عِنْدَ اللّٰهِ

حالانکہ وہ سُنتے کچھ نہین بیشک اللہ کے نزدیک سب سے بدتر جانور وہ ہین جو

الصُّمُّ الْبُكْمُ الَّذِيْنَ لَا يَعْقِلُوْنَ ○ وَلَوْ عَلِمَ اللّٰهُ

بہرے گونگے ہین (اور) جو (کچھ) نہین سمجھتے اور اگر اللہ کو اُنمین کسی قسم

فِيْهِمْ خَيْرًا لَّاَسْمَعَهُمْ ؕ وَلَوْ اَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوْا وَّهُمْ

کی خیر و خوبی ہونیکا علم ہوتا تو اُنکو سُنواتا اور اگر وہ اُنکو سُنواتے تو وہ اُس سے ضرور روگردان

مُّعْرِضُوْنَ ○ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَ

ہو کر اُسنے بھاگین اے ایمان لانیوالو جسوقت رسول تمکو ایسے کام کی طرف

لِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ ۚ وَاعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ

بلائین جس مین تمہاری زندگی ہے تو اللہ کا اور اُسکے رسول کا حکم مان لو اور یہ

يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ وَاَنَّهٗۤ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ○ وَاتَّقُوْا

جان لو کہ ضرور اللہ آدمی کے اور اُسکے دل کے مابین حائل ہو اور یہ کہ تم سب اُسی کے حضور مین جمع کیے جاؤگے اور اُس فتنہ

فِتْنَةً لَّا تُصِيْبَنَّ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْكُمْ خَآصَّةً ۚ

سے ڈرتے رہو جو خصوصیت کے ساتھ کچھ اُنہی لوگون پر نہ پڑیگا جو تم مین سے ظالم ہین

وَاعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ○ وَاذْكُرُوْۤا اِذْ

اور یہ جان لو کہ اللہ بہت سخت عذاب دینے والا ہے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ تم اُس



أَنتُمْ قَلِيلٌ مُّسْتَضْعَفُونَ فِي الْأَرْضِ تَخَافُونَ أَن

زمین میں گنتی میں کم اور بے بس تھے اور اس بات سے ڈرتے تھے کہ

يَتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَآوَاكُمْ وَأَيَّدَكُم بِنَصْرِهِ وَرَزَقَكُم

کہیں لوگ تمکو اچک کر نہ لیجائیں اور خدا نے تمکو ٹھکانا بھی دیا اور اپنی نصرت کے ذریعے تمہاری تائید

مِّنَ الطَّيِّبَاتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ

بھی کی اور پاک چیزوں سے تمکو رزق بھی عطا کیا تاکہ تم شکرگزار ہو اے ایمان لانیوالو

آمَنُوا لَا تَخُونُوا اللَّهَ وَالرَّسُولَ وَتَخُونُوا أَمَانَاتِكُمْ

نہ تو اللہ اور رسول کی خیانت کرو اور نہ جان بوجھکر اپنی امانتوں میں

وَأَنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝ وَاعْلَمُوا أَنَّمَا أَمْوَالُكُمْ وَأَوْلَادُكُمْ

خیانت کرو اور یہ جان لو کہ تمہارے مال اور تمہاری اولاد آزمائش

فِتْنَةٌ وَأَنَّ اللَّهَ عِندَهُ أَجْرٌ عَظِيمٌ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ

ہیں اور بیشک بڑا اجر خدا (ہی) کے پاس ہے اے ایمان

ع ٣ ١٧

آمَنُوا إِن تَتَّقُوا اللَّهَ يَجْعَل لَّكُمْ فُرْقَانًا وَيُكَفِّرْ عَنكُمْ

لانیوالو اگر تم اللہ سے ڈرتے رہوگے تو وہ تمہارے واسطے ایک حق و باطل کی جانچ مقرر

سَيِّئَاتِكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ ۝

فرمائیگا اور تمہاری بدیاں تم سے دور کردیگا اور تمکو بخشدیگا اور اللہ بڑے فضل کا مالک ہے

وَإِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِينَ كَفَرُوا لِيُثْبِتُوكَ أَوْ يَقْتُلُوكَ

اور (اے رسول اس وقت کو یاد کرو) جبکہ کفار تم سے چال چل رہے تھے کہ تمکو قید کردیں یا قتل کردیں

أَوْ يُخْرِجُوكَ وَيَمْكُرُونَ وَيَمْكُرُ اللَّهُ وَاللَّهُ خَيْرُ

یا نکالدیں وہ تو اپنی چال چل رہے تھے اور خدا انکی چال کے بدلہ لینے پر آمادہ تھا اور اللہ سب سے بہتر

الْمَاكِرِينَ ۝ وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ آيَاتُنَا قَالُوا قَدْ سَمِعْنَا

بدلہ لینے والا ہے اور جبوقت ہماری آیتیں انپر پڑھی جاتی ہیں تو کہدیتے ہیں کہ ہم سن چکے

لَوْ نَشَآءُ لَقُلْنَا مِثْلَ هٰذَآ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ

اگر ہم چاہین تو ہم بھی اسکے مانند کہلین یہ تو صرف پہلے لوگون کی کہانیان

الْاَوَّلِيْنَ ○ وَاِذْ قَالُوا اللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ هٰذَا هُوَ

ہین اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ اُنہون نے یہ کہدیا کہ یا اللہ اگر یہ امر حق ہے

الْحَقَّ مِنْ عِنْدِكَ فَاَمْطِرْ عَلَيْنَا حِجَارَةً مِّنَ السَّمَآءِ

اور تیری طرف سے ہے تو ہم پر آسمان سے پتھر برسا

اَوِ ائْتِنَا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ○ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ

یا ہم کو کوئی دردناک عذاب دے اور اللہ کا یہ کام نہین ہے کہ جس حال مین تم

وَاَنْتَ فِيْهِمْ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ

اُن مین موجود ہو وہ اُنکو عذاب دے اور نہ اللہ اُنکو اس حال مین عذاب دیگا کہ وہ استغفار کرتے رہین

وَمَا لَهُمْ اَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ وَهُمْ يَصُدُّوْنَ عَنِ

اور اللہ اُنکو عذاب کیون نہ دے جس حال مین کہ وہ مسجد الحرام سے

الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَا كَانُوْآ اَوْلِيَآءَهٗ اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗ

روکتے ہین حالانکہ وہ خود اُسکے مستحق نہین ہین اُس کے مستحق تو صرف

اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ○ وَمَا كَانَ

شرک سے بچنے والے ہین ولیکن اُن مشرکون مین سے اکثر اس بات کو نہین جانتے اور بیت اللہ کے پاس

صَلَاتُهُمْ عِنْدَ الْبَيْتِ اِلَّا مُكَآءً وَّتَصْدِيَةً فَذُوْقُوا

اُنکی نماز سوائے سیٹیان بجانے اور تالیان بجانے کے اور کچھ بھی نہ تھی پس جیسے (جیسے)

الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ○ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

کفر تم کیا کرتے تھے ویسے ہی اب عذاب (بھی) چکھو بیشک جو لوگ کافر ہوگئے

يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ لِيَصُدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

وہ اپنے مال اس غرض سے صرف کرتے ہین کہ راہ خدا سے روکین

فَسَيُنْفِقُونَهَا ثُمَّ تَكُونُ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً ثُمَّ يُغْلَبُونَ ۗ

سو عنقریب وہ اور خرچ کرینگے پھر وہی اُنکے لئے باعث حسرت ہوجائیگا پھر وہ مغلوب ہوجائینگے

وَالَّذِينَ كَفَرُوا إِلَىٰ جَهَنَّمَ يُحْشَرُونَ ○ لِيَمِيزَ اللَّهُ

اور جو لوگ کافر ہوگئے وہ جہنم کی طرف ہانکے جائینگے تاکہ خدا تعالےٰ ناپاک کو

الْخَبِيثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَيَجْعَلَ الْخَبِيثَ بَعْضَهُ

پاک سے الگ کردے اور ناپاک کو اوپر تلے

عَلَىٰ بَعْضٍ فَيَرْكُمَهُ جَمِيعًا فَيَجْعَلَهُ فِي جَهَنَّمَ ۚ

رکھدے پھر اُن سب کا ڈھیر لگادے پھر اُس سارے ڈھیر کو جہنم میں جھونکدے

أُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ ○ قُلْ لِلَّذِينَ كَفَرُوا إِنْ

ع ٥ / ١٨

وہی تو نقصان اُٹھانیوالے ہونگے کافروں سے کہدو کہ اگر وہ باز آئیں تو جو کچھ

يَنْتَهُوا يُغْفَرْ لَهُمْ مَا قَدْ سَلَفَ وَإِنْ يَعُودُوا

پہلے ہوچکا ہے وہ اُنکو معاف کردیا جائیگا اور اگر پھر ویسا ہی کرینگے تو

فَقَدْ مَضَتْ سُنَّتُ الْأَوَّلِينَ ○ وَقَاتِلُوهُمْ

پہلوں کا قاعدہ تو مقرر ہو ہی چکا ہے اور اُنسے یہانتک لڑو کہ

حَتَّىٰ لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ الدِّينُ كُلُّهُ

کفر باقی نہ رہے اور دین سب کا سب خالص اللہ کا

لِلَّهِ ۚ فَإِنِ انْتَهَوْا فَإِنَّ اللَّهَ بِمَا يَعْمَلُونَ

ہوجائے پھر اگر وہ کفر سے باز آجائیں تو اللہ اُنکے اعمال کا

بَصِيرٌ ○ وَإِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ

نگران ہے اور اگر وہ نہ باز آئیں تو یہ جان لو کہ اللہ

مَوْلَاكُمْ ۚ نِعْمَ الْمَوْلَىٰ وَنِعْمَ النَّصِيرُ ○

تمہارا حامی ہے (اور) وہ سب سے بہتر حامی اور سب سے بہتر مددگار ہے

الجزء العاشر

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَاَنَّ لِلّٰهِ

اور یہ جان لو کہ جب کسی طرح کی غنیمت تمہارے ہاتھ آئے تو اُسکا پانچوان حصہ

خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى

اللہ کا اور رسول کا اور (رسولؐ کے) قرابت دارون کا اور یتیمون کا

وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ السَّبِيْلِ اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ

اور مسکینون کا اور مسافرون کا (حق) ہے بشرطیکہ تم اللہ پر ایمان لائے ہو

وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰى عَبْدِنَا يَوْمَ الْفُرْقَانِ يَوْمَ الْتَقَى

اور اُس (مدد) پر جو ہمنے اپنے بندے پر فیصلہ کے دن نازل کی تھی جس دن دو گروہون کی مڈبھیڑ

الْجَمْعٰنِ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اِذْ اَنْتُمْ

ہو گئی تھی اور اللہ ہر چیز پر (پوری پوری) قدرت رکھنے والا ہے (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ

بِالْعُدْوَةِ الدُّنْيَا وَهُمْ بِالْعُدْوَةِ الْقُصْوٰى

تم نزدیک کی گھاٹی مین تھے اور وہ انتہائی سرے پر اور قافلہ

وَالرَّكْبُ اَسْفَلَ مِنْكُمْ ۭ وَلَوْ تَوَاعَدْتُّمْ

تم سے نیچے کی طرف تھا اور اگر تم ایک دوسرے سے وعدہ کر لیتے

لَاخْتَلَفْتُمْ فِي الْمِيْعٰدِ ۙ وَلٰكِنْ لِّيَقْضِيَ اللّٰهُ اَمْرًا

تو وقت معین سے تم ضرور اختلاف کرتے لیکن (تمکو یکایک ایک دوسرے کے مقابل کردیا) تاکہ جو بات

كَانَ مَفْعُوْلًا ڏ لِّيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَنْۢ بَيِّنَةٍ وَّ

تھا اُسکو اللہ پورا کردے اور تاکہ جو ہلاک ہونیوالا ہے وہ حجت (و دلیل) سے ہلاک ہو اور جو

يَحْيٰى مَنْ حَيَّ عَنْۢ بَيِّنَةٍ ۭ وَاِنَّ اللّٰهَ لَسَمِيْعٌ

زندہ رہنے والا ہے وہ بھی حجت (و دلیل) سے زندہ رہے اور ضرور اللہ سننے والا (اور) جاننے

عَلِيْمٌ ۝ اِذْ يُرِيْكَهُمُ اللّٰهُ فِيْ مَنَامِكَ قَلِيْلًا

والا ہے (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ اللہ تعالے نے اُن لوگونکو تمہارے خواب مین کم کرکے دکھایا

تو وہ اُسکے وارثون کا ہے اور جو شخص کوئی قرضہ چھوڑ جائے اُسکی ادائگی میرے ذمہ ہے اور اگر کوئی جائداد چھوڑے اور اُسکا کوئی وارث نہو تو وہ جائداد بھی مجھے

وَلَوْ أَرَاكَهُمْ كَثِيرًا لَّفَشِلْتُمْ وَلَتَنَازَعْتُمْ فِي الْأَمْرِ

اور اگر وہ تمہیں زیادہ کرکے دکھاتا تو تم ضرور ہمت ہار دیتے اور اس معاملہ میں ضرور تم آپس میں جھگڑتے

وَلَٰكِنَّ اللَّهَ سَلَّمَ ۗ إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ○ وَ

لیکن اللہ نے بچا لیا بیشک وہ دلوں کی حالت سے خوب واقف ہے اور (اُسوقت

إِذْ يُرِيكُمُوهُمْ إِذِ الْتَقَيْتُمْ فِي أَعْيُنِكُمْ قَلِيلًا

کو یاد کرو) جبکہ تمہاری ایک دوسرے سے مڈبھیڑ ہوئی تھی تو اُنہیں تمہاری نظروں میں کم دکھایا تھا

وَيُقَلِّلُكُمْ فِي أَعْيُنِهِمْ لِيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا ۗ

اور تمکو اُنکی نظروں میں تھوڑا کرکے دکھایا تھا تاکہ اللہ کو جو کچھ کرنا تھا اُسکو پورا کر دے

وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ○ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا

ع ۵

اور کل امور کی بازگشت اللہ ہی کی طرف ہے اے ایمان لانیوالو جب کسی گروہ

لَقِيتُمْ فِئَةً فَاثْبُتُوا وَاذْكُرُوا اللَّهَ كَثِيرًا لَّعَلَّكُمْ

سے تمہاری مڈبھیڑ ہو جائے تو ثابت قدم رہا کرو اور اللہ کو بہت یاد کیا کرو تاکہ تم

تُفْلِحُونَ ○ وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَلَا تَنَازَعُوا

فلاح پاؤ اور اللہ اور اُسکے رسول کی اطاعت کرو اور آپس میں نہ جھگڑو

فَتَفْشَلُوا وَتَذْهَبَ رِيحُكُمْ ۖ وَاصْبِرُوا ۚ إِنَّ اللَّهَ

ورنہ تم ہمت ہار دو گے اور تمہاری ہوا اُکھڑ جائیگی اور تم صبر کرو بیشک اللہ

مَعَ الصَّابِرِينَ ○ وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ خَرَجُوا

صبر کرنیوالوں کے ساتھ ہے اور تم اُن لوگوں کی مانند نہ ہو جو اپنے گھروں سے

مِن دِيَارِهِم بَطَرًا وَرِئَاءَ النَّاسِ وَيَصُدُّونَ

اتراتے ہوئے اور لوگوں کو دکھاتے ہوئے نکلے اور (لوگوں کو) راہِ خدا

عَن سَبِيلِ اللَّهِ ۚ وَاللَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطٌ ○

سے روکتے ہوئے اور جو عمل بھی یہ کرتے ہیں اللہ کے احاطہ میں ہیں



وَإِذْ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ أَعْمَالَهُمْ وَقَالَ لَا غَالِبَ

اور جب شیطان نے اُنکے اعمال اُنکی نظرون مین زینت دیدیا اور یہ کہدیا کہ آج ان آدمیون

لَكُمُ الْيَوْمَ مِنَ النَّاسِ وَإِنِّي جَارٌ لَّكُمْ فَلَمَّا تَرَاءَتِ

مین سے تم پر کوئی غالب نہ آئیگا جس حال مین کہ مین تمہارا پشت پناہ ہون پھر جب اُن

الْفِئَتٰنِ نَكَصَ عَلٰى عَقِبَيْهِ وَقَالَ إِنِّي بَرِيءٌ مِّنْكُمْ

دو نو گروہون نے ایک دوسرے کو دیکھا تو شیطان اپنے پچھلے پاؤن پلٹ گیا اور اُنسے کہنے لگا کہ مین تو

إِنِّي أَرٰى مَا لَا تَرَوْنَ إِنِّي أَخَافُ اللّٰهَ وَاللّٰهُ شَدِيدُ

تم سے الگ ہون مین وہ کچھ دیکھتا ہون جو تم نہین دیکھتے مین اللہ سے ڈرتا ہون اور اللہ سخت

الْعِقَابِ ○ إِذْ يَقُولُ الْمُنٰفِقُونَ وَالَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ

عذاب دینے والا ہے (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ منافق اور وہ لوگ جنکے دلون مین روگ تھا یہ کہنے لگے

مَّرَضٌ غَرَّ هٰؤُلَاءِ دِينُهُمْ وَمَنْ يَتَوَكَّلْ

کہ ان لوگون کو انکے دین نے دھوکا دیا ہے اور جو اللہ پر بھروسہ

عَلَى اللّٰهِ فَإِنَّ اللّٰهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ○ وَلَوْ تَرٰى إِذْ

رکھیگا تو اللہ زبردست (اور) حکمت والا ہے اور کاش تم اُسوقت دیکھتے

يَتَوَفَّى الَّذِينَ كَفَرُوا الْمَلٰئِكَةُ يَضْرِبُونَ

جبکہ فرشتے اُن کافرون کی روح قبض کرتے ہین اور اُنکے چہرون اور

وُجُوهَهُمْ وَأَدْبَارَهُمْ وَذُوقُوا عَذَابَ

پیٹھون پر مارتے جاتے ہین اور (یہ کہتے جاتے ہین کہ) عذاب دوزخ کا مزہ

الْحَرِيقِ ○ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيكُمْ

چکھو یہ اُسکا بدلہ ہے جو تمہارے ہاتھ پہلے کر چکے ہین

وَأَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيدِ ○ كَدَأْبِ

اور اللہ اپنے بندون کے حق مین ہرگز ظالم نہین ہے جیسے





اٰلِ فِرْعَوْنَ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

فرعون والون کی اور اُنسے پہلے والون کی حالت ہوئی کہ اُنہون نے خدا کی نشانیون

فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ شَدِيْدُ

کا انکار کیا اور اللہ نے اُنکے گناہون کے بدلے مین اُنکو گرفتار کیا بیشک اللہ زبردست (اور سخت

الْعِقَابِ ۝ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ لَمْ يَكُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً

عذاب دینے والا ہے یہ اسلئے کہ اللہ کسی نعمت کا جو کسی قوم کو عنایت کی ہو بدلنے والا

اَنْعَمَهَا عَلٰي قَوْمٍ حَتّٰي يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ۙ وَ

نہین ہے جبتک کہ وہ اپنے نفسون کی حالت خود نہ بدل ڈالین اور

اَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ

بیشک اللہ سُننے والا (اور) جاننے والا ہے جیسے کہ فرعون والون کی

وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۭ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ

اور اُنسے پہلے والون کی حالت ہوئی (کہ) اُنہون نے اپنے پروردگار کی نشانیون کو جھٹلایا اور ہمنے اُنکو

بِذُنُوْبِهِمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ ۚ وَكُلٌّ كَانُوْا

اُنکے گناہون کے بدلے مین ہلاک کردیا اور فرعون والون کو ڈبو دیا اور وہ سب کے سب

ظٰلِمِيْنَ ۝ اِنَّ شَرَّ الدَّوَاۗبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الَّذِيْنَ

ظالم تھے بیشک اللہ کے نزدیک سب سے بدتر حیوانات وہ لوگ ہین جو کافر ہوگئے

كَفَرُوْا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ اَلَّذِيْنَ عٰهَدْتَّ مِنْهُمْ

اور ایمان نہین لاتے جن سے تمنے معاہدہ کیا پھر

ثُمَّ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَهُمْ فِيْ كُلِّ مَرَّةٍ وَّهُمْ لَا يَتَّقُوْنَ ۝

وہ اپنے عہد کو ہر ہر مرتبہ توڑ توڑ دیتے ہین اور ذرا نہین ڈرتے

فَاِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِمْ مَّنْ خَلْفَهُمْ

پس اگر تم اُنپر لڑائی مین قابو پاجاؤ تو اُنکے ذریعہ سے اُنکو جو اُنکی پشتی پر ہین

لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ ○ وَإِمَّا تَخَافَنَّ مِنْ قَوْمٍ خِيَانَةً

تتر بتر کردینا کہ یہ بھی یاد رکھیں اور اگر تمکو کسی قوم سے عہد توڑ ڈالنے کا خوف ہو تو مساوی حالت

فَانْبِذْ إِلَيْهِمْ عَلَىٰ سَوَاءٍ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْخَائِنِينَ ○

سے تم بھی اُنسے دست بردار ہو جاتا بیشک اللہ خیانت کرنیوالوں کو دوست نہیں رکھتا

ع ۱۰ / ۳

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا سَبَقُوا ۚ إِنَّهُمْ لَا يُعْجِزُونَ ○

اور جو لوگ کافر ہوگئے ہین وہ یہ گمان نہ کرین کہ وہ بازی لے گئے یقیناً وہ (ہمکو) عاجز نہ کرسکینگے

وَأَعِدُّوا لَهُمْ مَا اسْتَطَعْتُمْ مِنْ قُوَّةٍ وَمِنْ

اور جو قوت تم بہم پہنچا سکتے ہو اور جتنے گھوڑے تم سرحد پر بندھے رکھ سکتے ہو اُنکو اُن (کفار)

رِبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُونَ بِهِ عَدُوَّ اللَّهِ وَعَدُوَّكُمْ

کے مقابلہ کے لئے تیار کر رکھو کہ ایسا کرنے سے تم اللہ کے دشمن کو اور اپنے دشمن کو اور اُنکے سوا اور لوگون کو

وَآخَرِينَ مِنْ دُونِهِمْ لَا تَعْلَمُونَهُمُ اللَّهُ يَعْلَمُهُمْ

ڈراتے رہوگے تم اُنکو نہین جانتے اللہ اُنکو جانتا ہے

وَمَا تُنْفِقُوا مِنْ شَيْءٍ فِي سَبِيلِ اللَّهِ يُوَفَّ إِلَيْكُمْ

اور جو کچھ تم اللہ کی راہ مین خرچ کروگے اُسکا عوض تمکو پورا پورا دیا جائیگا اور تمہارا

وَأَنْتُمْ لَا تُظْلَمُونَ ○ وَإِنْ جَنَحُوا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ

کسی طرح نقصان نہ کیا جائیگا اور اگر وہ صلح کی طرف مائل ہوں تو تم بھی اُسکی طرف مائل

لَهَا وَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ ۚ إِنَّهُ هُوَ السَّمِيعُ

ہو جاؤ اور اللہ پر بھروسہ کرو بیشک وہ بڑا سننے والا (اور) جاننے والا

الْعَلِيمُ ○ وَإِنْ يُرِيدُوا أَنْ يَخْدَعُوكَ فَإِنَّ

ہے اور اگر وہ تمہین دھوکا دینا چاہینگے تو اللہ تمہارے

حَسْبَكَ اللَّهُ ۚ هُوَ الَّذِي أَيَّدَكَ بِنَصْرِهِ وَبِالْمُؤْمِنِينَ ○

لئے کافی ہے وہ وہی ہے جسنے اپنی امداد سے اور مومنین کے ذریعہ سے تمہاری تائید کی

وَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ لَوْ أَنفَقْتَ مَا فِي الْأَرْضِ

اور انکے دلون مین الفت پیدا کردی تھی اگر زمین مین جو کچھ ہے تم سب بھی خرچ کر دیتے

جَمِيعًا مَّا أَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوبِهِمْ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ أَلَّفَ

تو انکے دلون مین الفت نہ پیدا کر سکتے لیکن اللہ نے انکے دلون مین الفت

بَيْنَهُمْ إِنَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝ يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ

پیدا کردی بیشک وہ زبردست (اور) حکمت والا ہے اے نبی تمہارے لئے اللہ

حَسْبُكَ اللَّهُ وَمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ۝ ع ۸

اور مؤمنین مین سے جو تمہارا اتباع کرتے ہین وہی کافی ہین

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِينَ عَلَى الْقِتَالِ إِن

اے نبی مؤمنون کو لڑائی پر آمادہ کرو اگر تم مین سے

يَكُن مِّنكُمْ عِشْرُونَ صَابِرُونَ يَغْلِبُوا مِائَتَيْنِ

بیس صبر کرنیوالے (بھی) ہونگے تو وہ دو سو پر غالب رہینگے

وَإِن يَكُن مِّنكُم مِّائَةٌ يَغْلِبُوا أَلْفًا مِّنَ الَّذِينَ

اور اگر تم مین سے سو ہونگے تو وہ کافرون مین سے ہزار پر غالب رہینگے اس لئے کہ

كَفَرُوا بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُونَ ۝ الْآنَ خَفَّفَ اللَّهُ

کافر ایسے لوگ ہین جو سمجھتے ہی نہین اب اللہ نے تمہارے بارے مین (اس حکم

عَنكُمْ وَعَلِمَ أَنَّ فِيكُمْ ضَعْفًا فَإِن يَكُن مِّنكُم مِّائَةٌ

مین) تخفیف فرمادی اور یہ جان لیا کہ تم مین کمزوری ہے پس اگر تم مین سے صبر کرنیوالے سو ہونگے

صَابِرَةٌ يَغْلِبُوا مِائَتَيْنِ وَإِن يَكُن مِّنكُمْ أَلْفٌ يَغْلِبُوا

تو وہ دو سو پر غالب آئینگے اور اگر تم مین سے ہزار ہونگے تو وہ حکم خدا

أَلْفَيْنِ بِإِذْنِ اللَّهِ وَاللَّهُ مَعَ الصَّابِرِينَ ۝ مَا كَانَ

دو ہزار پر غالب رہینگے اور اللہ صبر کرنیوالون کے ساتھ ہے نبی کے پاس جبتک کہ

لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗٓ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِى الْاَرْضِ ؕ

وہ ملک میں غالب نہ آجائے قیدیوں کا ہونا مناسب نہیں ہے

تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ؕ

تم سامان دنیا کے خواستگار ہو اور خدا تعالے آخرت چاہتا ہے

وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝ لَوْلَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ

اور اللہ زبردست (اور) حکمت والا ہے اگر تحریر خدا پہلے سے نہ ہو گئی ہوتی تو جو کچھ تم نے لیا ہے

لَمَسَّكُمْ فِيْمَآ اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ فَكُلُوْا مِمَّا

اسکے بارے میں تم پر بڑا سخت عذاب واقع ہوتا اب جو کچھ تم نے بطور

غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ

غنیمت لیا ہے اسمیں سے حلال وطیب سمجھکر کھا (پی) لو اور اللہ سے ڈرتے رہو بیشک اللہ بڑا بخشنے والا (اور)

رَّحِيْمٌ ۝ يٰٓاَيُّهَا النَّبِىُّ قُلْ لِّمَنْ فِىْٓ اَيْدِيْكُمْ مِّنَ

رحم کرنیوالا ہے اے نبی قیدیوں میں سے جو تمہارے ہاتھوں میں ہیں انسے کہدو کہ اگر اللہ تمہارے دلوں میں نیکی

ع ۵

الْاَسْرٰٓى ۙ اِنْ يَّعْلَمِ اللّٰهُ فِىْ قُلُوْبِكُمْ خَيْرًا يُّؤْتِكُمْ

پائیگا تو جو کچھ تم سے لیا گیا ہے اس سے بہتر تمکو دیدیگا اور

خَيْرًا مِّمَّآ اُخِذَ مِنْكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ

تمہارے گناہ بخشدیگا اور اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا

رَّحِيْمٌ ۝ وَاِنْ يُّرِيْدُوْا خِيَانَتَكَ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ

ہے اور اگر وہ تم سے خیانت کا ارادہ کرینگے تو وہ اللہ سے تو پہلے ہی

مِنْ قَبْلُ فَاَمْكَنَ مِنْهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ اِنَّ

خیانت کر چکے ہیں اور اسی سے اسنے انپر قابو دیدیا ہے اور اللہ صاحب علم وحکمت ہے بیشک

الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ

جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے ہجرت کی اور راہ خدا میں اپنے مال اور جان سے

عرض کی کہ آپکو یہ خبر کسنے دی۔ آنحضرتؐ نے فرمایا جبرئیل امین نے سبحان اللہ۔ حضرت عباسؓ نے عرض کی کہ یہ خبر یا مجھکو تھی یا آپکی چچی کو تیسرا کوئی

وَأَنفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَالَّذِينَ آوَوا وَّنَصَرُوا

جہاد کیا اور جنہون نے جگہ دی اور نصرت کی

أُولَٰئِكَ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ ۚ وَالَّذِينَ آمَنُوا

وہ ایک دوسرے کے سرپرست ہین اور جو ایمان تو لائے

وَلَمْ يُهَاجِرُوا مَا لَكُم مِّن وَلَايَتِهِم مِّن شَيْءٍ

اور اُنہون نے ہجرت نہین کی تو جب تک کہ وہ ہجرت نہ کرین تمکو اُنکی سرپرستی

حَتَّىٰ يُهَاجِرُوا ۚ وَإِنِ اسْتَنصَرُوكُمْ فِي الدِّينِ

سے کوئی تعلق نہین اور اگر وہ تم سے دین مین مدد مانگین تو

فَعَلَيْكُمُ النَّصْرُ إِلَّا عَلَىٰ قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُم

تمکو مدد دینا لازم ہے مگر اس قوم کے مقابلہ مین نہین جنکے اور تمہارے مابین

مِّيثَاقٌ ۗ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ○ وَالَّذِينَ

معاہدہ ہو اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُسکا دیکھنے والا ہے اور جو لوگ

كَفَرُوا بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ ۚ إِلَّا تَفْعَلُوهُ تَكُن

کافر ہوچکے وہ ایک دوسرے کے مددگار ہین اگر تم (جو حکم دیا گیا ہے) وہ نہ کروگے تو

فِتْنَةٌ فِي الْأَرْضِ وَفَسَادٌ كَبِيرٌ ○ وَالَّذِينَ آمَنُوا

ملک مین فتنہ اور بڑا فساد ہوجائیگا اور جو لوگ ایمان لائے

وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَالَّذِينَ آوَوا

اور اُنہون نے راہِ خدا مین ہجرت کی اور جہاد کئے اور جنہون نے جگہ دی

وَّنَصَرُوا أُولَٰئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُونَ حَقًّا ۚ لَّهُم

اور نصرت کی برحق مومن وہی ہین بخشش اور

مَّغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ ○ وَالَّذِينَ آمَنُوا مِن بَعْدُ

عزت کی روزی اُنہی کے لئے ہے اور جو لوگ بعد مین ایمان لائے

نے بھی۔ اور اُس سال کے بعد خدا نے مشرکوں کو منع فرما دیا۔ کافی۔ معانی الاخبار۔ اور تفسیر عیاشی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے مستند وصحیح حدیثوں میں منقول ہے

وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا مَعَكُمْ فَأُولٰٓئِكَ مِنْكُمْ

اور اُنھوں نے ہجرت کی اور تمہارے ساتھ ہو کر جہاد کئے وہ بھی تمہیں میں محسوب ہیں

وَأُولُوا الْأَرْحَامِ بَعْضُهُمْ أَوْلٰى بِبَعْضٍ فِي كِتٰبِ اللّٰهِ

اور رشتہ دار حکم خدا کے بموجب ایک دوسرے کی وراثت کے زیادہ مستحق ہیں

إِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ۝

بیشک اللہ ہر چیز کا (پورا پورا) جاننے والا ہے

ع ۶ ربع

## سُورَةُ التَّوْبَةِ مَدَنِيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَتِسْعٌ وَعِشْرُونَ آيَةً

آیاتہا ۱۲۹ رکوعاتہا ۱۶ کلماتہا ۲۵۳۳ حروفہا ۱۱۳۶۰

بَرَاءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُولِهٖٓ إِلَى الَّذِينَ عٰهَدْتُّمْ

اللہ اور اُسکا رسول اُس عہد سے بری ہیں جو تم نے مشرکین

مِّنَ الْمُشْرِكِينَ ۝ فَسِيحُوا فِي الْأَرْضِ أَرْبَعَةَ

سے کیا تھا پس (اے مشرکو) چار مہینے ملک میں چلو پھرو

أَشْهُرٍ وَاعْلَمُوٓا أَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِي اللّٰهِ وَأَنَّ اللّٰهَ

اور یہ سمجھ لو کہ تم اللہ کے عاجز کرنیوالے نہیں ہو اور اللہ

مُخْزِي الْكٰفِرِينَ ۝ وَأَذَانٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُولِهٖٓ

کافروں کا رسوا کرنیوالا ہے اور اللہ اور اُسکے رسولؐ کی طرف سے حج اکبر

إِلَى النَّاسِ يَوْمَ الْحَجِّ الْأَكْبَرِ أَنَّ اللّٰهَ بَرِيٓءٌ مِّنَ

کے دن کل آدمیوں کے لئے اعلان (کیا جاتا) ہے کہ اللہ اور اُسکا رسولؐ مشرکوں

الْمُشْرِكِينَ ۙ وَرَسُولُهٗ ۚ فَإِنْ تُبْتُمْ فَهُوَ خَيْرٌ

سے دست بردار ہیں پھر اگر تم توبہ کرلو تو تمہارے لئے

لَّكُمْ ۚ وَإِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَاعْلَمُوٓا أَنَّكُمْ غَيْرُ

بہتر ہے اور اگر روگرداں رہوگے تو یہ سمجھ لو کہ تم اللہ کے عاجز کرنیوالے

[illegible]

مُعْجِزِي اللّٰهِ ۭ وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ○

نہین ہو اور (اے رسول) تم کافرون کو دردناک عذاب کی خوشخبری پہنچا دو

اِلَّا الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ثُمَّ لَمْ يَنْقُصُوْكُمْ

مگر مشرکین مین سے وہ لوگ جنسے تمنے عہد کیا تھا پھر انہون نے تمہارے ساتھ

شَيْـــًٔا وَّلَمْ يُظَاهِرُوْا عَلَيْكُمْ اَحَدًا فَاَتِمُّوْٓا اِلَيْهِمْ

کوئی کمی نہین کی اور نہ تمہارے برخلاف کسی کو مدد دی تو انکے عہد کو انکی

عَهْدَهُمْ اِلٰى مُدَّتِهِمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ○

مدت تک پورا کرو بیشک اللہ پرہیزگارون کو دوست رکھتا ہے

فَاِذَا انْسَلَخَ الْاَشْهُرُ الْحُرُمُ فَاقْتُلُوا الْمُشْرِكِيْنَ

پھر جب حرمت والے مہینے پورے ہو جائین تو مشرکین کو جہان جہان تم پاؤ

حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ وَخُذُوْهُمْ وَاحْصُرُوْهُمْ

قتل کر ڈالنا اور انکو گرفتار کر لینا اور انکا محاصرہ کرنا

وَاقْعُدُوْا لَهُمْ كُلَّ مَرْصَدٍ ۚ فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا

اور ہر ہر راستہ پر انکے لئے گھات مین بیٹھ جانا پھر اگر وہ توبہ کرلین اور نماز

الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَــلُّوْا سَـبِيْلَهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ

پڑھنے لگین اور زکوۃ دینے لگین تو انکا راستہ کھولدینا بیشک اللہ

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ وَاِنْ اَحَدٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ

بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور اگر مشرکون مین سے کوئی شخص تم سے پناہ مانگے

اسْتَجَارَكَ فَاَجِرْهُ حَتّٰي يَسْمَعَ كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ اَبْلِغْهُ

تو اسکو پناہ دینا تاکہ وہ خدا کا کلام سنے پھر اسے اسکے ٹھکانے

مَاْمَنَهٗ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْلَمُوْنَ ○ ع

پر پہنچا دینا یہ اسلئے کہ وہ ایسے لوگ ہین جو کچھ جانتے بوجھتے نہین ہین

ربع

[illegible]

چلنے پھرنے کی اجازت دیگئی تھی تفسیر عیاشی مین جناب امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ وہ مدت دسوین ذی الحجہ سے [illegible]

كَيْفَ يَكُوْنُ لِلْمُشْرِكِيْنَ عَهْدٌ عِنْدَ اللّٰهِ وَ

اللہ اور اُسکے رسول کے ذمّہ مشرکین کا کوئی عہد رہ کیونکر سکتا ہے سوائے

عِنْدَ رَسُوْلِهٖٓ اِلَّا الَّذِيْنَ عَاهَدْتُّمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ

اُنکے جن سے تم نے مسجد الحرام کے پاس عہد کر لیا تھا پس جب تک

الْحَرَامِ ۚ فَمَا اسْتَقَامُوْا لَكُمْ فَاسْتَقِيْمُوْا لَهُمْ ؕ

وہ تمہارے ساتھ اُسپر قائم رہین تم بھی اُنکے ساتھ اُسپر قائم رہو

اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ۝ كَيْفَ وَاِنْ يَّظْهَرُوْا

بیشک اللہ پرہیزگارون کو دوست رکھتا ہے یہ عہد رہتا کیونکر حالانکہ اگر (اب بھی) و

عَلَيْكُمْ لَا يَرْقُبُوْا فِيْكُمْ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ؕ يُرْضُوْنَكُمْ

تمپر غلبہ پاجائین تو نہ تمہارے بارے مین قرابت کا لحاظ کرین نہ عہد وپیمان کا وہ زبانی باتون

بِاَفْوَاهِهِمْ وَتَاْبٰى قُلُوْبُهُمْ ۚ وَاَكْثَرُهُمْ

سے تمکو راضی کرنا چاہتے ہین حالانکہ اُنکے دل خوش نہین ہین اور اُن مین سے اکثر

فٰسِقُوْنَ ۝ۚ اِشْتَرَوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا

نافرمان ہین اُنھون نے خدا کی آیتون کے بدلے تھوڑی سی قیمت لیلی

فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا

اور لوگون کو اُسکے راستہ سے روکا بیشک جو عمل وہ کر رہے ہین (یہ) بہت ہی

يَعْمَلُوْنَ ۝ لَا يَرْقُبُوْنَ فِيْ مُؤْمِنٍ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ؕ

بُرا ہے وہ کسی مؤمن کے بارے مین نہ قرابت کا لحاظ کرتے ہین نہ عہد وپیمان کا

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُعْتَدُوْنَ ۝ فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا

اور وہ بڑے ہی زیادتی کرنیوالے ہین پھر اگر وہ توبہ کرلین اور نماز

الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ ؕ

پڑھنے لگین اور زکوٰۃ دینے لگین تو دین مین وہ تمہارے بھائی ہین



وَنُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝ وَاِنْ نَّكَثُوْٓا

اور اُن لوگون کے لئے جو علم رکھتے ہین ہم آیات کو کھول کر بیان کر دیتے ہین اور اگر وہ عہد کے بعد اپنی قسمون

اَيْمَانَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ

کو توڑ ڈالین اور تمہارے دین کے بارے مین طعن کرین

فَقَاتِلُوْٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ ۙ اِنَّهُمْ لَآ اَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ

تو تم بھی سرداران کفر کو یہان تک مارو کہ وہ باز آجائین بیشک وہ ایسے ہین جنکی قسم کوئی چیز

يَنْتَهُوْنَ ۝ اَلَا تُقَاتِلُوْنَ قَوْمًا نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ

نہین کیا تم اُن لوگون سے نہین لڑتے جنہون نے اپنی قسمین توڑ ڈالین

وَهَمُّوْا بِاِخْرَاجِ الرَّسُوْلِ وَهُمْ بَدَءُوْكُمْ اَوَّلَ

اور رسول کے نکالنے کا ارادہ کیا اور تمہارے ساتھ ابتدا اُنہون نے کی

مَرَّةٍ ۭ اَتَخْشَوْنَهُمْ ۚ فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَوْهُ اِنْ

کیا تم اُنسے ڈرتے ہو حالانکہ اگر تم مومن ہو تو خدا اِسکا زیادہ مستحق ہے کہ تم

كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ

اُس سے ڈرو اُنسے (خوب) لڑو اللہ تمہارے ہاتھون اُنکو عذاب

بِاَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَ

دیگا اور اُنکو رسوا کریگا اور اُنکے برخلاف تمکو مدد دیگا اور

يَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَيُذْهِبْ

مومن لوگون کے دل ٹھنڈے کریگا اور اُنکے دلون کا غصہ

غَيْظَ قُلُوْبِهِمْ ۭ وَيَتُوْبُ اللّٰهُ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ

دور کر دیگا اور اللہ جسکی چاہیگا توبہ قبول فرمائیگا

وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تُتْرَكُوْا

اور اللہ صاحب علم و حکمت ہے آیا تمنے یہ گمان کرلیا ہے کہ تم چھوڑ دیے جاؤگے



وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ جَاهَدُوْا مِنْكُمْ

حالانکہ اللہ نے ابھی اُن لوگوں کو جنہوں نے تم میں سے جہاد کئے ہیں جانچا نہیں ہے

وَلَمْ يَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلَا رَسُوْلِهٖ وَلَا

اور سوائے اللہ کے اور اُسکے رسول کے اور ایمان دینے والوں کے اور کسی کو رازدار نہیں

الْمُؤْمِنِيْنَ وَلِيْجَةً ۭ وَاللّٰهُ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ ع ۱۰ / ۸

بنایا ہے اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اُس سے باخبر ہے

مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يَّعْمُرُوْا مَسٰجِدَ اللّٰهِ شٰهِدِيْنَ

مشرکوں کا یہ حق نہیں ہے کہ جس حال میں وہ اپنی ذات کے لئے کفر کے مُقر ہوں وہ خدا

عَلٰٓي اَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ

کی مسجدوں کو آباد رکھیں اُنکے سب اعمال اکارت ہو چکے

وَفِي النَّارِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ۝ اِنَّمَا يَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ

اور وہ جہنم میں ہمیشہ (ہمیشہ) رہنے والے ہونگے اللہ کی مسجدوں کو تو وہ آباد کرے

مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَ

جو اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھے اور نماز پڑھے اور

اٰتَى الزَّكٰوةَ وَلَمْ يَخْشَ اِلَّا اللّٰهَ فَعَسٰٓى اُولٰۗىِٕكَ

زکوٰۃ دے اور سوائے اللہ کے کسی سے نہ ڈرے پس انہی لوگوں کی نسبت امید ہے

اَنْ يَّكُوْنُوْا مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ۝ اَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ

کہ وہ ہدایت یافتہ ہو جائیں کیا تم نے حاجیوں کا پانی پلانا

الْحَاۗجِّ وَعِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ اٰمَنَ

اور مسجد الحرام کا آباد رکھنا اُس شخص کے برابر کر دیا جو اللہ پر

بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَجٰهَدَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۭ

اور قیامت کے دن پر ایمان لایا اور جس نے راہِ خدا میں جہاد کیا

جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ کے فیصلہ پر راضی ہوئے اسوقت خدا تعالےٰ نے یہ آیت نازل فرمائی۔ تفسیر مجمع البیان میں بھی یہ



لَا يَسْتَوُونَ عِندَ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ

اللہ کے نزدیک تو یہ سب برابر نہیں ہیں اور اللہ ظالم لوگوں کی راہبری

الظّٰلِمِينَ ۝ الَّذِينَ اٰمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا

نہیں فرماتا جو لوگ ایمان لائے اور جنہوں نے راہ خدا میں ہجرت کی اور اپنے

فِي سَبِيلِ اللّٰهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ أَعْظَمُ دَرَجَةً

مالوں سے اور جانوں سے جہاد کیا وہ اللہ کے نزدیک درجہ میں

وقف لازم

عِندَ اللّٰهِ ۚ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ ۝ يُبَشِّرُهُمْ

سب سے بڑھکر ہیں اور وہی کامیاب ہونیوالے ہیں انکا پروردگار انکو

رَبُّهُم بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ وَجَنّٰتٍ لَّهُمْ فِيهَا

اپنی رحمت کی رضامندی کی۔ اور ایسی جنتوں کی۔ خوشخبری دیتا ہے جنمیں انکے لئے

نَعِيمٌ مُّقِيمٌ ۝ خٰلِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۚ إِنَّ اللّٰهَ عِندَهُ

دائمی آسائش ہوگی اور وہ انمیں ہمیشہ ہمیشہ رہنے والے ہونگے بیشک اللہ کے پاس

أَجْرٌ عَظِيمٌ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا

بڑا اجر موجود ہے اے ایمان لانیوالو اپنے باپ داداؤں کو اور اپنے بھائی بندوں کو

اٰبَاءَكُمْ وَإِخْوَانَكُمْ أَوْلِيَاءَ إِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ

اگر وہ ایمان کے مقابلہ میں کفر کو دوست رکھتے ہوں (اپنا)

عَلَى الْإِيمَانِ ۚ وَمَن يَتَوَلَّهُم مِّنكُمْ فَأُولٰٓئِكَ

دوست نہ بناؤ اور جو تم میں سے انکو دوست بنالیگا تو وہی تو

هُمُ الظّٰلِمُونَ ۝ قُلْ إِن كَانَ اٰبَاؤُكُمْ وَأَبْنَاؤُكُمْ

ظالم ہیں (اے رسول) تم کہدو کہ اگر تمہارے باپ دادا اور تمہارے بیٹے پوتے

وَإِخْوَانُكُمْ وَأَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيرَتُكُمْ وَأَمْوَالٌ

اور تمہارے بھائی بندھ اور تمہاری بیبیاں اور تمہارا کنبہ (قبیلہ) اور وہ مال جو تم نے





اقترفتموها وتجارة تخشون كسادها

جمع کر لئے ہیں اور وہ تجارت جسکی کساد بازاری سے تم ڈرتے ہو

ومسٰكن ترضونها احب اليكم من الله ورسوله

اور وہ مکانات جو تمکو پسند آگئے ہیں (یہ سب چیزیں) اللہ سے اور اسکے رسول سے

وجهاد في سبيله فتربصوا حتى يأتي الله بامره

اور راہ خدا میں جہاد کرنے سے تمکو زیادہ پیاری ہیں تو (جس حالت میں ہو) رہو یہاں تک کہ اللہ اپنا حکم

والله لا يهدي القوم الفسقين ○ لقد نصركم ع ٨ / ٩

کو نافذ کر دے اور اللہ نافرمان لوگوں کی راہبری نہیں فرماتا بیشک اللہ نے تمہاری

الله في مواطن كثيرة ويوم حنين اذ اعجبتكم

بہت سے موقعوں پر مدد کی اور (خاصکر) حنین کے دن جبکہ تمہاری کثرت نے

كثرتكم فلم تغن عنكم شيئا وضاقت عليكم

تمکو نازاں کر دیا تھا پھر وہ تمہارے کچھ کام نہ آئی اور زمین باوجود وسعت کے تم پر

الارض بما رحبت ثم وليتم مدبرين ○ ثم

تنگ ہو گئی پھر تم پیٹھ دکھا کر بھاگے پھر

انزل الله سكينته على رسوله وعلى المؤمنين

اللہ نے اپنی تسکین اپنے رسول اور مومنین پر نازل کی

وانزل جنودا لم تروها وعذب الذين كفروا

اور ایسے لشکر اتارے جنکو تم نے (کبھی) نہ دیکھا تھا اور کافروں کو عذاب دیا

وذلك جزاء الكفرين ○ ثم يتوب الله من بعد

اور کافروں کی سزا (بھی) یہی ہے پھر اسکے بعد اللہ جسکی چاہے توبہ

ذلك على من يشاء والله غفور رحيم ○

قبول فرمالے اور اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے

نصرت الٰہی کو دیکھکر بھگوڑے بھی لوٹ آئے مگر جناب رسول خدا کی حضور میں آتے ہوئے شرماتے مذور تھے (تفصیل ضمیمہ میں ملاحظہ ہو) لفظ عجبتکم

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ

اے ایمان لانیوالو سوائے اسکے نہین ہے کہ مشرک نجس ہین

فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا

تو وہ بعد اس سال کے بعد مسجد الحرام مین نہ آنے پائین

وَاِنْ خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ يُغْنِيْكُمُ اللّٰهُ مِنْ

اور اگر تمکو بھوکے مرنیکا اندیشہ ہو تو آگے چل کر اللہ چاہیگا تو اپنے

فَضْلِهٖٓ اِنْ شَآءَ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ قَاتِلُوا

فضل سے تمکو غنی کر دیگا بیشک اللہ صاحب علم و حکمت ہے اُن لوگون سے

الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

جنکو کتاب دیگئی ہے جو کبھی خدا پر اور قیامت کے دن پر ایمان نہین رکھتے اور

وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَلَا يَدِيْنُوْنَ

جن جن چیزون کو اللہ اور اُسکے رسول نے حرام کردیا اُنکو حرام نہین جانتے اور دین حق کو دین نہین

دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حَتّٰى يُعْطُوا

سمجھتے اُنسے لڑتے رہو تا آنکہ وہ ذلیل و خوار ہوکر اپنے ہاتھون

الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ ۝ وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ

جزیہ دینے لگین اور یہودیون نے یہ کہدیا کہ

عُزَيْرُ ِۨابْنُ اللّٰهِ وَقَالَتِ النَّصٰرَى الْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ ذٰلِكَ

عزیرؑ اللہ کے بیٹے ہین اور نصرانیون نے یہ کہا کہ مسیح اللہ کے بیٹے ہین یہ

قَوْلُهُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ يُضَاهِـُٔوْنَ قَوْلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اُنکے اپنے منہ کی کہن ہے (اور) جو لوگ اُنسے پہلے کافر ہوگئے تھے اُنکی سی

مِنْ قَبْلُ قَاتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ۝ اِتَّخَذُوْٓا

باتین یہ بھی بناتے ہین خدا اُنپر لعنت کرے یہ کدھر بہکے چلے جاتے ہین اُنہون نے خدا کو چھوڑ کر





اَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَالْمَسِيْحَ

اپنے عالمون اور درویشون کو اور مسیح ابن مریم کو خدا

ابْنَ مَرْيَمَ ۚ وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوْٓا اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚ

بنا لیا ہے۔ حالانکہ انکو کوئی اور حکم نہین دیا گیا تھا سوائے اسکے کہ خدائے واحد کی عبادت کرتے رہین

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ سُبْحٰنَهٗ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ○ يُرِيْدُوْنَ

جسکے سوا کوئی معبود نہین ہے اور جن جن چیزونکو یہ شریک ٹھہراتے ہین ان سب سے اسکی ذات منزہ ہے وہ تو یہ

اَنْ يُّطْفِــُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَيَاْبَى اللّٰهُ اِلَّآ اَنْ

چاہتے ہین کہ نور خدا کو اپنے اپنے منھ سے (پھونک مار مار کر) بجھا دین اور اللہ کو اور کچھ منظور نہین سوائے اسکے

يُّتِمَّ نُوْرَهٗ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ ○ هُوَ الَّذِيْٓ

کہ اپنے نور کو پورا کر دے گو کافرون کو برا لگے وہ (خدا) ہی تو ہے جسنے

اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ

اپنے رسولؐ کو ہدایت اور دین حق کے ساتھ بھیجا کہ اسکو تمام

عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ ۙ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ○

ادیان پر غالب کر دے گو مشرکون کو برا لگے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْاَحْبَارِ

اے ایمان لانیوالو ضرور بہت سے علماء اور درویش لوگون

وَالرُّهْبَانِ لَيَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ

کے مال ناحق کھا کھا جاتے ہین اور (انکو)

وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ يَكْنِزُوْنَ

راہ خدا سے روکتے ہین اور جو لوگ سونا اور چاندی

الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُوْنَهَا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۙ

جمع کرتے رہتے ہین اور اسکو راہ خدا مین خرچ نہین کرتے

تو اسکی غرض یہ ہو کہ جن اغراض مین خدا کا منشا ہے ان اغراض مین اسے صرف کر دو۔ اس غرض سے نہین دیا ہے کہ اسے جوڑ جوڑ کے رکھو (باقی حدیثین ضمیمہ مین ملاحظہ ہون)

فَبَشِّرْهُم بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ۝ يَوْمَ يُحْمَىٰ عَلَيْهَا

سو تم انکو دردناک عذاب کی خوشخبری سُنا دو (اُس دن کے متعلق) جس دن وہ سونا چاندی آتش جہنم

فِي نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوَىٰ بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوبُهُمْ

مین تپایا جائیگا پھر اُسکے ذریعہ سے اُنکی پیشانیان اور اُنکے پہلو اور اُنکی پشتین داغی جائینگی (اور

وَظُهُورُهُمْ ۖ هَٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِأَنفُسِكُمْ فَذُوقُوا

اُنسے یہ کہا جائیگا) کہ یہی ہو جو تم اپنی ذات کے لئے جمع کیا کرتے تھے پس جیسا تم جمع کیا کرتے تھے

مَا كُنتُمْ تَكْنِزُونَ ۝ إِنَّ عِدَّةَ الشُّهُورِ عِندَ اللَّهِ

(ویسا ہی اب) اسکا مزہ چکھو بیشک خدا کے نزدیک مہینون کی گنتی جس دن

اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا فِي كِتَابِ اللَّهِ يَوْمَ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ

سے خدا نے آسمان و زمین کو پیدا کیا ہے خدا کی کتاب مین

وَالْأَرْضَ مِنْهَا أَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ۚ ذَٰلِكَ الدِّينُ الْقَيِّمُ ۚ

بارہ (ہی) مہینے ہین جنمین سے چار محترم ہین سیدھا سادہ قاعدہ یہی ہے

فَلَا تَظْلِمُوا فِيهِنَّ أَنفُسَكُمْ ۚ وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِينَ

پس تم ان مہینون کے بارے مین اپنے آپے پر ظلم نہ کرو اور مشرکون سے اکٹھے ہو کر لڑو

كَافَّةً كَمَا يُقَاتِلُونَكُمْ كَافَّةً ۚ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ مَعَ

جیسے کہ وہ تم سے اکٹھے ہو کر لڑتے ہین اور یہ سمجھ لو کہ اللہ پرہیزگارون کا

الْمُتَّقِينَ ۝ إِنَّمَا النَّسِيءُ زِيَادَةٌ فِي الْكُفْرِ ۖ يُضَلُّ

ساتھی ہے سوائے اسکے نہین کہ لوند کا مہینہ کفر کا اور بڑھانا ہے جو لوگ کافر

بِهِ الَّذِينَ كَفَرُوا يُحِلُّونَهُ عَامًا وَيُحَرِّمُونَهُ

ہو گئے ہین اسکے ذریعہ سے اور گمراہ کئے جاتے ہین کہ کسی سال تو وہ اسکو حلال سمجھ لیتے ہین اور کسی

عَامًا لِّيُوَاطِئُوا عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللَّهُ فَيُحِلُّوا مَا

سال اسی کو حرام قرار دیدیتے ہین تاکہ خدا کے محترم کئے ہوئے مہینونکی تعداد سے مطابقت کرکے اللہ نے جو کچھ حرام قرار دیا ہے

ربع





حَرَّمَ اللّٰهُ ۚ زُيِّنَ لَهُمْ سُوْٓءُ اَعْمَالِهِمْ ۚ وَاللّٰهُ

اسکو حلال کرلیں انکے اعمال کی بدی انکو اچھی کرکے دکھائی گئی ہے حالانکہ اللہ

لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

منکر لوگوں کی راہبری نہیں فرماتا اے ایمان لانیوالو تم کو

مَا لَكُمْ اِذَا قِيْلَ لَكُمُ انْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اثَّاقَلْتُمْ

ہوکیا گیا ہے جسوقت تم سے یہ کہا جاتا ہے کہ راہ خدا میں (جہاد کی نیت سے) نکلو تو تم زمین پر

اِلَى الْاَرْضِ ۭ اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ ۚ

بوجھل ہوجاتے ہو کیا تم آخرت کے مقابل زندگانی دنیا پر راضی ہوگئے ہو

فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ ۝

حالانکہ زندگانی دنیا کا سرمایہ آخرت کے مقابل کچھ بھی نہیں ہے مگر ہیچ

اِلَّا تَنْفِرُوْا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ڏ وَّيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا

اگر تم (جہاد کی نیت سے) نہ نکلوگے تو خدا تمہیں ایسا دکھ درد ناک عذاب دیگا اور تمہارے بدلے تمہارے علاوہ

غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوْهُ شَـيْـــًٔا ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

اور لوگ لے آئیگا اور تم اسکا کچھ نہ بگاڑ سکوگے اور اللہ ہر چیز پر (پوری پوری) قدرت رکھنے والا ہے

اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اگر تم رسول خدا کی مدد نہ کروگے تو (کچھ پروا نہیں) اللہ نے تو اسکی مدد اس وقت کی تھی جبکہ ان لوگوں نے جو کافر ہوگئے تھے اسے ایسی

ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ

حالت میں نکالا تھا کہ وہ دو میں کا دوسرا تھا (اور وہ دوسرا بھی یار شاطر نہ تھا بلکہ یار خاطر) جبکہ وہ دونو غار میں تھے جبکہ اپنے ساتھی سے

لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ۚ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ

اپنے اس ساتھی سے کہہ رہا تھا کہ (جو وقت تیرا گیا ہو گیا) افسوس نہ کر بیشک اللہ ہم دونو کے (یعنی تیرے اور میرے) ساتھ ہے پس

وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِيْنَ

اللہ نے اپنے رسول پر اپنی تسکین نازل فرمائی اور ایسے لشکروں سے انکو مدد پہنچائی جنکو تم نے نہیں دیکھا اور کافروں کی بات کو اسنے

كَفَرُوا السُّفْلٰى ۗ وَكَلِمَةُ اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا ۗ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ

پست کر دیا اور اللہ ہی کا بول بالا رہا اور اللہ زبردست (اور)

حَكِيْمٌ ۝ اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِكُمْ

حکمت والا ہے کم ہتھیار لگاکے اور زیادہ ہتھیار لگاکے نکل کھڑے ہو اور خدا کی راہ میں

وَاَنْفُسِكُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۭ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ

اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کرو اگر تم کچھ سمجھ رکھتے ہو تو تمہارے لئے

اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ لَوْ كَانَ عَرَضًا قَرِيْبًا وَّسَفَرًا

یہی سب سے بہتر ہے اگر فوری فائدہ اور متوسط درجے کا سفر ہوتا تو (اے رسول)

قَاصِدًا لَّاتَّبَعُوْكَ وَلٰكِنْ بَعُدَتْ عَلَيْهِمُ الشُّقَّةُ ۭ

یہ (چپ چاپ) تمہارے ساتھ ہو لیتے لیکن مشقت کا سفر ان پر گراں گزرتا ہے

وَسَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا لَخَرَجْنَا مَعَكُمْ ۚ

اور عنقریب یہ تم سے خدا کی قسم کھا کر کہیں گے کہ اگر ہم سے ہو سکتا تو ہم آپ کے ساتھ ہی

يُهْلِكُوْنَ اَنْفُسَهُمْ ۚ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۝

چل چلتے۔ یہ اپنے ہی آپ کو ہلاک کرتے ہیں اور اللہ تو خوب جانتا ہے کہ یہ جھوٹے ہیں

ع ٦ ۔ ٥ ۔ ١٢

عَفَا اللّٰهُ عَنْكَ ۚ لِمَ اَذِنْتَ لَهُمْ حَتّٰى يَتَبَيَّنَ لَكَ

خدا آپکا بھلا کرے آپنے انکو (رہجانیکی) اجازت دے کیوں دی (اور اتنا توقف کیوں نہ کیا) کہ

الَّذِيْنَ صَدَقُوْا وَتَعْلَمَ الْكٰذِبِيْنَ ۝ لَا يَسْتَاْذِنُكَ

آپ پر خود بخود کھل جاتا کہ سچے کونسے ہیں اور جھوٹوں کو بھی آپ جان لیتے جو لوگ اللہ پر اور قیامت کے دن پر

الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ اَنْ

ایمان رکھتے ہیں وہ آپ سے اس بات کی اجازت نہیں مانگتے کہ

يُّجَاهِدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ

اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کریں اور اللہ پرہیزگاروں سے





بِالْمُتَّقِينَ ۝ إِنَّمَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ

خوب واقف ہے سوائے اسکے نہین کہ تم سے اجازت مانگتے وہی لوگ ہین جو اللہ پر اور

بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَارْتَابَتْ قُلُوبُهُمْ فَهُمْ فِي

قیامت کے دن پر ایمان نہین رکھتے اور اُنکے دل شک کرتے رہتے ہین پھر وہ اپنے شک ہی مین

رَيْبِهِمْ يَتَرَدَّدُونَ ۝ وَلَوْ أَرَادُوا الْخُرُوجَ لَأَعَدُّوا

پڑے ہین اور اگر وہ نکلنے کا ارادہ کرتے تو اُسکی کوئی تیاری تو

لَهُ عُدَّةً وَلَٰكِنْ كَرِهَ اللَّهُ انْبِعَاثَهُمْ فَثَبَّطَهُمْ

کرتے لیکن اللہ کو اُنکا اُٹھنا ہی ناپسند ہوا پس اُنکو سست بنا دیا

وَقِيلَ اقْعُدُوا مَعَ الْقَاعِدِينَ ۝ لَوْ خَرَجُوا فِيكُمْ

اور اُنسے کہدیا کہ تم (گھر مین) بیٹھنے والون کے ساتھ بیٹھے رہو اگر یہ تمہارے ساتھ ہوکر نکلے ہوتے

مَا زَادُوكُمْ إِلَّا خَبَالًا وَلَأَوْضَعُوا خِلَالَكُمْ

تو سوائے خرابی کے اور کچھ نہ بڑھاتے اور تم مین فتنہ پھیلاتے پھرتے

يَبْغُونَكُمُ الْفِتْنَةَ وَفِيكُمْ سَمَّاعُونَ لَهُمْ

اور تم مین (اب بھی) اُنکے جاسوس موجود ہین

وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالظَّالِمِينَ ۝ لَقَدِ ابْتَغَوُا الْفِتْنَةَ

اور اللہ ظالمون کے حال سے خوب واقف ہے اُنہون نے تو پہلے ہی فتنہ ڈالنا

مِنْ قَبْلُ وَقَلَّبُوا لَكَ الْأُمُورَ حَتَّىٰ جَاءَ

چاہا تھا اور تمہارے معاملات کو اُلٹ پلٹ کر دیا تھا یہانتک کہ حق ظاہر

الْحَقُّ وَظَهَرَ أَمْرُ اللَّهِ وَهُمْ كَارِهُونَ ۝ وَمِنْهُمْ

ہوگیا اور امر خدا غالب آگیا حالانکہ وہ ناپسند کرنیوالے تھے اور اُن مین سے

مَنْ يَقُولُ ائْذَنْ لِي وَلَا تَفْتِنِّي ۚ أَلَا فِي الْفِتْنَةِ

(ایک آدھ) ایسا بھی ہے جو یہ کہتا ہے کہ مجھے اجازت دیجئے اور مجھے آزمائش مین نہ ڈالئے خبردار رہو آزمائش





سقطوا وان جهنم لمحيطة بالكفرين ○

ہیں تو یہ پڑ ہی گئے اور جہنم سب کافروں کو یقیناً گھیر لینے والی ہے

ان تصبك حسنة تسؤهم وان تصبك

اگر تمکو کوئی خیر و خوبی پہنچتی ہے تو وہ انکو بری لگتی ہے اور اگر تمپر کوئی مصیبت

مصيبة يقولوا قد اخذنا امرنا من قبل و

آپڑتی ہے تو یہ کہنے لگتے ہیں کہ ہمنے تو اپنا انتظام پہلے ہی کر لیا تھا اور

يتولوا وهم فرحون ○ قل لن يصيبنا الا

خوش خوش (وہاں سے) چل دیتے ہیں تم یہ کہدو کہ سوائے اُسکے جو اللہ نے ہمارے

ما كتب الله لنا هو مولىنا وعلى الله

لئے لکھدی ہے اور کوئی مصیبت ہمکو ہرگز نہ پہنچیگی وہ ہمارا حاکم ہے اور مومنوں

فليتوكل المؤمنون ○ قل هل تربصون

کو اللہ ہی پر بھروسہ کرنا چاہیئے تم کہدو کہ ہمارے بارے میں تم اور کس چیز کا انتظار

بنا الا احدى الحسنيين ونحن نتربص بكم

کر رہے ہو سوائے اسکے کہ دو خوبیوں میں سے ایک حاصل ہو (یعنی شہادت ملے یا فتح ہو جائے) اور

ان يصيبكم الله بعذاب من عنده او بايدينا

ہم تمہارے بارے میں یہ انتظار کر رہے ہیں کہ تمکو اللہ اپنی طرف سے کوئی عذاب دے یا ہمارے ہاتھوں سے (سزا دلوائے)

فتربصوا انا معكم متربصون ○ قل انفقوا

سو تم انتظار کئے جاؤ ہم بھی تمہارے ساتھ ساتھ انتظار کر رہے ہیں تم کہدو کہ تم بخوشی خرچ کرو

طوعا او كرها لن يتقبل منكم انكم كنتم

یا ناراض ہو کر (تمہاری یہ خدمت) قبول کبھی نہ کی جائیگی بیشک تم نافرمان

قوما فسقين ○ وما منعهم ان تقبل منهم

لوگ ہو اور اس بات سے کہ انکا خرچ کرنا قبول کیا جائے اور انکو



نَفَقَٰتُهُمْ إِلَّآ أَنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَبِرَسُولِهِ وَلَا

کیا ہے سوائے اسکے کہ اُنہوں نے اللہ اور اُسکے رسول کا یقیناً انکار کیا اور نماز

يَأْتُونَ الصَّلَوٰةَ إِلَّا وَهُمْ كُسَالَىٰ وَلَا يُنفِقُونَ

کو نہیں آتے ہیں مگر اس طرح سے کہ وہ الکسائے ہوئے ہوتے ہیں اور خرچ کچھ نہیں کرتے

إِلَّا وَهُمْ كَٰرِهُونَ ۝ فَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَٰلُهُمْ وَلَا

مگر اس طرح سے کہ وہ بیدل ہوتے ہیں پس تمکو نہ اُنکے مال تعجب میں ڈالیں اور نہ

أَوْلَٰدُهُمْ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ لِيُعَذِّبَهُم بِهَا فِي

اُنکی اولاد اللہ تو چاہتا یہی ہے کہ ان چیزوں کے ذریعہ سے اُنکو زندگانی دنیا میں

الْحَيَوٰةِ الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنفُسُهُمْ وَهُمْ كَٰفِرُونَ ۝

عذاب دے اور اُنکی جانیں اِس حال میں نکل جائیں کہ وہ کافر ہی ہوں

وَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ إِنَّهُمْ لَمِنكُمْ وَمَا هُم مِّنكُمْ

اور وہ خدا کی قسم کھا کھا کر کہینگے کہ ہم تم ہی میں سے ہیں حالانکہ وہ تم میں سے نہیں ہیں

وَلَٰكِنَّهُمْ قَوْمٌ يَفْرَقُونَ ۝ لَوْ يَجِدُونَ مَلْجَأً أَوْ

بلکہ وہ ایسے لوگ ہیں جو ڈرپوک ہیں اگر وہ کوئی جائے پناہ یا غار یا

مَغَٰرَٰتٍ أَوْ مُدَّخَلًا لَّوَلَّوْا إِلَيْهِ وَهُمْ يَجْمَحُونَ ۝

گھسنے کی جگہ پالیں تو بھاگ دوڑ کر اُسکی طرف چلے جائیں

وَمِنْهُم مَّن يَلْمِزُكَ فِي الصَّدَقَٰتِ فَإِنْ أُعْطُوا

اور اُنہیں سے کوئی کوئی ایسا بھی ہے جو (تقسیم) صدقات کے بارے میں تمپر الزام

مِنْهَا رَضُوا وَإِن لَّمْ يُعْطَوْا مِنْهَا إِذَا هُمْ

لگاتا ہے پس اگر اُن میں سے اُنکو دیدیا جائے تو راضی (خوش) ہیں اور اگر اُن میں سے اُنکو نہ

يَسْخَطُونَ ۝ وَلَوْ أَنَّهُمْ رَضُوا مَا ءَاتَىٰهُمُ اللَّهُ

دیا جائے تو اُسی وقت بگڑ جاتے ہیں اور کاش وہ اُسپر راضی ہو جاتے جو اللہ اور اُسکے رسول

امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ وہ تہائی آدمیوں سے زیادہ اس آیت کے اہل ہیں ۱۲

جب وہ اپنے یاروں میں پلٹ کر آیا تو کہنے لگا کہ محمد تو کانوں کے بڑے کچے ہیں جب اللہ نے انکو خبر دی کہ میں انکی چغلیاں کھاتا اور انکی خبریں پہنچا دیتا ہوں

وَرَسُولُهُ وَقَالُوا حَسْبُنَا اللَّهُ سَيُؤْتِينَا اللَّهُ

نے انکو دیا تھا اور یہ کہتے کہ ہمارے لئے تو اللہ ہی کافی ہے عنقریب خدا اپنے فضل سے اور

مِن فَضْلِهِ وَرَسُولُهُ إِنَّا إِلَى اللَّهِ رَاغِبُونَ ○ إِنَّمَا

اسکا رسول ہمکو اپنے فضل سے (بہت کچھ) دیدیگا بیشک ہم اللہ ہی کی طرف مائل ہیں سوائے اسکے

الصَّدَقَاتُ لِلْفُقَرَاءِ وَالْمَسَاكِينِ وَالْعَامِلِينَ

نہیں ہے کہ صدقات تو محتاجوں کا حق ہے اور مسکینوں کا اور صدقات وصول کرنیوالوں کا

عَلَيْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ قُلُوبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ وَالْغَارِمِينَ

اور انکا جنکی تالیف قلوب منظور ہے نیز گردنیں چھڑانے میں اور قرضداروں کے لئے

وَفِي سَبِيلِ اللَّهِ وَابْنِ السَّبِيلِ فَرِيضَةً مِنَ اللَّهِ

اور راہ خدا میں (مجاہدین کی تیاری میں) اور مسافروں کی امداد میں (صرف کیا جائے) یہ اللہ کی طرف سے مقرر

وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ○ وَمِنْهُمُ الَّذِينَ يُؤْذُونَ

ہوچکا ہے اور اللہ صاحب علم و حکمت ہے اور انہیں سے ایسے بھی ہیں جو نبی کو ایذا پہنچاتے ہیں

النَّبِيَّ وَيَقُولُونَ هُوَ أُذُنٌ قُلْ أُذُنُ خَيْرٍ

اور کہتے ہیں کہ اسکے تو نرے (کان ہی) کان ہیں تم کہدو کہ وہ تمہارے لئے نیکی

لَكُمْ يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِينَ وَرَحْمَةٌ

کا کان ہے۔ اللہ کا بھی یقین رکھتا ہے اور مومنین کی بھی مان لیتا ہے۔ اور جو تم میں سے ایمان

لِلَّذِينَ آمَنُوا مِنْكُمْ وَالَّذِينَ يُؤْذُونَ

لائے ہیں انکے لئے رحمت ہے اور جو اللہ کے رسول کو ایذا

رَسُولَ اللَّهِ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○ يَحْلِفُونَ

دیتے ہیں انکے لئے دردناک عذاب تیار ہے وہ تمہارے سامنے قسمیں

بِاللَّهِ لَكُمْ لِيُرْضُوكُمْ وَاللَّهُ وَرَسُولُهُ

کھاتے ہیں کہ تمکو راضی کرلیں حالانکہ اللہ اور اسکا رسول

ع ۱۳

رسول صلعم کی تصدیق بھی ظاہری ہے ۱۲ یحلفون باللہ لکم تفسیر قمی میں ہے کہ یہ آیت ان منافقوں کے بارے میں نازل ہوئی ہے جو





أَحَقُّ أَن يُرْضُوهُ إِن كَانُوا مُؤْمِنِينَ ○ أَلَمْ يَعْلَمُوا

اسکے زیادہ مستحق ہیں کہ اگر یہ مومن ہیں تو انکو راضی کریں کیا انہوں نے اتنا نہ سمجھا

أَنَّهُ مَن يُحَادِدِ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَأَنَّ لَهُ نَارَ

کہ جو اللہ اور اسکے رسول کی مخالفت کرتا ہے تو اسی کے لئے دوزخ کی

جَهَنَّمَ خَالِدًا فِيهَا ذَٰلِكَ الْخِزْيُ الْعَظِيمُ ○ يَحْذَرُ

آگ ہے جس میں وہ ہمیشہ (ہمیشہ) رہیگا یہی تو سب سے بڑی رسوائی ہے منافق اس

الْمُنَافِقُونَ أَن تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ سُورَةٌ تُنَبِّئُهُم بِمَا

ڈرتے رہتے ہیں کہ (مبادا) انکے برخلاف کوئی ایسی سورت نازل کیجائے جو لوگوں کو انسے

فِي قُلُوبِهِمْ ۚ قُلِ اسْتَهْزِئُوا إِنَّ اللَّهَ مُخْرِجٌ

(جلدی) انکے دلوں میں ہے آگاہ کردے۔ تم کہدو کہ تم ہنسی اڑاتے ہو جس چیز سے تم ڈرتے ہو اللہ ضرور

مَّا تَحْذَرُونَ ○ وَلَئِن سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا

اسکو ظاہر کرکے رہیگا اور اگر تم انسے دریافت کروگے تو وہ ضرور یہ کہدینگے کہ ہم تو

كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ ۚ قُلْ أَبِاللَّهِ وَآيَاتِهِ وَرَسُولِهِ

صرف بات چیت اور ہنسی مذاق کررہے تھے تم یہ کہدو کہ کیا تم اللہ اور اسکی آیتوں کا اور اسکے رسول کا

كُنتُمْ تَسْتَهْزِئُونَ ○ لَا تَعْتَذِرُوا قَدْ كَفَرْتُم

مذاق کررہے تھے حیلے حوالے نہ کرو تم ایمان لانیکے بعد یقیناً کافر ہوگئے ہو

بَعْدَ إِيمَانِكُمْ ۚ إِن نَّعْفُ عَن طَائِفَةٍ مِّنكُمْ

اگر ہم تم میں سے ایک گروہ کو معاف بھی کردینگے

نُعَذِّبْ طَائِفَةً بِأَنَّهُمْ كَانُوا مُجْرِمِينَ ○

تو ایک گروہ کو سزا بھی ضرور دینگے اسلئے کہ وہ مجرم ہیں

الْمُنَافِقُونَ وَالْمُنَافِقَاتُ بَعْضُهُم مِّن بَعْضٍ

منافق مرد اور منافق عورتیں ایک دوسرے کے ہمجنس ہیں

خطاب ہے اُنکی مذمت بیان فرمائی ہے کہ یہ بھی پہلوں کے قدم بقدم چل رہے ہیں ۱۲

[illegible]



يَأْمُرُونَ بِالْمُنكَرِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمَعْرُوفِ وَ

برائی کا حکم دیتے رہتے ہیں اور نیکی سے (برابر) باز رکھتے ہیں اور

يَقْبِضُونَ أَيْدِيَهُمْ ۚ نَسُوا اللَّهَ فَنَسِيَهُمْ ۗ إِنَّ

اپنے ہاتھ بند رکھتے ہیں وہ اللہ کو بھول گئے ہیں تو اللہ نے بھی اُنکو (گویا) بھلا دیا ہی بیشک

الْمُنَافِقِينَ هُمُ الْفَاسِقُونَ ۝ وَعَدَ اللَّهُ الْمُنَافِقِينَ

منافق لوگ ہی تو نافرمان ہیں اللہ نے منافق مردوں اور منافق عورتوں

وَالْمُنَافِقَاتِ وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ خَالِدِينَ فِيهَا ۚ

اور کافروں سے آتش جہنم کا وعدہ کرلیا ہے وہ ہمیشہ (ہمیشہ) اُسی میں رہینگے

هِيَ حَسْبُهُمْ ۚ وَلَعَنَهُمُ اللَّهُ ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيمٌ ۝

وہی اُنکو کافی ہوگی اور اللہ نے اُنپر لعنت کی ہے اور اُنکے لئے پائدار عذاب ہے

كَالَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ كَانُوا أَشَدَّ مِنكُمْ قُوَّةً

مثل اُن لوگوں کے جو تم سے پہلے تھے کہ وہ قوت میں تم سے بڑھے ہوے

وَأَكْثَرَ أَمْوَالًا وَأَوْلَادًا فَاسْتَمْتَعُوا بِخَلَاقِهِمْ

اور مال و اولاد میں تمسے زیادہ تھے پس اُنہوں نے اپنے حصّہ سے نفع اُٹھایا

فَاسْتَمْتَعْتُم بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِينَ مِن قَبْلِكُم

اور تمنے اپنے حصّہ سے ویساہی نفع اُٹھایا جیساکہ تمسے پہلے والوں نے اپنے حصّہ سے نفع اٹھایا

بِخَلَاقِهِمْ وَخُضْتُمْ كَالَّذِي خَاضُوا ۚ أُولَٰئِكَ

تھا اور تمنے ویسی ہی باتیں بنائیں جیسی باتیں انہوں نے بنائی تھیں اُنہی کے

حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ ۖ وَأُولَٰئِكَ

اعمال دنیا و آخرت میں بیکار رہے اور وہی نقصان

هُمُ الْخَاسِرُونَ ۝ أَلَمْ يَأْتِهِمْ نَبَأُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ

اُٹھانیوالے ہونگے کیا انکے پاس اُن لوگوں کی خبر نہیں آئی جو انسے پہلے تھے

منزل ۲

[illegible]

خوبی سے محروم رہجائینگے ۱۲ ۲؎ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِينَ مِن قَبْلِكُم بِخَلَاقِهِمْ اس آیت میں پروردگار عالم نے

[illegible]





قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ ۵ وَقَوْمِ اِبْرٰهِيْمَ وَاَصْحٰبِ

نوحؑ کی قوم کی اور عاد کی اور ثمود کی اور ابراہیمؑ کی قوم کی اور مدین والوں

مَدْيَنَ وَالْمُؤْتَفِكٰتِ اَتَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا

کی اور اُلٹی ہوئی بستیوں کے رہنے والوں کی اُنکے رسُول اُنکے پاس کھلی دلیلیں لیکر

كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ○

آئے تھے پس اللہ کی یہ شان نہیں ہے کہ اُنپر ظلم کرتا لیکن وہ اپنی جانوں پر آپ ظلم توڑا کرتے تھے

وَالْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ

اور مومن مرد اور مومن عورتیں ایک دوسرے کے حامی ہوا کرتے ہیں

يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَ

وہ نیکی کا حکم دیتے ہیں اور بدی سے (برابر) منع کرتے ہیں اور

يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَ

نماز پڑھتے ہیں اور زکوۃ دیتے ہیں اور اللہ اور اُسکے رسُول کی اطاعت

رَسُوْلَهٗ ط اُولٰٓئِكَ سَيَرْحَمُهُمُ اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ

کرتے ہیں یہی لوگ ہیں کہ عنقریب اللہ اُنپر رحمت کریگا بیشک اللہ زبردست (اور)

حَكِيْمٌ ○ وَعَدَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ جَنّٰتٍ

حکمت والا ہے اللہ نے مومن مرد اور مومن عورتوں سے ایسی جنتوں کا وعدہ کیا ہے

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَمَسٰكِنَ

جنکے نیچے ندیاں بہتی ہونگی اور اُنمیں ہمیشہ (ہمیشہ) رہنے والے ہونگے اور دائمی

طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ وَرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ط

بہشتوں میں اچھے اچھے مکانوں کا بھی وعدہ کیا ہے اور اللہ کی خوشنودی سب سے بڑھکر ہے

ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ○ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ جَاهِدِ

یہی تو بڑی کامیابی ہے اے نبیؐ کفار اور

ع ۶ ۱۵

آگے رہنے کے لئے جگہ نہ رہی تو وہ اُنکو لیکر ایک وادی میں اُتر گیا۔ اب جمعہ اور جماعت سے بھی محروم ہو گیا اور آنحضرتؐ نے صدقہ وصول کرنیوالے کو اُسکے پاس بھیجا تو



الْكُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ وَاغْلُظْ عَلَيْهِمْ ۚ وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ
منافقین سے جہاد کرو اور اُنپر سختی کرو اور اُنکا ٹھکانا جہنم ہے

وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝ يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ مَا قَالُوْا ؕ وَلَقَدْ
اور وہ بہت ہی بُری جگہ ہے وہ خدا کی قسم کھا کھا کر کہتے ہیں کہ اُنہوں نے ایسا نہیں کہا

قَالُوْا كَلِمَةَ الْكُفْرِ وَكَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ وَ
حالانکہ اُنہوں نے کفر کا کلمہ ضرور کہا اور وہ اپنے اسلام کے بعد کافر ہو گئے اور

هَمُّوْا بِمَا لَمْ يَنَالُوْا ۚ وَمَا نَقَمُوْۤا اِلَّاۤ اَنْ اَغْنٰىهُمُ اللّٰهُ
ایسی بات کا قصد کیا جسے کر نہ سکے اور وہ اسی سے تو بگڑے کہ اللہ نے اور اُسکے رسولؐ

وَرَسُوْلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ فَاِنْ يَّتُوْبُوْا يَكُ خَيْرًا لَّهُمْ ۚ
نے اپنے فضل سے اُنکو غنی کر دیا پس اگر وہ توبہ کر لینگے تو اُنکے لئے بہتر ہوگا

وَاِنْ يَّتَوَلَّوْا يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ عَذَابًا اَلِيْمًا فِي الدُّنْيَا
اور اگر وہ روگردان ہونگے تو اللہ اُنکو دنیا اور آخرت میں دردناک عذاب سے

وَالْاٰخِرَةِ ۚ وَمَا لَهُمْ فِي الْاَرْضِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا
معذب کریگا اور زمین میں نہ اُنکا کوئی حامی ہوگا اور نہ مددگار

نَصِيْرٍ ۝ وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ لَئِنْ اٰتٰىنَا مِنْ فَضْلِهٖ
اور اُنمیں ایسے بھی ہیں جنہوں نے اللہ سے عہد کیا تھا کہ اگر وہ اپنے فضل سے

لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ فَلَمَّاۤ اٰتٰىهُمْ
ہمکو کچھ دیگا تو ہم ضرور تصدق بھی کیا کرینگے اور نیک بندوں میں بھی ہو جائینگے پھر جب اُسنے اپنے فضل سے اُنکو دیا

مِّنْ فَضْلِهٖ بَخِلُوْا بِهٖ وَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝ فَاَعْقَبَهُمْ
تو اُسکے بارے میں اُنہوں نے بخل کیا اور روگردان ہو کر اپنے عہد سے پھر گئے پس خدا تعالےٰ نے اُنکے دلوں

نِفَاقًا فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَوْنَهٗ بِمَاۤ اَخْلَفُوا اللّٰهَ
میں اُس دن تک کے لئے نفاق پیدا کر دیا جس دن کہ وہ خود اُس سے ملاقات کرینگے (ایک تو اس لئے کہ



مَا وَعَدُوهُ وَبِمَا كَانُوا يَكْذِبُونَ ○ أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ

جو وعدہ اُنہوں نے خدا سے کیا تھا اُسکے خلاف کیا اور (دوسرے) اسلئے کہ جھوٹ بولا کرتے تھے۔ اُنہوں نے اتنا نہ سمجھا کہ

يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوَاهُمْ وَأَنَّ اللَّهَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ○

اللہ اُنکے راز کو بھی جانتا ہے اور اُنکی سرگوشیوں کو بھی اور یہ کہ اللہ بڑا غیب کا جاننے والا ہے

الَّذِينَ يَلْمِزُونَ الْمُطَّوِّعِينَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ فِي

جو لوگ مومنین میں خوش دلی سے خیرات کرنیوالوں کو عیب لگاتے ہیں

الصَّدَقَاتِ وَالَّذِينَ لَا يَجِدُونَ إِلَّا جُهْدَهُمْ

اور جنکو اپنی محنت کے سوا کچھ میسر نہیں آتا اُنکو بھی عیب لگاتے ہیں

فَيَسْخَرُونَ مِنْهُمْ سَخِرَ اللَّهُ مِنْهُمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ

پھر (اس طرح) سب سے ہنستے ہیں اللہ اُن سب کی ہنسی اُڑائیگا اور اُنکے لئے دردناک عذاب

أَلِيمٌ ○ اسْتَغْفِرْ لَهُمْ أَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ إِنْ

(بھی) ہے تم اُنکے لئے دعائے مغفرت مانگو یا تم اُنکے لئے دعائے مغفرت نہ مانگو اگر تم

تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِينَ مَرَّةً فَلَنْ يَغْفِرَ اللَّهُ لَهُمْ

اُنکے لئے ستر مرتبہ بھی دعائے مغفرت مانگو گے تو بھی اللہ اُنکو ہرگز نہ بخشیگا

ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي

یہ اسلئے کہ اُنہوں نے خدا کا اور اُسکے رسول کا انکار کیا اور اللہ نافرمان لوگوں کی

الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ ○ فَرِحَ الْمُخَلَّفُونَ بِمَقْعَدِهِمْ

راہبری نہیں فرماتا پیچھے رہجانیوالے خدا کے خلاف اپنے بیٹھ رہنے سے

ع ٨ / ١٦

خِلَافَ رَسُولِ اللَّهِ وَكَرِهُوا أَنْ يُجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ

خوش ہوئے اور اس سے اُنہوں نے نفرت کی کہ راہ خدا میں اپنے مالوں اور جانوں سے

وَأَنْفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَقَالُوا لَا تَنْفِرُوا فِي الْحَرِّ

جہاد کرتے اور لوگوں سے کہا کہ گرمی میں نہ نکلو

تکبیر کے بعد عام مومنوں کے لئے دعا فرماتے۔ چوتھی تکبیر کے بعد خاص المحسن میت کے حق میں دعا فرماتے۔ اور پانچویں تکبیر کے بعد نماز ختم فرما دیا کرتے تھے جب پروردگار عالم نے منافقین کی نماز جنازہ

قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ أَشَدُّ حَرًّا لَوْ كَانُوا يَفْقَهُونَ ○

تم یہ کہدو کہ آتش دوزخ کی گرمی تو بہت بڑھی ہوئی ہے کاش یہ سمجھتے ہوتے

فَلْيَضْحَكُوا قَلِيلًا وَلْيَبْكُوا كَثِيرًا جَزَاءً بِمَا

پس اُنہیں چاہئے کہ ہنسیں تو تھوڑا اور روئیں بہت سا کہ جو کچھ وہ کیا کرتے تھے

كَانُوا يَكْسِبُونَ ○ فَإِنْ رَجَعَكَ اللَّهُ إِلَى طَائِفَةٍ

اُسکا بدلہ ہو پھر اگر اللہ تمکو اُنہیں سے کسی گروہ کے پاس واپس

مِنْهُمْ فَاسْتَأْذَنُوكَ لِلْخُرُوجِ فَقُلْ لَنْ تَخْرُجُوا مَعِيَ

لائے اور وہ تم سے نکلنے کی اجازت مانگیں تو تم کہدینا کہ تم ہرگز ہرگز میرے ہمراہ ہوکر

أَبَدًا وَلَنْ تُقَاتِلُوا مَعِيَ عَدُوًّا إِنَّكُمْ رَضِيتُمْ

نہ نکلو گے اور میرے ساتھ ہوکر کبھی کسی دشمن سے نہ لڑو گے تم پہلی ہی دفعہ بیٹھ رہنے سے

بِالْقُعُودِ أَوَّلَ مَرَّةٍ فَاقْعُدُوا مَعَ الْخَالِفِينَ ○

راضی ہوئے اب پیچھے رہنے والوں کے ساتھ بیٹھے رہو

وَلَا تُصَلِّ عَلَى أَحَدٍ مِنْهُمْ مَاتَ أَبَدًا وَلَا تَقُمْ

اور اے رسول (جب) اُنہیں سے کوئی مرجائے تو تم کبھی اُسکے جنازہ کی نماز نہ پڑھنا اور نہ اُسکی

عَلَى قَبْرِهِ إِنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَمَاتُوا

قبر پر کھڑے ہونا بیشک اُنہوں نے اللہ کے اور اُسکے رسول کے ساتھ کفر کیا ہو اور وہ نافرمانی کی

وَهُمْ فَاسِقُونَ ○ وَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَ

حالت میں مرگئے ہیں اور اُنکے مال اور اُنکی اولاد تمکو تعجب میں

أَوْلَادُهُمْ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ أَنْ يُعَذِّبَهُمْ بِهَا

نہ ڈالیں سوائے اسکے نہیں کہ اللہ یہ چاہتا ہے کہ ان چیزون کے ذریعے اُنکو

فِي الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كَافِرُونَ ○

عذاب دے اور اُنکی جانیں اِس حالت میں نکلیں کہ وہ کافر ہوں

وَإِذَآ أُنزِلَتْ سُورَةٌ أَنْ ءَامِنُوا بِاللَّهِ وَجَٰهِدُوا
اور جب کوئی سورت (اس حکم کے ساتھ) نازل کی جاتی ہے کہ تم اللہ پر ایمان لاؤ اور اسکے رسولؐ کے

مَعَ رَسُولِهِ اسْتَـْٔذَنَكَ أُولُوا الطَّوْلِ مِنْهُمْ وَ
ساتھ ہوکر جہاد کرو تو انمین سے جو صاحبان مقدرت ہین وہ تجسے اجازت مانگتے ہین اور

قَالُوا ذَرْنَا نَكُن مَّعَ الْقَٰعِدِينَ ○ رَضُوا بِأَن
کہتے ہین کہ ہمکو چھوڑ دیجیے کہ ہم بیٹھ رہنے والون کے ساتھ رہین وہ اسپر راضی ہوگئے ہین کہ

يَكُونُوا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطُبِعَ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ فَهُمْ
عورتون کے ساتھ رہین اور انکے دلون پر چھاپا لگا دیا گیا ہے پس وہ

لَا يَفْقَهُونَ ○ لَٰكِنِ الرَّسُولُ وَالَّذِينَ ءَامَنُوا
(کچھ) سمجھتے نہین لیکن رسولؐ نے اور ان لوگون نے جو اسکے ساتھ ایمان لائے

مَعَهُ جَٰهَدُوا بِأَمْوَٰلِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ ۚ وَأُولَٰٓئِكَ
ہین اپنے مالون اور جانون سے جہاد کیا اور انہی کے لئے

لَهُمُ الْخَيْرَٰتُ ۖ وَأُولَٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ○
سب خوبیان ہین اور وہی (پوری پوری) فلاح پانیوالے ہین

أَعَدَّ اللَّهُ لَهُمْ جَنَّٰتٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَٰرُ
اللہ نے انکے لئے جنتین تیار کی ہین جنکے نیچے ندیان بہتی ہین

خَٰلِدِينَ فِيهَا ۚ ذَٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ○ ع ۹ / ۱۷
انمین وہ ہمیشہ (ہمیشہ) رہنے والے ہونگے یہی تو بڑی کامیابی ہے

وَجَآءَ الْمُعَذِّرُونَ مِنَ الْأَعْرَابِ لِيُؤْذَنَ
اور بدوؤن مین سے عذر کرنیوالے آئے کہ انکو بھی (بیٹھ رہنے کی) اجازت مل جائے

لَهُمْ وَقَعَدَ الَّذِينَ كَذَبُوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ ۚ
اور جن لوگون نے اللہ اور اسکے رسولؐ سے جھوٹ بولا اور بیٹھ رہے

سَيُصِيبُ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ○

انہیں سے جن لوگوں نے کفر کیا ہے انکو عنقریب دردناک عذاب پہنچیگا

لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَاءِ وَلَا عَلَى الْمَرْضَىٰ وَلَا عَلَى

نہ کمزوروں کے ذمہ کوئی الزام ہے اور نہ بیماروں کے ذمہ اور نہ اُنکے ذمہ

الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ مَا يُنْفِقُونَ حَرَجٌ إِذَا

جنکو خرچ کے لئے کچھ میسر ہی نہیں آتا جس حال میں کہ وہ

نَصَحُوا لِلَّهِ وَرَسُولِهِ ۚ مَا عَلَى الْمُحْسِنِينَ مِنْ

اللہ اور اللہ کے رسول کے خیرخواہ ہوں نیکی کرنیوالوں پر کوئی الزام ہی نہیں

سَبِيلٍ ۚ وَاللَّهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ○ وَلَا عَلَى

ہے اور اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور نہ اُنکے ذمہ

الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ

کوئی الزام ہے کہ جب وہ تمہارے پاس اس غرض سے آئے کہ تم اُنکو سوار

لَا أَجِدُ مَا أَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ ۖ تَوَلَّوْا وَأَعْيُنُهُمْ

کردو اور تمنے یہ کہدیا کہ میرے پاس تو کوئی سواری نہیں ہے کہ میں تمکو اسپر سوار کردوں تو وہ اس

تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا أَلَّا يَجِدُوا مَا يُنْفِقُونَ ○

حالت میں لوٹ گئے کہ انکی آنکھوں سے اس رنج کے سبب آنسو جاری تھے کہ انہیں خرچ کرنیکو کچھ میسر ہی نہ تھا

إِنَّمَا السَّبِيلُ عَلَى الَّذِينَ يَسْتَأْذِنُونَكَ

الزام تو صرف اُنہی لوگوں پر ہے جو باوجود مالدار ہونیکے تم سے

وَهُمْ أَغْنِيَاءُ ۚ رَضُوا بِأَنْ يَكُونُوا مَعَ الْخَوَالِفِ

اجازت مانگتے ہیں وہ اسپر راضی ہوگئے ہیں کہ عورتوں کے ساتھ رہیں

وَطَبَعَ اللَّهُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ فَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ○

اور اللہ نے اُنکے دلوں پر چھاپا لگا دیا ہے اب وہ کچھ نہیں جانتے



يَعْتَذِرُونَ إِلَيْكُمْ إِذَا رَجَعْتُمْ إِلَيْهِمْ ۚ قُلْ

جب تم اُنکے پاس پلٹ کر آؤ گے تو وہ تمہارے پاس عذر بنا کر لائینگے تم اُنسے کہدو کہ

لَا تَعْتَذِرُوا لَنْ نُؤْمِنَ لَكُمْ قَدْ نَبَّأَنَا اللَّهُ مِنْ أَخْبَارِكُمْ ۚ

(جھوٹے) عذر نہ بناؤ ہم تمہاری بات ہرگز نہ مانینگے۔ خدا تعالٰے ہمکو تمہارے احوال سے (پہلے ہی) مطلع کر چکا ہے

وَسَيَرَى اللَّهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُولُهُ ثُمَّ تُرَدُّونَ إِلَىٰ عَالِمِ

اور عنقریب اللہ اور اللہ کا رسول تمہارے طرز عمل کو دیکھ لینگے پھر تم غائب و حاضر کے جاننے والے کی پاس

الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ○

لوٹائے جاؤ گے پس جو جو عمل تم کیا کرتے تھے اُس سے وہ تمکو آگاہ کر دیگا

سَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَكُمْ إِذَا انْقَلَبْتُمْ إِلَيْهِمْ لِتُعْرِضُوا

عنقریب وہ تمہارے سامنے جبکہ اُنکے پاس تم پلٹ کر آؤ گے (اگر خدا کی) قسم کھائینگے کہ تم اُنسے درگزر کرو

عَنْهُمْ ۖ فَأَعْرِضُوا عَنْهُمْ ۖ إِنَّهُمْ رِجْسٌ ۖ وَمَأْوَاهُمْ

پس تم بھی اُن سے درگزر کرنا وہ یقیناً نجس ہیں اور اُنکا ٹھکانا بسبب اُن اعمال کے جو وہ

جَهَنَّمُ جَزَاءً بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ○ يَحْلِفُونَ

کیا کرتے ہیں جہنم ہے وہ تمہارے سامنے

لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ ۖ فَإِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يَرْضَىٰ

اس لئے حلف اُٹھاتے ہیں کہ تم اُنسے راضی ہو جاؤ پھر اگر تم اُنسے راضی بھی ہو جاؤ تو اللہ تو نافرمان

عَنِ الْقَوْمِ الْفَاسِقِينَ ○ الْأَعْرَابُ أَشَدُّ كُفْرًا وَ

لوگوں سے (یقیناً) راضی نہ ہوگا بدو لوگ کفر اور نفاق میں بہت ہی بڑھے ہوئے ہیں

نِفَاقًا وَأَجْدَرُ أَلَّا يَعْلَمُوا حُدُودَ مَا أَنْزَلَ اللَّهُ

اور اسی لائق ہیں کہ جو احکام اللہ نے اپنے رسول پر نازل کئے ہیں اُن سے

عَلَىٰ رَسُولِهِ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ○ وَمِنَ الْأَعْرَابِ

آگاہ نہ ہوں اور اللہ جاننے والا (اور) حکمت والا ہے اور بدوؤں میں سے کوئی کوئی

مَنْ يَّتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ مَغْرَمًا وَّيَتَرَبَّصُ بِكُمُ الدَّوَآئِرَ

ایسا بھی ہے کہ جو کچھ وہ (راہِ خدا میں) خرچ کرتا ہے اُسے تاوان ٹھہراتا ہے اور تمہیں زمانہ کی گردشوں کے

عَلَيْهِمْ دَآئِرَةُ السَّوْءِ ۗ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ وَمِنَ

پڑنیکا منتظر رہتا ہے بُری گردش اُنہی پر پڑے گی اور اللہ سننے والا (اور) جاننے والا ہے اور گنوار

الْاَعْرَابِ مَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَيَتَّخِذُ

عربوں میں سے کوئی ایسا بھی ہے جو اللہ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتا ہے اور جو کچھ

مَا يُنْفِقُ قُرُبٰتٍ عِنْدَ اللّٰهِ وَصَلَوٰتِ الرَّسُوْلِ ۗ اَلَآ اِنَّهَا

(راہِ خدا میں) خرچ کرتا ہے اُسے خدا تعالیٰ کی قربت کا اور رسُول کی دعا کا وسیلہ سمجھتا ہے آگاہ ہو کہ وہ

قُرْبَةٌ لَّهُمْ ۗ سَيُدْخِلُهُمُ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ ۗ اِنَّ اللّٰهَ

خرچ کرنا ضرور اُنکے لئے قربت کا باعث ہوگا عنقریب خدا تعالیٰ اُنکو اپنی رحمت میں داخل کریگا بیشک اللہ بڑا

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ

بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور مہاجرین و انصار میں سے سب سے پہلے (ایمان کی طرف) سبقت

وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ

کرنیوالے اور وہ لوگ جنہوں نے نیکی میں اُنکی پیروی کی خدا تعالیٰ اُنسے راضی ہو گیا

وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ

اور وہ خدا تعالیٰ سے راضی ہو گئے اور اُنکے لئے ایسے باغ تیار کئے ہیں جنکے نیچے ندیاں بہتی ہیں

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۗ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ وَمِمَّنْ

وہ اُن میں ہمیشہ ہمیشہ رہینگے یہی سب سے بڑی کامیابی ہے اور تمہارے آس پاس

حَوْلَكُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ مُنٰفِقُوْنَ ۛ وَمِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ ۛ

کے بدوؤں میں سے بعض منافق ہیں اور بعض اہلِ مدینہ میں سے (بھی) نفاق پر اڑے

مَرَدُوْا عَلَى النِّفَاقِ ۫ لَا تَعْلَمُهُمْ ۭ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ ۭ سَنُعَذِّبُهُمْ

ہیں (اے رسُول) تم اُنکو نہیں جانتے ہم اُنکو خوب جانتے ہیں عنقریب ہم اُنکو دوہرا





مرتين ثم يردون الى عذاب عظيم ○ واخرون

عذاب دینگے پھر وہ بڑے عذاب کی طرف لوٹائے جائینگے اور دوسرے کچھ ایسے بھی ہیں

اعترفوا بذنوبهم خلطوا عملا صالحا واخر سيئا ط

جنہوں نے اپنے گناہوں کا اقرار بھی کرلیا (اور) انہوں نے عمل نیک کو عمل بد کے ساتھ مخلوط کردیا

عسى الله ان يتوب عليهم ان الله غفور رحيم ○ خذ

امید ہے کہ اللہ انکی توبہ قبول کرلے بیشک اللہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے انکے مال

من اموالهم صدقة تطهرهم وتزكيهم بها وصل

میں سے صدقہ لیلو کہ انکو بھی پاک کردو اور اس صدقہ لینے کی وجہ سے انکے مال کو بھی بڑھادو

عليهم ان صلوتك سكن لهم والله سميع عليم ○

اور انکے لئے دعاے رحمت کرو کہ تمہاری دعاء رحمت کرنا انکی تسکین کا باعث ہوگا اور اللہ سننے والا (اور) جاننے والا ہے

الم يعلموا ان الله هو يقبل التوبة عن عباده

کیا انہوں نے اس بات کو نہیں جانا کہ اللہ اپنے بندوں کی توبہ قبول کرتا ہے اور (انسے) صدقات

ويأخذ الصدقت وان الله هو التواب الرحيم ○

لے لیتا ہے اور یہ کہ بیشک اللہ ہی سب سے بڑا توبہ قبول کرنیوالا (اور) رحم کرنیوالا ہے

وقل اعملوا فسيرى الله عملكم ورسوله والمؤمنون

اور انسے یہ کہدو کہ تم عمل کئے جاؤ عنقریب اللہ اور اسکا رسول اور ایمان دینے والے تمہارے اعمال کو دیکھ لینگے

وستردون الى علم الغيب والشهادة فينبئكم

اور عنقریب تم غائب حاضر کے جاننے والے کی حضور میں واپس کئے جاؤگے اور جو کچھ تم کیا کرتے تھے اسکے سے

بما كنتم تعملون ○ واخرون مرجون لامر الله

وہ تم کو آگاہ کردیگا اور کچھ ایسے بھی ہیں جو خدا کے فیصلہ کے امیدوار ہیں

اما يعذبهم واما يتوب عليهم والله عليم حكيم ○

کہ دیکھیں وہ انکو عذاب دیتا ہے یا انکی توبہ قبول کرلیتا ہے اور خدا تعالے صاحب علم حکمت ہے



وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّكُفْرًا وَّتَفْرِيْقًا بَيْنَ

اور وہ لوگ جنہوں نے ایک مسجد ضرر پہنچانے کو اور کفر کے لئے اور مومنین کے مابین پھوٹ ڈالنے کے لئے اور جو شخص پہلے سے خدا اور

الْمُؤْمِنِيْنَ وَاِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ مِنْ

خدا کے رسول سے لڑا کرتا تھا اُسکو گھات کا موقع دینے کے لئے بنائی ہے اور وہ ضرور حلف اُٹھا کر

قَبْلُ ؕ وَلَيَحْلِفُنَّ اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّا الْحُسْنٰى ؕ وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ

یہ کہیں گے کہ ہمارا ارادہ تو اس سے سوائے نیکی کے اور کچھ بھی نہ تھا حالانکہ اللہ اس بات کی گواہی دیتا ہے

لَكٰذِبُوْنَ ۞ لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا ؕ لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى

کہ وہ یقیناً جھوٹے ہیں اُس (مسجد) میں تم کبھی نماز نہ پڑھنا البتہ وہ مسجد جسکی بنیاد پہلے ہی دن سے تقوے پر رکھی گئی

مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ؕ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ

اس کی زیادہ مستحق ہے کہ تم اُس میں نماز پڑھتے رہو اُسمیں ایسے لوگ ہیں جو پاک رہنے کو

اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ۞ اَفَمَنْ اَسَّسَ

دوست رکھتے ہیں اور اللہ (بھی) پاک رہنے والوں کو دوست رکھتا ہے آیا وہ شخص جو اپنے (دین کی)

بُنْيَانَهٗ عَلٰى تَقْوٰى مِنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ اَمْ مَّنْ اَسَّسَ

بنیاد خدا کے خوف اور اسکی خوشنودی پر رکھے بہتر ہے یا وہ شخص جو اپنی بنیاد پھٹے ہوئے گڑھے

بُنْيَانَهٗ عَلٰى شَفَا جُرُفٍ هَارٍ فَانْهَارَ بِهٖ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ ؕ

کے کنارے پر رکھے جو گرا چاہتا ہو پھر وہ مع اُسکے آتش جہنم میں جا گرے

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۞ لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ

اور اللہ ظالم لوگوں کی راہبری نہیں فرماتا اُنکی بنیاد جنہوں نے (یہ مسجد)

الَّذِيْ بَنَوْا رِيْبَةً فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلَّآ اَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ ؕ وَاللّٰهُ

بنائی تھی ہمیشہ اُنکے دلوں میں شک کا باعث رہیگی جبتک کہ اُنکے دلوں کے ٹکڑے نہ اُڑ جائیں اور اللہ

عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۞ اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ

صاحب علم و حکمت ہے بیشک اللہ نے مومنوں سے اُنکی جانیں اور اُنکے مال اس بات کے معاوضہ میں

ع ١٣ ١١ ٢





وَأَمْوَالَهُمْ بِأَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

خرید لئے ہیں کہ اُنکے لئے جنت ہے وہ راہ خدا میں لڑتے ہیں پس وہ قتل

فَيَقْتُلُونَ وَيُقْتَلُونَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِي التَّوْرَاةِ

کرینگے بھی اور قتل کئے بھی جائینگے اسی پر سچا وعدہ توریت میں اور انجیل میں اور

وَالْإِنْجِيلِ وَالْقُرْآنِ وَمَنْ أَوْفَىٰ بِعَهْدِهِ مِنَ اللَّهِ

قرآن میں موجود ہے اور اللہ سے زیادہ اپنا عہد پورا کرنیوالا کون ہوگا

فَاسْتَبْشِرُوا بِبَيْعِكُمُ الَّذِي بَايَعْتُمْ بِهِ وَذَٰلِكَ

پس یہ سودا جو تم نے اللہ سے کیا ہے اس سے خوش ہوجاؤ اور یہی

هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ○ التَّائِبُونَ الْعَابِدُونَ الْحَامِدُونَ

سب سے بڑی کامیابی ہے وہ توبہ کرنیوالے عبادت کرنیوالے تعریف کرنیوالے

السَّائِحُونَ الرَّاكِعُونَ السَّاجِدُونَ الْآمِرُونَ

روزہ رکھنے والے رکوع کرنیوالے سجدہ کرنیوالے نیکی کا حکم

بِالْمَعْرُوفِ وَالنَّاهُونَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحَافِظُونَ

دینے والے اور بدی سے باز رکھنے والے اور احکام خدا کی حفاظت کرنیوالے

لِحُدُودِ اللَّهِ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ ○ مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِينَ

ہیں اور انہی ایمان والوں کو خوشخبری سنادو نبی کا اور اُن لوگوں کا جو ایمان لائے ہیں

آمَنُوا أَنْ يَسْتَغْفِرُوا لِلْمُشْرِكِينَ وَلَوْ كَانُوا

یہ کام نہیں ہے کہ وہ مشرکوں کے لئے دعائے مغفرت مانگیں بعد اسکے کہ ان پر یہ بات کھل چکی ہو

أُولِي قُرْبَىٰ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ أَنَّهُمْ أَصْحَابُ

کہ وہ جہنمی ہیں گو وہ قریبی رشتہ دار ہی کیوں نہوں

الْجَحِيمِ ○ وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ إِبْرَاهِيمَ لِأَبِيهِ إِلَّا عَنْ

اور ابراہیمؑ کا اپنے چچا کے لئے دعا مانگنا تو ایک وعدہ کے سبب





مَوْعِدَةٍ وَعَدَهَا إِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهُ أَنَّهُ عَدُوٌّ لِلَّهِ

تھا جو انہوں نے اس سے کر لیا تھا پھر جب ان پر یہ بات کھل گئی کہ وہ خدا کا دشمن ہے تو انہوں نے

تَبَرَّأَ مِنْهُ ۚ إِنَّ إِبْرَاهِيمَ لَأَوَّاهٌ حَلِيمٌ ۝ وَمَا كَانَ اللَّهُ

اس سے تبرا کیا بیشک ابراہیم بڑے نرم دل (اور) بردبار تھے اور خدا کا یہ کام نہیں ہے

لِيُضِلَّ قَوْمًا بَعْدَ إِذْ هَدَاهُمْ حَتَّىٰ يُبَيِّنَ لَهُم مَّا

کہ کسی قوم کو ہدایت کرنے کے بعد اس سے توفیق ہدایت سلب کر لے جبتک کہ انپر کھول نہ دے کہ انکو

يَتَّقُونَ ۚ إِنَّ اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ۝ إِنَّ اللَّهَ لَهُ مُلْكُ

کس کس چیز سے بچنا چاہئے بیشک اللہ ہر چیز سے آگاہ ہے بیشک آسمانوں کی اور زمین کی

السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۖ يُحْيِي وَيُمِيتُ ۚ وَمَا لَكُم مِّن

بادشاہی خدا ہی کی ہے وہی جلاتا اور مارتا ہے اور تمہارا اللہ کے سوا نہ کوئی

دُونِ اللَّهِ مِن وَلِيٍّ وَلَا نَصِيرٍ ۝ لَقَد تَّابَ اللَّهُ عَلَى

حامی ہے اور نہ مددگار بیشک اللہ نے نبی اور ان مہاجرین

النَّبِيِّ وَالْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنصَارِ الَّذِينَ اتَّبَعُوهُ فِي سَاعَةِ

اور انصار کی توبہ قبول کر لی جنہوں نے تنگی کے حال میں (بھی) نبی کا ساتھ دیا

الْعُسْرَةِ مِن بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيغُ قُلُوبُ فَرِيقٍ مِّنْهُمْ

تھا بعد اسکے کہ ان میں سے ایک فریق کا دل حق سے ہٹ چلا تھا

ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ ۚ إِنَّهُ بِهِمْ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ ۝ وَ

پھر اسنے انکی توبہ قبول کی وہ بیشک وہ انپر بڑا مہربانی کرنیوالا (اور) رحم کرنیوالا ہے اور

عَلَى الثَّلَاثَةِ الَّذِينَ خُلِّفُوا حَتَّىٰ إِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ

ان تینوں کی (بھی) توبہ قبول کی جو پیچھے چھوڑ دئے گئے تھے یہاں تک کہ زمین انپر باوجود اپنی ساری

الْأَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ أَنفُسُهُمْ وَ

وسعت کے تنگ ہو گئی تھی اور انکو اپنی جان بھی دوبھر معلوم ہونے لگی تھی اور

ظَنُّوٓا اَنْ لَّا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّآ اِلَيْهِ ۭ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ

اُنکو یہ یقین ہوگیا تھا کہ خدا (کے غضب) سے بھاگ کر کہیں اور پناہ نہیں ہے سوائے اسکے کہ اُسی کی پناہ مانگی

لِيَتُوْبُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ

جائے پھر خدا نے اُنکی توبہ قبول کرلی تاکہ وہ پہلی حالت کی طرف عود کریں بیشک اللہ بڑا توبہ قبول کرنیوالا اور رحم کرنیوالا ہے اے

اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ۝ مَا كَانَ

ایمان لانیوالو اللہ سے ڈرو اور سچوں کے ساتھ ساتھ ہو رہو مدینہ کے رہنے والوں کا

لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ وَمَنْ حَوْلَهُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ اَنْ

اور اُنکے آس پاس جو بدو رہتے ہیں اُنکا یہ کام نہیں ہے کہ وہ

يَّتَخَلَّفُوْا عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ وَلَا يَرْغَبُوْا بِاَنْفُسِهِمْ عَنْ

رسول اللہ کا ساتھ چھوڑ کر بیٹھ رہیں اور نہ یہ کہ رسولؐ کی جان سے زیادہ اپنی جان کی

نَّفْسِهٖ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ لَا يُصِيْبُهُمْ ظَمَاٌ وَّلَا نَصَبٌ

پروا کریں یہ اس لئے کہ اُنکو راہ خدا میں پیاس کی تکلیف پہنچتی ہے تو یا کوئی رنج

وَّلَا مَخْمَصَةٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا يَطَــُٔـوْنَ مَوْطِئًا

پہنچتا ہے تو۔ اور بھوک کی تکلیف ہوتی ہے تو اور کوئی ایسا راستہ چلتے ہیں جس سے

يَّغِيْظُ الْكُفَّارَ وَلَا يَنَالُوْنَ مِنْ عَدُوٍّ نَّيْلًا اِلَّا كُتِبَ

کفار کو غصہ دلائیں تو اور دشمنوں سے کوئی چیز چھین لیتے ہیں تو پھر صورت اُنکے لئے عمل صالح

لَهُمْ بِهٖ عَمَلٌ صَالِحٌ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝

لکھ لیا جاتا ہے بیشک اللہ نیکوکاروں کا اجر ضائع نہیں کرتا

وَلَا يُنْفِقُوْنَ نَفَقَةً صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً وَّلَا يَقْطَعُوْنَ

اور وہ چھوٹا خرچ کرتے ہیں تو اور بڑا خرچ کرتے ہیں تو اور کوئی نشیب

وَادِيًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ مَا كَانُوْا

طے کرتے ہیں تو وہ بھی اُنکی لکھ لی جاتی ہے تاکہ جو عمل وہ کیا کرتے تھے اُس سے بہتر بدلہ اللہ تعالےٰ

۱؎ کونوا مع الصادقین تفسیر قمی میں ہے کہ صادقین سے مراد ائمہ معصومین علیہم السلام ہیں۔ اور کتاب اکمال الدین میں ہے کہ زمانہ خلافت عثمان میں جناب امیرالمومنین علیہ السلام

يَعْمَلُونَ ○ وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُونَ لِيَنْفِرُوا كَآفَّةً ط

انکو دیدے اور مومنوں کے لئے یہ کچھ ضرور نہیں ہے کہ وہ سب کے سب نکل پڑیں

فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوا

پس اُنکے لئے ہر بڑے گروہ میں سے ایک چھوٹا سا جتھا اس غرض سے کیوں نہیں نکلتا کہ دین کا علم

فِي الدِّينِ وَلِيُنْذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ

حاصل کرے اور جب اپنی قوم میں پلٹ کر آئے تو انکو ڈرائے تاکہ وہ

لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ ○ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قَاتِلُوا

لوگ بھی بچیں اے ایمان لانیوالو کفار میں سے جو تمہارے

ع ١٥ ربع

الَّذِينَ يَلُونَكُمْ مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوا فِيكُمْ غِلْظَةً ط

آس پاس ہیں اُنسے لڑتے رہو اور ضرور ہے کہ وہ تم میں سختی محسوس کریں اور یہ جان لو کہ

وَاعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ ○ وَإِذَا مَا أُنْزِلَتْ

اللہ پرہیزگاروں کے ساتھ ہے اور جبوقت کوئی سورت نازل

سُورَةٌ فَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُولُ أَيُّكُمْ زَادَتْهُ هٰذِهٖ إِيْمَانًا

کی جاتی ہے تو کوئی کوئی اُن میں سے ایسا بھی ہے جو یہ کہدیتا ہے کہ تم میں سے ایسا کون ہے جسکا

فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا فَزَادَتْهُمْ إِيْمَانًا وَّهُمْ

اسنے یعنے ایمان بڑھادیا ہو پس جو لوگ ایمان لائے ہیں اُنکا تو اس سورت نے ایمان بڑھا ہی دیا اور

يَسْتَبْشِرُونَ ○ وَأَمَّا الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَّرَضٌ

وہ خوش بھی ہو رہے ہیں اور رہے وہ لوگ جنکے دلوں میں روگ ہے اُنکے شک پر اسی

فَزَادَتْهُمْ رِجْسًا إِلَىٰ رِجْسِهِمْ وَمَاتُوا وَهُمْ

سورت نے کچھ اور شک بڑھادیا ہے اور وہ کفر کی حالت میں

كَافِرُونَ ○ أَوَلَا يَرَوْنَ أَنَّهُمْ يُفْتَنُونَ فِي كُلِّ

مرجاتے آیا وہ یہ نہیں دیکھتے ہیں کہ ہر سال ایک مرتبہ یا دو مرتبہ اُنکی جانچ

عَامٍ مَّرَّةً اَوْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ لَا يَتُوبُونَ
کی جاتی ہے پھر نہ وہ توبہ ہی کرتے ہیں

وَلَا هُمْ يَذَّكَّرُونَ ○ وَاِذَا مَآ
اور نہ نصیحت ہی حاصل کرتے ہیں اور جسوقت کوئی

اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ نَّظَرَ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ ط
سورت نازل کیجاتی ہے تو وہ (بطور اشارہ) ایک دوسرے کی طرف دیکھتے ہیں

هَلْ يَرٰىكُمْ مِّنْ اَحَدٍ ثُمَّ انْصَرَفُوْا ط
(اور اپنی جگہ یہ کہتے ہیں) کہ کیا تمکو کوئی دیکھ رہا ہے پھر وہاں سے پلٹ آتے ہیں

صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ
خدا نے بھی انکے دل پھیر دئے ہیں اس لئے کہ وہ ایسے لوگ ہیں جو

لَّا يَفْقَهُوْنَ ○ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ
سمجھ نہیں رکھتے بیشک تمہارے پاس ایک ایسا رسول تمہارے ہی

اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ
ابنائے جنس سے آیا ہے کہ جو تمکو ناگوار ہے وہ اسکو بھی شاق

حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ
ہے اسکی سب سے بڑی خواہش تمہاری نسبت یہ ہے کہ تم ایمان لاؤ (وہ) مومنوں پر

رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ
پر بہت نرم دل اور مہربان ہے پھر اگر وہ لوگ روگرداں ہوں تو تم کہدو کہ

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ
میرے لئے تو اللہ ہی کافی ہے۔ اسکے سوا کوئی معبود نہیں میں نے اسی پر

تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○
بھروسا کرلیا ہے اور وہی بڑے عرش کا مالک ہے

ع ١٦ / ٥

اس آیت کو یوں نازل فرمایا ہے لقد جاءنا رسول من انفسنا عزیز علیہ ما عنتنا حریص علینا بالمومنین رؤف رحیم۔



سورة یونس مکیة وهی مائة وتسع ایات

بسم الله الرحمن الرحیم

رحمن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

الٓرٰ تلک ایت الکتب الحکیم ۝

الٓرا یہ حکمت والی کتاب کی آیتیں ہیں

اکان للناس عجبا ان اوحینا الی

کیا لوگوں کو یہ بات عجیب معلوم ہوتی کہ ہم نے انہی میں سے ایک شخص

رجل منهم ان انذر الناس وبشر

کی طرف یہ وحی بھیجی کہ تم لوگوں کو ڈراؤ اور جو ان میں سے ایمان

الذین امنوا ان لهم قدم صدق عند

لائے ہیں انکو یہ خوشخبری سنا دو کہ انکے رب کے پاس انکا سچا مرتبہ

ربهم قال الکفرون ان هذا لسحر

اور پایہ ہے کافروں نے یہ کہدیا کہ یہ تو کھلا جادو

مبین ۝ ان ربکم الله الذی خلق

ہے بیشک تمہارا پروردگار وہی خدا ہے جسنے آسمانوں کو

السموت والارض فی ستة ایام ثم

اور زمیں کو چھ دن میں بنایا پھر (اسکا حکم)

استوی علی العرش یدبر الامر

عرش پر غالب آیا (اور وہی) معاملات کا بندوبست کرتا ہے

ما من شفیع الا من بعد اذنه ذلکم الله

بغیر اسکے حکم کے کوئی سفارشی ہو ہی نہیں سکتا یہی اللہ تو تمہارا

رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوهُ ۚ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ۝ إِلَيْهِ

پروردگار ہے اُسی کی عبادت کرو کیا اب بھی غور نہیں کرتے تم سب کی

مَرْجِعُكُمْ جَمِيعًا ۖ وَعْدَ اللَّهِ حَقًّا ۚ إِنَّهُ

بازگشت اسی کی طرف ہے اللہ کا وعدہ سچا ہے بیشک وہی

يَبْدَأُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ لِيَجْزِيَ الَّذِينَ

مخلوق کو بناتا ہے پھر وہی اُنکو لوٹا کر لائیگا تاکہ جو لوگ ایمان لائے

آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ بِالْقِسْطِ ۚ وَالَّذِينَ

اور انصاف کے ساتھ نیک عمل کرتے رہے اُنکو جزائے خیر دے اور اُنکے لئے جو

كَفَرُوا لَهُمْ شَرَابٌ مِّنْ حَمِيمٍ وَعَذَابٌ

کافر ہوگئے تھے بعوض اُسکے جسکا وہ انکار کرتے تھے کھولتے ہوئے پانی

أَلِيمٌ بِمَا كَانُوا يَكْفُرُونَ ۝ هُوَ الَّذِي

کی پلائی ہے اور دردناک عذاب وہ خدا وہی تو ہے جسنے

جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَاءً وَالْقَمَرَ نُورًا وَ

سورج کو روشن قرار دیا ہے اور چاند کو نور اور

قَدَّرَهُ مَنَازِلَ لِتَعْلَمُوا عَدَدَ السِّنِينَ

چاند کی منزلیں مقرر کیں تاکہ تم برسوں کی گنتی اور حساب سمجھ لیا کرو

وَالْحِسَابَ ۚ مَا خَلَقَ اللَّهُ ذَٰلِكَ إِلَّا بِالْحَقِّ ۚ

اللہ نے ان سب چیزوں کو برحق پیدا کیا ہے سمجھنے والے

يُفَصِّلُ الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ۝ إِنَّ

لوگوں کے لئے وہ اپنی آیتیں کھولکر بیان کرتا ہے بالتحقیق

فِي اخْتِلَافِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَا خَلَقَ اللَّهُ

رات اور دن کی اَدل بدل میں اور جو کچھ اللہ نے آسمانوں میں اور زمین میں

له إِنَّهُ يَبْدَأُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ یہ آیت غور سے دیکھنے اور پڑھنے کے لائق ہے۔ اسکے نزول سے یہ بتلانا منظور ہے کہ ابتدائے خلقت انسان اور پھر

فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَّقُوْنَ ○ اِنَّ

پیدا کیا ہے اُس میں پرہیزگار لوگوں کے لئے بہت سی نشانیاں موجود ہیں یقیناً وہ

الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا وَرَضُوْا بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

لوگ جنکو ہماری حضور میں آنیکی امید نہیں ہے زندگانی دنیا پر راضی اور اسی پر

وَاطْمَاَنُّوْا بِهَا وَالَّذِيْنَ هُمْ عَنْ اٰيٰتِنَا غٰفِلُوْنَ ○

مطمئن ہو گئے ہیں اور وہ لوگ جو ہماری آیتوں سے غافل ہیں

اُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمُ النَّارُ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ○

بوجہ اُنکے افعال کے اُنہی کا ٹھکانا جہنم ہے

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ يَهْدِيْهِمْ رَبُّهُمْ

بیشک جو لوگ ایمان لائے اور اُنہوں نے نیک کام کئے اُنکے ایمان کے سبب اُنکا

بِاِيْمَانِهِمْ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ فِيْ جَنّٰتِ

پروردگار اُنکو نعمت والی جنتوں میں پہنچادیگا جنکے نیچے ندیاں بہتی

النَّعِيْمِ ○ دَعْوٰىهُمْ فِيْهَا سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَتَحِيَّتُهُمْ

ہیں اُنکی دعا اُن جنتوں میں یہ ہوگی کہ اے اللہ تو پاک ہے اور اُنکی

فِيْهَا سَلٰمٌ وَاٰخِرُ دَعْوٰىهُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ

صاحب سلامت اُسمیں سلام ہوگی اور اُنکی ختم دعا یہ ہوگی کہ ہر قسم کی تعریف تمام عالموں کے پروردگار

الْعٰلَمِيْنَ ○ وَلَوْ يُعَجِّلُ اللّٰهُ لِلنَّاسِ الشَّرَّ اسْتِعْجَالَهُمْ

کے لئے زیبا ہے اور اگر خدا تعالیٰ آدمیوں کے لئے بُرائی میں بھی اُتنی ہی جلدی کرے

بِالْخَيْرِ لَقُضِيَ اِلَيْهِمْ اَجَلُهُمْ فَنَذَرُ الَّذِيْنَ

جتنی کہ اُنکے لئے نیکی میں کرتا ہے تو اُنکی مدت بہت ہی جلدی پوری کر دی جائے۔ ہم تو اُن لوگوں کو جو

لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ○ وَاِذَا

ہماری ملاقات کی امید نہیں رکھتے اُنکی سرکشی میں چھوڑ دیتے ہیں کہ وہ آپ ہی سرگرداں رہیں اور انسان

ع ۲

منزل ۳

ہونے کے وقت عجب کر بیٹھتے ہیں۔ جیسے کہتے ہیں دفعنی اللّٰهم من بینتك (خدا ہمکو تمہارے گھر سے اُٹھا لے) فأمطر علينا حجارة

مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ دَعَانَا لِجَنْۢبِهٖٓ اَوْ قَاعِدًا اَوْ

جب کوئی مصیبت آپڑتی ہے تو ہمکو لیٹے لیٹے بیٹھے بیٹھے کھڑے کھڑے پکارنے لگتا ہے

قَآئِمًا ۚ فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُ ضُرَّهٗ مَرَّ كَاَنْ لَّمْ يَدْعُنَآ

پھر جب ہم اُسکی مصیبت دور کردیتے ہیں تو اپنی پہلی ہی رفتار چلنے لگتا

اِلٰى ضُرٍّ مَّسَّهٗ ؕ كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْمُسْرِفِيْنَ مَا كَانُوْا

ہے گویا اُسنے مصیبت دور کرنیکے لئے جو اُسپر پڑی تھی ہمیں دعا ہی کی تھی اسی طرح زیادتی کرنیوالوں کیلئے جو عمل وہ

يَعْمَلُوْنَ ۝ وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا الْقُرُوْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ

کیا کرتے ہیں زینت دیدی گئی ہیں اور بیشک ہمنے تم سے پہلے بہت سے ابنائے زمانہ ہلاک کردئے

لَمَّا ظَلَمُوْا ۙ وَجَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ وَمَا

جبکہ اُن لوگوں نے نافرمانیاں کیں حالانکہ اُنکے رسول اُنکے پاس کھلی دلیلیں لیکر آئے تھے مگر وہ اس

كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا ؕ كَذٰلِكَ نَجْزِى الْقَوْمَ الْمُجْرِمِيْنَ ۝

قابل ہی نہ رہے تھے کہ ایمان لاتے گنہگار لوگوں کو ہم اسی طرح بدلہ دیا کرتے ہیں



ثُمَّ جَعَلْنٰكُمْ خَلٰٓئِفَ فِى الْاَرْضِ مِنْۢ بَعْدِهِمْ لِنَنْظُرَ

پھر اُنکے بعد ہمنے تمکو اس زمین میں خلیفہ قرار دیا تاکہ ہم دیکھیں کہ تم کیسے

كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ ۝ وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيَاتُنَا بَيِّنٰتٍ ۙ

عمل کرتے ہو اور جبوقت اُن لوگوں کے سامنے ہماری کھلی دلیلیں پڑھی جاتی ہیں

قَالَ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا ائْتِ بِقُرْاٰنٍ غَيْرِ هٰذَآ

تو جنکو ہماری ملاقات کی امید نہیں ہے وہ کہدیتے ہیں کہ ایک قرآن ایسا ہی اور لے آؤ یا

اَوْ بَدِّلْهُ ؕ قُلْ مَا يَكُوْنُ لِىْٓ اَنْ اُبَدِّلَهٗ مِنْ تِلْقَآئِ

اسکو بدل ڈالو تم کہدو کہ مجھے کیا پڑی ہے کہ میں اسے خود اپنی طرف سے بدل دوں میں تو اُسکی

نَفْسِىْ ۚ اِنْ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوْحٰٓى اِلَىَّ ۚ اِنِّىْٓ اَخَافُ

پیروی کرتا ہوں جو کچھ میری طرف وحی کی جاتی ہے اگر میں اپنے رب کی نافرمانی کروں

إِنْ عَصَيْتُ رَبِّي عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ۝ قُل

تو میں تو بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں تم یہ کہدو کہ

لَّوْ شَاءَ اللَّهُ مَا تَلَوْتُهُ عَلَيْكُمْ وَلَا أَدْرَاكُم بِهِ

اگر اللہ چاہتا تو میں نہ یہ تمکو پڑھکر سناتا اور نہ خدا تمکو اسکی اطلاع دیتا

فَقَدْ لَبِثْتُ فِيكُمْ عُمُرًا مِّن قَبْلِهِ ۚ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝

آخر اس سے پہلے میں نے ایک عمر تم ہی میں گذاری کیا تم اتنی بھی سمجھ نہیں رکھتے

فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَوْ كَذَّبَ

اور اُس سے زیادہ ظالم کون ہوگا جو خدا پر جھوٹا بہتان باندھے یا اُسکی آیتوں کو جھٹلائے

بِآيَاتِهِ ۚ إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الْمُجْرِمُونَ ۝ وَيَعْبُدُونَ مِن

بیشک قصوروار فلاح نہیں پاتے وہ اللہ کو چھوڑ کر اُنکو پوجتے

دُونِ اللَّهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنفَعُهُمْ وَيَقُولُونَ

ہیں جو اُنکو نہ کوئی ضرر پہنچائیں اور نہ کوئی نفع بخشیں اور کہتے ہیں کہ یہ

هَٰؤُلَاءِ شُفَعَاؤُنَا عِندَ اللَّهِ ۚ قُلْ أَتُنَبِّئُونَ اللَّهَ بِمَا

خدا کے پاس ہمارے سفارشی ہیں تم یہ کہدو کہ تم خدا کو اُس چیز سے آگاہ کرتے ہو

لَا يَعْلَمُ فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ ۚ سُبْحَانَهُ وَ

جسے وہ نہ آسمانوں میں جانتا ہے اور نہ زمین میں اور جن چیزوں کو یہ اسکا شریک

تَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝ وَمَا كَانَ النَّاسُ إِلَّا أُمَّةً

ٹھہراتے ہیں اسکی ذات اُنسے منزہ اور برتر ہے اور پہلے تو سب آدمی ایک گروہ تھے پھر (خواہش نفسانی

وَاحِدَةً فَاخْتَلَفُوا ۚ وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِن

سے) اختلاف ہوگئے اور اگر تمہارے پروردگار کی طرف سے ایک بات پہلے ٹھہرچکی ہوتی

رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ فِيمَا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۝ وَيَقُولُونَ

تو جس بارے میں وہ اختلاف کیا کرتے ہیں اسمیں اُنکے مابین کبھی کا فیصلہ ہوچکا ہوتا اور وہ یہ کہتے ہیں

لولا أنزل عليه آية من ربه فقل إنما الغيب

کہ اُسکے رب نے اُس پر کوئی نشانی کیوں نہ نازل فرمائی تم یہ کہدو کہ غیب کا مالک تو خدا ہی ہے

لله فانتظروا إني معكم من المنتظرين ○ وإذا

پس تم بھی منتظر رہو (اور) میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرنیوالوں میں ہوں اور جب ہم نے

أذقنا الناس رحمة من بعد ضراء مستهم إذا لهم

لوگوں کو بعد اسکے کہ اُنپر تکلیف گزر چکی تھی (اپنی) رحمت کا مزہ چکھایا تو وہ ہماری آیتوں

مكر في آياتنا قل الله أسرع مكرا إن رسلنا

میں چالیں چلنے لگے تم یہ کہدو کہ چالوں کا بدلہ دینے میں خدا تعالے سب سے تیز ہے بیشک

يكتبون ما تمكرون ○ هو الذي يسيركم في البر

ہمارے فرشتے جو جو چالیں تم چلتے ہو وہ سب لکھتے جاتے ہیں وہ وہی تو ہے جو تمکو خشکی اور تری میں لے چلتا ہے

والبحر حتى إذا كنتم في الفلك وجرين بهم بريح

یہانتک کہ جب تم کشتیوں میں ہوتے ہو اور اچھی اچھی ہواؤں کے ساتھ وہ لوگوں کو لیکر

طيبة وفرحوا بها جاءتها ريح عاصف وجاءهم

چلتی ہیں اور لوگ بھی اُس سے خوش ہوتے ہیں تو یکایک کشتی کو ایک آندھی آلیتی ہے اور ہر طرف سے اُنکو

الموج من كل مكان وظنوا أنهم أحيط بهم

موجیں آگھیرتی ہیں اُس وقت وہ گمان کرنے لگتے ہیں کہ اب ہم ہلاک ہوگئے تو خدا اسی خلوص

دعوا الله مخلصين له الدين ۵ لئن أنجيتنا من

دل سے دعا مانگنے لگتے ہیں کہ اگر اس سے تو نے ہمکو بچا لیا تو ہم

هذه لنكونن من الشاكرين ○ فلما أنجاهم إذا هم

ضرور شکر گزاروں میں سے ہو جائینگے پھر جب وہ اُنکو بچا لیتا ہے تو زمین

يبغون في الأرض بغير الحق يا أيها الناس إنما

میں ناحق (ناحق) فساد کرنے لگتے ہیں اے آدمیو سوائے اُسکے نہیں ہے

؎ من بعد ضراء مستهم کہتے ہیں کہ اہل مکہ سات برس تک قحط میں مبتلا رہے۔ یہانتک کہ مرنے کے قریب ہوگئے پس جب

بَغْيُكُمْ عَلَىٰٓ أَنفُسِكُم مَّتَٰعَ ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا ثُمَّ إِلَيْنَا

کہ تمہاری بغاوت کا ضرر اس زندگانی دنیا کے سرمایہ میں تمہاری ہی ذات کی لئے ہے پھر تمہاری بازگشت

مَرْجِعُكُمْ فَنُنَبِّئُكُم بِمَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ۝ إِنَّمَا

ہماری طرف ہوگی پھر جو جو عمل تم کیا کرتے تھے ہم تمکو سب جتلا دینگے سوائے اسکے نہیں ہے

مَثَلُ ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا كَمَآءٍ أَنزَلْنَٰهُ مِنَ ٱلسَّمَآءِ

کہ زندگانی دنیا کی مثال اس پانی کی سی ہے جسکو ہم نے آسمان سے اتارا

فَٱخْتَلَطَ بِهِۦ نَبَاتُ ٱلْأَرْضِ مِمَّا يَأْكُلُ ٱلنَّاسُ وَٱلْأَنْعَٰمُ

پھر اسکے ساتھ زمین کی وہ نباتات جسکو آدمی اور جانور کھاتے پیتے ہیں مخلوط ہو گئی

حَتَّىٰٓ إِذَآ أَخَذَتِ ٱلْأَرْضُ زُخْرُفَهَا وَٱزَّيَّنَتْ وَظَنَّ

یہانتک کہ جب زمین کی اس سے زینت ہوئی اور وہ بن سنور گئی اور اہل زمین نے یہ خیال بھی

أَهْلُهَآ أَنَّهُمْ قَٰدِرُونَ عَلَيْهَآ أَتَىٰهَآ أَمْرُنَا لَيْلًا أَوْ نَهَارًا

کرلیا کہ اب ہم اسپر قابو پانیوالے ہیں تو یکایک ہمارا عذاب رات کو یا دن میں آپہنچا

فَجَعَلْنَٰهَا حَصِيدًا كَأَن لَّمْ تَغْنَ بِٱلْأَمْسِ كَذَٰلِكَ

اور اسکا ایسا ڈھیر کردیا گویا کل وہ کوئی چیز ہی نہ تھی اس طرح سے

نُفَصِّلُ ٱلْءَايَٰتِ لِقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ۝ وَٱللَّهُ يَدْعُوٓا۟ إِلَىٰ

ہم ان لوگوں کی لئے جو غور و فکر کریں مفصل طور پر آیتیں بیان کرتے ہیں اور اللہ سلامتی کے گھر کی طرف

دَارِ ٱلسَّلَٰمِ وَيَهْدِى مَن يَشَآءُ إِلَىٰ صِرَٰطٍ مُّسْتَقِيمٍ ۝

بلاتا ہے اور جسے چاہتا ہے اپنی (توفیق سے) راہ راست تک پہنچا دیتا ہے

لِّلَّذِينَ أَحْسَنُوا۟ ٱلْحُسْنَىٰ وَزِيَادَةٌ وَلَا يَرْهَقُ

ان لوگوں کے واسطے جنہوں نے نیکی کی بہتری بھی ہے اور اسپر زیادتی بھی انکے چہروں پر

وُجُوهَهُمْ قَتَرٌ وَلَا ذِلَّةٌ أُو۟لَٰٓئِكَ أَصْحَٰبُ ٱلْجَنَّةِ

نہ سیاہی چھائیگی اور نہ ذلت وہی جنتی ہیں

هُمْ فِيهَا خٰلِدُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ كَسَبُوا السَّيِّاٰتِ جَزَآءُ

اُنہیں وہ ہمیشہ (ہمیشہ) رہنے والے ہونگے اور وہ لوگ جنہوں نے بدی کی ہر بدی کا بدلہ اُسی کے

سَيِّئَةٍۭ بِمِثْلِهَا وَتَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ؕ مَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ

برابر ہے اور اُنپر ذلت بھی چھا جائیگی اللہ کی طرف سے کوئی اُنکا

مِنْ عَاصِمٍ ۚ كَاَنَّمَآ اُغْشِيَتْ وُجُوْهُهُمْ قِطَعًا مِّنَ

بچانیوالا نہ ہوگا (ایسا معلوم ہوگا) گویا اُنکے چہروں پر اندھیری رات کا ایک ٹکڑا

الَّيْلِ مُظْلِمًا ؕ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيهَا

چھا گیا ہے جہنمی وہی ہیں اُس میں وہ ہمیشہ (ہمیشہ)

خٰلِدُوْنَ ۝ وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِيْعًا ثُمَّ نَقُوْلُ

رہنے والے ہونگے اور جس دن ہم اُن سب کو جمع کرینگے پھر ہم اُن لوگوں سے جو شرک

لِلَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا مَكَانَكُمْ اَنْتُمْ وَشُرَكَآؤُكُمْ ۚ فَزَيَّلْنَا

کیا کرتے تھے یہ کہینگے کہ تم اور تمہارے شرکاء اپنی اپنی جگہ ٹھہرو پھر ہم اُنکے باہمی

بَيْنَهُمْ وَقَالَ شُرَكَآؤُهُمْ مَّا كُنْتُمْ اِيَّانَا تَعْبُدُوْنَ ۝

تعلق قطع کردینگے اور اُنکے شرکاء یہ کہدینگے کہ تم ہماری عبادت تو نہیں کیا کرتے تھے

فَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًاۢ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اِنْ كُنَّا عَنْ

پس ہمارے اور تمہارے مابین گواہی دینے کو اللہ کافی ہے کہ ہم تمہاری عبادت سے

عِبَادَتِكُمْ لَغٰفِلِيْنَ ۝ هُنَالِكَ تَبْلُوْا كُلُّ نَفْسٍ مَّآ

بالکل بے خبر ہیں اُسوقت ہر نفس اس بات کو جانچ لیگا کہ وہ پہلے

اَسْلَفَتْ وَرُدُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ وَضَلَّ عَنْهُمْ

کیا کیا کرچکا ہے اور وہ سب اللہ اپنے برحق مالک کی طرف پھیرے جائینگے اور جو کچھ بہتان وہ

مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ۝ ع قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ

باندھا کرتے تھے وہ سب کچھ اُنکے ہاتھ سے نکل جائیگا تم یہ کہدو کہ آسمان سے اور زمین سے تمکو رزق

نصف

ربع ۱۰



وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ

کون دیتا ہے یا سماعت اور بصارت کا اختیار کون رکھتا ہے اور وہ کون ہے جو زندہ کو

الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ

مردہ سے پیدا کر دیتا ہے اور مردہ کو زندہ سے پیدا کر دیتا ہے اور وہ کون ہے جو تمام

الْاَمْرَ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ۝ فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ

امور کا انتظام کرتا ہے قریب ہے کہ وہ کہینگے کہ اللہ پس تم یہ کہدو کہ کیا تم (اس سے) نہیں ڈرتے پس یہی اللہ تمہارا

رَبُّكُمُ الْحَقُّ فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ اِلَّا الضَّلٰلُ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ

برحق پروردگار ہے تو حق کے بعد سوائے گمراہی کے اور ہے کیا؟ پھر کہاں پلٹے جاتے ہو؟

كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيْنَ فَسَقُوْٓا اَنَّهُمْ

اسی طرح تمہارے پروردگار کی بات اُن لوگوں کے برخلاف جنہوں نے نافرمانی کی تھی ثابت ہو گئی کہ وہ

لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّبْدَؤُا

ایمان نہ لائینگے تم یہ کہدو کہ تمہارے شرکاء میں سے کوئی ایسا بھی ہے جو ایسی مخلوق

الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ قُلِ اللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ

از سر نو پیدا کرے پھر اسکو دُھرا بھی دے تم کہدو کہ اللہ ہی مخلوق کو از سر نو پیدا کرتا ہے پھر اسکو دوہراتا ہے

فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ۝ قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّهْدِيْٓ

پس تم جاتے کدھر ہو؟ تم کہدو کہ تمہارے شرکاء میں سے کوئی ایسا بھی ہے جو حق کی ہدایت

اِلَى الْحَقِّ قُلِ اللّٰهُ يَهْدِيْ لِلْحَقِّ اَفَمَنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى

کرے تم یہ کہدو کہ اللہ حق تک پہنچاتا ہے آیا وہ شخص جو حق تک پہنچا دے اسکا زیادہ

الْحَقِّ اَحَقُّ اَنْ يُّتَّبَعَ اَمَّنْ لَّا يَهِدِّيْٓ اِلَّآ اَنْ يُّهْدٰى

مستحق ہے کہ اسکی پیروی کیجائے یا وہ جسکو خود راستہ نہیں ملتا جبتک کوئی اور اسکو راستہ نہ بتلادے

فَمَا لَكُمْ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ۝ وَمَا يَتَّبِعُ اَكْثَرُهُمْ اِلَّا ظَنًّا

پس تمکو کیا ہو گیا ہے تم کیسے فیصلہ کرتے ہو؟ اور اُن میں سے اکثر صرف گمان کے پیرو ہیں





إِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِي مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ بِمَا

یقیناً گمان حق سے مستغنی نہیں کرسکتا اور جو کچھ بھی وہ کرتے ہیں اللہ اسکو

يَفْعَلُونَ ○ وَمَا كَانَ هَٰذَا الْقُرْآنُ أَن يُفْتَرَىٰ مِن

جانتا ہے اور یہ قرآن ایسا نہیں ہے کہ خدا کے سوا کسی اور کی طرف سے

دُونِ اللَّهِ وَلَٰكِن تَصْدِيقَ الَّذِي بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيلَ

بنا لیا جائے بلکہ یہ اپنے سے پہلی کتابوں کی تصدیق ہے اور اس میں کچھ شک نہیں کہ

الْكِتَابِ لَا رَيْبَ فِيهِ مِن رَّبِّ الْعَالَمِينَ ○ أَمْ يَقُولُونَ

تمام عالم کے پروردگار کی طرف سے لکھے ہوئے (احکام) کی تفصیل ہے آیا وہ یہ کہتے ہیں

افْتَرَاهُ ۖ قُلْ فَأْتُوا بِسُورَةٍ مِّثْلِهِ وَادْعُوا مَنِ

کہ پیغمبر نے اسکو بنا لیا ہے تم یہ کہدو کہ (اگر سچ اسکو بنالیا ہے تو) تم بھی اسکے مانند ایک سورہ بنالاؤ

اسْتَطَعْتُم مِّن دُونِ اللَّهِ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ○ بَلْ

اور اگر تم سچے ہو تو اللہ کے سوا جس جس کو بلا سکتے ہو بلا لو بلکہ

كَذَّبُوا بِمَا لَمْ يُحِيطُوا بِعِلْمِهِ وَلَمَّا يَأْتِهِمْ تَأْوِيلُهُ ۚ

انہوں نے تو اسکو جھٹلا دیا جسکے علم کا وہ احاطہ نہ کرسکے اور جسکا مطلب ان تک پہنچا ہی نہیں

كَذَٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۖ فَانظُرْ كَيْفَ كَانَ

اسی طرح ان لوگوں نے بھی جھٹلایا تھا جو ان سے پہلے تھے پھر غور کرلو کہ ظالموں کا انجام

عَاقِبَةُ الظَّالِمِينَ ○ وَمِنْهُم مَّن يُؤْمِنُ بِهِ وَمِنْهُم مَّن

کیسا ہوا؟ اور ان میں سے کوئی کوئی ایسا بھی ہے جو اسپر ایمان رکھتا ہے

لَّا يُؤْمِنُ بِهِ ۚ وَرَبُّكَ أَعْلَمُ بِالْمُفْسِدِينَ ○ وَإِن

اور کوئی کوئی ایسا ہے جو اسپر ایمان نہیں رکھتا اور تمہارا پروردگار فساد کرنیوالوں سے خوب واقف ہے اور اگر وہ تمہیں

ع ١٠ / ٩

كَذَّبُوكَ فَقُل لِّي عَمَلِي وَلَكُمْ عَمَلُكُمْ ۖ أَنتُم بَرِيئُونَ

جھٹلائیں تو تم یہ کہدو کہ میرا کیا میرے لئے اور تمہارا کیا تمہارے لئے جو کچھ میں کرتا ہوں اس سے



مِّمَّآ أَعْمَلُ وَأَنَا۠ بَرِىٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُونَ ○ وَمِنْهُم مَّن

تم بری ہو اور جو کچھ تم کرتے ہو اُس سے میں بری ہوں اور انہیں سے بعض ایسے ہیں

يَسْتَمِعُونَ إِلَيْكَ ۚ أَفَأَنتَ تُسْمِعُ ٱلصُّمَّ وَلَوْ كَانُوا۟

جو تمہاری باتیں خوب غور سے سنتے ہیں کیا تم بہروں کو سنا سکتے ہو جس حال میں کہ وہ عقل بھی

لَا يَعْقِلُونَ ○ وَمِنْهُم مَّن يَنظُرُ إِلَيْكَ ۚ أَفَأَنتَ

نہ رکھتے ہوں اور اُن میں سے کوئی کوئی ایسا بھی ہے جو تمہاری طرف گھور گھور کر دیکھتا ہے

تَهْدِى ٱلْعُمْىَ وَلَوْ كَانُوا۟ لَا يُبْصِرُونَ ○ إِنَّ ٱللَّهَ

پھر کیا تم اندھوں کو راستہ بتا سکتے ہو جس حال میں کہ وہ کچھ سوجھ بوجھ نہیں رکھتے بالتحقیق اللہ آدمیوں

لَا يَظْلِمُ ٱلنَّاسَ شَيْـًٔا وَلَٰكِنَّ ٱلنَّاسَ أَنفُسَهُمْ

پر ذرا بھی ظلم نہیں کرتا بلکہ آدمی (خود) اپنی جانوں پر ظلم توڑتے

يَظْلِمُونَ ○ وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ كَأَن لَّمْ يَلْبَثُوٓا۟ إِلَّا

ہیں اور جس دن ہم اُنکو جمع کرینگے تو ایسا معلوم ہوگا گویا دن کی ایک

سَاعَةً مِّنَ ٱلنَّهَارِ يَتَعَارَفُونَ بَيْنَهُمْ ۚ قَدْ خَسِرَ

گھنٹہ بھر سے زیادہ نہیں ٹھہرے آپس میں ایک دوسرے کو پہچان لینگے جو لوگ ہماری حضور میں

ٱلَّذِينَ كَذَّبُوا۟ بِلِقَآءِ ٱللَّهِ وَمَا كَانُوا۟ مُهْتَدِينَ ○

آنیکو جھٹلاتے تھے اور ہدایت یافتہ نہ تھے وہ ضرور نقصان اُٹھائینگے

وَإِمَّا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ ٱلَّذِى نَعِدُهُمْ أَوْ نَتَوَفَّيَنَّكَ

اور جس جس چیز کا اُنسے وعدہ کرتے ہیں اگر ہم اُسکا کوئی حصہ تمکو دکھلا دیں یا تمہاری عمر پوری

فَإِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ ثُمَّ ٱللَّهُ شَهِيدٌ عَلَىٰ مَا يَفْعَلُونَ ○ وَلِكُلِّ

کر دیں تو بھی تو اُنکی بازگشت ہماری ہی طرف ہوگی پھر جو جو کچھ وہ کرتے ہیں خدا (خود) اُسکا گواہ ہوگا اور ہر

أُمَّةٍ رَّسُولٌ ۖ فَإِذَا جَآءَ رَسُولُهُمْ قُضِىَ بَيْنَهُم بِٱلْقِسْطِ

اُمت کے لئے ایک رسول ہے پس جب جب اُنکا رسول آجائیگا اُنکے مابین انصاف کے ساتھ فیصلہ

وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝ وَيَقُولُونَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ

ہٹا جائیگا اور اُنکو نقصان نہ پہنچایا جائیگا اور وہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ اگر تم سچے ہو تو بتاؤ کہ یہ

كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝ قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا

وعدہ کب ہوگا؟ تم یہ کہدو کہ سوائے اُتنے کے جتنا اللہ کو منظور ہے میں تو اپنی

اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ لِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ؕ اِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ

ذات کے لئے نہ ضرر کا مالک ہوں نہ نفع کا ہر امت کے لیے ایک وقت مقرر ہے جب اُنکا مقررہ وقت آجاتا ہے

فَلَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ۝ قُلْ

تو نہ وہ ایک ساعت تاخیر کرسکتے ہیں اور نہ پیش قدمی تم یہ کہدو کہ

اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُهٗ بَيَاتًا اَوْ نَهَارًا مَّاذَا يَسْتَعْجِلُ

آیا تمنے یہ سوچا کہ اگر اُسکا عذاب تم پر یکایک رات کو یا دن میں آپہنچے تو یہ گنہگار اُسکے متعلق

مِنْهُ الْمُجْرِمُوْنَ ۝ اَثُمَّ اِذَا مَا وَقَعَ اٰمَنْتُمْ بِهٖ ؕ آٰلْئٰنَ

جلدی کاہے کی کرتے ہیں کیا تم جب وہ عذاب واقع ہو جائیگا تب اُسپر ایمان لاؤگے اب تم

وَقَدْ كُنْتُمْ بِهٖ تَسْتَعْجِلُوْنَ ۝ ثُمَّ قِيْلَ لِلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا

قائل ہوئے حالانکہ تم ہی تو اُسکی جلدی کیا کرتے تھے پھر اُسوقت ظالموں سے کہا جائیگا کہ

ذُوْقُوْا عَذَابَ الْخُلْدِ ۚ هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا بِمَا كُنْتُمْ

ہمیشہ کا عذاب چکھو جو کچھ تم کیا کرتے تھے تمکو اُسی کی تو سزا

تَكْسِبُوْنَ ۝ وَيَسْتَنْۢبِئُوْنَكَ اَحَقٌّ هُوَ ؕ قُلْ اِيْ وَرَبِّيْٓ

دی جاتی ہے اور وہ تم سے دریافت کرتے ہیں کہ کیا وہ واقعہ حق ہے تم کہدو کہ ہاں میرے پروردگار

اِنَّهٗ لَحَقٌّ ؕ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ۝ وَلَوْ اَنَّ لِكُلِّ نَفْسٍ

کی قسم وہ بیشک حق ہے اور تم اُس (خدا) کو عاجز کرنیوالے نہیں ہو اور اگر کسی ظالم شخص کے پاس زمین

ظَلَمَتْ مَا فِي الْاَرْضِ لَافْتَدَتْ بِهٖ ؕ وَاَسَرُّوا النَّدَامَةَ

میں جو کچھ ہے وہ سب کچھ بھی ہوگا تو بھی وہ اُسے فدیہ میں دے ڈالیگا اور جسوقت وہ عذاب کو دیکھینگے

(فائدہ) یہ لغات اضداد میں سے ہے جس کے معنی اظہار و اخفاء دونو کے ہیں۔ فافہم ۱۲

لَمَّا رَاَوُا الْعَذَابَ ۚ وَقُضِيَ بَيْنَهُمْ بِالْقِسْطِ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ○

ندامت کو چھپائینگے اور اُنکے مابین انصاف سے فیصلہ کیا جائیگا اور اُن پر ظلم نہ کیا جائیگا

اَلَآ اِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ اَلَآ اِنَّ

خبردار رہو کہ آسمانوں میں اور زمین میں جو کچھ ہے وہ سب اللہ کا ہے آگاہ رہو کہ اللہ کا

وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ○ هُوَ

وعدہ سچا ہے لیکن اُن میں سے اکثر جانتے نہیں وہی

يُحْيٖ وَيُمِيْتُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ○ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ

جلاتا ہے اور وہی مارتا ہے اور اسی کی حضور میں تم سب کی بازگشت ہوگی۔ اے لوگو تمہارے پاس تمہارے

جَاۗءَتْكُمْ مَّوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَشِفَاۗءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ ۥ

رب کی طرف سے نصیحت آئی اور جو کچھ سینوں میں ہے اسکے لئے شفا

وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ○ قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَ

اور مؤمنین کے لئے ہدایت و رحمت تم کہدو کہ خدا کے فضل اور رحمت ہی

بِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا ۭ هُوَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ○

سے تو اُنکو خوش ہونا چاہیے اور جو کچھ وہ جمع کرتے ہیں اُس سے یہ بسا بہتر ہے

قُلْ اَرَءَيْتُمْ مَّآ اَنْزَلَ اللّٰهُ لَكُمْ مِّنْ رِّزْقٍ فَجَعَلْتُمْ مِّنْهُ

تم یہ کہدو کہ ذرا غور تو کرو کہ جو کچھ رزق اللہ نے تمہارے لئے نازل کیا ہے اُس میں سے تمنے کسی کو حلال قرار

حَرَامًا وَّحَلٰلًا ۭ قُلْ اٰۗللّٰهُ اَذِنَ لَكُمْ اَمْ عَلَي اللّٰهِ تَفْتَرُوْنَ ○

دے لیا اور کسی کو حرام دریافت کرو کہ آیا اللہ نے تمکو اسکا حکم دیا ہے یا تم خدا پر بہتان باندھتے ہو

وَمَا ظَنُّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَي اللّٰهِ الْكَذِبَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ

اور جو لوگ اللہ پر جھوٹا بہتان باندھتے ہیں قیامت کے دن کے بارے میں اُنکا گمان کیا ہے؟

اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَي النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ

بیشک اللہ آدمیوں پر فضل کرنیوالا ہے لیکن اکثر اُن میں سے



لَا يَشْكُرُونَ ۝ وَمَا تَكُونُ فِي شَأْنٍ وَمَا تَتْلُوا مِنْهُ

ناشکرے ہیں اور (اے رسولؐ) تم جس حال میں بھی ہوتے ہو اور جو حصۂ قرآن بھی

مِنْ قُرْآنٍ وَلَا تَعْمَلُونَ مِنْ عَمَلٍ إِلَّا كُنَّا عَلَيْكُمْ

تم پڑھتے ہو اور جو عمل بھی تم کرتے ہو ہم ہر حال میں تمہارے پاس ہوتے ہیں

شُهُودًا إِذْ تُفِيضُونَ فِيهِ ۚ وَمَا يَعْزُبُ عَنْ رَبِّكَ

خواہ تم کسی وقت بھی اُسکا آغاز کرو اور تمہارے رب سے زمین و آسمان کی ذرہ بھر

مِنْ مِثْقَالِ ذَرَّةٍ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَلَا أَصْغَرَ

کوئی چیز غائب نہیں ہوتی اور نہ اُس سے چھوٹی اور نہ بڑی

مِنْ ذَٰلِكَ وَلَا أَكْبَرَ إِلَّا فِي كِتَابٍ مُبِينٍ ۝ أَلَا إِنَّ

مگر یہ کہ روشن کتاب میں سب کچھ موجود ہے آگاہ ہو کہ (جو)

أَوْلِيَاءَ اللَّهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ۝ الَّذِينَ

دوستانِ خدا (ہیں) اُنکو نہ کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ محزون ہونگے وہ (وہی) لوگ

آمَنُوا وَكَانُوا يَتَّقُونَ ۝ لَهُمُ الْبُشْرَىٰ فِي الْحَيَاةِ

(ہیں) جو ایمان لائے اور پرہیزگاری برتتے تھے اُنکے لئے زندگانی دنیا میں (بھی) خوشخبری ہے

الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ ۚ لَا تَبْدِيلَ لِكَلِمَاتِ اللَّهِ ۚ ذَٰلِكَ

اور آخرت میں (بھی) کلماتِ خدا میں کوئی تبدیلی نہیں ہوسکتی وہی تو بڑی

هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ۝ وَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ إِنَّ

کامیابی ہے اور تمکو اُنکی باتیں رنج نہ دیں بیشک

الْعِزَّةَ لِلَّهِ جَمِيعًا ۚ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝ أَلَا إِنَّ لِلَّهِ

پورا پورا غلبہ خدا کا ہے اور وہی سننے والا جاننے والا ہے آگاہ ہو کہ آسمانوں میں

مَنْ فِي السَّمَاوَاتِ وَمَنْ فِي الْأَرْضِ ۗ وَمَا يَتَّبِعُ الَّذِينَ

اور زمین میں جو جو ہیں وہ سب خدا کے ہیں اور جو اللہ کے سوا کسی اور کو

يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ شُرَكَآءَ ؕ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ

پکارتے ہیں وہ بھی اُن شرکا کی پیروی نہیں کرتے وہ محض گمان کی پیروی کرتے ہیں

وَاِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ۝ هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ

اور وہ محض جھوٹ بولتے ہیں وہ وہی ہے جسنے تمہارے لئے رات اِس واسطے مقرر کی

لِتَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ

کہ تم اُس میں آرام کرلو اور دن کو دکھانیوالا بنایا بیشک اسی میں اُنکے لئے نشانیاں موجود ہیں

لِّقَوْمٍ يَّسْمَعُوْنَ ۝ قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ؕ

جو سُنیں اُنہوں نے تو یہ کہدیا کہ خدا نے بیٹا بنا لیا اُسکی ذات (ایسی باتوں سے) منزہ ہے

هُوَ الْغَنِيُّ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ اِنْ

وہ سب سے بے پرواہ آسمانوں میں اور زمین میں جو جو کچھ ہے وہ سب اُسی کا ہے کیا

عِنْدَكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ بِهٰذَا ؕ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ

تمہارے پاس اسکی کوئی دلیل ہے؟ یا تم اللہ کے برخلاف وہ کچھ کہتے ہو

مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ قُلْ اِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ

جو تم نہیں جانتے؟ تم یہ کہدو کہ بیشک وہ لوگ جو خدا پر جھوٹا بہتان باندھتے ہیں

الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ۝ؕ مَتَاعٌ فِي الدُّنْيَا ثُمَّ اِلَيْنَا

فلاح نہ پائینگے دنیا میں نفع اُٹھانا تھوڑے دن کا ہے پھر اُنکی بازگشت

مَرْجِعُهُمْ ثُمَّ نُذِيْقُهُمُ الْعَذَابَ الشَّدِيْدَ بِمَا كَانُوْا

ہماری طرف ہوگی پھر جن باتوں کا وہ انکار کیا کرتے تھے اُنکے بدلے ہم اُنکو سخت عذاب

يَكْفُرُوْنَ ۝ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ نُوْحٍ ۘ اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖ

چکھائینگے اور اُنکو نوحؑ کی خبر پڑھ کر سُناؤ جبوقت اُنہوں نے اپنی قوم سے کہا

يٰقَوْمِ اِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكُمْ مَّقَامِيْ وَتَذْكِيْرِيْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

کہ اے میری قوم اگر تمکو میرا رہنا اور خدا کی آیتیں سمجھانا ناگوار ہے تو میرا تو



فَعَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ فَاَجْمِعُوْٓا اَمْرَكُمْ وَشُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ لَا يَكُنْ

بھروسہ اللہ پر ہے پس اپنے معاملہ کو درست کرو اور اپنے شرکاء کو جمع کرلو پھر تمہارا امر

اَمْرُكُمْ عَلَيْكُمْ غُمَّةً ثُمَّ اقْضُوْٓا اِلَيَّ وَلَا تُنْظِرُوْنِ ○

پوشیدہ نہ رہے (یعنی کھلم کھلا مقابلہ میں آجاؤ) پھر (جو کچھ کرنا ہے) میرے لئے کر گزرو اور مجھے مہلت نہ دو

فَاِنْ تَوَلَّيْتُمْ فَمَا سَاَلْتُكُمْ مِّنْ اَجْرٍ اِنْ اَجْرِيَ اِلَّا

پھر اگر تم روگرداں ہو تو میں نے تو تم سے کوئی مزدوری نہیں مانگی میری مزدوری تو اللہ کے

عَلَى اللّٰهِ وَاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ○ فَكَذَّبُوْهُ

ذمہ ہے اور مجھے یہ حکم دیا گیا ہے کہ میں خالص اطاعت کرنیوالوں میں سے ہو جاؤں پس اُن لوگوں نے

فَنَجَّيْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ فِي الْفُلْكِ وَجَعَلْنٰهُمْ خَلٰٓئِفَ وَ

اُنکو جھٹلایا پس ہم نے (نوح) اُنکو اور جو کشتی میں اُنکے ساتھ تھے اُنکو نجات دی اور اُنکو پہلوں کا جانشین کیا

اَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ

اور جو ہماری آیتوں کو جھٹلایا کرتے تھے اُن سب کو ہمنے ڈبو دیا پس سوچ لو کہ انجام اُن لوگوں کا جنکو ڈرایا جاتا تھا

الْمُنْذَرِيْنَ ○ ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهٖ رُسُلًا اِلٰى قَوْمِهِمْ

کیا ہوا؟ پھر ہمنے اُنکے بعد اور رسول اُنکی اپنی قوموں میں بھیجے

فَجَآءُوْهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا بِمَا كَذَّبُوْا

پس وہ کھلی دلیلیں لیکر آئے تاہم وہ لوگ جن باتوں کی پہلے سے تکذیب کرچکے تھے اُن پر

بِهٖ مِنْ قَبْلُ كَذٰلِكَ نَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِ الْمُعْتَدِيْنَ ○

کسی طرح ایمان نہ لائے زیادتی کرنیوالوں کے دلوں پر ہم اسی طرح چھاپا لگا دیا کرتے ہیں

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى وَهٰرُوْنَ اِلٰى فِرْعَوْنَ

پھر ہمنے اُنکے بعد موسٰی اور ہارون کو فرعون اور اُسکے درباریوں کے پاس اپنی

وَمَلَا۟ئِهٖ بِاٰيٰتِنَا فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ○

نشانیاں دیکر بھیجا پس اُن لوگوں نے تکبر کیا اور وہ گنہگار لوگ تھے

بیان فرمایا ہے۔ پھر جناب امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ تکذیب نبوت و ولایت پہلے ہی سے چلی آتی ہے ۱۲

فَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ مِنْ عِنْدِنَا قَالُوْٓا اِنَّ هٰذَا لَسِحْرٌ
پھر جب ہمارے پاس سے اُنکے پاس حق آیا تو کہنے لگے بیشک یہ تو کھلا جادو ہے

مُّبِيْنٌ ○ قَالَ مُوْسٰٓى اَتَقُوْلُوْنَ لِلْحَقِّ لَمَّا جَآءَكُمْ ؕ اَسِحْرٌ
موسےٰ (علیہ السلام) نے فرمایا کیا تم حق کی نسبت جب وہ تمہارے پاس آیا یہ کہتے ہو کہ

هٰذَا ؕ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُوْنَ ○ قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا لِتَلْفِتَنَا
یہ جادو ہے حالانکہ جادوگر فلاح نہیں پاتے اُنہوں نے جواب دیا کیا تم ہمارے پاس اسلئے

عَمَّا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا وَتَكُوْنَ لَكُمَا الْكِبْرِيَآءُ فِى الْاَرْضِ
آئے ہو کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو جسپر پایا ہے اُس سے ہمکو ہٹا دو۔ اور تم دونوں کی اس زمین میں بڑائی قائم ہو جائے

وَمَا نَحْنُ لَكُمَا بِمُؤْمِنِيْنَ ○ وَقَالَ فِرْعَوْنُ ائْتُوْنِىْ بِكُلِّ
حالانکہ ہم تمپر ایمان لانیوالے نہیں ہیں اور فرعون نے یہ کہا کہ ہمارے پاس ہر واقف کار جادوگر

سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ○ فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى اَلْقُوْا
کو لے آؤ پس جب سب جادوگر آچکے تو موسےٰ (علیہ السلام) نے اُنسے فرمایا تمکو جو کچھ ڈالنا ہے

مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ○ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ
ڈالو پس جب وہ ڈال چکے موسےٰ (علیہ السلام) نے فرمایا کہ جو کچھ تم نے کیا ہے

بِهِ ۙ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ
یہ جادو ہے بیشک اللہ اسکو عنقریب باطل کر دیگا بیشک اللہ مفسدوں کے کسی کام کی اصلاح

الْمُفْسِدِيْنَ ○ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ
نہیں فرماتا اور اللہ تعالےٰ اپنے کلمات کے ذریعہ سے حق کو حق ثابت کر دیتا ہے اگرچہ

الْمُجْرِمُوْنَ ○ فَمَآ اٰمَنَ لِمُوْسٰٓى اِلَّا ذُرِّيَّةٌ مِّنْ قَوْمِهٖ
گنہگاروں کو بُرا لگے پس فرعون اور اُسکے سرداروں کے خوف سے کہ کہیں ہمکو تکلیف نہ پہنچائیں

عَلٰى خَوْفٍ مِّنْ فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهِمْ اَنْ يَّفْتِنَهُمْ ؕ وَاِنَّ
موسےٰ (علیہ السلام) پر اُنکی قوم کے تھوڑے سے آدمیوں کے سوا اور کوئی ایمان نہ لایا اور بیشک

ع ۸ ۱۳

منزل ۳

فِرْعَوْنَ لَعَالٍ فِي الْأَرْضِ ۚ وَإِنَّهُ لَمِنَ الْمُسْرِفِينَ ○

فرعون اُس ملک میں غالب تھا اور یقیناً وہ بڑی زیادتی کرنیوالوں میں سے تھا

وَقَالَ مُوسَىٰ يَا قَوْمِ إِن كُنتُمْ آمَنتُم بِاللَّهِ فَعَلَيْهِ

اور موسٰے (علیہ السلام) نے فرمایا کہ اے میری قوم اگر تم اللہ پر ایمان لائے ہو تو اُسپر توکل رکھو

تَوَكَّلُوا إِن كُنتُم مُّسْلِمِينَ ○ فَقَالُوا عَلَى اللَّهِ

اگر تم اطاعت کرنیوالے ہو انہوں نے عرض کی کہ ہمنے اللہ پر بھروسہ

تَوَكَّلْنَا ۚ رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ○

کیا اے ہمارے پروردگار ہمکو ظالم لوگوں کی آزمائش نہ بنا

وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكَافِرِينَ ○ وَأَوْحَيْنَا

اور ہمکو اپنی رحمت سے کافروں (کے ظلم) سے نجات دے اور ہمنے موسٰے اور

إِلَىٰ مُوسَىٰ وَأَخِيهِ أَن تَبَوَّآ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوتًا

اُنکے بھائی کی طرف وحی کی کہ تم دونو اپنی قوم کے لئے مصر میں کچھ مکان بناؤ

وَاجْعَلُوا بُيُوتَكُمْ قِبْلَةً وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ ۗ وَبَشِّرِ

اور اپنے اُن مکانوں کو نماز کی جگہ قرار دو اور (اُن میں) نماز پڑھا کرو اور مؤمنین کو

الْمُؤْمِنِينَ ○ وَقَالَ مُوسَىٰ رَبَّنَا إِنَّكَ آتَيْتَ فِرْعَوْنَ

خوشخبری سناؤ اور موسٰے نے عرض کی کہ اے ہمارے پروردگار بالتحقیق تونے فرعون اور

وَمَلَأَهُ زِينَةً وَأَمْوَالًا فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا رَبَّنَا لِيُضِلُّوا

اُسکے درباریوں کو زندگانی دنیا میں سامان آرائش اور مال بہت کچھ دیا ہے اے ہمارے پروردگار

عَن سَبِيلِكَ ۖ رَبَّنَا اطْمِسْ عَلَىٰ أَمْوَالِهِمْ وَاشْدُدْ

اسلئے کہ وہ تیری راہ سے بھٹکائیں اے ہمارے پروردگار اُنکے مال غارت کردے اور اُنکے دل سخت

عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوا حَتَّىٰ يَرَوُا الْعَذَابَ الْأَلِيمَ ○

کردے کہ وہ جب تک دردناک عذاب نہ دیکھینگے ایمان نہ لاسینگے

ربع

قَالَ قَدْ اُجِيْبَتْ دَّعْوَتُكُمَا فَاسْتَقِيْمَا وَلَا تَتَّبِعٰٓنِّ
خدا تعالےٰ نے فرمایا کہ تم دونو کی دعا قبول ہو گئی پس تم دونو ثابت قدم رہو اور ہرگز جاہلوں کی
سَبِيْلَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ وَجٰوَزْنَا بِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ
راہ نہ چلو اور ہمنے بنی اسرائیل کو دریا کے پار اُتار دیا
الْبَحْرَ فَاَتْبَعَهُمْ فِرْعَوْنُ وَجُنُوْدُهٗ بَغْيًا وَّعَدْوًا ۭ حَتّٰٓي
پس فرعون اور اُسکے لشکر نے از روے بغاوت و ظلم اُنکا پیچھا کیا یہانتک کہ جب وہ
اِذَآ اَدْرَكَهُ الْغَرَقُ ۙ قَالَ اٰمَنْتُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا الَّذِيْٓ
ڈوبنے لگا تو اُسنے کہا کہ میں اس بات پر ایمان لایا کہ جس خدا پر بنی اسرائیل
اٰمَنَتْ بِهٖ بَنُوْٓا اِسْرَآءِيْلَ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ۝
ایمان لائے ہیں اُسکے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور میں اطاعت کرنیوالوں میں سے ہوں
اٰۗلْئٰنَ وَقَدْ عَصَيْتَ قَبْلُ وَكُنْتَ مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝
(کہا گیا کہ) کیا اب تو ایمان لاتا ہے حالانکہ پہلے تو نے نافرمانی کی اور تو فساد کرنیوالوں میں سے تھا
فَالْيَوْمَ نُنَجِّيْكَ بِبَدَنِكَ لِتَكُوْنَ لِمَنْ خَلْفَكَ اٰيَةً ۭ
پس آج کے دن ہم صرف تیرے بدن کو نجات دینگے تاکہ تو اپنے بعد والوں کے لئے نشانی رہے
وَاِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ عَنْ اٰيٰتِنَا لَغٰفِلُوْنَ ۝ وَلَقَدْ
اور بیشک بہت سے آدمی ہماری نشانیوں سے غافل ہیں اور یقیناً ہم نے
بَوَّاْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ مُبَوَّاَ صِدْقٍ وَّرَزَقْنٰھُمْ مِّنَ
بنی اسرائیل کو بہت ہی اچھے مقام پر آباد کیا اور پاکیزہ چیزیں اُنکو کھانے کو
الطَّيِّبٰتِ ۚ فَمَا اخْتَلَفُوْا حَتّٰى جَاۗءَھُمُ الْعِلْمُ ۭ اِنَّ
دیں پس جب تک اُنکے پاس علم نہ آگیا اُنہوں نے کوئی اختلاف نہ کیا بیشک
رَبَّكَ يَقْضِيْ بَيْنَھُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ
تمہارا پروردگار قیامت کے دن اُنکے مابین اُن سب باتوں کا فیصلہ کر دیگا جن میں وہ اختلاف

ع ٩ ۱۴





يَخْتَلِفُونَ ۝ فَإِنْ كُنْتَ فِي شَكٍّ مِمَّآ أَنْزَلْنَآ إِلَيْكَ

کیا کرتے تھے پھر اگر تم کو اس میں جو ہم نے تمہاری طرف نازل کیا شک ہو تو

فَسْـَٔلِ الَّذِينَ يَقْرَءُونَ الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ لَقَدْ جَآءَكَ

وہ لوگ جو تم سے پہلے سے کتاب پڑھتے ہیں اُن سے دریافت کر لو بیشک تمہارے پاس

الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِينَ ۝ وَلَا تَكُونَنَّ

حق تمہارے رب کی طرف سے آیا پس تم ہرگز شک کرنیوالوں میں سے نہ ہونا اور نہ تم اُن میں سے

مِنَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَتَكُونَ مِنَ الْخٰسِرِينَ ۝

ہونا جنہوں نے آیات خدا کو جھٹلایا ورنہ تم نقصان اُٹھانیوالوں میں سے ہو جاؤگے

إِنَّ الَّذِينَ حَقَّتْ عَلَيْهِمْ كَلِمَتُ رَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ ۝

بیشک وہ لوگ جن پر تمہارے رب کا کلمہ (کفر کی موت مرنا) ثابت ہو گیا ایمان نہ لائینگے

وَلَوْ جَآءَتْهُمْ كُلُّ اٰيَةٍ حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْأَلِيمَ ۝

جب تک کہ وہ دردناک عذاب کو دیکھ نہ لیں گو اُنکے پاس ہر نشانی آجائے

فَلَوْلَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَآ إِيمَانُهَآ إِلَّا قَوْمَ

پس کوئی بستی ایسی نہیں ہوئی کہ وہ (عذاب کو دیکھ کر) ایمان لائی ہو تو اُسکو اُسکے ایمان نے کوئی

يُونُسَ ۚ لَمَّآ اٰمَنُوا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي

نفع دیا ہو سوائے قوم یونسؑ کے کہ وہ جس وقت ایمان لائے ہم نے زندگانی دنیا میں رسوائی کا عذاب اُن سے

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَمَتَّعْنٰهُمْ إِلٰى حِينٍ ۝ وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ

ہٹادیا اور پھر ایک مدت تک اُنکو آباد رکھا اور اگر تمہارا پروردگار چاہتا تو

لَاٰمَنَ مَنْ فِي الْأَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِيعًا ۚ أَفَأَنْتَ تُكْرِهُ

زمین میں جتنے ہیں سب کے سب ایمان لے آتے پھر کیا تم لوگوں کو اس بات پر مجبور کروگے

النَّاسَ حَتّٰى يَكُونُوا مُؤْمِنِينَ ۝ وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ أَنْ

کہ وہ مومن ہو جائیں حالانکہ کوئی نفس بغیر اذن خدا کے

تُؤْمِنَ إِلَّا بِإِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَيَجْعَلُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِيْنَ

ایمان نہیں لاتا اور وہ شک کو انہی لوگوں پر مسلط کر دیتا ہے جن میں

لَا يَعْقِلُوْنَ ۝ قُلِ انْظُرُوْا مَاذَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ

عقل نہیں تم یہ کہدو کہ جو کچھ آسمانوں میں اور زمین میں ہے اُس میں غور کرو

وَمَا تُغْنِي الْاٰيٰتُ وَالنُّذُرُ عَنْ قَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُوْنَ ۝

حالانکہ جو لوگ ایمان نہ لائینگے اُنکو نہ نشانیاں کچھ کام دیتی ہیں اور نہ ڈرانیوالے

فَهَلْ يَنْتَظِرُوْنَ اِلَّا مِثْلَ اَيَّامِ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ

پھر کیا وہ ایسے زمانہ کے منتظر ہیں جیسا کہ اُن سے پہلے گزر گیا

قَبْلِهِمْ ؕ قُلْ فَانْتَظِرُوْا اِنِّيْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ۝

تم کہدو کہ تم انتظار کرو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرنیوالوں میں سے ہوں

ثُمَّ نُنَجِّيْ رُسُلَنَا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كَذٰلِكَ ۚ حَقًّا

پھر ہم اپنے رسولوں کو اور اُن لوگوں کو جو ایمان لائے ہیں نجات دینگے اسی طرح ہم پر حق ہے کہ

عَلَيْنَا نُنْجِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنْ كُنْتُمْ

ہم مؤمنین کو نجات دیں تم کہدو کہ اے آدمیو اگر تم میرے دین کی طرف سے

ع ١١

فِيْ شَكٍّ مِّنْ دِيْنِيْ فَلَاۤ اَعْبُدُ الَّذِيْنَ تَعْبُدُوْنَ مِنْ

شک میں ہو پس میں اُنکی عبادت نہیں کرتا جنکی خدا کو چھوڑ کر تم

دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ اَعْبُدُ اللّٰهَ الَّذِيْ يَتَوَفّٰىكُمْ ۚ وَاُمِرْتُ

عبادت کرتے ہو ولیکن میں تو اُس اللہ کی عبادت کرتا ہوں جو تمکو موت دیگا اور مجھے یہ حکم دیا گیا

اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ وَاَنْ اَقِمْ وَجْهَكَ

ہے کہ میں مؤمنین میں سے ہو جاؤں اور یہ (حکم دیا گیا ہے) کہ تم اسی کی طرف خلوص سے

لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۚ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

متوجہ رہو اور یہ کہ تم ہرگز مشرکوں میں سے نہ ہونا

وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ ۚ

اور اللہ کے سوا کسی ایسی چیز کو نہ پکارنا جو نہ تم کو نفع پہنچائے نہ ضرر

فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝ وَاِنْ

پھر اگر تم نے ایسا کیا تو تم بھی ظالموں میں سے ہوجاؤ گے اور اگر

يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنْ

اللہ تمکو کوئی ضرر پہنچائیگا تو اسکا دور کرنیوالا سوائے خود اسکے کوئی اور نہوگا اور اگر وہ

يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ۭ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ

تمہارے لئے کسی کار خیر کا ارادہ کرے تو اسکے فضل کا دفع کرنیوالا بھی کوئی نہیں وہ اپنی بندوں میں سے جسکو چاہتا ہے

مِنْ عِبَادِهٖ ۭ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ۝ قُلْ يٰٓاَيُّهَا

اپنے فضل کے ذریعے خیر پہنچا دیتا ہے۔ اور وہ بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے تم کہدو کہ اے

النَّاسُ قَدْ جَاۗءَكُمُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ فَمَنِ

آدمیو بیشک حق تمہارے رب کے پاس سے تمہارے پاس آیا اب جو شخص راست

اهْتَدٰى فَاِنَّمَا يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا

اختیار کریگا اپنی ذات کے نفع کے لئے اختیار کریگا اور جو گمراہی اختیار کرے سو اسکے

يَضِلُّ عَلَيْهَا ۭ وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِوَكِيْلٍ ۝ وَاتَّبِعْ مَا يُوْحٰٓى

نہیں ہے کہ اسکا وبال اسی پر ہوگا اور میں کچھ تمہارا نگران نہیں ہوں اور جو وحی تمہاری طرف بھیجی جاتی ہے

اِلَيْكَ وَاصْبِرْ حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ ښ وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ۝

اسکی پیروی کرو اور جناب خدا تعالی فیصلہ نہ کرے صبر کرو اور وہ فیصلہ کرنیوالوں میں سب سے بہتر ہے

ع ١١ ١٢




## سورۃ هود مكية وهي مائة وثلث وعشرون اٰية

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

رحمٰن ورحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)



الٓرٰ كِتٰبٌ اُحْكِمَتْ اٰيٰتُهٗ ثُمَّ فُصِّلَتْ مِنْ لَّدُنْ

الرا۔ وہ کتاب جسکی آیتیں محکم کی گئی ہیں پھر اسکی تفصیل جاننے والے حکیم کی طرف سے

حَكِيْمٍ خَبِيْرٍ ۝ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّا اللّٰهَ اِنَّنِيْ لَكُمْ مِّنْهُ

کی گئی ہے کہ سوائے اللہ کے کسی کی عبادت نہ کرو بیشک میں تمہارے لئے اللہ کی طرف سے

نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ ۝ وَّاَنِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا

ڈرانے والا اور خوشخبری سنانیوالا ہوں اور یہ کہ اپنے پروردگار سے گناہوں کی مغفرت مانگو پھر اسکی حضور میں

اِلَيْهِ يُمَتِّعْكُمْ مَّتَاعًا حَسَنًا اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى

توبہ کرو کہ ایسا کرنا وقت مقررہ تک تمکو بہت اچھی طرح نفع پہنچائیگا اور ہر زیادہ عطا

وَّيُؤْتِ كُلَّ ذِيْ فَضْلٍ فَضْلَهٗ ۚ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنِّيْٓ

کرنیوالے کو زیادہ عطا فرمائیگا اور اگر وہ روگرداں ہوں تو میں

اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ كَبِيْرٍ ۝ اِلَى اللّٰهِ

تمہارے لئے بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں تم سب کی بازگشت

مَرْجِعُكُمْ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

اللہ ہی کی طرف ہے اور وہ ہر چیز پر (پوری پوری) قدرت

قَدِيْرٌ ۝ اَلَآ اِنَّهُمْ يَثْنُوْنَ صُدُوْرَهُمْ

رکھنے والا ہے آگاہ ہو کہ وہ لوگ اپنے سینوں کو دوہرا کر لیتے ہیں

لِيَسْتَخْفُوْا مِنْهُ ۭ اَلَا حِيْنَ يَسْتَغْشُوْنَ

کہ اللہ سے اپنے راز چھپائیں خبردار ہو جو وقت وہ اپنے کپڑے اوڑھ لیتے

ثِيَابَهُمْ ۙ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۚ

ہیں اللہ تعالےٰ خوب جانتا ہے کہ وہ چھپاتے کس چیز کو ہیں اور ظاہر کس چیز کو کرتے ہیں

اِنَّهٗ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

بیشک وہ دلوں کے حال سے باخبر ہے



وَمَا مِن دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللَّهِ

اور زمین میں کوئی چلنے والا نہیں مگر یہ کہ اُسکا رزق خدا کے ذمّہ ہے

رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ۚ كُلٌّ

اور وہی (خدا) اُسکے رہنے کی جگہ کو اور (پیدائش سے پہلے کے) اُسکے سپردگی کے مقام کو جانتا ہے کھلی کتاب میں

فِي كِتَابٍ مُّبِينٍ ۝ وَهُوَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ

ہر بات موجود ہے اور وہ وہی ہے جسنے آسمانوں کو اور زمین کو

وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ أَيَّامٍ وَكَانَ عَرْشُهُ عَلَى الْمَاءِ

چھ دن میں پیدا کیا اور اُسکا عرش پانی پر تھا

لِيَبْلُوَكُمْ أَيُّكُمْ أَحْسَنُ عَمَلًا ۗ وَلَئِن قُلْتَ إِنَّكُم

تاکہ تمکو آزمائے کہ تم میں سے زیادہ نیک عمل کون ہے اور (اے رسولؐ) اگر تم یہ کہو کہ تم لوگ موت کے بعد

مَّبْعُوثُونَ مِن بَعْدِ الْمَوْتِ لَيَقُولَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا

ضرور اُٹھائے جاؤگے تو کافر ضرور یہ کہدینگے کہ

إِنْ هَٰذَا إِلَّا سِحْرٌ مُّبِينٌ ۝ وَلَئِنْ أَخَّرْنَا عَنْهُمُ

یہ تو کھلا جادو ہے اور اگر ہم اُنکے عذاب کو ایک گنے ہوئے

الْعَذَابَ إِلَىٰ أُمَّةٍ مَّعْدُودَةٍ لَّيَقُولُنَّ مَا يَحْبِسُهُ ۗ

گروہ کے آنے تک روک رکھینگے تو بھی ضرور وہ یہ کہینگے کہ کیا چیز اُسکو روکتی ہے؟ خبردار ہو جاؤ کہ

أَلَا يَوْمَ يَأْتِيهِمْ لَيْسَ مَصْرُوفًا عَنْهُمْ وَحَاقَ بِهِم

جس دن وہ اُن پر آئیگا پھر اُن سے ہرگز دفع نہوگا اور جسکا وہ اُسکا مذاق اُڑایا کرتے تھے

مَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ۝ وَلَئِنْ أَذَقْنَا الْإِنسَانَ

ویساہی وہ اُنکا احاطہ کریگا اور اگر ہم انسان کو اپنی طرف سے رحمت کا مزا

مِنَّا رَحْمَةً ثُمَّ نَزَعْنَاهَا مِنْهُ إِنَّهُ لَيَئُوسٌ كَفُورٌ ۝

چکھاتے ہیں پھر اُس سے اُسکو چھین لیتے ہیں تو ضرور وہ بڑا ناامید اور ناشکرا ہو جاتا ہے



وَلَئِنْ أَذَقْنَاهُ نَعْمَاءَ بَعْدَ ضَرَّاءَ مَسَّتْهُ لَيَقُولَنَّ

اور اگر ہم اسکو نعمتوں کا مزا بعد اسکے چکھاتے ہیں کہ اس پر فقر و فاقہ کی تکلیف گزر چکی ہو تو پھر وہ یہ کہنے لگتا

ذَهَبَ السَّيِّئَاتُ عَنِّي ۚ إِنَّهُ لَفَرِحٌ فَخُورٌ ۝ إِلَّا

ہے کہ اب میری مصیبتیں دور ہو گئیں بیشک وہ بہت ہی خوش اور فخر کرنیوالا ہو جاتا ہے۔ مگر

الَّذِينَ صَبَرُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ أُولَٰئِكَ لَهُمْ

جو لوگ صابر رہتے ہیں اور نیکیاں کرتے ہیں اُنکے لئے گناہوں کی بخشش

مَغْفِرَةٌ وَأَجْرٌ كَبِيرٌ ۝ فَلَعَلَّكَ تَارِكٌ بَعْضَ مَا

ہے اور بہت بڑا اجر پس کہیں ایسا نہو کہ تمہاری طرف جو وحی

يُوحَىٰ إِلَيْكَ وَضَائِقٌ بِهِ صَدْرُكَ أَنْ يَقُولُوا لَوْلَا

بھیجی جاتی ہے تم اُسکے کسی حصّہ کو چھوڑ دو اور تمہارا دل اس بات سے تنگ ہو جائے کہ لوگ یہ کہتے ہیں

أُنْزِلَ عَلَيْهِ كَنْزٌ أَوْ جَاءَ مَعَهُ مَلَكٌ ۚ إِنَّمَا أَنْتَ نَذِيرٌ ۚ

کہ ان پر خزانہ کیوں نہ اُترا یا اُنکے ساتھ کوئی فرشتہ کیوں نہ آیا تم تو صرف ڈرانیوالے ہو

وَاللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ وَكِيلٌ ۝ أَمْ يَقُولُونَ افْتَرَاهُ ۖ قُلْ

اور اللہ ہر شے کا ذمّہ وار ہے یا وہ یہ کہتے ہیں کہ (پیغمبر نے) اسکو بنا لیا ہے تم یہ کہدو

فَأْتُوا بِعَشْرِ سُوَرٍ مِثْلِهِ مُفْتَرَيَاتٍ وَادْعُوا مَنِ

کہ ایسی ہی بنی ہوئی دس سورتیں تم بھی لے آؤ اور اگر تم سچے ہو تو

اسْتَطَعْتُمْ مِنْ دُونِ اللَّهِ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِينَ ۝

اللہ کے سوا تم جن جن کو بُلا سکتے ہو بُلا لو

فَإِلَّمْ يَسْتَجِيبُوا لَكُمْ فَاعْلَمُوا أَنَّمَا أُنْزِلَ بِعِلْمِ اللَّهِ وَ

پھر اگر وہ تمہارے کہنے کو منظور نہ کریں تو سمجھ لو کہ جو کچھ نازل کیا گیا ہے خدا کے علم سے نازل کیا گیا ہے

أَنْ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ ۖ فَهَلْ أَنْتُمْ مُسْلِمُونَ ۝ مَنْ

اور یہ کہ خدا تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے کیا اب بھی تم حکم ماننے والے ہو گے جو شخص



كَانَ يُرِيدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِينَتَهَا نُوَفِّ إِلَيْهِمْ
زندگانی دنیا اور رونق دنیا کا خواستگار ہوگا ہم اسی دنیا میں ایسوں کے اعمال کا

أَعْمَالَهُمْ فِيهَا وَهُمْ فِيهَا لَا يُبْخَسُونَ ۝ أُولٰئِكَ
پورا پورا بدلہ دینگے اور انکو دنیا میں کچھ نقصان نہ دیا جائیگا وہ وہی لوگ ہیں

الَّذِينَ لَيْسَ لَهُمْ فِي الْآخِرَةِ إِلَّا النَّارُ وَحَبِطَ مَا
جنکے لئے آخرت میں سوائے جہنم کے اور کچھ نہیں ہے اور دنیا میں جو کچھ

صَنَعُوا فِيهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ أَفَمَنْ
انہوں نے کیا ہوگا وہ سب مٹ جائیگا اور جو کچھ وہ کیا کرتے تھے وہ سب باطل ہوجائیگا کیا وہ شخص

كَانَ عَلٰى بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ وَيَتْلُوهُ شَاهِدٌ مِّنْهُ وَمِنْ
جو اپنے رب کی طرف سے کھلی دلیل پر ہو اور اسکے پیچھے ایک گواہ آتا ہو جو اسی کا جزو ہو

قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوسٰى إِمَامًا وَّرَحْمَةً أُولٰئِكَ يُؤْمِنُونَ
اور اس سے پہلے موسٰے کی کتاب امام و رحمت ہو (کر شاہد تھی) اسی پر تو ایمان لاتے ہیں

بِهٖ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِهٖ مِنَ الْأَحْزَابِ فَالنَّارُ مَوْعِدُهٗ
اور گروہوں میں سے جو بھی اسکا منکر ہوگا پس آگ اسکا ٹھکانا ہے

فَلَا تَكُ فِي مِرْيَةٍ مِّنْهُ إِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ وَلٰكِنَّ
لہذا تم اس سے شک میں نہ رہنا بیشک وہ تمہارے رب کی طرف سے حق ہے لیکن

أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُونَ ۝ وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ
بہت سے لوگ ایمان نہیں لاتے اور اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہوگا

افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا أُولٰئِكَ يُعْرَضُونَ عَلٰى رَبِّهِمْ
جو اللہ پر جھوٹا بہتان باندھے وہی لوگ ہیں جو اپنے پروردگار کے سامنے پیش کئے جائینگے

وَيَقُولُ الْأَشْهَادُ هٰؤُلَاءِ الَّذِينَ كَذَبُوا عَلٰى رَبِّهِمْ
اور گواہ یہ کہدینگے کہ یہی ہیں جنہوں نے اپنے پروردگار کے برخلاف جھوٹ بولا



أَلَا لَعْنَةُ اللَّهِ عَلَى الظَّالِمِينَ ۝ الَّذِينَ يَصُدُّونَ عَن

خبردار رہو کہ اللہ کی لعنت انہی ظالموں پر ہوگی جو اللہ کی راہ سے

سَبِيلِ اللَّهِ وَيَبْغُونَهَا عِوَجًا وَهُم بِالْآخِرَةِ هُمْ

روکتے تھے اور اسکی کجی کے خواستگار تھے اور آخرت کے وہ بالکل منکر

كَافِرُونَ ۝ أُولَٰئِكَ لَمْ يَكُونُوا مُعْجِزِينَ فِي الْأَرْضِ

تھے وہ دنیا میں (اللہ کو اس سے) تھکا نہ سکے (کہ انکو عذاب دے)

وَمَا كَانَ لَهُم مِّن دُونِ اللَّهِ مِنْ أَوْلِيَاءَ ۘ يُضَاعَفُ

اور اللہ کے سوا انکا کوئی حمایتی نہوا انکا عذاب دگنا

لَهُمُ الْعَذَابُ ۚ مَا كَانُوا يَسْتَطِيعُونَ السَّمْعَ وَمَا كَانُوا

کیا جائیگا نہ وہ سن ہی سکتے تھے اور نہ دیکھ ہی

يُبْصِرُونَ ۝ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ خَسِرُوا أَنفُسَهُمْ وَ

سکتے تھے وہ وہی ہیں جنہوں نے اپنی ذات کا نقصان کیا اور جو

ضَلَّ عَنْهُم مَّا كَانُوا يَفْتَرُونَ ۝ لَا جَرَمَ أَنَّهُمْ فِي

جھوٹ وہ جوڑا کرتے تھے اسے بھی کھو بیٹھے لامحالہ سب سے زیادہ نقصان

الْآخِرَةِ هُمُ الْأَخْسَرُونَ ۝ إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا

اٹھانیوالے وہی ہونگے بیشک جو لوگ ایمان لائے اور

وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ وَأَخْبَتُوا إِلَىٰ رَبِّهِمْ أُولَٰئِكَ

انہوں نے نیک عمل کئے اور اپنے پروردگار کی حضور میں عاجزی کی وہی

أَصْحَابُ الْجَنَّةِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝ مَثَلُ الْفَرِيقَيْنِ

جنتی ہیں جس میں وہ (ہمیشہ) ہمیشہ رہینگے ان دونوں گروہوں کی مثال

كَالْأَعْمَىٰ وَالْأَصَمِّ وَالْبَصِيرِ وَالسَّمِيعِ ۚ هَلْ

ایسی ہے جیسے ایک اندھا اور ایک بہرا اور ایک دیکھنے والا اور ایک سننے والا کیا

وقف لازم

منزل ۳

ع ۲ ۲

يَسْتَوِيٰنِ مَثَلًا ؕ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ۝ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا

فی المثل یہ دونوں برابر ہیں کیا تم غور نہیں کرتے؟ اور بیشک ہمنے نوح کو انکی قوم

نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖٓ اِنِّیْ لَكُمْ نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ۝ اَنْ لَّا تَعْبُدُوْٓا

کی طرف بھیجا (انہوں نے فرمایا) کہ یقیناً میں تمکو صاف صاف ڈرانیوالا ہوں کہ سوائے اللہ کے کسی کی

اِلَّا اللّٰهَ ؕ اِنِّیْٓ اَخَافُ عَلَیْكُمْ عَذَابَ یَوْمٍ اَلِیْمٍ ۝

عبادت نہ کرو مجھے ضرور خوف ہے کہ ایک دکھ دینے والے دن کا عذاب تم پر آپڑے

فَقَالَ الْمَلَاُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ مَا نَرٰىكَ اِلَّا

پس انکی قوم میں سے جو کافر ہوگئے تھے ان میں سے شرفا نے کہا کہ ہم تو آپ کو اپنے ہی

بَشَرًا مِّثْلَنَا وَمَا نَرٰىكَ اتَّبَعَكَ اِلَّا الَّذِیْنَ هُمْ

جیسا ایک آدمی دیکھتے ہیں اور ہم یہ دیکھتے ہیں کہ آپ کی پیروی کسی نے بھی نہیں کی سوا ان

اَرَاذِلُنَا بَادِیَ الرَّاْیِ ۚ وَمَا نَرٰى لَكُمْ عَلَیْنَا مِنْ

لوگوں کے جو ہم میں سے بظاہر رذیل ہیں اور ہم اپنے مقابلہ میں آپ کی کوئی بزرگی نہیں



فَضْلٍۭ بَلْ نَظُنُّكُمْ كٰذِبِیْنَ ۝ قَالَ یٰقَوْمِ اَرَءَیْتُمْ

پاتے بلکہ ہم آپ کو جھوٹا خیال کرتے ہیں (حضرت نوح نے) فرمایا کہ اے میری قوم کیا تم یہ سمجھتے ہو

اِنْ كُنْتُ عَلٰى بَیِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّیْ وَاٰتٰىنِیْ رَحْمَةً مِّنْ

کہ اگر میں اپنے رب کی طرف سے کھلی دلیل پر ہوں اور اسنے اپنے پاس سے مجھے رحمت عنایت کی ہے

عِنْدِهٖ فَعُمِّیَتْ عَلَیْكُمْ ؕ اَنُلْزِمُكُمُوْهَا وَاَنْتُمْ لَهَا

تو تم پر وہ بات پوشیدہ رکھی گئی ہے کیا ہم تمپر (ہدایت جبراً) لازم کر دینگے جس حال میں کہ تم

كٰرِهُوْنَ ۝ وَیٰقَوْمِ لَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَیْهِ مَالًا ؕ اِنْ

اسکے کراہت کرنیوالے ہو اور اے میری قوم میں تو احکام پہنچانے کی بابت تم سے کچھ اجرت نہیں مانگتا میرا

اَجْرِیَ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ وَمَآ اَنَا بِطَارِدِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا

اجر تو خدا کے ذمہ ہے اور میں (اپنے پاس سے) ان لوگوں کو جو ایمان لائے ہیں نکالنے والا نہیں ہوں

۵۷ھ اراذلنا تفسیر قمی میں ہے کہ اراذلنا کے معنی ہیں فقراء و مساکین تفسیر صافی میں ہے کہ (قوم نوح کی) لوگوں نے مومنین کو انکے فقر کی وجہ سے رذیل خیال کیا کیونکہ دنیا کی

إِنَّهُم مُّلَٰقُوا رَبِّهِمْ وَلَٰكِنِّي أَرَاكُمْ قَوْمًا تَجْهَلُونَ ○

بیشک وہ سب اپنے پروردگار سے ملاقات کرنیوالے ہیں لیکن میں دیکھتا ہوں کہ تم لوگ جاہل ہو

وَيَا قَوْمِ مَن يَنصُرُنِي مِنَ اللَّهِ إِن طَرَدتُّهُمْ ۚ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ○

اور اے میری قوم اگر میں انکو نکالدوں تو خدا (کے انتقام) سے بچانے کیلئے میرا کون مددگار ہوگا بھلا تم غور کیوں نہیں کرتے

وَلَا أَقُولُ لَكُمْ عِندِي خَزَائِنُ اللَّهِ وَلَا أَعْلَمُ الْغَيْبَ

اور میں یہ تو نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ یہ کہ میں غیب جانتا ہوں

وَلَا أَقُولُ إِنِّي مَلَكٌ وَلَا أَقُولُ لِلَّذِينَ تَزْدَرِي

اور نہ میں یہ کہتا ہوں کہ میں فرشتہ ہوں اور نہ انکی نسبت جو تمہاری نظروں میں حقیر ہیں یہ کہتا ہوں

أَعْيُنُكُمْ لَن يُؤْتِيَهُمُ اللَّهُ خَيْرًا ۖ اللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا فِي

کہ خدا انکو کبھی کوئی خیر وخوبی نہ دیگا جو کچھ ہے انکے دلوں میں اللہ اس سے خوب

أَنفُسِهِمْ ۖ إِنِّي إِذًا لَّمِنَ الظَّالِمِينَ ○ قَالُوا يَا نُوحُ

آگاہ ہے (اگر میں ایسا کہوں تو) یقیناً میرا شمار بھی ناانصاف لوگوں میں ہو جائے۔ ان لوگوں نے کہا اے نوح

قَدْ جَادَلْتَنَا فَأَكْثَرْتَ جِدَالَنَا فَأْتِنَا بِمَا تَعِدُنَا إِن

تم ہم سے خوب جھگڑے اور اس جھگڑے کو طول بھی دیا اب اگر تم سچے ہو تو جس چیز سے تم

كُنتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ○ قَالَ إِنَّمَا يَأْتِيكُم بِهِ اللَّهُ

ہمکو ڈراتے ہو وہ لے آؤ (حضرت نوحؑ نے) جواب دیا کہ وہ تو اللہ ہی تمپر لائیگا

إِن شَاءَ وَمَا أَنتُم بِمُعْجِزِينَ ○ وَلَا يَنفَعُكُمْ نُصْحِي

اگر چاہے اور (اسکو) تم [illegible] نہ کر سکوگے اور میری نصیحت تمکو نفع نہ دیگی

إِنْ أَرَدتُّ أَنْ أَنصَحَ لَكُمْ إِن كَانَ اللَّهُ يُرِيدُ أَن

گو میں چاہتا تھا کہ تمکو نصیحت کروں جبکہ خدا کو یہ منظور ہے کہ (تمہارے کفر پر اصرار کرنیکے

يُغْوِيَكُمْ ۚ هُوَ رَبُّكُمْ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ○ أَمْ يَقُولُونَ

سبب) تمکو تمہارے حال پر چھوڑ دے وہ تمہارا پروردگار ہے اور اسی کی حضور میں تمہاری بازگشت ہوگی۔ کیا وہ



آخرت میں جو کچھ انکے لئے مہیا فرمایا ہے وہ اس سے کہیں بہتر ہے جو انہیں دنیا میں تمکو عطا فرمایا ہے۔ ۱۲





افتریٰه قل ان افتریته فعلی اجرامی وانا بریء

یہ کہتے ہیں کہ اس قرآن کو کوئی بنا لایا ہے تم یہ کہدو کہ اگر میں نے بنایا ہے تو اسکا گناہ میرے ذمہ ہے اور جو گناہ تم کرتے ہو

مما تجرمون ۝ واوحی الی نوح انه لن یؤمن

اُس سے میں بری ہوں اور نوح کی طرف وحی کی گئی کہ تمہاری قوم میں سے سوائے اُن لوگوں کے

من قومك الا من قد امن فلا تبتئس بما كانوا

جو ایمان لاچکے اب اور کوئی ایمان نہ لائیگا پس جو کچھ بھی وہ کرتے ہیں اُس سے تم رنجیدہ

يفعلون ۝ واصنع الفلك باعيننا ووحينا

نہ ہو اور ہمارے روبرو اور ہمارے حکم سے کشتی بناؤ اور ظالموں کے بارے میں

ولا تخاطبني في الذين ظلموا انهم مغرقون ۝

ہم سے کچھ دعا نہ کرنا وہ ضرور ڈبوئے جائینگے

ويصنع الفلك وكلما مر عليه ملا من قومه

اب نوح (علیہ السلام) تو کشتی بنا رہے ہیں اور شرفاء قوم ہیں کہ جب اُنکے پاس سے گزرتے ہیں تو

سخروا منه قال ان تسخروا منا فانا نسخر منكم

اُنسے مذاق کرتے ہیں (اُنہوں نے) فرمایا کہ اگر تم ہم سے ہنسی کرتے ہو (کرو کسی وقت) ہم بھی تم سے ویسی ہی

كما تسخرون ۝ فسوف تعلمون من ياتيه عذاب

ہنسی کرینگے اب آگے تمکو خود معلوم ہو جائیگا کہ رسوا کرنیوالا عذاب کسکو آ لیتا ہے

يخزيه ويحل عليه عذاب مقيم ۝ حتى اذا جاء

اور ہمیشہ رہنے والا عذاب کس پر نازل ہوتا ہے نوبت یہ پہنچی کہ جب ہمارا

امرنا وفار التنور قلنا احمل فيها من كل زوجين

حکم آیا اور تنور نے جوش کھایا تو ہم نے کہدیا کہ اس کشتی میں ہر ہر قسم کا ایک ایک جوڑا

اثنين واهلك الا من سبق عليه القول ومن

لیلو اور اپنے کل اہل و عیال کو سوار کرلو سوائے اُنکے جنکے برخلاف پہلے ہی ہمارا حکم ہو چکا ہے



آمَنَ ۚ وَمَا آمَنَ مَعَهُ إِلَّا قَلِيلٌ ۝ وَقَالَ ارْكَبُوا فِيهَا

جو ایمان لایا ہو (اسکو بھی بٹھالو) حالانکہ انکے ساتھ ایمان بہت ہی کم لائے تھے اور نوح (علیہ السلام) نے فرمایا کہ بسم اللہ

بِسْمِ اللَّهِ مَجْرَاهَا وَمُرْسَاهَا ۚ إِنَّ رَبِّي لَغَفُورٌ رَحِيمٌ

کہکر اس میں سوار ہو جاؤ کہ اسکا چلنا اور ٹھہرنا اسی کے ذریعہ سے ہے بیشک میرا پروردگار بڑا بخشنے والا رحم کرنیوالا ہے

وَهِيَ تَجْرِي بِهِمْ فِي مَوْجٍ كَالْجِبَالِ وَنَادَىٰ نُوحٌ

اور وہ کشتی انکو پہاڑ جیسی موجوں میں لیکر چلی جارہی تھی اور نوح نے اپنے بیٹے کو آواز

ابْنَهُ وَكَانَ فِي مَعْزِلٍ يَا بُنَيَّ ارْكَبْ مَعَنَا وَلَا تَكُنْ

دی درآنحالیکہ وہ علیحدہ مقام میں تھا کہ اے میرے پیارے بیٹے ہمارے ساتھ سوار ہوجا اور

مَعَ الْكَافِرِينَ ۝ قَالَ سَآوِي إِلَىٰ جَبَلٍ يَعْصِمُنِي

کافروں کے ساتھ مت رہ اسنے جواب دیا کہ میں پہاڑ پر پناہ لے لونگا وہ مجھے پانی سے بچا لیگا

مِنَ الْمَاءِ ۚ قَالَ لَا عَاصِمَ الْيَوْمَ مِنْ أَمْرِ اللَّهِ إِلَّا

(نوح علیہ السلام نے) فرمایا کہ آج کے دن خدا کے عذاب سے کوئی بچانیوالا نہیں ہے سوائے

مَنْ رَحِمَ ۚ وَحَالَ بَيْنَهُمَا الْمَوْجُ فَكَانَ مِنَ

اسکے جسپر اللہ تعالے رحم فرمائے اور موج دونوں (باپ اور بیٹے) کے مابین حائل ہو گئی پس بیٹا

الْمُغْرَقِينَ ۝ وَقِيلَ يَا أَرْضُ ابْلَعِي مَاءَكِ وَيَا سَمَاءُ

ڈوب گیا اور حکم دیا گیا کہ اے زمین اپنے پانی کو نگل لے اور اے آسمان رک جا

أَقْلِعِي وَغِيضَ الْمَاءُ وَقُضِيَ الْأَمْرُ وَاسْتَوَتْ

اور پانی سکھا دیا گیا اور معاملہ طے کر دیا گیا اور کشتی کوہ جودی پر

ربع عَلَى الْجُودِيِّ ۖ وَقِيلَ بُعْدًا لِلْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ۝ وَ

ٹھہر گئی اور یہ کہدیا گیا کہ ظالم لوگوں کے لئے ہلاکت ہو

نَادَىٰ نُوحٌ رَبَّهُ فَقَالَ رَبِّ إِنَّ ابْنِي مِنْ أَهْلِي

اور نوح نے اپنے پروردگار کو پکار کر عرض کی کہ اے میرے پروردگار میرا بیٹا تو میری اولاد ہی ہے





وان وعدك الحق وانت احكم الحكمين ○ قال

اور تیرا وعدہ سچا ہے اور تو سب سے بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے (خدا تعالےٰ نے) فرمایا

ینوح انه لیس من اهلك انه عمل غیر صالح ق

کہ اے نوح وہ تمہاری اولاد سے نہیں ہے بیشک وہ بدچلن ہے پس

فلا تسئلن ما لیس لك به علم انی اعظك ان

جس چیز کا تمکو علم نہیں ہے اسکی بابت مجھ سے درخواست نہ کرو میں تمکو نصیحت کرتا ہوں کہ

تکون من الجهلین ○ قال رب انی اعوذ بك ان

کہیں تم جاہلوں میں سے نہ ہو جانا (نوح نے) عرض کی کہ اے میرے پروردگار ضرور میں اس بات سے تیری پناہ

اسئلك ما لیس لی به علم والا تغفر لی وترحمنی

مانگتا ہوں کہ تجھسے ایسی بات کی درخواست کروں جسکا مجھے علم نہیں اور اگر تو مجھے نہ بخشیگا اور مجھپر رحم نہ فرمائیگا تو

اکن من الخسرین ○ قیل ینوح اهبط بسلم منا

بیشک میں نقصان اٹھانیوالوں میں سے ہو جاؤنگا حکم دیا گیا کہ اے نوح تم اور جو گروہ تمہارے ساتھ ہے کشتی

وبرکت علیك وعلی امم ممن معك وامم

سے اترو کہ تم پر اور تمہارے ساتھ والوں پر ہماری طرف سے سلامتی اور برکتیں ہیں اور انہی میں کچھ

سنمتعهم ثم یمسهم منا عذاب الیم ○ تلك

گروہ ایسے ہونگے جنکو عنقریب ہم نفع پہنچائینگے پھر ہماری طرف سے انکو دردناک عذاب پہنچیگا (اے رسول) غیب کی

من انباء الغیب نوحیها الیك ما کنت تعلمها

خبریں ہیں جو بذریعہ وحی کے ہم تمہارے پاس پہنچاتے ہیں اس سے پہلے سے نہ تم ان باتوں سے آگاہ

انت ولا قومك من قبل هذا فاصبر ان

تھے اور نہ تمہاری قوم پس اب (مانند نوح) صبر کرو بیشک انجام نیک پرہیزگاروں

العاقبة للمتقین ○ والی عاد اخاهم هودا قال

کے لئے ہے اور قوم عاد کی طرف ہمنے انکے بھائی ہود کو بھیجا انہوں نے (ان سے) کہا

يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا

کہ اے میری قوم صرف اللہ کی پرستش کرو جسکے سوا تمہارا کوئی اور معبود نہیں ہے (یہ اور بات ہے کہ) تم نرے جھوٹے

مُفْتَرُوْنَ ۝ يٰقَوْمِ لَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا ۭ اِنْ اَجْرِيَ

(معبود) بناتے ہیں    اے میری قوم میں تم سے اس پیغام رسانی پر کچھ اجرت نہیں مانگتا میرا معاوضہ اُسی کے

اِلَّا عَلَي الَّذِيْ فَطَرَنِيْ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ وَيٰقَوْمِ

ذمہ ہے جسنے مجھے پیدا کیا    کیا تم اتنی بھی عقل نہیں رکھتے    اور اے میری قوم

اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ يُرْسِلِ السَّمَاۗءَ

تم اپنے پروردگار سے مغفرت مانگو پھر اُسکی حضور میں رجوع کرو کہ وہ تم پر موسلا دھار مینہ

عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّيَزِدْكُمْ قُوَّةً اِلٰي قُوَّتِكُمْ وَلَا تَتَوَلَّوْا

برسائیگا اور وہ تمہاری قوت پر اَور قوت بڑھا دیگا اور گنہگار بنکر منہ نہ موڑو

مُجْرِمِيْنَ ۝ قَالُوْا يٰهُوْدُ مَا جِئْتَنَا بِبَيِّنَةٍ وَّمَا نَحْنُ

اُنہوں نے جواب دیا کہ اے ہود نہ تو تم کوئی کھلی دلیل لائے ہو اور نہ ہم تمہارے

بِتَارِكِيْٓ اٰلِهَتِنَا عَنْ قَوْلِكَ وَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝

کہنے سے اپنے معبودوں کو چھوڑنیوالے ہیں    اور نہ ہم تم پر    ایمان لانیوالے ہیں

اِنْ نَّقُوْلُ اِلَّا اعْتَرٰىكَ بَعْضُ اٰلِهَتِنَا بِسُوْۗءٍ ۭ قَالَ

ہمارا تو قول یہی ہے کہ تمکو ہمارے کسی دیوتا نے بُری طرح سے جھپٹ میں لے لیا ہے (ہودؑ نے) فرمایا

اِنِّىْٓ اُشْهِدُ اللّٰهَ وَاشْهَدُوْٓا اَنِّىْ بَرِيْۗءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۝

کہ میں اللہ کو گواہ کرتا ہوں اور تم بھی گواہ رہنا کہ میں اُنسے بیزار ہوں جن جن کو تم اسکے سوا شریک ٹھہراتے ہو

مِنْ دُوْنِهٖ فَكِيْدُوْنِيْ جَمِيْعًا ثُمَّ لَا تُنْظِرُوْنِ ۝

اب تم سب ملکر میرے اوپر داؤں کرو پھر مجھے (ذرا بھی) مہلت نہ دو

اِنِّىْ تَوَكَّلْتُ عَلَي اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ۭ مَا مِنْ دَاۗبَّةٍ

بیشک میں نے اللہ پر جو کہ میرا اور تمہارا پروردگار ہے بھروسہ کیا زمین پر کوئی چلنے والا ایسا نہیں ہے کہ اسکی پیشانی

إِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا ۭ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰي صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ○

جو خدا کے قبضۂ قدرت میں نہ ہو بیشک میرا پروردگار راہ راست پر ہے

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖٓ اِلَيْكُمْ ۭ وَ

پھر اگر تم پھر جاؤ تو میں نے تو تمکو وہ پیغام پہنچا دیا جسکے لئے میں تمہاری طرف بھیجا گیا تھا اور

يَسْتَخْلِفُ رَبِّيْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۚ وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَـيْـــًٔـا ۭ

میرا پروردگار تمہارے سوا ایک اور قوم کو تمہارا جانشین کردیگا اور تم اسکو کچھ ضرر نہ پہنچا سکوگے

اِنَّ رَبِّيْ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ○ وَلَمَّا جَاۗءَ اَمْرُنَا

بیشک میرا پروردگار ہر شے کا محافظ ہے اور جس وقت ہمارا حکم آیا

نَجَّيْنَا هُوْدًا وَّالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَ

ہمنے اپنی رحمت سے ہودؑ کو اور جو لوگ انکے ساتھ ایمان لائے تھے انکو بچا لیا اور

نَجَّيْنٰهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ○ وَتِلْكَ عَادٌ ڕ جَحَدُوْا

انکو سخت عذاب سے محفوظ رکھا اور یہی (قوم) عاد تھی جو اپنے پروردگار کی آیتوں کا

بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَعَصَوْا رُسُلَهٗ وَاتَّبَعُوْٓا اَمْرَ كُلِّ جَبَّارٍ

انکار کیا کرتے تھے اور اسکے رسولوں کی نافرمانی کرتے تھے اور ہر کینہ ور ظالم کے فرمان کی تعمیل

عَنِيْدٍ ○ وَاُتْبِعُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً وَّيَوْمَ

کرتے تھے (یوں تھے کہ) اس دنیا میں بھی انکے پیچھے لعنت لگا دی گئی اور قیامت کے دن

الْقِيٰمَةِ ۭ اَلَآ اِنَّ عَادًا كَفَرُوْا رَبَّهُمْ ۭ اَلَا بُعْدًا لِّعَادٍ

(بھی ہوگی) خبردار رہو بیشک قوم عادؔ نے اپنے پروردگار کا انکار کیا تھا خبردار ہودؑ کی قوم عاد کیلئے لعنت

قَوْمِ هُوْدٍ ○ وَاِلٰي ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ۘ قَالَ

اور پھٹکار رہی اور پھر قوم ثمودؔ کی طرف ہمنے انکے بھائی صالحؑ کو بھیجا (انہوں نے یہ) کہا کہ

يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ هُوَ

اے میری قوم تم اللہ کی عبادت کرو جسکے سوا کوئی معبود نہیں ہے اسی نے

ع ٥ / ١١ / ٥

أَنشَأَكُم مِّنَ الْأَرْضِ وَاسْتَعْمَرَكُمْ فِيهَا فَاسْتَغْفِرُوهُ

تمکو زمین سے پیدا کیا ہے اور اُسی نے تمکو اُس میں آباد کیا ہے پس اُس سے مغفرت مانگو

ثُمَّ تُوبُوا إِلَيْهِ ۚ إِنَّ رَبِّي قَرِيبٌ مُّجِيبٌ ۝ قَالُوا يَا صَالِحُ

پھر اُسکی حضور میں رجوع کرو بیشک میرا پروردگار دعاؤں کا قبول کرنیوالا (اور) سب سے قریب ہے (انہوں نے)

قَدْ كُنتَ فِينَا مَرْجُوًّا قَبْلَ هَٰذَا ۖ أَتَنْهَانَا أَن نَّعْبُدَ مَا

جواب دیا کہ اے صالح اس سے پہلے تو ہمکو تم سے بڑی بڑی امیدیں تھیں کیا اب تم ہمکو منع کرتے ہو کہ جن جن چیزوں کو

يَعْبُدُ آبَاؤُنَا وَإِنَّنَا لَفِي شَكٍّ مِّمَّا تَدْعُونَا إِلَيْهِ

ہمارے باپ دادا پوجتے تھے ہم اُنکو نہ پوجیں حالانکہ جسکی طرف تم بلاتے ہو ہمکو اُسی کے بارے میں بہت کچھ

مُرِيبٍ ۝ قَالَ يَا قَوْمِ أَرَأَيْتُمْ إِن كُنتُ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّن

شک ہے (صالح نے) فرمایا کہ اے میری قوم کیا تم اتنا نہیں سمجھتے کہ اگر میں اپنے پروردگار کی طرف سے دلیل پر ہوں

رَّبِّي وَآتَانِي مِنْهُ رَحْمَةً فَمَن يَنصُرُنِي مِنَ اللَّهِ إِنْ

اور اُسنے مجھے اپنی طرف سے رحمت عنایت کی ہو پھر اگر میں اُسکی نافرمانی کروں تو خدا کی گرفت سے بچانے میں

عَصَيْتُهُ ۖ فَمَا تَزِيدُونَنِي غَيْرَ تَخْسِيرٍ ۝ وَيَا قَوْمِ هَٰذِهِ

میری مدد کون کریگا اور تم سوائے گھاٹے کے میرا اور کیا بڑھا دوگے اور اے میری قوم یہ اللہ

نَاقَةُ اللَّهِ لَكُمْ آيَةً فَذَرُوهَا تَأْكُلْ فِي أَرْضِ اللَّهِ ۖ وَلَا

کی اونٹنی تمہارے لئے ایک نشانی ہے پس اسے چھوڑ دو کہ یہ اللہ کی زمین میں چرے چُگے اور اسے

تَمَسُّوهَا بِسُوءٍ فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابٌ قَرِيبٌ ۝ فَعَقَرُوهَا

تکلیف نہ پہنچانا ورنہ تمکو جلد عذاب آلیگا پھر اُنہوں نے اُسکی کوچیں

فَقَالَ تَمَتَّعُوا فِي دَارِكُمْ ثَلَاثَةَ أَيَّامٍ ۖ ذَٰلِكَ وَعْدٌ غَيْرُ

کاٹ ڈالیں پس (صالح نے) فرمایا کہ تم تین دن اپنے اپنے گھروں میں فائدہ اُٹھالو یہ وعدہ ایسا ہی جو جھوٹا

مَكْذُوبٍ ۝ فَلَمَّا جَاءَ أَمْرُنَا نَجَّيْنَا صَالِحًا وَالَّذِينَ

نہیں پھر جسوقت ہمارا حکم پہنچا تو ہم نے صالح کو اور اُسکے ساتھیوں کو جو

الربع



ءَامَنُوا مَعَهُ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَمِنْ خِزْيِ يَوْمِئِذٍ ۗ إِنَّ رَبَّكَ

ایمان لائے تھے اپنی رحمت سے اور اُس دن کی رسوائی سے بچالیا بیشک تمہارا پروردگار

هُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيزُ ۝ وَأَخَذَ الَّذِينَ ظَلَمُوا الصَّيْحَةُ

وہی توزور آور (اور) زبردست ہے اور ظالموں کو ایک چیخ نے آلیا

فَأَصْبَحُوا فِي دِيَارِهِمْ جَاثِمِينَ ۝ كَأَن لَّمْ يَغْنَوْا فِيهَا ۗ

پھر وہ اپنے گھروں میں جس حال میں تھے ویسے ہی رہ گئے گویا وہ اُن میں کبھی آباد ہی نہ ہوئے تھے

أَلَا إِنَّ ثَمُودَا كَفَرُوا رَبَّهُمْ ۗ أَلَا بُعْدًا لِّثَمُودَ ۝ وَ

خبردار رہو کہ ثمود نے اپنے پروردگار کا انکار کیا خبردار قوم ثمود کے لئے لعنت ہوئی اور

لَقَدْ جَاءَتْ رُسُلُنَا إِبْرَاهِيمَ بِالْبُشْرَىٰ قَالُوا سَلَامًا ۖ

یقیناً ہمارے بھیجے ہوئے ابراہیمؑ کے پاس خوشخبری لیکر آئے اور انہوں نے (آکر) سلام کیا

قَالَ سَلَامٌ ۖ فَمَا لَبِثَ أَن جَاءَ بِعِجْلٍ حَنِيذٍ ۝ فَلَمَّا

(ابراہیمؑ نے) جواب سلام دیا اور تھوڑی ہی دیر میں ایک موٹے تازے بچھڑے کا کباب لے آئے پھر جب دیکھا

رَأَىٰ أَيْدِيَهُمْ لَا تَصِلُ إِلَيْهِ نَكِرَهُمْ وَأَوْجَسَ مِنْهُمْ

کہ انکے ہاتھ کھانے کی طرف نہیں بڑھتے تو اُنسے ناواقف ہونیکے سبب دل ہی دل میں ڈرے

خِيفَةً ۚ قَالُوا لَا تَخَفْ إِنَّا أُرْسِلْنَا إِلَىٰ قَوْمِ لُوطٍ ۝

انہوں نے کہا کہ تم ڈرو نہیں ہم قوم لوطؑ کی طرف (عذاب دینے کے لئے) بھیجے گئے ہیں

وَامْرَأَتُهُ قَائِمَةٌ فَضَحِكَتْ فَبَشَّرْنَاهَا بِإِسْحَاقَ وَمِن

اور اُنکی زوجہ کھڑی ہوئی تھی وہ اسی وقت حائض ہوگئی پھر ہمنے اُسکو ولادت اسحاقؑ کی اور اسحاقؑ

وَرَاءِ إِسْحَاقَ يَعْقُوبَ ۝ قَالَتْ يَا وَيْلَتَىٰ أَأَلِدُ وَأَنَا

کے بعد یعقوبؑ کی خوشخبری دی اُسنے یہ کہا کہ ہائے خرابی میری کیا مجھ سے بچہ پیدا ہوگا حالانکہ

عَجُوزٌ وَهَٰذَا بَعْلِي شَيْخًا ۖ إِنَّ هَٰذَا لَشَيْءٌ عَجِيبٌ ۝

میں بڑھیا (پھونس) ہوں اور یہ میرے شوہر ضعیف (و بیکار) ہیں یہ تو بہت ہی عجیب بات ہے

ہے کہ کسی شخص کے مہمان کو ذلیل کرنا خود اسکو ذلیل کرنا ہے۔۱۱

قَالُوْٓا اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ
ان فرشتوں نے کہا کہ (اے عورت) کیا تو امر خدا سے تعجب کرتی ہے حالانکہ اے اہلبیت تم پر خدا کی

عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ ۭ اِنَّهٗ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝ فَلَمَّا
رحمت اور اسکی برکتیں ہیں بیشک اللہ تعالےٰ سزاوار حمد و ثنا ہے پھر جب ابراہیمؑ کا

ذَهَبَ عَنْ اِبْرٰهِيْمَ الرَّوْعُ وَجَاۗءَتْهُ الْبُشْرٰى
خوف جاتا رہا اور انکو خوشخبری پہنچ گئی تو وہ قوم لوطؑ کے بارے میں

يُجَادِلُنَا فِيْ قَوْمِ لُوْطٍ ۝ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَحَلِيْمٌ اَوَّاهٌ
ہم سے جھگڑنے لگے بیشک ابراہیمؑ بڑے بردبار بڑی تضرع کرنیوالے (اور) بڑے

مُّنِيْبٌ ۝ يٰٓاِبْرٰهِيْمُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ۚ اِنَّهٗ قَدْ جَاۗءَ
خدا کی طرف رجوع کرنیوالے تھے۔ (ہم نے کہا کہ اے ابراہیمؑ) اس سے دست بردار ہوجاؤ اس بارے میں تمہارے

اَمْرُ رَبِّكَ ۚ وَاِنَّهُمْ اٰتِيْهِمْ عَذَابٌ غَيْرُ مَرْدُوْدٍ ۝ وَلَمَّا
پروردگار کا حکم قطعی آچکا اور انپر وہ عذاب آنیوالا ہے جو رد نہوگا اور جس وقت ہمارے

جَاۗءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا سِيْۗءَ بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا
بھیجے ہوئے لوطؑ کے پاس آئے تو انکا آنا انکو بڑا معلوم ہوا اور انکے سبب سے وہ تنگ ہوئے

وَّقَالَ هٰذَا يَوْمٌ عَصِيْبٌ ۝ وَجَاۗءَهٗ قَوْمُهٗ يُهْرَعُوْنَ
اور کہنے لگے کہ آج کا دن بڑا ہی سخت ہے اور انکی قوم کے لوگ انکی طرف دوڑتے ہوئے آئے

اِلَيْهِ ۭ وَمِنْ قَبْلُ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ ۭ قَالَ
اور وہ پہلے سے بدکاریاں کرتے تھے انہوں نے فرمایا کہ

يٰقَوْمِ هٰٓؤُلَاۗءِ بَنَاتِيْ هُنَّ اَطْهَرُ لَكُمْ فَاتَّقُوا اللّٰهَ
اے میری قوم یہ میری بیٹیاں موجود ہیں وہ تمہارے لئے پاک ہیں (انسے نکاح کرلو) بس اللہ سے ڈرو

وَلَا تُخْزُوْنِ فِيْ ضَيْفِيْ ۭ اَلَيْسَ مِنْكُمْ رَجُلٌ رَّشِيْدٌ ۝
اور میرے مہمانوں کے بارے میں مجھ کو رسوا نہ کرو کیا تم میں کوئی بھی بھلا مانس نہیں ہے

ازروے کرم و رحمت اپنی اولاد کو اپنے مہمانوں کا فدیہ قرار دیا۔ کافی اور تفسیر عیاشی میں جناب امام جعفر صادق

قَالُوا لَقَدْ عَلِمْتَ مَا لَنَا فِي بَنَاتِكَ مِنْ حَقٍّ وَإِنَّكَ

اُنہوں نے کہا کہ آپ تو جانتے ہیں کہ آپکی بیٹیوں سے ہمکو کوئی غرض نہیں اور جو کچھ ہم چاہتے ہیں اُس سے

لَتَعْلَمُ مَا نُرِيدُ ۝ قَالَ لَوْ أَنَّ لِي بِكُمْ قُوَّةً أَوْ آوِي

بھی آپ خوب واقف ہیں حضرت لوطؑ نے فرمایا کہ کاش تم سے بچنے کی مجھے قوت ہوتی یا میں کسی زبردست

إِلَىٰ رُكْنٍ شَدِيدٍ ۝ قَالُوا يَا لُوطُ إِنَّا رُسُلُ رَبِّكَ

پناہ میں جا کر بیٹھ جاتا (اُن فرشتوں نے) کہا کہ اے لوطؑ ہم تو تمہارے پروردگار کے بھیجے ہوئے ہیں

لَن يَصِلُوا إِلَيْكَ فَأَسْرِ بِأَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ اللَّيْلِ وَلَا

یہ تمکو کوئی ضرر نہ پہنچا سکینگے پس تم تھوڑی سی رات رہے سے اپنے تابعین کو لیکر چل دو اور تم میں سے

يَلْتَفِتْ مِنكُمْ أَحَدٌ إِلَّا امْرَأَتَكَ إِنَّهُ مُصِيبُهَا مَا

کوئی پلٹ کر پیچھے نہ دیکھے مگر تمہاری زوجہ (اس حکم کی تعمیل نہ کریگی) اُسپر بھی وہی پڑنیوالی ہے جو اُن سب

أَصَابَهُمْ إِنَّ مَوْعِدَهُمُ الصُّبْحُ أَلَيْسَ الصُّبْحُ

پر پڑیگی اُنکے وعدہ کا وقت صبح ہے کیا صبح کا وقت قریب

بِقَرِيبٍ ۝ فَلَمَّا جَاءَ أَمْرُنَا جَعَلْنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا

نہیں ہے پھر جس وقت ہمارا حکم پہنچا تو ہم نے اُس طبقہ کو زیر و زبر کر دیا اور اُنکے اوپر

وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهَا حِجَارَةً مِّن سِجِّيلٍ مَّنضُودٍ ۝

ٹیلے پتھروں کا مینہ برسایا جو تمہارے پروردگار کے پاس چھٹے بنے ہوئے اور عذاب

مُّسَوَّمَةً عِندَ رَبِّكَ وَمَا هِيَ مِنَ الظَّالِمِينَ

کے لئے پکے ہوئے تھے اور ظالموں کے ساتھ ایسا ہونا کچھ عجیب بات

بِبَعِيدٍ ۝ وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا قَالَ يَا قَوْمِ

نہیں ہے اور مدین میں ہم نے اُنکے بھائی شعیبؑ کو بھیجا (اُنہوں نے) فرمایا کہ اے میری قوم

اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ وَلَا تَنقُصُوا

اللہ کی عبادت کرو جسکے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں اور ناپ تول میں کمی نہ کرو

کرونگا اور اُنکی روزی میں تکلیف سے بہم پہنچیگی ۱۲





الْمِكْيَالَ وَالْمِيزَانَ إِنِّي أَرَاكُم بِخَيْرٍ وَإِنِّي أَخَافُ

میں تمکو خوشحال دیکھتا ہوں اور اس سے ڈرتا ہوں کہ تمہارے بارے میں

عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ مُّحِيطٍ ۝ وَيَا قَوْمِ أَوْفُوا الْمِكْيَالَ

ہلاک کرنیوالے دن کے عذاب کا اندیشہ ہے اور اے میری قوم ناپ اور تول عدل و انصاف

وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ أَشْيَاءَهُمْ

کے ساتھ پوری پوری دو اور لوگوں کو انکی چیزوں میں نقصان نہ پہنچاؤ

وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ۝ بَقِيَّتُ اللَّهِ

اور زمین میں فساد مت کرو اگر تم مومن ہو تو جو کچھ بموجب

خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۵ وَمَا أَنَا عَلَيْكُم

حکم خدا تمہارے لئے باقی رہے وہی تمہارے لئے بہتر ہے اور میں تمہارا کچھ نگہبان نہیں ہوں

بِحَفِيظٍ ۝ قَالُوا يَا شُعَيْبُ أَصَلَاتُكَ تَأْمُرُكَ أَن

انہوں نے کہا کہ اے شعیبؑ کیا تمہاری نماز تمہیں اس بات کا حکم دیتی ہے کہ جنکی

نَّتْرُكَ مَا يَعْبُدُ آبَاؤُنَا أَوْ أَن نَّفْعَلَ فِي أَمْوَالِنَا

ہمارے باپ دادا پرستش کیا کرتے تھے ہم انکو چھوڑ دیں یا اپنے مال و دولت میں جیسا ہمارا جی چاہتا ہے

مَا نَشَاءُ ۖ إِنَّكَ لَأَنتَ الْحَلِيمُ الرَّشِيدُ ۝ قَالَ يَا قَوْمِ

تصرف کریں (کیوں نہو) آپ ہی تو بڑے بردبار اور راستباز شخص ہیں؟ شعیب (علیہ السلام) نے

أَرَأَيْتُمْ إِن كُنتُ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّن رَّبِّي وَرَزَقَنِي مِنْهُ

فرمایا کہ اے میری قوم کیا تمہاری سمجھ میں یہ آتا ہے کہ اگر میں اپنے رب کی طرف سے کھلی دلیل پر ہوں اور

رِزْقًا حَسَنًا ۚ وَمَا أُرِيدُ أَنْ أُخَالِفَكُمْ إِلَىٰ مَا أَنْهَاكُمْ

اس نے مجھے اچھی روزی عنایت فرمائی ہو تو میں اسکی مخالفت کرونگا اور میں یہ بھی نہیں چاہتا کہ جس چیز سے تمکو

عَنْهُ ۚ إِنْ أُرِيدُ إِلَّا الْإِصْلَاحَ مَا اسْتَطَعْتُ ۚ وَمَا

باز رکھتا ہوں خود اسکی مخالفت کروں میں تو جہانتک ممکن ہو اصلاح چاہتا ہوں میری توفیق اللہ ہی کی طرف

تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللَّهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ ○ وَ

سے ہے اُسی پر میں نے بھروسہ کیا ہے اور اُسی کی طرف میں رجوع کرتا ہوں اور

يٰقَوْمِ لَا يَجْرِمَنَّكُمْ شِقَاقِي أَنْ يُصِيبَكُمْ مِثْلُ مَا

اے میری قوم میری مخالفت کرنا کہیں تمکو اس طرف نہ لے آئے کہ تم پر بھی ویسی ہی مصیبت پڑے

أَصَابَ قَوْمَ نُوحٍ أَوْ قَوْمَ هُودٍ أَوْ قَوْمَ صٰلِحٍ وَمَا

جیسی کہ قوم نوحؑ یا قوم ہودؑ یا قوم صالحؑ پر گزر گئی اور قوم لوطؑ کے اور تمہارے مابین تو کچھ زیادہ

قَوْمُ لُوطٍ مِنْكُمْ بِبَعِيدٍ ○ وَاسْتَغْفِرُوا رَبَّكُمْ ثُمَّ

زمانہ بھی نہیں گزرا اور اپنے پروردگار سے مغفرت مانگو پھر اُسی کی طرف

تُوبُوا إِلَيْهِ إِنَّ رَبِّي رَحِيمٌ وَدُودٌ ○ قَالُوا يٰشُعَيْبُ

رجوع کرو بیشک میرا پروردگار بڑا رحم کرنیوالا محبت کرنیوالا ہے انہوں نے جواب دیا کہ اے شعیب

مَا نَفْقَهُ كَثِيرًا مِمَّا تَقُولُ وَإِنَّا لَنَرٰىكَ فِينَا ضَعِيفًا

جو کچھ تم کہتے ہو ہم تو اُسکا بہت سا حصہ سمجھتے ہی نہیں اور ہم خود یہ دیکھتے ہیں کہ تم ہم میں کمزور ہو

وَلَوْلَا رَهْطُكَ لَرَجَمْنٰكَ وَمَا أَنْتَ عَلَيْنَا بِعَزِيزٍ ○

اور اگر ہمکو تمہارے گروہ کا خیال نہ ہوتا تو ہم تمپر پتھراؤ کر دیتے اور ہماری نظروں میں تمہاری تو کچھ عزت



قَالَ يٰقَوْمِ أَرَهْطِي أَعَزُّ عَلَيْكُمْ مِنَ اللَّهِ وَاتَّخَذْتُمُوهُ

ہی نہیں ہے (حضرت شعیبؑ نے) فرمایا کہ اے میری قوم آیا میرے بھائی بند تمہارے نزدیک اللہ سے بھی زیادہ معزز ہیں

وَرَاءَكُمْ ظِهْرِيًّا إِنَّ رَبِّي بِمَا تَعْمَلُونَ مُحِيطٌ ○ وَ

حالانکہ تم نے اُسکے حکم کو پس پشت ڈالدیا بیشک جو عمل بھی تم کرتے ہو میرا پروردگار اُسکو احاطہ کئے ہوئے ہے اور

يٰقَوْمِ اعْمَلُوا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ إِنِّي عَامِلٌ سَوْفَ

اے میری قوم تم اپنی جگہ جو جی چاہے کرو میں بھی کچھ کرنیوالا ہوں آگے چل کر تم خود معلوم کر لوگے

تَعْلَمُونَ مَنْ يَأْتِيهِ عَذَابٌ يُخْزِيهِ وَمَنْ هُوَ

کہ رسوا کرنیوالا عذاب کس پر نازل ہوتا ہے اور جھوٹا کون ہے



كَاذِبٌ ۖ وَارْتَقِبُوا إِنِّي مَعَكُمْ رَقِيبٌ ۝ وَلَمَّا جَاءَ

اور تم انتظار کرتے رہو میں بھی تمہارے ساتھ منتظر ہوں    پھر جب ہمارا حکم آیا تو

أَمْرُنَا نَجَّيْنَا شُعَيْبًا وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ بِرَحْمَةٍ

ہمنے شعیبؑ کو اور جو لوگ اُنکے ساتھ ایمان لائے تھے اُنکو نجات دی

مِّنَّا وَأَخَذَتِ الَّذِينَ ظَلَمُوا الصَّيْحَةُ فَأَصْبَحُوا فِي

اور ظالموں کو    ایک چیخ نے    آپکڑا    پس وہ اپنے اپنے گھروں میں

دِيَارِهِمْ جَاثِمِينَ ۝ كَأَن لَّمْ يَغْنَوْا فِيهَا ۗ أَلَا بُعْدًا

جس حال میں تھے ویسے ہی رہگئے    گویا کبھی اُن میں آبادی نہوئے تھے    خبردار مدین کے لئے

لِّمَدْيَنَ كَمَا بَعِدَتْ ثَمُودُ ۝ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا

اُسی طرح لعنت ہوئی جیسی کہ ثمود کے لئے    اور بیشک ہمنے موسیٰ کو اپنے احکام

مُوسَىٰ بِآيَاتِنَا وَسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ۝ إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَمَلَئِهِ

اور کھلی دلیلوں کے ساتھ    فرعون اور اُسکے سرداروں کے پاس بھیجا پھر اُن سبنے

فَاتَّبَعُوا أَمْرَ فِرْعَوْنَ ۖ وَمَا أَمْرُ فِرْعَوْنَ بِرَشِيدٍ ۝

فرعون ہی کے حکم کی تعمیل کی    حالانکہ فرعون کا حکم راستی کے موافق نہ تھا

يَقْدُمُ قَوْمَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَأَوْرَدَهُمُ النَّارَ ۖ وَبِئْسَ

قیامت کے دن فرعون اپنی قوم کے آگے آگے آئیگا اور اُن سب کو جہنم میں پہنچا دیگا اور وہ بُری

الْوِرْدُ الْمَوْرُودُ ۝ وَأُتْبِعُوا فِي هَٰذِهِ لَعْنَةً وَيَوْمَ

اُتار کی جگہ ہوگی جہاں اُتریںگے    اور اس دنیا میں اُنکے پیچھے لعنت لگا دی گئی ہے اور قیامت کے دن بھی

الْقِيَامَةِ ۚ بِئْسَ الرِّفْدُ الْمَرْفُودُ ۝ ذَٰلِكَ مِنْ أَنبَاءِ

کیسا برا عطیہ ہے جو اُنکو ملیگا    یہ (قصے) بستیوں کے قصوں میں سے

الْقُرَىٰ نَقُصُّهُ عَلَيْكَ ۖ مِنْهَا قَائِمٌ وَحَصِيدٌ ۝ وَمَا

ہیں جو ہم تمہیں سنارہے ہیں بعض ان میں سے باقی ہیں اور بعض اُجڑ گئیں    اور ہمنے





ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَمَآ اَغْنَتْ عَنْهُمْ

اُن پر ظلم نہیں کیا بلکہ اُنہوں نے خود اپنی جانوں پر ظلم توڑا بس جب حکم خدا آیا تو اُنکے وہ معبود جنہیں

اٰلِهَتُهُمُ الَّتِيْ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ لَّمَّا

وہ خدا کو چھوڑ کر پکارا کرتے تھے اُنکے کچھ بھی کام نہ آئے اور

جَآءَ اَمْرُ رَبِّكَ ۭ وَمَا زَادُوْهُمْ غَيْرَ تَتْبِيْبٍ ۝ وَ

سوائے ہلاکت بڑھا دینے کے اُنہوں نے اور کچھ نہ کیا اور

كَذٰلِكَ اَخْذُ رَبِّكَ اِذَآ اَخَذَ الْقُرٰى وَهِيَ ظَالِمَةٌ ۭ

تمہارے پروردگار کی گرفت جسوقت بھی اُسنے ظالم آبادیوں کی گرفت کی ہے ایسی ہی ہوتی ہے

اِنَّ اَخْذَهٗٓ اَلِيْمٌ شَدِيْدٌ ۝ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لِّمَنْ

بیشک اُسکی گرفت سخت دردناک ہوتی ہے بیشک اس میں اُس شخص کے لئے نشانی ہے

خَافَ عَذَابَ الْاٰخِرَةِ ۭ ذٰلِكَ يَوْمٌ مَّجْمُوْعٌ ۙ لَّهُ النَّاسُ

جو عذاب آخرت سے ڈرتا ہو یہی دن کل آدمیوں کے مجمع کا ہوگا اور یہی دن ہے

وَذٰلِكَ يَوْمٌ مَّشْهُوْدٌ ۝ وَمَا نُؤَخِّرُهٗٓ اِلَّا لِاَجَلٍ

کہ گواہیاں گزرینگی ہم ایک مقررہ وقت تک اُسکو تاخیر میں

مَّعْدُوْدٍ ۝ يَوْمَ يَاْتِ لَا تَكَلَّمُ نَفْسٌ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۚ فَمِنْهُمْ

ڈال رہے ہیں جس دن وہ دن آئیگا اس دن کوئی نفس بغیر اُسکے حکم کے بات نہ کرسکیگا پس کوئی

شَقِيٌّ وَّسَعِيْدٌ ۝ فَاَمَّا الَّذِيْنَ شَقُوْا فَفِي النَّارِ لَهُمْ

اُن میں سے بدنصیب ہوگا اور کوئی خوش نصیب ہوگا ۔ ایسے وہ لوگ جو بدبخت ہونگے جہنم میں پڑے ہونگے اور اُنکی

فِيْهَا زَفِيْرٌ وَّشَهِيْقٌ ۝ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا مَا دَامَتِ السَّمٰوٰتُ

اور جسوقت تک آسمان و زمین باقی رہینگے وہ اُسی میں رہینگے سوائے

وَالْاَرْضُ اِلَّا مَا شَاۗءَ رَبُّكَ ۭ اِنَّ رَبَّكَ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ ۝

اُسکے کہ تمہارے پروردگار کو کچھ اور منظور ہو بیشک تمہارا پروردگار جو کچھ چاہے کرگزرنے والا ہے



وَاَمَّا الَّذِيْنَ سُعِدُوْا فَفِي الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا مَا دَامَتِ

اور رہے وہ جو خوش نصیب ہونگے جبتک آسمان و زمین باقی ہے برابر جنت میں

السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ اِلَّا مَا شَآءَ رَبُّكَ ؕ عَطَآءً غَيْرَ

رہینگے سوائے اسکے کہ تمہارے پروردگار کو کچھ اور (بہتری) منظور ہو (یہ ایک ایسا عطیہ ہوگا جو)

مَجْذُوْذٍ ۝ فَلَا تَكُ فِيْ مِرْيَةٍ مِّمَّا يَعْبُدُ هٰٓؤُلَآءِ ؕ مَا

ختم ہونیوالا نہیں ہے جن چیزوں کی یہ پرستش کرتے ہیں تم اُنکے بارے میں کچھ شک نہ کرنا یہ بھی

يَعْبُدُوْنَ اِلَّا كَمَا يَعْبُدُ اٰبَآؤُهُمْ مِّنْ قَبْلُ ؕ وَاِنَّا

ویسی ہی پرستش کرتے ہیں جیسی اُنکے باپ دادا پرستش کرتے آئے اور ہم اُنکا

لَمُوَفُّوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ غَيْرَ مَنْقُوْصٍ ۝ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا

حصہ (عذاب) بغیر کم کئے پورا پورا اُنکو پہنچا دینگے اور بیشک ہمنے موسیٰ کو

مُوْسَى الْكِتٰبَ فَاخْتُلِفَ فِيْهِ ؕ وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ

کتاب دی پھر اُس میں اختلاف کیا گیا اور اگر تمہارے رب کی بات (متعلق مہلت)

مِنْ رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ وَاِنَّهُمْ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ

پہلے نہ گزر چکی ہوتی تو اُنکے مابین فیصلہ ہو چکا ہوتا اور وہ لوگ یقیناً اسکے بارے میں حیرت انگیز شک میں

مُرِيْبٍ ۝ وَاِنَّ كُلًّا لَّمَّا لَيُوَفِّيَنَّهُمْ رَبُّكَ اَعْمَالَهُمْ ؕ

پڑے ہوئے ہیں اور ان میں سے ہر ایک کو تمہارا پروردگار اُنکے اعمال کا بدلہ پورا پورا دیگا

اِنَّهٗ بِمَا يَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝ فَاسْتَقِمْ كَمَآ اُمِرْتَ

بیشک جو عمل وہ کرتے ہیں اُس سے وہ آگاہ ہے جیسا تمکو حکم دیا گیا ہے اُسپر تم خود اور جو

وَمَنْ تَابَ مَعَكَ وَلَا تَطْغَوْا ؕ اِنَّهٗ بِمَا تَعْمَلُوْنَ

تمہارے ساتھ تائب ہوئے ہیں قائم رہو اور حد سے نہ بڑھو جو عمل تم کرتے ہو اُس سے وہ ضرور آگاہ

بَصِيْرٌ ۝ وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ

ہے اور جو لوگ ظالم ہیں اُنکی طرف مائل نہ ہو ورنہ آگ تمکو چھوئیگی





النَّارُ وَمَا لَكُم مِّن دُونِ اللَّهِ مِنْ أَوْلِيَاءَ ثُمَّ لَا تُنصَرُونَ ۝

اور اللہ کے سوا نہ کوئی تمہارا حمایتی ہوگا نہ پھر تمہاری مدد کیجائیگی

وَأَقِمِ الصَّلَاةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ اللَّيْلِ ۚ إِنَّ

اور صبح و شام اور کچھ رات گئے نماز پڑھا کرو یقیناً

الْحَسَنَاتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّئَاتِ ۚ ذَٰلِكَ ذِكْرَىٰ

نیکیاں بدیوں کو دور کردیتی ہیں نصیحت حاصل کرنیوالوں کے لئے یہ ایک

لِلذَّاكِرِينَ ۝ وَاصْبِرْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يُضِيعُ أَجْرَ الْمُحْسِنِينَ ۝

نصیحت ہے اور صبر کرو بیشک اللہ نیکوکاروں کے اجر کو ضائع نہیں فرماتا

فَلَوْلَا كَانَ مِنَ الْقُرُونِ مِن قَبْلِكُمْ أُولُو بَقِيَّةٍ

پس تم سے پہلے زمانوں میں ایسے دانشمند (بہت سے) کیوں نہ ہوئے جو زمین میں فساد کرنے سے

يَنْهَوْنَ عَنِ الْفَسَادِ فِي الْأَرْضِ إِلَّا قَلِيلًا مِّمَّنْ

باز رکھتے گنتی کے لوگ ان میں سے ضرور ایسے تھے جنکو ہم نے

أَنجَيْنَا مِنْهُمْ ۗ وَاتَّبَعَ الَّذِينَ ظَلَمُوا مَا أُتْرِفُوا

نجات دی اور (علی العموم) ظالم ان نعمتوں کے پیچھے پڑ گئے جو انکو دی گئی تھیں

فِيهِ وَكَانُوا مُجْرِمِينَ ۝ وَمَا كَانَ رَبُّكَ لِيُهْلِكَ

اور وہ گنہگار ہوئے اور تمہارے پروردگار کا یہ کام نہیں ہے کہ ظلم کرکے

الْقُرَىٰ بِظُلْمٍ وَأَهْلُهَا مُصْلِحُونَ ۝ وَلَوْ شَاءَ رَبُّكَ

بستیوں کو برباد کردے جس حال میں کہ انکے باشندے نیک ہوں اور اگر تمہارا پروردگار چاہتا تو

لَجَعَلَ النَّاسَ أُمَّةً وَاحِدَةً ۖ وَلَا يَزَالُونَ

کل آدمیوں کو ایک ہی گروہ بنا دیتا اب (تو برابر) وہ اختلاف

مُخْتَلِفِينَ ۝ إِلَّا مَن رَّحِمَ رَبُّكَ ۚ وَلِذَٰلِكَ خَلَقَهُمْ

کرتے رہینگے سوائے انکے جن پر تمہارا پروردگار رحم فرمائے اور اسی (رحمت) کے لئے انکو پیدا کیا ہے

جناب امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ وَلَا يَزَالُونَ مُخْتَلِفِينَ سے یہ مراد ہے کہ وہ دین میں ہمیشہ اختلاف کرتے رہینگے۔ اور إِلَّا مَن رَّحِمَ رَبُّكَ سے ہمارے اور ہمارے آل محمد

وَتَمَّتۡ كَلِمَةُ رَبِّكَ لَاَمۡلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الۡجِنَّةِ
اور تمہارے پروردگار کا قول پورا ہوگا کہ میں جہنّم کو کُل (نافرمان) جنوں اور آدمیوں

وَالنَّاسِ اَجۡمَعِيۡنَ ۝ وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيۡكَ مِنۡ
سے بھر دونگا اور ہم رسولوں کی خبروں میں سے ہر ایک تم سے اس لئے

اَنۡۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ‌ۚ وَجَآءَكَ فِىۡ
بیان کرتے ہیں کہ اُس سے تمہارا دل مضبوط کر دیں اور ان قصّوں کے بیان سے

هٰذِهِ الۡحَـقُّ وَمَوۡعِظَةٌ وَّذِكۡرٰى لِلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۝
تم تک توحق پہنچا ہے اور مؤمنین کے لئے نصیحت و یادگاری ہوتی ہے

وَقُلْ لِّلَّذِيۡنَ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ اعۡمَلُوۡا عَلٰى مَكَانَتِكُمۡؕ اِنَّا
اور جو لوگ ایمان نہیں رکھتے ہیں اُنسے کہدو کہ تم اپنی جگہ (جو جی چاہے) کام کئے جاؤ ہم بھی

عٰمِلُوۡنَ ۝ وَانْتَظِرُوۡا‌ ۚ اِنَّا مُنۡتَظِرُوۡنَ ۝ وَلِلّٰهِ غَيۡبُ
(کچھ) کرینگے اور انتظار کئے جاؤ ہم بھی انتظار کرتے ہیں اور آسمانوں کی اور زمین کی

السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ وَاِلَيۡهِ يُرۡجَعُ الۡاَمۡرُ كُلُّهٗ فَاعۡبُدۡهُ
پوشیدہ باتیں سب اللہ ہی سے متعلق ہیں اور کل معاملہ اُسی کی طرف رجوع کیا جائیگا پس تم اُسی کی

وَتَوَكَّلۡ عَلَيۡهِ‌ ؕ وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعۡمَلُوۡنَ ۝ ع ۱۰
عبادت کرو اور اُسی پر بھروسہ کرو اور جو کچھ تم کرتے ہو اُس سے تمہارا پروردگار غافل نہیں ہے

## سورۃ یوسف مکیۃ وھی مائۃ واحدی عشرۃ آیۃ

آیاتہا ۱۱۱ — رکوعاتہا ۱۲ — کلماتہا ۱۸۰۸ — حروفہا ۷۱۶۶

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝
(شروع کرتا ہوں) خدا کے نام سے رحمٰن و رحیم

الٓرٰ‌ تِلۡكَ اٰيٰتُ الۡكِتٰبِ الۡمُبِيۡنِ ۝ اِنَّاۤ اَنۡزَلۡنٰهُ
الرا یہ کُھلی کتاب کی آیتیں ہیں بیشک ہمنے اس قرآن کو عربی زبان میں

منزل ۳

لعلی من الرجعۃ ... (marginal note, partly legible)





قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ

اُتارا ہے تاکہ تم لوگ سمجھو اس قرآن میں ہم نے جو کچھ تمہاری طرف وحی

اَحْسَنَ الْقَصَصِ بِمَآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ هٰذَا الْقُرْاٰنَ

کی اُس میں سے سب سے اچھا قصہ (اب) ہم تمسے بیان کرتے ہیں

وَاِنْ كُنْتَ مِنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الْغٰفِلِيْنَ ۝ اِذْ قَالَ

اور پہلے سے تم اس سے ضرور نا واقف تھے (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ یوسفؑ نے

يُوْسُفُ لِاَبِيْهِ يٰاَبَتِ اِنِّيْ رَاَيْتُ اَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا

اپنے والد سے عرض کی کہ ابا جان میں نے گیارہ ستاروں کو اور سورج اور چاند کو

وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ رَاَيْتُهُمْ لِيْ سٰجِدِيْنَ ۝ قَالَ

دیکھا میں نے انہیں اپنی طرف سجدہ کرتے ہوئے دیکھا (یعقوبؑ نے) فرمایا کہ

يٰبُنَيَّ لَا تَقْصُصْ رُءْيَاكَ عَلٰٓى اِخْوَتِكَ فَيَكِيْدُوْا

اے میرے پیارے بیٹے اپنا خواب اپنے بھائیوں سے نہ کہدینا مبادا وہ تم سے کوئی چال

لَكَ كَيْدًا ۭ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

چلیں بیشک شیطان انسان کا کھلا دشمن ہے

وَكَذٰلِكَ يَجْتَبِيْكَ رَبُّكَ وَيُعَلِّمُكَ مِنْ تَاْوِيْلِ

اور اسی طرح تمہارا پروردگار تمکو منتخب فرمائیگا اور تمکو خوابوں کی تعبیر سکھائیگا

الْاَحَادِيْثِ وَيُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ وَعَلٰٓى اٰلِ

اور تم پر اور آلِ یعقوبؑ پر اسی طرح اپنی نعمتیں پوری

يَعْقُوْبَ كَمَآ اَتَمَّهَا عَلٰٓى اَبَوَيْكَ مِنْ قَبْلُ اِبْرٰهِيْمَ

کریگا جیسے کہ پہلے تمہارے پردادا اور دادا ابراہیمؑ و اسحاقؑ پر کرچکا ہے

وَاِسْحٰقَ ۭ اِنَّ رَبَّكَ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝ لَقَدْ كَانَ فِيْ

یقیناً تمہارا پروردگار صاحب علم و حکمت ہے بہ تحقیق یوسفؑ اور انکے بھائیوں

ع ٦ ۔ ١١





يُوسُفَ وَاِخْوَتِهٖٓ اٰيٰتٌ لِّلسَّآئِلِيْنَ ○ اِذْ قَالُوْا لَيُوْسُفُ

کہ قصہ میں سوال کرنیوالوں کے لئے نشانیاں موجود ہیں (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ وہ (سب بھائی) کہنے لگے

وَاَخُوْهُ اَحَبُّ اِلٰٓى اَبِيْنَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَةٌ ؕ اِنَّ

کہ یقیناً یوسفؑ اور اُسکا حقیقی بھائی ہماری بہ نسبت ہمارے باپ کو سب سے زیادہ پیارے ہیں حالانکہ

اَبَانَا لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنِ ○ اقْتُلُوْا يُوْسُفَ اَوِ اطْرَحُوْهُ

ہم ایک مضبوط گروہ ہیں بیشک ہمارے باپ کھلی غلطی میں ہیں یوسفؑ کو قتل کر ڈالو یا اُسکو کسی (غیر آباد) جگہ میں

اَرْضًا يَّخْلُ لَكُمْ وَجْهُ اَبِيْكُمْ وَتَكُوْنُوْا مِنْۢ بَعْدِهٖ

ڈالدو کہ تمہارے والد کی توجہ تمہاری ہی طرف ہو جائے اور اُسکے بعد نیک تو تم

قَوْمًا صٰلِحِيْنَ ○ قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ لَا تَقْتُلُوْا

ہو ہی جاؤ گے اُنہی میں سے ایک کہنے والے نے یہ کہا کہ اگر تمکو کچھ کرنا ہے تو یوسفؑ کو

يُوْسُفَ وَاَلْقُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ يَلْتَقِطْهُ بَعْضُ

قتل تو نہ کرو اور اُسکو کسی کنوئیں کی گہرائی میں ڈالدو کہ اُسے کوئی راہ گیر

السَّيَّارَةِ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ○ قَالُوْا يٰٓاَبَانَا مَا لَكَ

اُٹھا لیجائے (اب باہم مشورہ کرکے آئے اور) کہنے لگے کہ بابا جان یہ کیا بات ہے کہ یوسفؑ

لَا تَاْمَنَّا عَلٰى يُوْسُفَ وَاِنَّا لَهٗ لَنٰصِحُوْنَ ○ اَرْسِلْهُ

کے بارے میں آپ ہمپر بھروسہ نہیں کرتے حالانکہ ہم اُسکے خیر طلب ہیں کل صبح اُسے ہمارے ساتھ

مَعَنَا غَدًا يَّرْتَعْ وَيَلْعَبْ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ○ قَالَ

بھیجئے کہ (جنگل میں) میوے کھائے اور کھیلے کودے اور اُسکی حفاظت کو تو ہم موجود ہی ہیں یعقوبؑ نے فرمایا

اِنِّيْ لَيَحْزُنُنِيْٓ اَنْ تَذْهَبُوْا بِهٖ وَاَخَافُ اَنْ يَّاْكُلَهُ

کہ اس بات سے تو مجھے رنج ہوگا کہ تم اُسے لیجاؤ اور اسکا اندیشہ ہے کہ کہیں اُسے بھیڑیا

الذِّئْبُ وَاَنْتُمْ عَنْهُ غٰفِلُوْنَ ○ قَالُوْا لَئِنْ اَكَلَهُ

کھا جائے اور تم اُس سے بیخبر ہی رہو اُنہوں نے عرض کی کہ جس حال میں ہم ایک

الذِّئْبُ وَنَحْنُ عُصْبَةٌ اِنَّآ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ۝ فَلَمَّا ذَهَبُوْا

توی گروہ ہیں اگر اُسکو بھیڑیا کھا گیا تو پھر ہم تو بالکل نکمے ہی ہوئے چنانچہ جب وہ اُسے لے گئے

بِهٖ وَاَجْمَعُوْٓا اَنْ يَّجْعَلُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ وَاَوْحَيْنَآ

اور اس بات پر اجماع کر لیا کہ اُسے گہرے کنوئیں میں ڈالدیں تو ہمنے اُسکی طرف وحی کی کہ

اِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝

ضرور بالضرور (ایک وقت) تو انکو انکا یہ فعل جتلائیگا اور وہ پہچانتے نہونگے

وَجَآءُوْٓ اَبَاهُمْ عِشَآءً يَّبْكُوْنَ ۝ قَالُوْا يٰٓاَبَانَآ اِنَّا ذَهَبْنَا

اور وہ سب شام کو اپنے والد کے پاس روتے ہوئے آئے کہنے لگے کہ بابا جان ہم تو آپس میں دوڑ لگانے

نَسْتَبِقُ وَتَرَكْنَا يُوْسُفَ عِنْدَ مَتَاعِنَا فَاَكَلَهُ الذِّئْبُ

لگے تھے اور یوسف کو اپنے اسباب کے پاس چھوڑ دیا تھا پھر اُسکو بھیڑیا کھا گیا

وَمَآ اَنْتَ بِمُؤْمِنٍ لَّنَا وَلَوْ كُنَّا صٰدِقِيْنَ ۝ وَجَآءُوْ عَلٰى

اور گو ہم سچے بھی ہوں مگر آپ ہماری بات کب ماننے والے ہیں اور یوسف کے کرتے پر

قَمِيْصِهٖ بِدَمٍ كَذِبٍ ؕ قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ

جھوٹا خون لگا لائے یعقوب نے فرمایا (یوں تو نہیں ہے) بلکہ کسی بڑی کارروائی پر تمہارے نفسوں

اَمْرًا ؕ فَصَبْرٌ جَمِيْلٌ ؕ وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ۝

نے ورغلا کے آمادہ کیا لہذا صبر بہتر ہے اور جو کچھ تمہارا بیان ہے اُسکے متعلق خدا ہی سے مدد مانگتا ہوں

وَجَآءَتْ سَيَّارَةٌ فَاَرْسَلُوْا وَارِدَهُمْ فَاَدْلٰى دَلْوَهٗ ؕ

اور (وہاں) ایک قافلہ آگیا اُنہوں نے اپنے سقے کو بھیجا اُسنے اپنا ڈول جا ڈالا (یوسف بحکم خدا

قَالَ يٰبُشْرٰى هٰذَا غُلٰمٌ ؕ وَاَسَرُّوْهُ بِضَاعَةً ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ

سے اُس ڈول میں بیٹھ گئے کھینچنے والے نے جب دیکھا تو) بولا آہا کیسی خوشی کی بات ہے یہ تو لڑکا ہے اور اُسکو

بِمَا يَعْمَلُوْنَ ۝ وَشَرَوْهُ بِثَمَنٍۢ بَخْسٍ دَرَاهِمَ

پونجی سمجھکر چھپا لیا حالانکہ جو کچھ وہ کرتے تھے اللہ اس سے آگاہ تھا (بھائی خبر پاکر پہنچے) اور یوسف کو ناقص قیمت

کو نکلا ہی تھا کہ یوسف علیہ السلام کے بھائی آپہنچے اور کہنے لگے کہ یہ ہمارا غلام ہے کل بھاگ نکلا تھا اور اس کنوئیں میں گر گیا تھا آج ہم ابھی اسی لئے آئے تھے کہ اسکو نکالیں غرض

معدودة وكانوا فيه من الزاهدين ○ وقال

چند درہموں (گنتی کے گنوں) پر بیچ آئے کہ وہ یوسف سے تنفر تھے — اور مصر کے جس شخص نے

الذي اشتراه من مصر لامرأته اكرمي مثواه

اُنکو خریدا اُسنے اپنی زوجہ سے کہا کہ اسکو اچھی طرح سے رکھیو شاید یہ ہمکو

عسى ان ينفعنا او نتخذه ولدا ط وكذلك مكنا

نفع پہنچائے یا ہم اسے بیٹا ہی کرلیں — اس طرح ہمنے یوسف کو اُس

ليوسف في الارض ز ولنعلمه من تاويل

بد دیس میں جگہ دیدی — اور یہ بھی غرض تھی کہ اُسکو خواب کی تعبیر

الاحاديث ط والله غالب على امره ولكن اكثر

سکھا دیں — اور خدا تعالےٰ اپنے معاملات میں سب پر غالب رہتا ہے لیکن بہت سے

الناس لا يعلمون ○ ولما بلغ اشده اتينه

لوگ سمجھتے نہیں — اور جب وہ اپنی پوری قوت کو پہنچ گیا ہمنے اُسکو حکمت

حكما وعلما ط وكذلك نجزي المحسنين ○ وراودته

و علم عطا کیا — اور نیکی کرنیوالوں کو ہم اسی طرح بدلہ دیا کرتے ہیں — اور اُس عورت نے

التي هو في بيتها عن نفسه وغلقت الابواب و

جسکے گھر میں یوسف تھے خود اُنکی خواہش کی اور پھسلایا اور دروازے بند کرکے یہ کہا لو آؤ

قالت هيت لك ط قال معاذ الله انه ربي احسن

جلدی کرو (یوسف نے) کہا (ہرگز ایسا نہو گا) خدا کی پناہ (یہ نہیں ہوسکتا) یقیناً میرے مالک نے میرے

مثواي ط انه لا يفلح الظلمون ○ ولقد همت به

ساتھ نیک سلوک کیا ہے بیشک ظالم فلاح نہ پائینگے — اور ضرور زلیخانے یوسف سے بدی کا

وهم بها لولا ان را برهان ربه ط كذلك لنصرف

قصد کیا — اور یوسف بھی زلیخا سے ایسا قصد کرتے اگر اپنے رب کی دلیل دیکھے ہوئے نہ ہوتے یہ اسلئے کہ ہم نے

عَنْهُ السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ ۭ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ ۝

اُس سے بدی اور بے حیائی کی بات کو دور رکھا بیشک وہ ہمارے خالص بندوں میں سے تھے

وَاسْتَبَقَا الْبَابَ وَقَدَّتْ قَمِيْصَهٗ مِنْ دُبُرٍ وَّاَلْفَيَا

اور وہ دونوں دروازے کی طرف لپکے اور اُس عورت نے یوسفؑ کا کرتہ پیچھے سے پھاڑ ڈالا اور اُسکے شوہر سے

سَيِّدَهَا لَدَا الْبَابِ ۭ قَالَتْ مَا جَزَاۗءُ مَنْ اَرَادَ بِاَهْلِكَ

دروازے کے قریب دونوں کی مڈبھیڑ ہوئی اُس عورت نے کہا کہ جو تیری زوجہ سے بدی کا قصد کرے اُسکی سزا

سُوْۗءًا اِلَّآ اَنْ يُّسْجَنَ اَوْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ قَالَ هِيَ

اسکے سوا کیا ہے کہ اُسکو قید کیا جائے یا دردناک عذاب (دیا جائے) یوسفؑ نے کہا کہ اسی عورت نے

رَاوَدَتْنِيْ عَنْ نَّفْسِيْ وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ اَهْلِهَا ۚ

مجھے خود مائل کرنا چاہا اور اُس عورت کے کنبہ سے ایک گواہ نے گواہی دی کہ اگر یوسفؑ

اِنْ كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ قُبُلٍ فَصَدَقَتْ وَهُوَ مِنَ

کا کرتہ سامنے سے پھٹا ہوا ہو تب تو یہ عورت سچی ہے اور وہ جھوٹوں میں سے

الْكٰذِبِيْنَ ۝ وَاِنْ كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ فَكَذَبَتْ

ہے اور اگر اُسکا کرتہ پیچھے سے پھٹا ہوا ہو تو وہ عورت جھوٹی ہے اور یوسفؑ

وَهُوَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝ فَلَمَّا رَاٰ قَمِيْصَهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ

سچوں میں سے ہے پھر جب اُسکا کرتہ پیچھے سے پھٹا ہوا دیکھا تو (عزیز مصر نے) کہدیا کہ بیشک

قَالَ اِنَّهٗ مِنْ كَيْدِكُنَّ ۭ اِنَّ كَيْدَكُنَّ عَظِيْمٌ ۝ يُوْسُفُ

یہ تم عورتوں کا چلتر ہے اور تمہارا چلتر بڑا چلتر ہے اے یوسفؑ

اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ۫ وَاسْتَغْفِرِيْ لِذَنْۢبِكِ ښ اِنَّكِ

تم تو اب اسکو بھول جاؤ اور (اے زلیخا) تو اپنے گناہ کی مغفرت مانگ بیشک خطاوار

كُنْتِ مِنَ الْخٰطِــِٕيْنَ ۝ وَقَالَ نِسْوَةٌ فِي الْمَدِيْنَةِ امْرَاَتُ

تو ہی ہے اور شہر کی عورتوں نے یہ کہنا شروع کیا کہ عزیز مصر کی بیگم

ع ٣ ٩ ١٣

منزل

له شهد شاهد من اهلها تفسیر قمی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ خدا تعالیٰ نے یوسف علیہ السلام کو الہام کیا کہ انہوں نے عزیز مصر سے کہدیا

الْعَزِيزِ تُرَاوِدُ فَتٰهَا عَنْ نَّفْسِهٖ ۚ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ؕ اِنَّا

اپنے غلام کو پھسلاتی ہے اسکی محبت اسکے دل میں بیٹھ گئی ہے بیشک ہم تو اسکو کھلی غلطی

لَنَرٰىهَا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝ فَلَمَّا سَمِعَتْ بِمَكْرِهِنَّ

میں پاتے ہیں پس جبوقت زلیخانے انکا طعن سنا تو انکو بلا بھیجا

اَرْسَلَتْ اِلَيْهِنَّ وَاَعْتَدَتْ لَهُنَّ مُتَّكَاً وَّاٰتَتْ كُلَّ

اور انکے لئے ایک مجلس تیار کی اور ان میں سے ہر ایک کو

وَاحِدَةٍ مِّنْهُنَّ سِكِّيْنًا وَّقَالَتِ اخْرُجْ عَلَيْهِنَّ ۚ فَلَمَّا

ایک ایک چھری (مع ایک ایک ترنج) دیدی اور یوسفؑ سے کہا کہ انکے سامنے آجاؤ پس جبوقت

رَاَيْنَهٗٓ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ ز وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ

ان عورتوں نے یوسفؑ کو دیکھا تو انکی عظمت کا سکہ انکے دلوں پر بیٹھ گیا اور بے تحاشہ ان عورتوں نے اپنے ہاتھ کاٹ (لئے)

مَا هٰذَا بَشَرًا ؕ اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ ۝ قَالَتْ

اور بول اٹھیں کہ حاشا للہ یہ آدمی نہیں ہے یہ تو کوئی فرشتہ ہے۔ زلیخانے کہا کہ یہی تو ہے جس کے

فَذٰلِكُنَّ الَّذِيْ لُمْتُنَّنِيْ فِيْهِ ؕ وَلَقَدْ رَاوَدْتُّهٗ عَنْ

بارے میں تم مجھے نام رکھتی ہو میں نے خود اسکو پھسلانا چاہا مگر وہ

نَّفْسِهٖ فَاسْتَعْصَمَ ؕ وَلَىِٕنْ لَّمْ يَفْعَلْ مَآ اٰمُرُهٗ لَيُسْجَنَنَّ

معصوم ثابت ہوا اور جو حکم میں اسکو دیتی ہوں اگر یہ اس کو نہ کریگا تو ضرور یہ قید (بھی)

وَلَيَكُوْنًا مِّنَ الصّٰغِرِيْنَ ۝ قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَيَّ

کیا جائیگا اور ذلیل (بھی) ہوجائیگا یوسفؑ نے عرض کی کہ پروردگارا جس کام کی طرف یہ

مِمَّا يَدْعُوْنَنِيْٓ اِلَيْهِ ۚ وَاِلَّا تَصْرِفْ عَنِّيْ كَيْدَهُنَّ

عورتیں مجھے بلاتی ہیں اسکی بہ نسبت قید مجھے زیادہ پسند ہے اور اگر تو انکا چلتر مجھ سے دور نہ فرمائیگا تو

اَصْبُ اِلَيْهِنَّ وَاَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝ فَاسْتَجَابَ لَهٗ رَبُّهٗ

کہیں ایسا نہ ہو کہ میں انکی طرف مائل ہوجاؤں اور میرا شمار بھی جاہلوں میں ہوجائے پس خدا تعالیٰ نے یوسفؑ کی دعا قبول (کی)



فَصَرَفَ عَنْهُ كَيْدَهُنَّ ۗ إِنَّهُ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ○ ثُمَّ

اور اُن عورتوں کا چلتر اُس سے دور کردیا بیشک وہ بڑا سننے والا (اور) جاننے والا ہے پھر

بَدَا لَهُمْ مِّنْ بَعْدِ مَا رَأَوُا الْآيَاتِ لَيَسْجُنُنَّهُ حَتَّىٰ حِينٍ ○

بعد ان نشانیوں کے دیکھ لینے کے بھی انکو یہی مناسب معلوم ہوا کہ کچھ عرصہ کے لئے یوسف کو قید کردیں

وَدَخَلَ مَعَهُ السِّجْنَ فَتَيَانِ ۖ قَالَ أَحَدُهُمَا إِنِّي أَرَانِي

اور قید خانہ میں اُن حضرت کے ساتھ ساتھ دو جوان اور داخل ہوئے انمیں سے ایک نے یہ کہا کہ میں (خواب میں)

أَعْصِرُ خَمْرًا ۖ وَقَالَ الْآخَرُ إِنِّي أَرَانِي أَحْمِلُ فَوْقَ

یہ دیکھا ہوں کہ میں انگور نچوڑ کر شراب بنا رہا ہوں اور دوسرے نے یہ کہا کہ میں نے دیکھا کہ میں اپنے سر پر روٹیوں کا ایک خوان

رَأْسِي خُبْزًا تَأْكُلُ الطَّيْرُ مِنْهُ ۖ نَبِّئْنَا بِتَأْوِيلِهِ ۖ إِنَّا

اٹھائے ہوئے ہوں جس میں سے پرند کھا جاتے ہیں انکی تعبیر ہمکو بتلا دیجئے بیشک ہم آپکو نیک آدمیوں

نَرَاكَ مِنَ الْمُحْسِنِينَ ○ قَالَ لَا يَأْتِيكُمَا طَعَامٌ تُرْزَقَانِهِ إِلَّا

میں سے خیال کرتے ہیں حضرت یوسف نے فرمایا کہ جو کھانا تمکو دیا جاتا ہے اسکے آنے سے پہلے

نَبَّأْتُكُمَا بِتَأْوِيلِهِ قَبْلَ أَنْ يَأْتِيَكُمَا ۚ ذَٰلِكُمَا مِمَّا عَلَّمَنِي

میں تمکو اسکی تعبیر بتلا دونگا یہ بوجہ اسکے ہے کہ میرے پروردگار نے مجھکو

رَبِّي ۚ إِنِّي تَرَكْتُ مِلَّةَ قَوْمٍ لَا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَهُمْ

علم عطا فرمایا بیشک میں نے اُن لوگوں کا مذہب چھوڑ دیا جو خدا پر ایمان نہیں رکھتے اور قیامت

بِالْآخِرَةِ هُمْ كَافِرُونَ ○ وَاتَّبَعْتُ مِلَّةَ آبَائِي إِبْرَاهِيمَ

کے منکر ہیں اور میں نے اپنے پردادا۔ دادا۔ باپ ابراہیمؑ و اسحاقؑ و

وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ ۚ مَا كَانَ لَنَا أَنْ نُشْرِكَ بِاللَّهِ مِنْ

یعقوبؑ کے مذہب کی پیروی کی ہے۔ ہم لوگوں کا یہ کام نہیں ہے کہ کسی چیز کو خدا کا شریک قرار دیں

شَيْءٍ ۚ ذَٰلِكَ مِنْ فَضْلِ اللَّهِ عَلَيْنَا وَعَلَى النَّاسِ وَلَٰكِنَّ

یہ ہمپر اور کل آدمیوں پر اللہ کا فضل ہے لیکن

اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ○ يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ ءَاَرْبَابٌ

بہت سے آدمی شکر ادا نہیں کرتے اے میرے قیدخانہ کے ساتھیو آیا جدا جدا پروردگار

مُّتَفَرِّقُوْنَ خَيْرٌ اَمِ اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ○ مَا تَعْبُدُوْنَ

اچھے ہیں یا خدائے یکتا جو سب پر غالب ہو اسکے سوا جن جن کو تم پوجتے ہو

مِنْ دُوْنِهٖٓ اِلَّآ اَسْمَآءً سَمَّيْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ

وہ صرف نام ہی نام ہیں جو تم نے اور تمہارے باپ دادا نے رکھ لئے ہیں

مَّآ اَنْزَلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ۭ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ۭ اَمَرَ

جنکے متعلق خدا نے کوئی سند نہیں اتاری (حالانکہ) اصلی حکومت خدا ہی کی ہے اور

اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ ۭ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ وَلٰكِنَّ

اسی نے حکم دیا ہے کہ تم سوائے اسکے اور کسی کی عبادت نہ کرو سیدھی راہ یہی ہے لیکن

اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ○ يٰصَاحِبَيِ السِّجْنِ اَمَّآ

بہت سے لوگ نہیں جانتے اے میرے قیدخانہ کے دونوں ساتھیو تم میں سے

اَحَدُكُمَا فَيَسْقِيْ رَبَّهٗ خَمْرًا ۚ وَاَمَّا الْاٰخَرُ فَيُصْلَبُ

ایک تو اپنے مالک کو شراب پلائیگا رہا دوسرا سو پھانسی دیا جائیگا اور اسکا

فَتَاْكُلُ الطَّيْرُ مِنْ رَّاْسِهٖ ۭ قُضِيَ الْاَمْرُ الَّذِيْ فِيْهِ

بھیجا پرندے (ٹھونگیں مار مار کے) کھائینگے وہ معاملہ جسکے بارے میں تم دریافت کرتے تھے طے ہو لیا

تَسْتَفْتِيٰنِ ۭ○ وَقَالَ لِلَّذِيْ ظَنَّ اَنَّهٗ نَاجٍ مِّنْهُمَا

اور ساتھ ہی اسکے ان دونوں میں سے جسکی نسبت یقین تھا کہ نجات پائیگا اس سے یہ کہا کہ اپنے

اذْكُرْنِيْ عِنْدَ رَبِّكَ ۡ فَاَنْسٰىهُ الشَّيْطٰنُ ذِكْرَ رَبِّهٖ

آقا سے میرا ذکر کردینا پس شیطان نے اسے آقا کے سامنے یہ ذکر کرنا بھلا دیا

فَلَبِثَ فِي السِّجْنِ بِضْعَ سِنِيْنَ ○ ع ۵ ۱۵ وَقَالَ الْمَلِكُ اِنِّيْٓ

اور اس طرح یوسف کئی برس قیدخانہ میں رہے اور بادشاہ مصر نے یہ کہا کہ میں نے

أَرَىٰ سَبْعَ بَقَرَاتٍ سِمَانٍ يَأْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ وَ

سات موٹی تازی گائیں دیکھیں جنکو سات دُبلی پتلی گائیں کھائے جاتی ہیں اور

سَبْعَ سُنبُلَاتٍ خُضْرٍ وَأُخَرَ يَابِسَاتٍ ۖ يَا أَيُّهَا الْمَلَأُ

سات ہری بھری بالیں دیکھیں اور دوسری سات سوکھی (جو اُنپر غالب آگئیں) اے حاضرینِ دربار

أَفْتُونِي فِي رُؤْيَايَ إِن كُنتُمْ لِلرُّؤْيَا تَعْبُرُونَ ۝ قَالُوا

اگر تم خواب کی تعبیر دے سکتے ہو تو میرے اس خواب کی تعبیر دو اُنہوں نے جواب دیا

أَضْغَاثُ أَحْلَامٍ ۖ وَمَا نَحْنُ بِتَأْوِيلِ الْأَحْلَامِ بِعَالِمِينَ ۝

کہ یہ تو پریشان خواب ہیں اور ہم پریشان خوابوں کی تعبیر نہیں جانتے

وَقَالَ الَّذِي نَجَا مِنْهُمَا وَادَّكَرَ بَعْدَ أُمَّةٍ أَنَا أُنَبِّئُكُم

اور اُس شخص نے جو اُن دو میں سے چھوٹ گیا تھا اور عرصے کے بعد اُسنے یوسف کو یاد کیا یہ کہا کہ میں

بِتَأْوِيلِهِ فَأَرْسِلُونِ ۝ يُوسُفُ أَيُّهَا الصِّدِّيقُ

تمہیں اسکی تعبیر بتا سکتا ہوں (بشرطیکہ تھوڑی دیر کے لئے) مجھے بھیجدو (بھیجا گیا تو جیلخانہ پہنچا اور وہاں جاکر

أَفْتِنَا فِي سَبْعِ بَقَرَاتٍ سِمَانٍ يَأْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ

یہ عرض کی کہ) اے یوسف اے سب سے زیادہ سچے ہم لوگوں کو اسکی تعبیر دیجئے کہ سات موٹی تازی گایوں کو سات دُبلی پتلی

وَسَبْعِ سُنبُلَاتٍ خُضْرٍ وَأُخَرَ يَابِسَاتٍ لَّعَلِّي أَرْجِعُ

گائیں کھاگئیں اور سات ہری بھری بالوں کو سات سوکھی بالیں لپٹ گئیں تاکہ میں لوگوں کے پاس پلٹ کر جاؤں

إِلَى النَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَعْلَمُونَ ۝ قَالَ تَزْرَعُونَ

تو وہ بھی جان لیں (کہ تعبیر بتلانیوالے ایسے ہوتے ہیں) یوسفؑ نے کہا کہ تم سات برس تک

سَبْعَ سِنِينَ دَأَبًا فَمَا حَصَدتُّمْ فَذَرُوهُ فِي سُنبُلِهِ

لگاتار کھیتی کرتے رہوگے پس جیسے تم اُس کھیتی کو کاٹو تو سوائے اُس تھوڑے سے غلے کے جو

إِلَّا قَلِيلًا مِّمَّا تَأْكُلُونَ ۝ ثُمَّ يَأْتِي مِن بَعْدِ

تمہارے کھانے میں آئے باقی سب کو بالوں ہی میں رہنے دینا۔ پھر اسکے بعد



ذٰلِكَ سَبْعٌ شِدَادٌ يَّأْكُلْنَ مَا قَدَّمْتُمْ لَهُنَّ إِلَّا

سات برس سختی کے آئینگے جن میں سوائے اُس تھوڑے سے کے جو تم بیج وغیرہ کیلئے رکھتے ہو

قَلِيلًا مِّمَّا تُحْصِنُونَ ○ ثُمَّ يَأْتِي مِنْ بَعْدِ ذٰلِكَ عَامٌ

اور جو کچھ جمع کیا ہوگا سب کھا جائینگے پھر اسکے بعد ایک ایسا برس آئیگا جس میں لوگ سیر سیراب

فِيهِ يُغَاثُ النَّاسُ وَفِيهِ يَعْصِرُونَ ○ وَقَالَ الْمَلِكُ

ہو جائینگے اور جس میں وہ نچوڑینگے بادشاہ نے (جب یہ تعبیر سنی) حکم دیا کہ

ع ۷ ۱۶

ائْتُونِي بِهِ ۚ فَلَمَّا جَاءَهُ الرَّسُولُ قَالَ ارْجِعْ إِلَىٰ رَبِّكَ

تعبیر کرنیوالے کو میرے پاس لاؤ جب شاہی قاصد حضرت یوسف کے پاس آیا تو انہوں نے فرمایا کہ تو اپنے آقا

فَاسْأَلْهُ مَا بَالُ النِّسْوَةِ اللَّاتِي قَطَّعْنَ أَيْدِيَهُنَّ ۚ إِنَّ

کے پاس پلٹ کر جا اور اس سے یہ کہدے کہ اول اُن عورتوں کے بارے میں تحقیق کرے جنہوں نے اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے تھے

رَبِّي بِكَيْدِهِنَّ عَلِيمٌ ○ قَالَ مَا خَطْبُكُنَّ إِذْ رَاوَدْتُّنَّ

میرا پروردگار تو انکے چلتر سے خوب واقف ہے بادشاہ نے (ان عورتوں کو بلا کر) دریافت کیا کہ تمنے جب یوسف کو پھسلایا

يُوسُفَ عَنْ نَفْسِهِ ۚ قُلْنَ حَاشَ لِلَّهِ مَا عَلِمْنَا عَلَيْهِ

تو تمہاری کیا کیفیت تھی انہوں نے یہ کہا کہ حاشا اللہ ہمنے اُس میں کوئی بدی نہیں

مِنْ سُوءٍ ۚ قَالَتِ امْرَأَتُ الْعَزِيزِ الْآنَ حَصْحَصَ

پائی عزیز مصر کی بیگم نے اظہار دیا کہ اب تو حق کھل ہی گیا

الْحَقُّ أَنَا رَاوَدْتُّهُ عَنْ نَفْسِهِ وَإِنَّهُ لَمِنَ

میں نے اُسکو پھسلانا چاہا تھا اور وہ اپنے بیان میں بالکل

الصَّادِقِينَ ○ ذٰلِكَ لِيَعْلَمَ أَنِّي لَمْ أَخُنْهُ

سچا ہے (میں نے صاف اظہار دیدیا) اسلئے کہ (یوسف) جان لے کہ میں نے پس پشت

بِالْغَيْبِ وَأَنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي كَيْدَ الْخَائِنِينَ ○

اُسکے حق میں کوئی خیانت نہیں کی اور یہ کہ اللہ خیانت کرنیوالوں کی چال نہیں چلنے دیتا



وَمَآ اُبَرِّئُ نَفۡسِیۡ ۚ اِنَّ النَّفۡسَ لَاَمَّارَةٌ

اور میں اپنے نفس کو (بدی سے) بری نہیں کہتی نفس تو بالطبع بدی کی طرف مائل ہونیوالا

بِالسُّوۡٓءِ اِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّیۡ ؕ اِنَّ رَبِّیۡ غَفُوۡرٌ رَّحِیۡمٌ ۝

ہے سوائے اُسکے جسپر میرے پروردگار نے رحم فرمایا ہو (یعنی اسکو معصوم بنایا ہو) بیشک میرا پروردگار

وَقَالَ الۡمَلِکُ ائۡتُوۡنِیۡ بِهٖۤ اَسۡتَخۡلِصۡهُ لِنَفۡسِیۡ ۚ فَلَمَّا

بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے۔ اور بادشاہ نے حکم دیا کہ اُسے میرے پاس لاؤ میں اُسے (خاص کر)

کَلَّمَهٗ قَالَ اِنَّکَ الۡیَوۡمَ لَدَیۡنَا مَکِیۡنٌ اَمِیۡنٌ ۝ قَالَ

اپنا خاص کرکے رکھونگا۔ چنانچہ جسوقت بادشاہ نے یوسفؑ سے باتیں کیں تو کہا کہ آج کے دن سے تم ضرور ہمارے یہاں

اجۡعَلۡنِیۡ عَلٰی خَزَآئِنِ الۡاَرۡضِ ۚ اِنِّیۡ حَفِیۡظٌ عَلِیۡمٌ ۝ وَ

صاحب منزلت اور معتمد ہو گئے۔ یوسفؑ نے درخواست کی کہ اس ملک کے سب خزانوں پر مجھے معین کردو (اور دیکھو)

کَذٰلِکَ مَکَّنَّا لِیُوۡسُفَ فِی الۡاَرۡضِ ۚ یَتَبَوَّاُ مِنۡهَا حَیۡثُ

میں کیسا حفاظت کرنیوالا اور ہر وجوہ مصارف جاننے والا ہوں۔ اور اسطرح ہمنے یوسفؑ کو سرزمین مصر پر قابو دیدیا

یَشَآءُ ؕ نُصِیۡبُ بِرَحۡمَتِنَا مَنۡ نَّشَآءُ وَلَا نُضِیۡعُ اَجۡرَ

کہ اُس میں جہاں جی چاہے وہاں رہے۔ ہم جسکو چاہتے ہیں اپنی رحمت اسی طرح پہنچادیا کرتے ہیں اور

الۡمُحۡسِنِیۡنَ ۝ وَلَاَجۡرُ الۡاٰخِرَةِ خَیۡرٌ لِّلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ

نیکوکاروں کا اجر ضائع نہیں کرتے۔ (ہاں) جو لوگ ایمان لائے ہیں اور پرہیزگاری کرتے رہے ہیں

کَانُوۡا یَتَّقُوۡنَ ۝ وَجَآءَ اِخۡوَةُ یُوۡسُفَ فَدَخَلُوۡا عَلَیۡهِ

ع ۸

اُنکا آخرت کا اجر بہت ہی بہتر ہے اور یوسفؑ کے بھائی بھی آئے اور خود اُن تک پہنچے پس یوسفؑ نے تو

فَعَرَفَهُمۡ وَهُمۡ لَهٗ مُنۡکِرُوۡنَ ۝ وَلَمَّا جَهَّزَهُمۡ

اُنکو پہچان لیا حالانکہ وہ اُنکو نہیں پہچانتے تھے جسوقت یوسفؑ نے اُنکا سامان ٹھیک ٹھاک

بِجَهَازِهِمۡ قَالَ ائۡتُوۡنِیۡ بِاَخٍ لَّکُمۡ مِّنۡ اَبِیۡکُمۡ ۚ

کرادیا تو اُنسے یہ فرمایا کہ اپنے سوتیلے بھائی کو بھی میرے پاس لیتے آنا کیا تم نہیں دیکھتے کہ میں

أَلَا تَرَوْنَ أَنِّي أُوفِي الْكَيْلَ وَأَنَا خَيْرُ الْمُنزِلِينَ ○

کیسے پورے پورے پیمانے دیتا ہوں اور کیسا اچھا مہمان نواز ہوں

فَإِن لَّمْ تَأْتُونِي بِهِ فَلَا كَيْلَ لَكُمْ عِندِي وَلَا

اب اگر تم اسکو میرے پاس نہ لائے تو نہ میرے پاس تمہارے لئے کچھ اجناس ہے اور نہ میرے پاس

تَقْرَبُونِ ○ قَالُوا سَنُرَاوِدُ عَنْهُ أَبَاهُ وَإِنَّا لَفَاعِلُونَ ○

آکر پھٹکنا انہوں نے یہ کہا کہ ہم اسکے باب میں اسکے باپ کو بہلائیں پھسلائینگے اور ہم ضرور ایسا کرینگے

وَقَالَ لِفِتْيَانِهِ اجْعَلُوا بِضَاعَتَهُمْ فِي رِحَالِهِمْ

اور (حضرت یوسفؑ نے) اپنے ملازموں سے کہدیا کہ انکا (اصل) سرمایہ انکے اسباب میں رکھدو تاکہ

لَعَلَّهُمْ يَعْرِفُونَهَا إِذَا انقَلَبُوا إِلَىٰ أَهْلِهِمْ لَعَلَّهُمْ

جب یہ اپنے اہل وعیال میں پلٹ کر جائیں تو اس احسان کو بھی سمجھیں تاکہ پھر لوٹ کر

يَرْجِعُونَ ○ فَلَمَّا رَجَعُوا إِلَىٰ أَبِيهِمْ قَالُوا يَا أَبَانَا مُنِعَ

آئیں پس جب یہ اپنے والد کے پاس پلٹ کر آئے تو کہنے لگے کہ بابا جان ہمارا تو اناج



مِنَّا الْكَيْلُ فَأَرْسِلْ مَعَنَا أَخَانَا نَكْتَلْ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ ○

بند کر لیا گیا پس ہمارے بھائی کو ہمارے ساتھ بھیجئے کہ ہم اپنی رسد لائیں اور ہم ضرور اسکے محافظ ہونگے

قَالَ هَلْ آمَنُكُمْ عَلَيْهِ إِلَّا كَمَا أَمِنتُكُمْ عَلَىٰ أَخِيهِ

(یعقوبؑ نے) فرمایا کیا میں اسکی نسبت تمہارا ویسا ہی اعتبار کر لوں جیسا پہلے اسکے بھائی

مِن قَبْلُ ۖ فَاللَّهُ خَيْرٌ حَافِظًا ۖ وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ○

یوسفؑ کے بارے میں کیا تھا پس سب سے اچھا حفاظت کرنیوالا تو اللہ ہی ہے اور وہی سب رحم کرنیوالوں سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے

وَلَمَّا فَتَحُوا مَتَاعَهُمْ وَجَدُوا بِضَاعَتَهُمْ رُدَّتْ

اور جب انہوں نے اپنا اسباب کھولا تو یہ پایا کہ انکی پونجی انکو لوٹا دی گئی تھی

إِلَيْهِمْ ۖ قَالُوا يَا أَبَانَا مَا نَبْغِي ۖ هَٰذِهِ بِضَاعَتُنَا رُدَّتْ

کہنے لگے کہ بابا جان اور ہمکو کیا چاہئے یہ سرمایہ بھی ہمارا ہمکو لوٹا دیا گیا

إِلَيْنَا وَنَمِيرُ أَهْلَنَا وَنَحْفَظُ أَخَانَا وَنَزْدَادُ كَيْلَ

اور ہم اپنے کنبہ کے لئے رسد لے آئینگے اور اپنے بھائی کی حفاظت کرینگے اور ایک اونٹ

بَعِيرٍ ۖ ذَٰلِكَ كَيْلٌ يَسِيرٌ ۝ قَالَ لَنْ أُرْسِلَهُ مَعَكُمْ حَتَّىٰ

کا بار زیادہ لائینگے یہ رسد (جو لائے ہیں) تھوڑی ہے (یعقوب نے) فرمایا کہ میں اسکو تمہارے ساتھ ہرگز نہ بھیجونگا

تُؤْتُونِ مَوْثِقًا مِّنَ اللَّهِ لَتَأْتُنَّنِي بِهِ إِلَّا أَن يُحَاطَ

جب تک کہ تم مجھے خدا کی ضمانت اس بات کی نہ دو کہ اسے ضرور میرے پاس لے آؤ گے سوائے اس صورت کے

بِكُمْ ۖ فَلَمَّا آتَوْهُ مَوْثِقَهُمْ قَالَ اللَّهُ عَلَىٰ مَا نَقُولُ

کہ تم سب گھیرے میں آجاؤ پس جس وقت انہوں نے ضمانت دیدی (یعقوب نے) فرمایا کہ جو کچھ ہم کہتے ہیں اللہ اسکا

وَكِيلٌ ۝ وَقَالَ يَا بَنِيَّ لَا تَدْخُلُوا مِن بَابٍ وَاحِدٍ

ضامن ہے اور فرمایا کہ اے میرے بیٹو (اس شہر میں) ایک دروازہ سے نہ جانا مختلف

وَادْخُلُوا مِنْ أَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ ۖ وَمَا أُغْنِي عَنكُم

دروازوں سے جانا میں خدا کے ارادہ سے تو تمکو نہیں

مِّنَ اللَّهِ مِن شَيْءٍ ۖ إِنِ الْحُكْمُ إِلَّا لِلَّهِ ۖ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ وَ

بچاتا ہوں فیصلہ تو صرف اسی کے ہاتھ ہے اسی پر بھروسہ ہے اور سب

عَلَيْهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُونَ ۝ وَلَمَّا دَخَلُوا مِنْ

بھروسہ کرنیوالوں کو اسی پر بھروسہ کرنا چاہیے اور جب وہ اسطرح سے (شہر میں) گئے

حَيْثُ أَمَرَهُمْ أَبُوهُم مَّا كَانَ يُغْنِي عَنْهُم مِّنَ اللَّهِ

جس طرح انکے والد نے حکم دیا تھا کہ کوئی شے انکو (قضائے) خدا سے تو بچا نہیں سکتی تھی یہ

مِن شَيْءٍ إِلَّا حَاجَةً فِي نَفْسِ يَعْقُوبَ قَضَاهَا ۚ وَإِنَّهُ

یعقوب (علیہ السلام) کی ایک دلی خواہش تھی جسکی بابت انہوں نے کہدیا تھا اور بیشک جو کچھ

لَذُو عِلْمٍ لِّمَا عَلَّمْنَاهُ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ۝ ع ۸ ۲

ہم نے انکو تعلیم کیا تھا اسکا وہ علم رکھنے والے تھے لیکن بہت سے لوگ (اس راز کو) نہیں جانتے

منزل ۳

لے لا تدخلوا من باب واحد چونکہ یعقوب علیہ السلام کے سب بیٹے بڑے حسین بڑے خوبصورت اور بڑے





وَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ اٰوٰٓى اِلَيْهِ اَخَاهُ قَالَ اِنِّىْٓ

اور جب یہ بھائی یوسف (علیہ السلام) کے پاس پہنچے تو انہوں نے اپنے (حقیقی) بھائی کو اپنے پاس جگہ دی

اَنَا اَخُوْكَ فَلَا تَبْتَئِسْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ فَلَمَّا

اور (چپکے سے) یہ کہہ دیا کہ میں تیرا (سگا) بھائی ہوں پھر جو کچھ یہ کرتے چلے اسکا افسوس نہ کر پس جب یوسف

جَهَّزَهُمْ بِجَهَازِهِمْ جَعَلَ السِّقَايَةَ فِىْ رَحْلِ اَخِيْهِ ثُمَّ

انکی روانگی کا سامان کر چکے تو پانی پینے کا برتن اپنے بھائی کے اسباب میں رکھوا دیا پھر ایک

اَذَّنَ مُؤَذِّنٌ اَيَّتُهَا الْعِيْرُ اِنَّكُمْ لَسٰرِقُوْنَ ۝ قَالُوْا

منادی نے ندا کی کہ اے قافلہ والو! تم چور ہو قافلہ والوں نے انکی طرف

وَاَقْبَلُوْا عَلَيْهِمْ مَّاذَا تَفْقِدُوْنَ ۝ قَالُوْا نَفْقِدُ

رخ کر کے کہا تمہاری کیا چیز کھوئی گئی ہے انہوں نے کہا بادشاہ کا پیمانہ

صُوَاعَ الْمَلِكِ وَلِمَنْ جَآءَ بِهٖ حِمْلُ بَعِيْرٍ وَّاَنَا بِهٖ

ہمکو نہیں ملتا اور جو اسکو ڈھونڈھ لائیگا اسکے لئے ایک اونٹ کا بوجھ (انعام) ہے اور

زَعِيْمٌ ۝ قَالُوْا تَاللّٰهِ لَقَدْ عَلِمْتُمْ مَّا جِئْنَا لِنُفْسِدَ

میں اسکا ضامن ہوں انہوں نے کہا کہ خدا کی قسم تم یقیناً جانتے ہو کہ ہم اسلئے نہیں آئے کہ اس ملک میں

فِى الْاَرْضِ وَمَا كُنَّا سٰرِقِيْنَ ۝ قَالُوْا فَمَا جَزَآؤُهٗٓ

کوئی خرابی کریں اور نہ ہم چور ہیں انہوں نے کہا کہ اگر تم جھوٹے نکلے تو چوری کی

اِنْ كُنْتُمْ كٰذِبِيْنَ ۝ قَالُوْا جَزَآؤُهٗ مَنْ وُّجِدَ فِىْ

سزا کیا ہے؟ انہوں نے کہا کہ اسکی سزا جسکے اسباب میں سے وہ نکل آئے (یہی کہ)

رَحْلِهٖ فَهُوَ جَزَآؤُهٗ كَذٰلِكَ نَجْزِى الظّٰلِمِيْنَ ۝

وہ شخص خود اسکا عوض ہو ہم تو نافرمانی (چوری) کرنیوالوں کو یہی سزا دیا کرتے ہیں

فَبَدَاَ بِاَوْعِيَتِهِمْ قَبْلَ وِعَآءِ اَخِيْهِ ثُمَّ اسْتَخْرَجَهَا

پس (تلاشی لینے والے) یوسف کے بھائی کی خورجین سے پہلے اوروں کی خورجیوں کی شروع کیا پھر اسکو

۱۲ شریعت یعقوب علیہ السلام میں یہ حکم تھا کہ جسکے پاس سے چوری کی چیز نکل آئے وہی غلام بنالیا جائے ۱۲



مِنْ وِّعَاۤءِ اَخِيْهِ ؕ كَذٰلِكَ كِدْنَا لِيُوْسُفَ ؕ مَا كَانَ

یوسف کے بھائی کی خورجین سے نکالدیا۔ اس طرح ہمنے یوسف کے لئے تدبیر کردی کہ وہ بادشاہ کے

لِيَاْخُذَ اَخَاهُ فِيْ دِيْنِ الْمَلِكِ اِلَّاۤ اَنْ يَّشَاۤءَ اللّٰهُ ؕ نَرْفَعُ

قانون سے اپنے بھائی کو نہیں لے سکتے تھے سوائے اُس صورت کے کہ اللہ چاہتا ہم جسکو

دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَاۤءُ ؕ وَفَوْقَ كُلِّ ذِيْ عِلْمٍ عَلِيْمٌ ۝ قَالُوْۤا

چاہتے ہیں درجہ بدرجہ بلند کر دیا کرتے ہیں اور ہر علم والے سے بڑھکر علم والا موجود ہے اب اُنہوں نے یہ

اِنْ يَّسْرِقْ فَقَدْ سَرَقَ اَخٌ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ ۚ فَاَسَرَّهَا

کہدیا کہ اگر اسنے چوری کی تو (کچھ تعجب نہیں) اسکے (حقیقی) بھائی نے پہلے ہی چوری کی تھی پس یوسف نے

يُوْسُفُ فِيْ نَفْسِهٖ وَلَمْ يُبْدِهَا لَهُمْ ۚ قَالَ اَنْتُمْ

اسکو اپنے دل میں رکھا اور اُنپر اسکو ظاہر نہ کیا (اور بجائے خود یہ) کہا کہ تم بہت ہی

شَرٌّ مَّكَانًا ۚ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا تَصِفُوْنَ ۝ قَالُوْا يٰۤاَيُّهَا

بُرے لوگ ہو اور جو کچھ تم بیان کرتے ہو اُسے اللہ خوب واقف ہے اُن سب نے عرض کی کہ اے

الْعَزِيْزُ اِنَّ لَهٗۤ اَبًا شَيْخًا كَبِيْرًا فَخُذْ اَحَدَنَا مَكَانَهٗ ۚ

عزیز اسکا باپ بہت ہی بوڑھا ہے پس اسکی بجائے ہم میں سے ایک کو لے لیجئے

اِنَّا نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝ قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ اَنْ نَّاْخُذَ

ہم تو حضور کو بہت ہی نیکدل پاتے ہیں (یوسف نے) کہا اس سے خدا کی پناہ کہ سوائے اُسکے

اِلَّا مَنْ وَّجَدْنَا مَتَاعَنَا عِنْدَهٗۤ ۙ اِنَّاۤ اِذًا لَّظٰلِمُوْنَ ۝ ع ۳ / ۱۱

جس سے ہمنے اپنا مال پایا ہو ہم کسی اور کو لے لیں کہ اُس صورت میں تو ہم بھی ظالم ٹھہرینگے

فَلَمَّا اسْتَيْـَٔسُوْا مِنْهُ خَلَصُوْا نَجِيًّا ؕ قَالَ كَبِيْرُهُمْ

پس جب وہ یوسف کی طرف سے مایوس ہوئے تو مشورہ کرنیکو الگ ہو بیٹھے اُنمیں بڑے نے کہا

اَلَمْ تَعْلَمُوْۤا اَنَّ اَبَاكُمْ قَدْ اَخَذَ عَلَيْكُمْ مَّوْثِقًا

کیا تم نہیں جانتے کہ تمہارے باپنے تم سے خدا کی ضمانت لیلی تھی اور پہلے سے تم یوسف کے

...سے منقول ہے کہ سب سے بڑے بھائی کا نام یہودا تھا۔ اور تفسیر قمی میں ہے کہ بڑے کا نام لاوی تھا۔ ۱۲




مِّنَ اللَّهِ وَمِن قَبْلُ مَا فَرَّطتُمْ فِي يُوسُفَ ۖ فَلَنْ أَبْرَحَ

بارے میں کیا کچھ قصور کر چکے ہو پس میں تو اس ملک

الْأَرْضَ حَتَّىٰ يَأْذَنَ لِي أَبِي أَوْ يَحْكُمَ اللَّهُ لِي ۖ وَهُوَ خَيْرُ

سے نہ جاؤنگا جب تک کہ میرے والد مجھکو اجازت نہ دیں یا خدا میرے حق میں کوئی فیصلہ نہ کردے اور وہ سب

الْحَاكِمِينَ ۝ ارْجِعُوا إِلَىٰ أَبِيكُمْ فَقُولُوا يَا أَبَانَا إِنَّ

بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے تم سب والد کی خدمت میں پلٹ کر جاؤ اور عرض کردو کہ ابا جان آپکے بیٹے نے

ابْنَكَ سَرَقَ وَمَا شَهِدْنَا إِلَّا بِمَا عَلِمْنَا وَمَا كُنَّا

چوری کی اور جو کچھ ہمنے بیان کیا بعد علم و یقین بیان کیا اور ہم غیب کے نگہبان تو

لِلْغَيْبِ حَافِظِينَ ۝ وَاسْأَلِ الْقَرْيَةَ الَّتِي كُنَّا فِيهَا

تھے نہیں آپ اس بستی والوں سے دریافت کر لیجئے جس میں ہم تھے اور

وَالْعِيرَ الَّتِي أَقْبَلْنَا فِيهَا ۖ وَإِنَّا لَصَادِقُونَ ۝ قَالَ

اس قافلہ والوں سے پوچھ لیجئے جس میں ہم آئے ہیں اور ہم یقیناً سچے ہیں (یعقوبؑ نے) فرمایا

بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ أَنفُسُكُمْ أَمْرًا ۖ فَصَبْرٌ جَمِيلٌ ۖ عَسَى اللَّهُ

(یوں تو نہیں ہے) بلکہ تمنے اپنے دل سے ایک بات بنالی ہے پس صبر ہی بہتر ہے قریب ہے کہ خدا تعالیٰ

أَن يَأْتِيَنِي بِهِمْ جَمِيعًا ۚ إِنَّهُ هُوَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ ۝

ان سب کو میرے پاس پہنچادے۔ بیشک وہی صاحب علم و حکمت ہے

وَتَوَلَّىٰ عَنْهُمْ وَقَالَ يَا أَسَفَىٰ عَلَىٰ يُوسُفَ وَابْيَضَّتْ عَيْنَاهُ

اور انکی طرف سے منہ پھیرلیا اور کہنے لگے ہائے ہائے یوسف۔ اور غم و اندوہ سے انکی دونوں آنکھیں سفید ہوگئیں

مِنَ الْحُزْنِ فَهُوَ كَظِيمٌ ۝ قَالُوا تَاللَّهِ تَفْتَأُ تَذْكُرُ

اسلئے کہ وہ رنج کو ضبط کرنیوالے تھے بیٹوں نے کہا بخدا آپ ہمیشہ یوسفؑ ہی کی یاد میں

يُوسُفَ حَتَّىٰ تَكُونَ حَرَضًا أَوْ تَكُونَ مِنَ الْهَالِكِينَ ۝

پڑے رہینگے یہاں تک کہ آپ بیمار ہوجائیں یا مرجائیں



قَالَ اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّيْ وَحُزْنِيْٓ اِلَى اللّٰهِ وَاَعْلَمُ

فرمایا کہ میں اپنی پریشانی اور رنج کی شکایت خدا ہی سے کرتا ہوں اور خدا کی طرف سے

مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ○ يٰبَنِيَّ اذْهَبُوْا فَتَحَسَّسُوْا

وہ کچھ جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے اے میرے بیٹو جاؤ اور یوسفؑ اور اسکے

مِنْ يُّوْسُفَ وَاَخِيْهِ وَلَا تَايْــَٔسُوْا مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ

(حقیقی) بھائی کا پتہ لگاؤ اور خدا کی رحمت سے نا امید مت ہو

اِنَّهٗ لَا يَايْــَٔسُ مِنْ رَّوْحِ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْكٰفِرُوْنَ ○

بیشک خدا کی رحمت سے کافر لوگوں کے سوا کوئی ناامید نہیں ہوگا

فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلَيْهِ قَالُوْا يٰٓاَيُّهَا الْعَزِيْزُ مَسَّنَا وَاَهْلَنَا

پھر جب وہ سب یوسفؑ کے پاس آئے کہنے لگے کہ اے عزیز ہمکو اور ہمارے کنبہ کو بڑی تکلیف

الضُّرُّ وَجِئْنَا بِبِضَاعَةٍ مُّزْجٰىةٍ فَاَوْفِ لَنَا الْكَيْلَ

پہنچی ہے اور ہم کچھ ناقص پونجی لائے ہیں پس ہمکو پورا ناپ دلوا دیجیے

وَتَصَدَّقْ عَلَيْنَا ۭ اِنَّ اللّٰهَ يَجْزِي الْمُتَصَدِّقِيْنَ ○ قَالَ

اور ہم پر احسان کیجیے بیشک اللہ احسان کرنیوالوں کو نیک بدلہ دیتا ہے فرمایا

هَلْ عَلِمْتُمْ مَّا فَعَلْتُمْ بِيُوْسُفَ وَاَخِيْهِ اِذْ اَنْتُمْ

آیا تم جانتے بھی ہو کہ تمنے یوسفؑ اور اسکے (حقیقی) بھائی کے ساتھ کیا بدسلوکی کی تھی جبکہ تم جہالت

جٰهِلُوْنَ ○ قَالُوْٓا ءَاِنَّكَ لَاَنْتَ يُوْسُفُ ۭ قَالَ اَنَا

پر آگئے تھے (اب تو وہ سب چونک کر) بولے کیا تم ہی یوسفؑ ہو؟ فرمایا ہاں میں ہی

يُوْسُفُ وَهٰذَآ اَخِيْ ۡ قَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا ۭ اِنَّهٗ مَنْ يَّتَّقِ

یوسفؑ ہوں اور یہ میرا بھائی ہے یقیناً اللہ نے ہم پر احسان کیا ہے بیشک جو شخص پرہیزگار

وَيَصْبِرْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ○ قَالُوْا

رہتا اور صبر کرتا ہے تو اللہ نیکوکاروں کے اجر کو ضائع نہیں فرماتا کہنے لگے اللہ کی قسم

تَاللّٰهِ لَقَدْ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيْنَا وَاِنْ كُنَّا لَخٰطِـِٕيْنَ ○ قَالَ

خدا نے آپ کو ہم پر بزرگی دی ہے اور ہم ضرور خطاوار ہیں فرمایا پھر اب

لَا تَثْرِيْبَ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ ۭ يَغْفِرُ اللّٰهُ لَكُمْ ۡ وَهُوَ اَرْحَمُ

تم پر کوئی الزام نہیں خدا تمکو بخشدے اور وہ سب رحم کرنیوالوں سے زیادہ

الرّٰحِمِيْنَ ○ اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ عَلٰي

رحم کرنیوالا ہے لو میرا یہ کرتہ لیجاؤ اور اسے میرے والد کے منہ پر

وَجْهِ اَبِيْ يَاْتِ بَصِيْرًا ۚ وَاْتُوْنِيْ بِاَهْلِكُمْ اَجْمَعِيْنَ ○ ع ۱۰

ڈالدینا کہ وہ بینا ہو جائینگے اور اپنے سب کنبہ کو میرے پاس لے آؤ

وَلَمَّا فَصَلَتِ الْعِيْرُ قَالَ اَبُوْهُمْ اِنِّىْ لَاَجِدُ رِيْحَ

اور جس وقت قافلہ (آبادی مصر سے) روانہ ہوا تو انکے والد نے کہا کہ اگر تم مجھے ناقص العقل نہ جانو تو

يُوْسُفَ لَوْلَآ اَنْ تُفَنِّدُوْنِ ○ قَالُوْا تَاللّٰهِ اِنَّكَ

(اور مجھے سچا سمجھو) تو مجھے یوسفؑ کی خوشبو آتی ہے وہ کہنے لگے خدا کی قسم آپ تو اپنی اسی

ربع لَفِيْ ضَلٰلِكَ الْقَدِيْمِ ○ فَلَمَّآ اَنْ جَاۗءَ الْبَشِيْرُ

قدیمی وارفتگی میں ہیں پھر جب خوشخبری دینے والا آیا اور اس نے کرتے کو

اَلْقٰىهُ عَلٰي وَجْهِهٖ فَارْتَدَّ بَصِيْرًا ۚ قَالَ اَلَمْ اَقُلْ

یعقوبؑ کے منہ پر ڈالا تو انکی آنکھیں کھل گئیں فرمانے لگے کہ میں نہ کہتا تھا

لَّكُمْ ۚ اِنِّىْٓ اَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ○ قَالُوْا

کہ میں اللہ کی طرف سے وہ کچھ جانتا ہوں جو کچھ تم نہیں جانتے بیٹے کہنے لگے کہ

يٰٓاَبَانَا اسْتَغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَآ اِنَّا كُنَّا خٰطِـِٕيْنَ ○ قَالَ

باباجان ہمارے گناہوں کی مغفرت طلب کیجئے بیشک ہم خطاوار ہیں فرمایا

سَوْفَ اَسْتَغْفِرُ لَكُمْ رَبِّيْ ۭ اِنَّهٗ هُوَ الْغَفُوْرُ

میں اپنے رب سے آئندہ تمہاری مغفرت کا طالب ہونگا بیشک وہ بڑا بخشنے والا (اور)

جو کسی نے سوال کیا کہ اس وقت حجت اللہ کون تھا حضرت یعقوب علیہ السلام یا حضرت یوسف علیہ السلام۔ فرمایا کہ حجت اللہ تو یعقوب علیہ السلام تھے اور بادشاہ یوسف علیہ السلام اور جب

الرَّحِيْمُ ○ فَلَمَّا دَخَلُوْا عَلٰى يُوْسُفَ اٰوٰٓى اِلَيْهِ

رحم کرنیوالا ہے پھر جب سب یوسفؑ کے پاس پہنچے تو انہوں نے اپنے والدین کو اپنے پاس

اَبَوَيْهِ وَقَالَ ادْخُلُوْا مِصْرَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ○

جگہ دی اور فرمایا شہر مصر میں انشاءاللہ امن و امان سے چلے چلو

وَرَفَعَ اَبَوَيْهِ عَلَى الْعَرْشِ وَخَرُّوْا لَهٗ سُجَّدًا ۚ وَقَالَ

اور اپنے والدین کو تخت پر بٹھایا اور سب کے سب سجدہ کو اسکے لئے گر پڑے اور یوسفؑ نے

يٰٓاَبَتِ هٰذَا تَاْوِيْلُ رُءْيَايَ مِنْ قَبْلُ ۫ قَدْ جَعَلَهَا رَبِّيْ

عرض کی بابا جان میرے پہلے خواب کی تعبیر ہے میرے پروردگار نے اسے سچا کر دکھایا

حَقًّا ۭ وَقَدْ اَحْسَنَ بِيْٓ اِذْ اَخْرَجَنِيْ مِنَ السِّجْنِ وَجَآءَ

اور اسنے میرے ساتھ یقیناً احسان کیا جبکہ اسنے مجھے قیدخانہ سے نکالا اور لایا آپکو

بِكُمْ مِّنَ الْبَدْوِ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ نَّزَغَ الشَّيْطٰنُ بَيْنِيْ وَ

کہ شیطان نے میرے اور میرے بھائیوں کے درمیان فساد ڈالدیا تھا تم سب کو جنگل سے

بَيْنَ اِخْوَتِيْ ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَطِيْفٌ لِّمَا يَشَاۗءُ ۭ اِنَّهٗ هُوَ

لا ملایا میرا پروردگار جو کچھ چاہتا ہے اسکے لئے بڑا لطیف ہے بیشک وہ

الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ ○ رَبِّ قَدْ اٰتَيْتَنِيْ مِنَ الْمُلْكِ وَ

صاحب علم و حکمت ہے اے میرے پروردگار بالتحقیق تونے مجھے حکومت میں سے حصہ دیا

عَلَّمْتَنِيْ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ ۚ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ

اور باتوں کی تعبیر جتنی مناسب تھی سکھائی اے آسمانوں کے اور زمین کے

وَالْاَرْضِ ۣ اَنْتَ وَلِيّٖ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ تَوَفَّنِيْ

پیدا کرنیوالے تو ہی دنیا و آخرت میں میرا کارساز ہے میرا خاتمہ فرمانبرداری کی حالت

مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ○ ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَاۗءِ

میں کیجیو اور مجھے نیک بندوں کے ساتھ ملا دیجیو غیب کی خبروں میں سے یہ وہ ہیں





الْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ ۚ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ إِذْ أَجْمَعُوا

جو ہم تمہیں وحی کے ذریعہ بھیجتے ہیں حالانکہ جبوقت اُنہوں نے اپنے معاملہ پر اجماع کیا تھا

أَمْرَهُمْ وَهُمْ يَمْكُرُونَ ○ وَمَا أَكْثَرُ النَّاسِ وَلَوْ

اور چال چلتے تھے تم تو اُنکے پاس نہ تھے اور تم کتنا ہی چاہو لیکن بہت سے لوگ

حَرَصْتَ بِمُؤْمِنِينَ ○ وَمَا تَسْأَلُهُمْ عَلَيْهِ مِنْ

ایمان نہ لائینگے اور تم تبلیغ رسالت پر کوئی اجرت نہیں

أَجْرٍ ۚ إِنْ هُوَ إِلَّا ذِكْرٌ لِلْعَالَمِينَ ○ وَكَأَيِّنْ مِنْ

مانگتے یہ تو کل عالموں کے لئے فقط ایک نصیحت ہے اور آسمانوں میں اور

آيَةٍ فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ يَمُرُّونَ عَلَيْهَا وَهُمْ

زمین میں بہت سی نشانیاں ہیں جنپر سے وہ گزرتے ہیں اور اُنسے

عَنْهَا مُعْرِضُونَ ○ وَمَا يُؤْمِنُ أَكْثَرُهُمْ بِاللَّهِ إِلَّا

بے پرواہ رہتے ہیں اور بہت سے ان میں سے ایمان تو لے آتے ہیں مگر (عملاً)

وَهُمْ مُشْرِكُونَ ○ أَفَأَمِنُوا أَنْ تَأْتِيَهُمْ غَاشِيَةٌ

مشرک رہتے ہیں تو کیا وہ اس سے بے خوف ہو گئے کہ اُنپر (اچانک) خدا

مِنْ عَذَابِ اللَّهِ أَوْ تَأْتِيَهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً وَهُمْ

کا عذاب چھا جائے یا قیامت اُنپر یکایک آ جائے اور اُنکو

لَا يَشْعُرُونَ ○ قُلْ هَٰذِهِ سَبِيلِي أَدْعُو إِلَى اللَّهِ ۚ عَلَىٰ

خبر بھی نہو تم یہ کہدو کہ یہ میرا راستہ ہے میں اللہ کی طرف بلاتا ہوں میں (بھی)

بَصِيرَةٍ أَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِي ۖ وَسُبْحَانَ اللَّهِ وَمَا أَنَا مِنَ

اور وہ (بھی) جسنے میری پیروی کی ہے بصیرت پر ہیں اور اللہ پاک ہے اور میں شرک کرنیوالوں میں سے

الْمُشْرِكِينَ ○ وَمَا أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ إِلَّا رِجَالًا نُوحِي

نہیں ہوں اور (اے رسول) ہمنے تم سے پہلے بستیوں کے رہنے والوں میں سے ایسے آدمی ہی

وقف النبی علیہ السلام





إِلَيْهِم مِّنْ أَهْلِ الْقُرَىٰ ۗ أَفَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا

بھیجے تھے جنکی طرف ہم وحی کیا کرتے تھے کیا یہ اس سرزمین میں نہیں چلے پھرے کہ دیکھ لیتے کہ

كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۗ وَلَدَارُ الْآخِرَةِ

ان سے پہلے والونکا انجام کیسا ہوا اور آخرت کا گھر تو اُنہی لوگوں

خَيْرٌ لِّلَّذِينَ اتَّقَوْا ۗ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ۝ حَتَّىٰ إِذَا

کے لئے اچھا ہے جو ڈرتے رہے کیا تم اتنا نہیں سمجھتے یہانتک کہ جب رسول

اسْتَيْأَسَ الرُّسُلُ وَظَنُّوا أَنَّهُمْ قَدْ كُذِبُوا جَاءَهُمْ

مایوس ہوگئے اور اُمت والوں نے یہ گمان کرلیا کہ اُنسے جھوٹ بولا گیا تو ہماری مدد

نَصْرُنَا فَنُجِّيَ مَن نَّشَاءُ ۖ وَلَا يُرَدُّ بَأْسُنَا عَنِ الْقَوْمِ

اُنکے پاس آئی پس جسکو ہمنے چاہا اُسکو نجات مل گئی اور گناہگار لوگوں سے ہمارا عذاب ہٹایا ہی

الْمُجْرِمِينَ ۝ لَقَدْ كَانَ فِي قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِّأُولِي

نہیں جاتا بیشک اُن (رسولوں اور اُنکی اُمت والوں) کے قصوں میں اُنکے لئے عبرت ہی یہ کوئی

الْأَلْبَابِ ۗ مَا كَانَ حَدِيثًا يُفْتَرَىٰ وَلَٰكِن

بنائی ہوئی بات نہیں بلکہ جو اس سے پہلے ہے

تَصْدِيقَ الَّذِي بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيلَ كُلِّ شَيْءٍ

اُسکی تصدیق ہے اور ہر چیز کی تفصیل

وَهُدًى وَرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ۝ ع ١٢

اور جو لوگ ایمان لائے اُنکے لئے ہدایت و رحمت ہے

## سُورَةُ الرَّعْدِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ ثَلٰثٌ وَّأَرْبَعُونَ آيَةً

آیاتها ٤٣ — رکوعاتها ٦ — کلماتها ٨٦٣ — حروفها ٣٦١٤

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝

(شروع کرتا ہوں) خدا کے نام سے رحمٰن و رحیم





الٓمّٓرٰ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ ؕ وَالَّذِيْٓ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

المٓرٰ ۔ یہ کتاب کی آیتیں ہیں اور جو تمہارے رب کی طرف سے تمہاری طرف

مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝

نازل کیا گیا ہے وہ برحق ہے لیکن بہت سے لوگ ایمان نہیں لاتے

اَللّٰهُ الَّذِيْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَيْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَهَا ثُمَّ

اللہ وہی ہے جسنے آسمانوں کو بغیر ایسے ستونوں کے جنکو تم دیکھتے ہو بلند کیا پھر

اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ كُلٌّ

عرش پر (اسکا حکم) غالب آیا اور سورج اور چاند کو مطیع کر لیا ہر ایک مدت

يَّجْرِيْ لِاَجَلٍ مُّسَمًّى ؕ يُدَبِّرُ الْاَمْرَ يُفَصِّلُ

معینہ تک کے لئے رواں ہے تمام معاملات کی تدبیر خود کرتا ہے (اور) نشانیاں

الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ بِلِقَآءِ رَبِّكُمْ تُوْقِنُوْنَ ۝ وَهُوَ الَّذِيْ

کھولکر بیان کرتا ہے تاکہ تم اپنے پروردگار کی ملاقات کا یقین کر لو اور وہ وہی ہے جسنے

مَدَّ الْاَرْضَ وَجَعَلَ فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْهٰرًا ؕ وَمِنْ

زمین کو پھیلایا اور اُسمیں بھاری بھاری پہاڑ اور دریا مقرر کئے اور ہر قسم کے پھلوں

كُلِّ الثَّمَرٰتِ جَعَلَ فِيْهَا زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ يُغْشِي الَّيْلَ

میں سے اُس میں دو دو طرح کے پیدا کر دئے دن کو وہ رات سے

النَّهَارَ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝ وَفِي

ڈھانپ دیتا ہے بیشک اسی میں فکر کرنیوالوں کے لئے نشانیاں موجود ہیں اور زمین کے

الْاَرْضِ قِطَعٌ مُّتَجٰوِرٰتٌ وَّجَنّٰتٌ مِّنْ اَعْنَابٍ وَّزَرْعٌ

مختلف قسم کے ٹکڑے ایک دوسرے کے پاس پاس ہیں اور انگوروں کے باغ اور کھیتیاں اور کھجور کے درخت

وَّنَخِيْلٌ صِنْوَانٌ وَّغَيْرُ صِنْوَانٍ يُّسْقٰى بِمَآءٍ وَّاحِدٍ

ایک ہی جڑ میں سے کئی اُگے ہوئے اور علیحدہ علیحدہ اُگے ہوئے کہ یہ سب ایک ہی پانی سے سینچے جاتے ہیں

؎ منقول ہے کہ آنحضرت نے علی مرتضے علیہ السلام سے فرمایا کہ لوگ مختلف درختوں سے ہیں اور میں اور تم ایک درخت سے ہیں ١٢



وَنُفَضِّلُ بَعْضَهَا عَلَىٰ بَعْضٍ فِي الْأُكُلِ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ

اور اُنکے پھلوں کے بارے میں ہم ایک کو دوسرے پر برتری دیتے ہیں بیشک اسمیں عقل رکھنے والوں

لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَعْقِلُونَ ۝ وَإِنْ تَعْجَبْ فَعَجَبٌ

کے لئے نشانیاں موجود ہیں اور (اے رسولؐ) اگر تمکو تعجب ہو تو انکا یہ قول زیادہ

قَوْلُهُمْ أَإِذَا كُنَّا تُرَابًا أَإِنَّا لَفِي خَلْقٍ جَدِيدٍ ۗ أُولَٰئِكَ

عجیب ہے کہ کیا جب ہم مٹی ہو جائینگے تو ہم از سرِ نو پیدا ہونگے یہی تو وہ لوگ

الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ ۖ وَأُولَٰئِكَ الْأَغْلَالُ فِي

ہیں جنہوں نے اپنے رب کا انکار کیا اور یہی ہیں جنکی گردنوں میں

أَعْنَاقِهِمْ ۖ وَأُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝

طوق ہونگے اور یہی جہنم والے ہیں جس میں یہ (ہمیشہ) ہمیشہ رہینگے

وَيَسْتَعْجِلُونَكَ بِالسَّيِّئَةِ قَبْلَ الْحَسَنَةِ وَقَدْ

اور یہ عافیت سے پہلے تم سے عذاب کی جلدی مچاتے ہیں حالانکہ انسے پہلے عذاب کی بہت سی

خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِمُ الْمَثُلَاتُ ۗ وَإِنَّ رَبَّكَ لَذُو

مثالیں گزر چکی ہیں اور بیشک تمہارا پروردگار کل آدمیوں

مَغْفِرَةٍ لِلنَّاسِ عَلَىٰ ظُلْمِهِمْ ۖ وَإِنَّ رَبَّكَ

کے لئے باوجود انکی نافرمانی کے بڑا بخشنے والا ہے اور بیشک تمہارا رب بڑا سخت

لَشَدِيدُ الْعِقَابِ ۝ وَيَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْلَا

عذاب دینے والا بھی ہے اور جو لوگ کافر ہو گئے وہ یہ کہتے ہیں کہ اسکے پروردگار

أُنْزِلَ عَلَيْهِ آيَةٌ مِنْ رَبِّهِ ۗ إِنَّمَا أَنْتَ مُنْذِرٌ ۖ وَ

کی طرف سے کوئی نشانی (ہماری خواہش کے موافق) کیوں نہیں اُتاری گئی (اے رسولؐ) سوائے اسکے نہیں ہے کہ

لِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ ۝ اللَّهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ أُنْثَىٰ وَمَا

تم تو ڈرانیوالے ہو اور ہر قوم کے لئے ایک ہادی ہوا کرتا ہے اللہ جانتا ہے کہ ہر مادہ کے حمل میں کیا ہوتا ہے اور ارحام



تغيض الأرحام وما تزداد وكل شيء عنده بمقدار ○

کتنی کمی رکھتے ہیں اور کتنی بیشی اور اُسکے پاس ہر چیز اندازہ سے ہے

عالم الغيب والشهادة الكبير المتعال ○ سواء

(وہ) پوشیدہ اور ظاہر کا جاننے والا سب سے بزرگ (اور) سب سے اعلیٰ ہے تم میں سے جو شخص

منكم من أسر القول ومن جهر به ومن هو

چپکے سے بات کہے اور جو پکار کر کہے دونوں برابر ہیں اور وہ جو رات کو چھپا ہوا

مستخف بالليل وسارب بالنهار ○ له معقبات من

ہو اور (وہ جو) دن میں گلی کوچوں میں پھرنیوالا ہو (دونوں برابر ہیں) (ان میں سے) ہر ایک کے آگے پیچھے

بين يديه ومن خلفه يحفظونه من أمر الله

(مقرر) ہیں جو خدا کے حکم سے آگے کی طرف سے اور پیچھے کی طرف سے حفاظت کرتے ہیں

إن الله لا يغير ما بقوم حتى يغيروا ما بأنفسهم وإذا

بیشک خدا تعالیٰ کسی قوم کی حالت کو نہیں بدلتا جب تک کہ وہ خود اپنے حال کو نہ بدلیں اور جب اللہ

أراد الله بقوم سوءا فلا مرد له وما لهم

کسی قوم کے حق میں بری چاہتا ہے تو اُسکا دفعیہ کچھ نہیں ہے اور بندوں کا اُسکے سوا

من دونه من وال ○ هو الذي يريكم البرق خوفا

کوئی والی نہیں ہے وہ وہی ہے جو ڈرانے کیلئے اور لالچ دلانیکے لئے تمکو بجلی

وطمعا وينشئ السحاب الثقال ○ ويسبح الرعد

چمک دکھلاتا ہے اور گھنگھور گھٹائیں پیدا کرتا ہے اور رعد اُسکی حمد کی تسبیح پڑھتا

بحمده والملائكة من خيفته ويرسل الصواعق

ہے اور کل فرشتے اُسکے خوف سے (تسبیح پڑھتے ہیں) اور وہ بجلیاں گراتا ہے پس جسکو چاہتا ہے اُنکے

فيصيب بها من يشاء وهم يجادلون في الله وهو

ذریعہ سے نقصان پہنچا دیتا ہے حالانکہ یہ لوگ اللہ کے بارے میں جھگڑتے ہی رہتے ہیں اور وہ





شَدِيدُ الْمِحَالِ ۝ لَهُ دَعْوَةُ الْحَقِّ ۖ وَالَّذِينَ يَدْعُونَ

بڑا سخت گرفت والا ہے اُسی سے دعا کرنا برحق ہے اور جو اُسکے سوا اوروں کو پکارتے ہیں وہ

مِنْ دُونِهِ لَا يَسْتَجِيبُونَ لَهُمْ بِشَيْءٍ إِلَّا كَبَاسِطِ كَفَّيْهِ

اُنکو کچھ بھی جواب نہیں دیتے مگر ایسے ہی جیسے کوئی شخص اپنے دونو ہاتھ پانی کی طرف

إِلَى الْمَاءِ لِيَبْلُغَ فَاهُ وَمَا هُوَ بِبَالِغِهِ ۚ وَمَا دُعَاءُ

پھیلائے کہ وہ خود سے اُسکے مُنہ میں آجائے حالانکہ وہ کبھی اُسکے مُنہ میں آنیوالا نہیں ہے

الْكَافِرِينَ إِلَّا فِي ضَلَالٍ ۝ وَلِلَّهِ يَسْجُدُ مَنْ فِي السَّمَاوَاتِ

اور کافروں کا دعا کرنا محض بیکار ہے اور جو آسمانوں اور زمین میں ہیں بخوشی و

وَالْأَرْضِ طَوْعًا وَكَرْهًا وَظِلَالُهُمْ بِالْغُدُوِّ وَالْآصَالِ ۝

بہ جبر خدا کو سجدہ کرتے ہیں اور اسی طرح صبح و شام اُنکے سائے (بھی)

قُلْ مَنْ رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ قُلِ اللَّهُ ۚ قُلْ أَفَاتَّخَذْتُمْ

تم کہو کہ آسمانوں کا اور زمین کا پروردگار کون ہے؟ تم کہو کہ اللہ تم کہو کہ کیا اُسکو چھوڑ کر

مِنْ دُونِهِ أَوْلِيَاءَ لَا يَمْلِكُونَ لِأَنْفُسِهِمْ نَفْعًا وَلَا

تم نے ایسوں کو اپنا ولی بنایا ہے جو اپنے آپ کے لئے کسی نفع کا اختیار رکھتے ہیں اور نہ کسی

ضَرًّا ۚ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْأَعْمَىٰ وَالْبَصِيرُ أَمْ هَلْ

نقصان کا تم کہو کہ کیا اندھا اور آنکھوں والا برابر ہوتے ہیں؟ یا اندھیریاں

تَسْتَوِي الظُّلُمَاتُ وَالنُّورُ ۗ أَمْ جَعَلُوا لِلَّهِ شُرَكَاءَ

اور روشنی برابر ہے؟ یا اُنہوں نے اللہ کے ایسے شریک مقرر کئے ہیں جنہوں نے

خَلَقُوا كَخَلْقِهِ فَتَشَابَهَ الْخَلْقُ عَلَيْهِمْ ۚ قُلِ اللَّهُ خَالِقُ

اُسی کی سی مخلوق پیدا کردی ہے کہ اُنپر مخلوق کی شناخت مشتبہ ہوگئی ہو تم یہ کہدو کہ اللہ ہر چیز کا

كُلِّ شَيْءٍ وَهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ۝ أَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ

پیدا کرنیوالا ہے اور وہ یکتا و زبردست ہے اُسنے آسمان سے پانی اُتارا

مَاءً فَسَالَتْ أَوْدِيَةٌ بِقَدَرِهَا فَاحْتَمَلَ السَّيْلُ زَبَدًا

پھر لہی اپنی مقدار کے موافق نالے (ندیاں) بہ نکلے اور رَو جھاگ کو اوپر اوپر

رَّابِيًا ۚ وَمِمَّا يُوقِدُونَ عَلَيْهِ فِي النَّارِ ابْتِغَاءَ حِلْيَةٍ

لے گئی اور اُس میں سے جو زیور یا مال بنانے کے لئے تپایا جاتا ہے ایسا ہی

أَوْ مَتَاعٍ زَبَدٌ مِّثْلُهُ ۚ كَذَٰلِكَ يَضْرِبُ اللَّهُ الْحَقَّ وَالْبَاطِلَ

جھاگ نکلا کرتا ہے۔ اسی طرح اللہ حق اور باطل کی مثال بیان کرتا ہے

فَأَمَّا الزَّبَدُ فَيَذْهَبُ جُفَاءً ۖ وَأَمَّا مَا يَنفَعُ النَّاسَ

پس جھاگ تو بیکار رجاتا ہے اور رہا وہ جو لوگوں کو نفع پہنچاتا ہے وہ زمین

فَيَمْكُثُ فِي الْأَرْضِ ۚ كَذَٰلِكَ يَضْرِبُ اللَّهُ الْأَمْثَالَ ۝

میں رہجاتا ہے اسی طرح اللہ مثالیں بیان کیا کرتا ہے

لِلَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِرَبِّهِمُ الْحُسْنَىٰ ۚ وَالَّذِينَ

اُن لوگوں کے لئے جنہوں نے پروردگار کا حکم مانا خیر (وخوبی) ہے اور جنہوں نے

لَمْ يَسْتَجِيبُوا لَهُ لَوْ أَنَّ لَهُم مَّا فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا وَ

اسکا حکم نہ مانا اگر اُنکے پاس وہ سب کچھ ہو جو زمین میں ہے اور اُتنا ہی

مِثْلَهُ مَعَهُ لَافْتَدَوْا بِهِ ۚ أُولَٰئِكَ لَهُمْ سُوءُ الْحِسَابِ ۝

اور بھی ہو کہ اُس سب کو فدیہ دیدیں (تو بھی) وہ یہی ہیں جنکے لئے سخت عذاب ہے

وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۖ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ أَفَمَن يَعْلَمُ أَنَّمَا

اور جنکا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بہت ہی برا ٹھکانا ہے کیا وہ شخص جو یہ جانتا ہی کہ تمہارے رب

أُنزِلَ إِلَيْكَ مِن رَّبِّكَ الْحَقُّ كَمَنْ هُوَ أَعْمَىٰ ۚ إِنَّمَا يَتَذَكَّرُ

کی طرف سے جو کچھ اُتارا گیا ہے وہ برحق ہے اُسکے مانند (ہوسکتا) ہے جو دل کا اندھا ہو اس بات

أُولُو الْأَلْبَابِ ۝ الَّذِينَ يُوفُونَ بِعَهْدِ اللَّهِ وَلَا

کو تو عقلمند ہی سمجھتے ہیں جو خدا کے عہد کو پورا کرتے ہیں اور اپنے پیمان کو

وقف النبی علیہ السلام

منزل ۳

... ایں اُولوا الالباب کہا گیا ہے ... یہ آیت تلاوت فرمائی اِنَّمَا یَتَذَکَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۱۲ ش



يَنْقُضُونَ الْمِيثَاقَ ۝ وَالَّذِينَ يَصِلُونَ مَا أَمَرَ اللّٰهُ بِهٖ

نہیں توڑتے ۔ اور جو اُنکے ساتھ صلۂ رحمی کرتے رہتے ہیں جنکی صلۂ رحمی کا خدا نے حکم

أَنْ يُوصَلَ وَيَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ وَيَخَافُونَ سُوْٓءَ الْحِسَابِ ۝

دیا ہے اور اپنے پروردگار سے ڈرتے رہتے ہیں اور حساب کی سختی سے خوف کھاتے رہتے ہیں

وَالَّذِينَ صَبَرُوا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ وَأَقَامُوا الصَّلٰوةَ

اور جن لوگوں نے اپنے پروردگار کی خوشنودی حاصل کرنیکے لئے صبر کیا اور نماز پڑھی اور جو کچھ ہمنے

وَأَنْفَقُوا مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً وَّيَدْرَءُونَ

انکو دیا تھا اُس میں سے چھپا کر اور ظاہر طور پر (راہ خدا میں) خرچ کیا اور بدی کا بدلہ

بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ أُولٰٓئِكَ لَهُمْ عُقْبَى الدَّارِ ۝

نیکی سے کرتے رہے (یعنی) عاقبت کا گھر اُنہی کے لئے ہے

جَنّٰتُ عَدْنٍ يَدْخُلُونَهَا وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ

رہنے کے باغات جنہیں خود وہ بھی ہمیشہ رہینگے اور اُنکے آباؤ اجداد میں سے اور ازواج میں

وَأَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَدْخُلُونَ

سے اور اُنکی اولاد میں سے بھی جو (جو) اس قابل ہونگے اور فرشتے ہر دروازے سے اُنکے پاس آیا

عَلَيْهِمْ مِنْ كُلِّ بَابٍ ۝ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ

کرینگے (اور یہ کہا کرینگے کہ) یہ عوض تمہارے صبر کرنے کے تم پر سلامتی ہو دیکھو (تمہارا)

فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ ۝ وَالَّذِينَ يَنْقُضُونَ عَهْدَ اللّٰهِ

انجام کار کیسا اچھا ہوا اور جو عہد خدا کو بعد اُسکے پختہ ہوجانے کے توڑ ڈالتے

مِنْ بَعْدِ مِيثَاقِهٖ وَيَقْطَعُونَ مَا أَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ أَنْ

ہیں اور جنکی صلۂ رحمی کا خدا نے حکم دیا تھا اُسے قطع رحمی کرتے ہیں

يُوصَلَ وَيُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ أُولٰٓئِكَ لَهُمْ

اور زمین میں فساد پھیلاتے رہتے ہیں یہی لوگ ہیں کہ انکے لئے



اللَّعْنَةُ وَلَهُمْ سُوءُ الدَّارِ ۞ اللَّهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ

لعنت ہے اور انہی کے لئے اس گھر کی خرابی ہے اللہ جسکے لئے چاہتا ہے رزق کو وسیع

لِمَنْ يَشَاءُ وَيَقْدِرُ ۚ وَفَرِحُوا بِالْحَيَاةِ الدُّنْيَا

کر دیتا ہے اور (جسکے لئے چاہتا ہے) تنگ کر دیتا ہے اور لوگ دنیا کی زندگانی سے راضی ہو گئے ہیں

وَمَا الْحَيَاةُ الدُّنْيَا فِي الْآخِرَةِ إِلَّا مَتَاعٌ ۞ وَيَقُولُ

حالانکہ زندگانی دنیا آخرت کے مقابلہ میں سوائے ادنیٰ سرمایہ کے کچھ بھی نہیں ہے اور جو لوگ کافر

الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْلَا أُنْزِلَ عَلَيْهِ آيَةٌ مِنْ رَبِّهِ ۚ قُلْ

ہو گئے ہیں وہ یہ کہتے ہیں کہ اسکے رب کے پاس سے کوئی نشانی کیوں نہ اتری تم یہ کہدو

إِنَّ اللَّهَ يُضِلُّ مَنْ يَشَاءُ وَيَهْدِي إِلَيْهِ مَنْ أَنَابَ

کہ اللہ جس سے چاہتا ہے توفیق ہدایت سلب کر لیتا ہے اور جو رجوع کرتا ہے اسکو اپنی راہ بتاتا ہے

الَّذِينَ آمَنُوا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوبُهُمْ بِذِكْرِ اللَّهِ ۗ أَلَا بِذِكْرِ اللَّهِ

جو لوگ ایمان لائے اور انکے دل ذکر خدا سے مطمئن ہیں یاد رکھو کہ ذکر خدا سے دل مطمئن

تَطْمَئِنُّ الْقُلُوبُ ۞ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

ہو جایا کرتے ہیں جو لوگ ایمان لے آئے اور انہوں نے نیکیاں کیں

طُوبَىٰ لَهُمْ وَحُسْنُ مَآبٍ ۞ كَذَٰلِكَ أَرْسَلْنَاكَ فِي

خوشحالی اور انجام بخیر انہی کے لئے ہے ہمنے اس امت میں تمکو اسی طرح رسول بناکر

أُمَّةٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهَا أُمَمٌ لِتَتْلُوَ عَلَيْهِمُ الَّذِي

بھیجا ہے جیسے انسے پہلے اور بہت سی امتیں گزر گئیں تاکہ تمہاری طرف جو ہمنے

أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ وَهُمْ يَكْفُرُونَ بِالرَّحْمَٰنِ ۚ قُلْ هُوَ رَبِّي

وحی کی ہے انکو پڑھ کر سناؤ حالانکہ وہ رحمن کے منکر ہیں تم کہدو وہ میرا پروردگار ہے

لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ مَتَابِ ۞ وَلَوْ

اسکے سوا کوئی معبود نہیں اسی پر میں نے توکل کیا اور اسی کی طرف میری بازگشت ہے اور اگر

اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ

کوئی قرآن (ایسا) ہوتا کہ پہاڑ اسکے ذریعہ سے چلائے جاتے یا زمین اسکے ذریعہ سے ٹکڑے کر دی جاتی یا

بِهِ الْمَوْتٰى ؕ بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ؕ اَفَلَمْ يَايْئَسِ الَّذِيْنَ

مُردوں سے اسکے ذریعہ سے باتیں کی جاتیں (تو وہ یہی قرآن ہوتا) لیکن ہر قسم کا اختیار خدا ہی کو ہے کیا وہ لوگ جو

اٰمَنُوْۤا اَنْ لَّوْ يَشَآءُ اللّٰهُ لَهَدَى النَّاسَ جَمِيْعًا ؕ وَلَا يَزَالُ

ایمان لائے ہیں یہ نہیں سمجھتے کہ اگر اللہ چاہتا تو سب آدمیوں کو ہدایت کر دیتا اور جو لوگ کافر ہو گئے

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا تُصِيْبُهُمْ بِمَا صَنَعُوْا قَارِعَةٌ اَوْ تَحُلُّ

ہیں انکو جو کچھ وہ کرتے رہتے ہیں اسکے عوض میں کوئی (نہ کوئی) مصیبت برابر پہنچتی رہیگی یا انکے گھر کے

قَرِيْبًا مِّنْ دَارِهِمْ حَتّٰى يَاْتِيَ وَعْدُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ

پاس آتی رہیگی جبتک کہ خدا کا وعدہ پورا نہو بیشک اللہ وعدہ خلافی نہیں کرتا

الْمِيْعَادَ ۝ وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ

اور تم سے پہلے رسولوں کی یقیناً ہنسی اڑائی گئی اور میں نے ان

ع ۵

فَاَمْلَيْتُ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثُمَّ اَخَذْتُهُمْ ۫ فَكَيْفَ كَانَ

لوگوں کو جو کافر ہو گئے مہلت دی پھر انسے مواخذہ کیا پھر میری سزا کیسی

عِقَابِ ۝ اَفَمَنْ هُوَ قَآئِمٌ عَلٰى كُلِّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ ۚ

سخت تھی کیا وہ جو ہر نفس کے اعمال کا نگراں ہے (اسکے مانند ہو سکتا ہے جو ایسا نہیں ہے) اور انہوں نے

وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ ؕ قُلْ سَمُّوْهُمْ ؕ اَمْ تُنَبِّئُوْنَهٗ بِمَا

اللہ کے شریک قرار دے لئے تم کہدو کہ انکے نام لو یا تم اسکو ایسوں کی خبر دیتے ہو جنکو وہ

لَا يَعْلَمُ فِي الْاَرْضِ اَمْ بِظَاهِرٍ مِّنَ الْقَوْلِ ؕ بَلْ زُيِّنَ

زمین میں جانتا ہی نہیں یا خالی باتیں ہی باتیں ہیں بلکہ (صورت حال یہ ہے کہ) جو لوگ

لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مَكْرُهُمْ وَصُدُّوْا عَنِ السَّبِيْلِ ؕ وَمَنْ

کافر ہو گئے انکی چالیں انکی نظروں میں زینت پا گئی ہیں اور راہ راست سے وہ روک دیئے گئے ہیں اور



له قرآنا سیرت به الجبال - کافی میں جناب امام موسی کاظم علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہ قرآن جس میں وہ کچھ ہے جسکے ذریعہ سے پہاڑ چلائے جائیں اور شہروں کے فاصلے طے کئے جائیں اور مردے زندہ کئے جائیں ... ۱۲ تفسیر فتح البیان میں ہے کہ جناب امیر المومنین اور جناب امام جعفر صادق علیہ السلام اسکو

[illegible]

يُضْلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ۝ لَهُمْ عَذَابٌ فِي الْحَيٰوةِ

جسے اللہ توفیق ہدایت سلب کرلے اسکا کوئی راہ بتانیوالا نہیں ہوتا۔ انکے لئے زندگانی دنیا میں بھی عذاب ہے

الدُّنْيَا وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَشَقُّ ۚ وَمَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ

اور آخرت کا عذاب اور زیادہ سخت ہے اور اللہ کے عذاب سے انکو کوئی بچانیوالا

وَّاقٍ ۝ مَثَلُ الْجَنَّةِ الَّتِيْ وُعِدَ الْمُتَّقُوْنَ ۭ تَجْرِيْ مِنْ

نہوگا جس جنت کا پرہیزگاروں سے وعدہ کیا گیا ہے اسکا حال یہ ہے کہ اسکے نیچے

تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۭ اُكُلُهَا دَاۗىِٕمٌ وَّظِلُّهَا ۭ تِلْكَ عُقْبَى الَّذِيْنَ

ندیاں بہتی ہونگی اسکے پھل اور اسکا سایہ ہمیشہ رہیگا یہ اُن لوگوں کا انجام ہے جو پرہیزگار

اتَّقَوْا ڰ وَّعُقْبَى الْكٰفِرِيْنَ النَّارُ ۝ وَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ

رہے اور کافروں کا انجام جہنم ہے اور وہ لوگ جنکو ہمنے کتاب دی

الْكِتٰبَ يَفْرَحُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمِنَ الْاَحْزَابِ

وہ اُس سے جو کچھ تمہاری طرف نازل کیا گیا خوش ہیں اور گروہوں میں سے ایسے بھی ہیں جو

مَنْ يُّنْكِرُ بَعْضَهٗ ۭ قُلْ اِنَّمَآ اُمِرْتُ اَنْ اَعْبُدَ اللّٰهَ وَلَآ

اُسکی بعض باتوں سے انکار کرتے ہیں تم یہ کہدو کہ مجھے یہی حکم دیا گیا ہے کہ میں اللہ کی عبادت کروں اور کسی کو

اُشْرِكَ بِهٖ ۭ اِلَيْهِ اَدْعُوْا وَاِلَيْهِ مَاٰبِ ۝ وَكَذٰلِكَ

اسکا شریک نہ کروں اسی کی طرف میں بلاتا ہوں اور اسی کی طرف میری بازگشت ہے اور اسی طرح ہمنے اسکو عربی

اَنْزَلْنٰهُ حُكْمًا عَرَبِيًّا ۭ وَلَىِٕنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَاۗءَهُمْ بَعْدَ

زبان میں فرمان (بناکر) نازل کیا ہے اور اگر بعد اسکے کہ تمہارے پاس علم آچکا ہے تم انکی خواہشوں کی

مَا جَاۗءَكَ مِنَ الْعِلْمِ ۙ مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا وَاقٍ ۝ ع ۵ / ۱۱

پیروی کروگے تو خدا کے مقابلہ میں پھر تمہارا کوئی حامی ہوگا اور نہ بچانیوالا

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا رُسُلًا مِّنْ قَبْلِكَ وَجَعَلْنَا لَهُمْ اَزْوَاجًا

اور بیشک ہمنے تم سے پہلے بھی کچھ رسول بھیجے تھے اور اُنکے لئے ازواج بھی مقرر کی تھیں

شرف انکا خاص ہے کہ جس پایہ کے انکے اہلبیت قبول اسلام میں ہوئے اس پایہ کے اور کسی نبی کے نہیں ہوسے۔ اور ایک روایت میں ہے کہ حضرت نے فرمایا کہ وہ ذریت رسول اللہ جنکا ذکر اس آیت میں ہے وہ ہم ہیں ۱۲



وَذُرِّيَّةً ۚ وَمَا كَانَ لِرَسُولٍ أَنْ يَأْتِيَ بِآيَةٍ إِلَّا بِإِذْنِ اللَّهِ ۗ

اور اولاد بھی اور کسی رسول کا یہ کام نہ تھا کہ بغیر حکم خدا کوئی علامت ظاہر کرے ہر وقت مقررہ کے

لِكُلِّ أَجَلٍ كِتَابٌ ۝ يَمْحُو اللَّهُ مَا يَشَاءُ وَيُثْبِتُ ۖ وَعِنْدَهُ

لئے ایک تحریر الٰہی حکم ہے اللہ جسے چاہتا ہے محو کر دیتا ہے اور جو چاہتا ہے قائم فرما دیتا ہے

أُمُّ الْكِتَابِ ۝ وَإِنْ مَا نُرِيَنَّكَ بَعْضَ الَّذِي نَعِدُهُمْ أَوْ

اور اصلی کتاب اُسی کے پاس ہے اور جن چیزوں کا ہم اُنسے وعدہ کرتے ہیں خواہ انمیں سے بعض تمکو دکھلا دیں

نَتَوَفَّيَنَّكَ فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَاغُ وَعَلَيْنَا الْحِسَابُ ۝

یا تمکو (پہلے ہی) اُٹھا لیں پس تمہارے ذمہ تو صرف پہنچا دینا ہے اور حساب لینا ہمارے ذمہ ہے

أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّا نَأْتِي الْأَرْضَ نَنْقُصُهَا مِنْ أَطْرَافِهَا ۚ

کیا وہ یہ نہیں دیکھتے کہ ہم زمین کو اُسکے اطراف سے برابر کم کرتے چلے آرہے ہیں اور اللہ حکم

وَاللَّهُ يَحْكُمُ لَا مُعَقِّبَ لِحُكْمِهِ ۚ وَهُوَ سَرِيعُ الْحِسَابِ ۝

دیتا ہے اُسکے حکم کا رد کرنیوالا کوئی نہیں ہے اور وہ سب سے تیز حساب لینے والا ہے اور

وَقَدْ مَكَرَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَلِلَّهِ الْمَكْرُ جَمِيعًا ۖ يَعْلَمُ

جو لوگ اُنسے پہلے تھے اُنہوں نے یقیناً چالیں چلیں مگر تمام چالوں کا بدلہ دینا تو اللہ کا کام ہے ہر نفس

مَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ ۗ وَسَيَعْلَمُ الْكُفَّارُ لِمَنْ عُقْبَى

جو کچھ کرتا ہے اللہ اُس سے واقف ہے اور عنقریب کفار بھی جان لینگے کہ اُس گھر کا انجام (بخیر)

الدَّارِ ۝ وَيَقُولُ الَّذِينَ كَفَرُوا لَسْتَ مُرْسَلًا ۚ

کسکے لئے ہے اور جو لوگ کافر ہوگئے وہ یہ کہتے ہیں کہ تم کسی کے بھیجے ہوئے نہیں ہو تم یہ

قُلْ كَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ وَمَنْ

کہدو کہ میرے اور تمہارے درمیان گواہی دینے کو ایک تو اللہ کافی ہے اور

عِنْدَهُ عِلْمُ الْكِتَابِ ۝

(دوسرے) وہ جنکے پاس اس کتاب کا پورا علم ہے

سورۃ ابراھیم مکیۃ وھی ثنتان وخمسون آیۃ

آیاتھا ۵۲ رکوعاتھا ۷ کلماتھا ۸۴۵ حروفھا ۳۶۰۱

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

رحمٰن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

الٓرٰ ۚ كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ لِتُخْرِجَ النَّاسَ مِنَ

الٓرٰ۔ یہ کتاب ہمنے تمہارے پاس اس غرض سے اُتاری ہے کہ خدا کے حکم کے بموجب

الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۙ بِاِذْنِ رَبِّهِمْ اِلٰى صِرَاطِ

لوگوں کو (کفر کی) اندھیریوں سے (ایمان کی) روشنی کی طرف نکال لاؤ (یعنی) اُس بڑے لائق تعریف خدا کے

الْعَزِيْزِ الْحَمِيْدِ ۙ اللّٰهِ الَّذِيْ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا

رستے کی طرف کہ آسمانوں میں اور زمین میں جو کچھ ہے اُسی کا

فِي الْاَرْضِ ۭ وَوَيْلٌ لِّلْكٰفِرِيْنَ مِنْ عَذَابٍ شَدِيْدِ ۙ

ہے اور کافروں کے واسطے جو آخرت کے مقابلہ میں زندگانی دنیا کو اختیار

الَّذِيْنَ يَسْتَحِبُّوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ وَ

کرتے ہیں اور لوگوں کو راہ خدا سے روکتے ہیں اور اُسکی کجی کے خواستگار ہیں سخت عذاب کی

يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۭ اُولٰۗىِٕكَ

ہلاکت ہے یہی لوگ تو

فِيْ ضَلٰلٍۢ بَعِيْدٍ ۝ وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ

بڑی گمراہی میں ہیں اور ہمنے کوئی رسول نہیں بھیجا مگر اپنی ہی قوم کی زبان میں

اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُمْ ۭ فَيُضِلُّ اللّٰهُ

(باتیں کرنیوالا) تاکہ اُنسے مطلب کھول کر بیان کردے پھر اللہ جسے چاہے توفیق

مَنْ يَّشَاۗءُ وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ

ہدایت سلب کرلے اور جسے چاہے ہدایت فرمادے اور وہ زبردست (اور)

منزل ۳

خدا نے محمد پر احسان کیا اور دیکھا کہ لوگوں کو اندھیروں سے نکال کر روشنی میں لے آئے ... ہر رسول کو اس کی قوم کی زبان میں بھیجا ہے جو اُسکی زبان بولتے تھے اور محمد کو تمام مخلوق کی طرف رسول بنا کر بھیجا ہے گورے ہوں یا کالے۔ (عرب ہوں یا عجم)

زیادتی نعمت کا مستحق ہوجاتا ہے۔ اور اسی حضرت عمرؓ سے یہ بھی منقول ہے کہ خدا تعالیٰ کی کوئی چھوٹی یا بڑی نعمت ایسی نہیں ہے کہ لفظ الحمد لله



الْحَكِيمُ ۝ وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مُوسَىٰ بِآيَاتِنَا أَنْ أَخْرِجْ

حکمت والا ہے اور بالتحقیق موسیٰ کو ہمنے نشانیاں دیکر (اس حکم کے ساتھ) بھیجا کہ اپنی قوم کو

قَوْمَكَ مِنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ ۵ وَذَكِّرْهُمْ

(کفر کی) اندھیریوں سے (ایمان کی) روشنی کی طرف نکال لاؤ اور انکو الله کے دن

بِأَيَّامِ اللَّهِ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُورٍ ۝

یاد دلاؤ بیشک ان واقعات میں ہر صبر و شکر کرنیوالے کے لئے نشانیاں موجود ہیں

وَإِذْ قَالَ مُوسَىٰ لِقَوْمِهِ اذْكُرُوا نِعْمَةَ اللَّهِ عَلَيْكُمْ

اور (اس وقت کو یاد کرو) جبکہ موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا تھا کہ الله کے اس احسان کو جو تم پر ہوا

إِذْ أَنجَاكُم مِّنْ آلِ فِرْعَوْنَ يَسُومُونَكُمْ سُوءَ الْعَذَابِ

یاد کرو کہ اسنے تمکو فرعون والوں کے ہاتھ سے نجات دی جو تمکو سخت سے سخت عذاب دیتے تھے

وَيُذَبِّحُونَ أَبْنَاءَكُمْ وَيَسْتَحْيُونَ نِسَاءَكُمْ ۚ وَفِي ذَٰلِكُم

کہ تمہارے بیٹوں کو ذبح کر ڈالتے تھے اور تمہاری بیٹیوں کو زندہ چھوڑ دیتے تھے اور اس میں تمہارے

بَلَاءٌ مِّن رَّبِّكُمْ عَظِيمٌ ۝ وَإِذْ تَأَذَّنَ رَبُّكُمْ

پروردگار کی طرف سے بہت بڑی آزمائش تھی اور (اسوقت کو بھی یاد کرو) جبکہ تمہارے پروردگار نے

ع ۱ ۱۴

لَئِن شَكَرْتُمْ لَأَزِيدَنَّكُمْ ۖ وَلَئِن كَفَرْتُمْ إِنَّ عَذَابِي

جتلا دیا تھا کہ اگر تم شکر ادا کروگے تو میں تمہیں ضرور بڑھا دونگا اور اگر تم کفران نعمت کروگے تو میرا عذاب

لَشَدِيدٌ ۝ وَقَالَ مُوسَىٰ إِن تَكْفُرُوا أَنتُمْ وَمَن فِي

بھی بڑا ہی سخت ہے اور موسیٰ نے (یہ) فرمایا کہ اگر تم اور زمین میں جتنے ہیں وہ سب ملکر کفران نعمت

الْأَرْضِ جَمِيعًا فَإِنَّ اللَّهَ لَغَنِيٌّ حَمِيدٌ ۝ أَلَمْ يَأْتِكُمْ

کرو تو (خدا کا کیا نقصان ہے) الله ضرور بے نیاز (اور) لائق تعریف ہے کیا تمہارے پاس ان

معٓ

نَبَأُ الَّذِينَ مِن قَبْلِكُمْ قَوْمِ نُوحٍ وَعَادٍ وَثَمُودَ ۛ

لوگوں کی خبر نہیں آئی جو تم سے پہلے قوم نوح اور قوم عاد اور قوم ثمود سے تھے

لہ وَذَكِّرْهُم بِأَيَّامِ اللَّهِ لفظی معنی ہیں انکو الله کے دن یاد دلاؤ ظاہر ہے سب دن خدا ہی کے ہیں۔ مگر یہ ضرور ہے کوئی خاص دن ہیں جنکی نسبت جناب سوال

وَالَّذِيْنَ مِنْ بَعْدِهِمْ ۛ لَا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا اللّٰهُ ۭ جَاۗءَتْهُمْ

اور اُنکی جو اُنکے بعد تھے جنکو اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا اُنکے رسول آئے اُنکے پاس

رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ فَرَدُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فِيْٓ اَفْوَاهِهِمْ

کھلی دلیلیں لیکر آئے تھے اور اُنہوں نے اپنے ہاتھ اُن رسولوں کے منہ میں ٹھونس

وَقَالُوْٓا اِنَّا كَفَرْنَا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ وَاِنَّا لَفِيْ شَكٍّ مِّمَّا

ٹھونس دئے اور یہ کہہ دیا کہ جو کچھ تمکو دیکر بھیجا گیا ہے ہم اُس سے یقیناً منکر ہیں اور جسکی طرف تم ہمکو بلاتے ہو

تَدْعُوْنَنَآ اِلَيْهِ مُرِيْبٍ ○ قَالَتْ رُسُلُهُمْ اَفِي اللّٰهِ شَكٌّ

ہم اُس سے بہت ہی شک میں ہیں   اُنکے رسولوں نے کہا کیا آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنیوالے

فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ يَدْعُوْكُمْ لِيَغْفِرَ لَكُمْ مِّنْ

خدا کے بارے میں تمکو شک ہے؟ وہ تمکو اس لئے بلاتا ہے کہ تمہارے گناہوں کو بخشدے

ذُنُوْبِكُمْ وَيُؤَخِّرَكُمْ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ قَالُوْٓا اِنْ اَنْتُمْ

اور ایک وقت معینہ تک تمکو ڈھیل دے   اُنہوں نے جواب دیا کہ تم تو ہم ہی جیسے

اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۭ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَصُدُّوْنَا عَمَّا كَانَ

آدمی ہو   تم یہ چاہتے ہو کہ جن چیزوں کی ہمارے باپ دادا عبادت کیا کرتے تھے

يَعْبُدُ اٰبَاۗؤُنَا فَاْتُوْنَا بِسُلْطٰنٍ مُّبِيْنٍ ○ قَالَتْ لَهُمْ

اُنسے ہمیں باز رکھو پس کوئی کھلا معجزہ لیکر آؤ   اُنکے رسولوں نے اُنسے کہا

رُسُلُهُمْ اِنْ نَّحْنُ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَمُنُّ

کہ ہم تو تم ہی جیسے آدمی ہیں   لیکن اللہ اپنے بندوں میں سے جسپر

عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۭ وَمَا كَانَ لَنَآ اَنْ

چاہتا ہے احسان کرتا ہے   اور یہ ہمارا کام نہیں ہے کہ ہم

نَّاْتِيَكُمْ بِسُلْطٰنٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ وَعَلَي اللّٰهِ

بغیر حکم خدا کے تمکو کوئی معجزہ دکھلائیں   اور اللہ ہی پر

فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُونَ ○ وَمَا لَنَا أَلَّا نَتَوَكَّلَ

مومنوں کو بھروسہ کرنا چاہئے اور ہمکو کیا ہو گیا ہے کہ ہم اللہ پر بھروسہ

عَلَى اللَّهِ وَقَدْ هَدَانَا سُبُلَنَا ۚ وَلَنَصْبِرَنَّ عَلَىٰ مَا

نہ کریں حالانکہ اُسی نے ہمکو اپنی راہیں دکھلائی ہیں اور جو تکلیفیں تم ہمکو پہنچاتے ہو ہم اُنپر ضرور

آذَيْتُمُونَا ۚ وَعَلَى اللَّهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُونَ ○ وَقَالَ

صبر کرینگے اور اللہ ہی پر بھروسہ کرنیوالوں کو بھروسہ کرنا چاہئے اور جو

الَّذِينَ كَفَرُوا لِرُسُلِهِمْ لَنُخْرِجَنَّكُمْ مِنْ أَرْضِنَا

کافر ہو گئے تھے اُنہوں نے اپنے رسولوں سے یہ کہا کہ ہم تمکو اپنے ملک سے نکالکر چھوڑینگے یا یہ ضرور ہی

أَوْ لَتَعُودُنَّ فِي مِلَّتِنَا ۚ فَأَوْحَىٰ إِلَيْهِمْ رَبُّهُمْ لَنُهْلِكَنَّ

کہ تم ہمارے مذہب میں لوٹ آؤ گے پس اُنکے پروردگار نے اُنکو یہ وحی فرمائی کہ ہم ان ظالموں کو

الظَّالِمِينَ ○ وَلَنُسْكِنَنَّكُمُ الْأَرْضَ مِنْ بَعْدِهِمْ

ضرور ہلاک کردینگے اور اُنکے بعد زمین میں ضرور تمکو آباد کرینگے

ذَٰلِكَ لِمَنْ خَافَ مَقَامِي وَخَافَ وَعِيدِ ○

یہ صلہ اُن لوگوں کے لئے ہے جو ہماری حضور میں کھڑے ہونے سے خوف کریں

وَاسْتَفْتَحُوا وَخَابَ كُلُّ جَبَّارٍ عَنِيدٍ ○ مِنْ وَرَائِهِ

اور ہمارے عذاب سے ڈریں اور وہ (پیغمبر) طالب فتح ہوئے اور ہر کینہ جو ظالم نا امید ہوا آگے اسکے

جَهَنَّمُ وَيُسْقَىٰ مِنْ مَاءٍ صَدِيدٍ ○ يَتَجَرَّعُهُ

جہنم ہے اور پیپ کے پانی میں سے اُسکو پلایا جائیگا وہ گھونٹ گھونٹ اُسکو پیئے گا

وَلَا يَكَادُ يُسِيغُهُ وَيَأْتِيهِ الْمَوْتُ مِنْ كُلِّ

اور پھر بھی حلق سے نہ اُتار سکیگا اور موت اُسکو ہر طرف سے آئیگی

مَكَانٍ وَمَا هُوَ بِمَيِّتٍ ۖ وَمِنْ وَرَائِهِ عَذَابٌ

حالانکہ وہ مرنیوالا نہوگا اور اُس سے آگے اور سخت عذاب





غَلِيظٌ ۝ مَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا بِرَبِّهِمْ أَعْمَالُهُمْ كَرَمَادٍ

ہوگا جن لوگوں نے اپنے پروردگار کا انکار کیا اُنکی حالت یہ ہے کہ اُنکے اعمال اس راکھ کی

اشْتَدَّتْ بِهِ الرِّيحُ فِي يَوْمٍ عَاصِفٍ ۖ لَا يَقْدِرُونَ

مانند ہیں جسکو آندھی کے دن تیز ہوا اُڑا لیجائے جو کچھ اُنہوں نے کیا ہوگا

مِمَّا كَسَبُوا عَلَىٰ شَيْءٍ ۚ ذَٰلِكَ هُوَ الضَّلَالُ الْبَعِيدُ ۝

اُسکے کسی جزو پر اختیار نہ رکھینگے انتہا درجے کی ناکامی یہی تو ہے

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ ۚ

کیا تمنے اس میں غور نہیں کیا کہ اللہ نے آسمانوں کو اور زمین کو غرض صحیح کے ساتھ پیدا کیا ہے

إِنْ يَشَأْ يُذْهِبْكُمْ وَيَأْتِ بِخَلْقٍ جَدِيدٍ ۝ وَمَا ذَٰلِكَ

اگر وہ چاہے تمکو دور کر دے اور اور نئی مخلوق لے آئے اور یہ اللہ کے لیے ذرا بھی

عَلَى اللَّهِ بِعَزِيزٍ ۝ وَبَرَزُوا لِلَّهِ جَمِيعًا فَقَالَ الضُّعَفَاءُ

دشوار نہیں ہے اور (جسوقت) سب خدا کی حضور میں نکل کر جمع ہونگے تو اُسوقت چھوٹی

لِلَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا إِنَّا كُنَّا لَكُمْ تَبَعًا فَهَلْ أَنْتُمْ

عقلوں والے اُنسے جو بڑے بن گئے تھے یہ کہینگے کہ (حضرت) ہم تو آپکے پیرو تھے تو اب آج آپ

مُغْنُونَ عَنَّا مِنْ عَذَابِ اللَّهِ مِنْ شَيْءٍ ۚ قَالُوا لَوْ

ہمکو کچھ عذاب خدا سے بھی بچا لینگے؟ وہ کہینگے اگر اللہ کوئی مخلصی کا

هَدَانَا اللَّهُ لَهَدَيْنَاكُمْ ۖ سَوَاءٌ عَلَيْنَا أَجَزِعْنَا

راستہ ہمکو بتائیگا تو ہم تمکو بھی بتا دینگے مگر ہمارے لئے تو دونوں حالتیں برابر ہیں خواہ ہم

أَمْ صَبَرْنَا مَا لَنَا مِنْ مَحِيصٍ ۝ وَقَالَ الشَّيْطَانُ لَمَّا

روئیں پیٹیں یا صبر سکوت اختیار کریں ہمارے لیے تو کوئی چھٹکارا ہی نہیں ہے۔ اور جب سب معاملہ چک جائیگا تو شیطان

ع ۹ ۱۵

قُضِيَ الْأَمْرُ إِنَّ اللَّهَ وَعَدَكُمْ وَعْدَ الْحَقِّ وَوَعَدْتُكُمْ

یہ کہدیگا کہ اللہ نے تو تم سے سچا وعدہ کیا تھا اور میں نے جو تم سے وعدہ کیا تھا اس میں نے

فَاَخْلَفْتُكُمْ ؕ وَمَا كَانَ لِيَ عَلَيْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ اِلَّآ اَنْ

تم سے اُسکے خلاف کیا اور میرا تو تم پر کوئی قابو تھا ہی نہیں سوائے اسکے کہ میں نے تمکو

دَعَوْتُكُمْ فَاسْتَجَبْتُمْ لِيْ ۚ فَلَا تَلُوْمُوْنِيْ وَلُوْمُوْٓا

بُلایا تھا اور تمنے مان لیا تھا پس تم مجھے ملامت نہ کرو اپنے آپ ہی کو ملامت

اَنْفُسَكُمْ ؕ مَآ اَنَا بِمُصْرِخِكُمْ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُصْرِخِيَّ ؕ اِنِّيْ

کرو اب نہ میں تمہارا فریادرس ہو سکتا ہوں اور نہ تم میرے فریادرس ہو سکتے ہو جسکا

كَفَرْتُ بِمَآ اَشْرَكْتُمُوْنِ مِنْ قَبْلُ ؕ اِنَّ الظّٰلِمِيْنَ لَهُمْ

تمنے مجھکو شریک بنایا تھا میں تو اُسکا پہلے ہی سے منکر ہو چکا تھا یقیناً جو نافرمان ہیں اُنہی کیلئے

عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ وَاُدْخِلَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا

دردناک عذاب ہے اور جو لوگ ایمان لائے اور اُنہوں نے نیکیاں بھی کیں وہ اُن

الصّٰلِحٰتِ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ

جنتوں میں داخل کیے جائینگے جنکے نیچے ندیاں بہتی ہیں اور اپنے پروردگار کے حکم سے

فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ ؕ تَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ ۝ اَلَمْ تَرَ

ہمیشہ اُنہی میں رہنے والے ہونگے اور وہاں ایک دوسرے کی مبارکباد سلام علیک ہوگی۔ کیا تم نے

كَيْفَ ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا كَلِمَةً طَيِّبَةً كَشَجَرَةٍ

یہ خیال نہیں کیا کہ خداتعالےٰ نے پاک کلمے کی مثال کیسی بیان کی ہے کہ وہ ایک عمدہ درخت کی

طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ۝ تُؤْتِيْٓ

مانند ہے اُسکی جڑ قائم ہے اور اُسکی شاخ آسمان پر پہنچی ہوئی ہے ہر زمانہ میں وہ

اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍۢ بِاِذْنِ رَبِّهَا ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ

خدا کے حکم سے اپنا پھل دیتا رہتا ہے اور یہ مثالیں خداتعالےٰ آدمیوں کے لئے اس

لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ

غرض سے بیان کرتا ہے کہ وہ یاد رکھیں اور ناپاک کلمہ کی مثال

امیرالمؤمنین علیہ السلام سے منقول ہے کہ ان لوگوں کی کیا حالت ہوگی جنہوں نے سنت جناب رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ کو بدل دیا اور آنحضرت کے وصی سے انحراف کیا اور اس بات سے نہ ڈرے کہ ان پر

خَبِيثَةٍ كَشَجَرَةٍ خَبِيثَةٍ اجْتُثَّتْ مِنْ فَوْقِ الْأَرْضِ

بدحیثیت درخت کی سی ہے کہ زمین کے اوپر ہی اوپر سے نوچ لیا جائے اسکا قیام

مَا لَهَا مِنْ قَرَارٍ ○ يُثَبِّتُ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا بِالْقَوْلِ

کچھ بھی نہو جو ایمان لائے ہیں انکو تو اللہ زندگانی دنیا میں اور

الثَّابِتِ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ وَيُضِلُّ اللَّهُ

آخرت میں پکی بات پر قائم رکھیگا اور ظالموں سے اللہ توفیق

الظَّالِمِينَ وَيَفْعَلُ اللَّهُ مَا يَشَاءُ ○ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ

ہدایت سلب کرلیگا اور اللہ جو چاہیگا کریگا کیا تم نے انکے بارے میں غور نہیں

بَدَّلُوا نِعْمَتَ اللَّهِ كُفْرًا وَأَحَلُّوا قَوْمَهُمْ دَارَ

کیا جنہوں نے خدا کی نعمت کو ناشکری سے بدل دیا اور اپنی قوم کو ہلاکت کے گھر (یعنی) جہنم میں

الْبَوَارِ ○ جَهَنَّمَ يَصْلَوْنَهَا وَبِئْسَ الْقَرَارُ ○

جا اتارا وہ سب اُس میں جا پہنچینگے اور وہ بہت ہی برا ٹھکانا ہے

وَجَعَلُوا لِلَّهِ أَنْدَادًا لِيُضِلُّوا عَنْ سَبِيلِهِ ۗ قُلْ

اور انہوں نے اللہ کے کچھ شریک قرار دیدیے کہ لوگوں کو اسکی راہ سے بھٹکائیں تم کہدو کہ

تَمَتَّعُوا فَإِنَّ مَصِيرَكُمْ إِلَى النَّارِ ○ قُلْ لِعِبَادِيَ

(چند روزہ) نفع اٹھالو کہ تمہاری بازگشت تو یقیناً جہنم ہی کی طرف ہے میرے اُن بندوں سے جو

الَّذِينَ آمَنُوا يُقِيمُوا الصَّلَاةَ وَيُنْفِقُوا مِمَّا

ایمان لائے ہیں کہدو کہ نماز پڑھا کریں اور اُس دن کے آنے سے پہلے کہ جس دن نہ کوئی

رَزَقْنَاهُمْ سِرًّا وَعَلَانِيَةً مِنْ قَبْلِ أَنْ يَأْتِيَ يَوْمٌ

سودا ہوگا اور نہ یاری دوستی (کام دیگی) جو کچھ ہمنے انکو دیا اُس میں سے پوشیدہ اور ظاہر طور پر

لَا بَيْعٌ فِيهِ وَلَا خِلَالٌ ○ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ

ہماری راہ میں خرچ کیا کریں اللہ وہی تو ہے جسنے آسمانوں کو اور زمین کو





وَالْاَرْضَ وَاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً فَاَخْرَجَ بِهٖ مِنَ

پیدا کیا اور آسمان سے پانی اُتارا پھر اُسکے ذریعہ سے تمکو روزی

الثَّمَرٰتِ رِزْقًا لَّكُمْ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْفُلْكَ لِتَجْرِيَ

دینے کے لئے پھل پیدا کئے اور جہازوں کو تمہارا تابع کر دیا کہ اُسکے حکم سے

فِي الْبَحْرِ بِاَمْرِهٖ وَسَخَّرَ لَكُمُ الْاَنْهٰرَ وَسَخَّرَ

سمندر میں چلتے رہیں اور ندیوں کو تمہارے اختیار میں دیدیا اور سورج اور چاند

لَكُمُ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ

دونوں دائمی چلنے والوں کو تمہارے کام میں لگا دیا اور رات اور دن کو تمہارے لئے

وَالنَّهَارَ وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا سَاَلْتُمُوْهُ وَاِنْ

معین کر دیا اور جو کچھ تم نے اُس سے مانگا سبھی میں سے اُسنے تمکو دیا اور اگر تم

تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا اِنَّ الْاِنْسَانَ

اللہ کی نعمت کا شمار کرو تو اُسکا احاطہ نہ کرسکو گے بیشک انسان بڑا بے انصاف

لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ۝ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ اجْعَلْ

اور ناشکرا ہے اور (اُسوقت کو یاد کرو) جسوقت ابراہیمؑ نے عرض کی کہ اے میرے پروردگار

هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ اَنْ نَّعْبُدَ

اس شہر کو امن و امان والا قرار دے اور مجھے اور میری اولاد کو بتوں کی پرستش کرنے سے

الْاَصْنَامَ ۝ رَبِّ اِنَّهُنَّ اَضْلَلْنَ كَثِيْرًا مِّنَ

بچالے اے میرے پروردگار بالتحقیق ان بتوں نے بہت سے آدمیوں کو گمراہ

النَّاسِ فَمَنْ تَبِعَنِيْ فَاِنَّهٗ مِنِّيْ وَمَنْ عَصَانِيْ

کیا ہے پس جو میرا اتباع کریگا وہ تو میرا ہے اور جو میری نافرمانی کریگا تو اس میں شک ہی نہیں کہ

فَاِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ رَبَّنَآ اِنِّيْٓ اَسْكَنْتُ

تو بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے اے ہمارے پروردگار میں نے اپنی اولاد میں سے

داخل ہوگئے ۱۲





مِنْ ذُرِّيَّتِيْ بِوَادٍ غَيْرِ ذِيْ زَرْعٍ عِنْدَ بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ

(بعض کو) تیرے محترم گھر کے پاس ایسے جنگل میں جس میں کھیتی باڑی کچھ نہیں ہے آباد کردیا

رَبَّنَا لِيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ فَاجْعَلْ اَفْئِدَةً مِّنَ

ہے تاکہ اے ہمارے پروردگار وہ (اور اسکی اولاد) نماز پڑھا کریں پس آدمیوں میں سے بعض کے دل

النَّاسِ تَهْوِيْٓ اِلَيْهِمْ وَارْزُقْهُمْ مِّنَ الثَّمَرٰتِ

انکی طرف مائل وگرویدہ کردیجیو اور انکو پھلوں سے روزی پہنچائیو تاکہ وہ

لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ ۝ رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ مَا نُخْفِيْ وَمَا

شکر ادا کیا کریں اے ہمارے پروردگار یقیناً تو اس سب کو جانتا ہے جو کچھ ہم

نُعْلِنُ ۭ وَمَا يَخْفٰى عَلَي اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ فِي الْاَرْضِ وَلَا

چھپاتے ہیں اور جو کچھ ہم ظاہر کرتے ہیں اور اللہ پر زمین کی اور آسمان کی کوئی چیز پوشیدہ

فِي السَّمَاۗءِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ وَهَبَ لِيْ عَلَي

نہیں ہے سب تعریف اللہ کے لئے ثابت ہے جسنے مجھے باوجود بڑھاپے کے

الْكِبَرِ اِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ ۭ اِنَّ رَبِّيْ لَسَمِيْعُ الدُّعَاۗءِ ۝

اسمعیل اور اسحق عنایت فرمائے بیشک میرا پروردگار بڑا دعا کا سننے والا ہے

رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ڰ

اے میرے پروردگار مجھکو نماز گزار قرار دے اور میری اولاد میں سے بھی اے ہمارے

رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَاۗءِ ۝ رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ وَلِوَالِدَيَّ

پروردگار اور میری عبادت قبول کر اے ہمارے پروردگار جسدن حساب لیا جائیگا (اس دن)

وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ يَقُوْمُ الْحِسَابُ ۝ وَلَا تَحْسَبَنَّ

مجھے اور میرے ماں باپ کو اور مومنین کو بخشدیجیو اور جو عمل یہ ظالم کرتے ہیں

اللّٰهَ غَافِلًا عَمَّا يَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ ڛ اِنَّمَا

اس سے اللہ کو کبھی غافل نہ سمجھنا سوائے اسکے نہیں ہے کہ

يُؤَخِّرُهُمْ لِيَوْمٍ تَشْخَصُ فِيهِ الْأَبْصَارُ ۝ مُهْطِعِينَ

وہ اُنکو اُس دن تک کے لئے ڈھیل دیتا ہے جس دن آنکھیں کھلی کی کھلی رہجائینگی (لوگ) اپنے سروں کو

مُقْنِعِي رُءُوسِهِمْ لَا يَرْتَدُّ إِلَيْهِمْ طَرْفُهُمْ ۚ وَ

اُٹھائے بے تحاشا بھاگے چلے جاتے ہونگے خود اپنی طرف بھی اُنکی نگاہ نہ پھر سکیگی اور دل

أَفْئِدَتُهُمْ هَوَاءٌ ۝ وَأَنذِرِ النَّاسَ يَوْمَ يَأْتِيهِمُ

اُنکے (فرط حیرت و دہشت سے) خالی ہونگے اور (اے رسولؐ) لوگوں کو اُس دن سے ڈراؤ جسدن اُنپر

الْعَذَابُ فَيَقُولُ الَّذِينَ ظَلَمُوا رَبَّنَا أَخِّرْنَا إِلَىٰ أَجَلٍ

عذاب آئیگا پس اُن میں سے جو ظالم ہیں وہ یہ کہینگے کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو تھوڑے سے عرصہ کی

قَرِيبٍ نُّجِبْ دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ ۗ أَوَلَمْ تَكُونُوا

مہلت دے کہ ہم تیری دعوت قبول کریں اور تیرے رسولوں کے پیرو ہو جائیں (جواب میں کہا جائیگا) کیا

أَقْسَمْتُم مِّن قَبْلُ مَا لَكُم مِّن زَوَالٍ ۝ وَسَكَنتُمْ

تم پہلے سے اسکی قسمیں کھایا کرتے تھے کہ ہمکو تو کبھی زوال ہی نہوگا اور تم اُن لوگوں کے گھروں

فِي مَسَاكِنِ الَّذِينَ ظَلَمُوا أَنفُسَهُمْ وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ

میں آباد تھے جنھوں نے اپنے آپ پر ظلم کیا تھا اور یہ بھی تم پر کھل چکا تھا کہ ہم نے اُنکے

فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا لَكُمُ الْأَمْثَالَ ۝ وَقَدْ مَكَرُوا

ساتھ کیسا برتاؤ کیا تھا اور تمہارے لئے ہم نے مثالیں بیان کر دی تھیں اور وہ تو اپنی چال پوری

مَكْرَهُمْ وَعِندَ اللَّهِ مَكْرُهُمْ وَإِن كَانَ مَكْرُهُمْ

چل چکے حالانکہ اُنکی چال (سزا دہی کے لئے) خدا کے پاس موجود ہے گو اُنکی چال ایسی تھی

لِتَزُولَ مِنْهُ الْجِبَالُ ۝ فَلَا تَحْسَبَنَّ اللَّهَ مُخْلِفَ وَعْدِهِ

کہ پہاڑ بھی اُس سے ٹل جاتیں مگر اللہ سے ایسا گمان ہرگز نہ کرو کہ وہ اپنے رسولوں سے جو

رُسُلَهُ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ ذُو انتِقَامٍ ۝ يَوْمَ تُبَدَّلُ

وعدے کئے ہیں اُنکے خلاف کریگا اللہ بیشک (بڑا) زبردست (اور) بدلہ لینے والا ہے جسدن زمین دوسری

(بقیہ ضمیمہ میں ملاحظہ ہو ۱۲)





الْأَرْضُ غَيْرَ الْأَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ

زمین سے بدل دیجائیگی اور آسمان (دوسرے آسمانوں سے) اور سب زبردست و یکتا خدا کی

الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ۝ وَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ

حضور میں کھڑے ہونگے اور اس دن تم مجرموں کو طوقوں اور بیڑیوں

مُّقَرَّنِيْنَ فِي الْأَصْفَادِ ۝ سَرَابِيْلُهُمْ مِّنْ

میں جکڑا ہوا دیکھو گے انکے لمبے لمبے کرتے قطران کے ہونگے

قَطِرَانٍ وَّتَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُ ۝ لِيَجْزِيَ اللّٰهُ

اور آگ انکے چہروں کو ڈھانک لیگی تاکہ اللہ ہر نفس کو

كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ؕ إِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ

اسکے کیے کا بدلہ دے بیشک اللہ جلد حساب لینے والا

الْحِسَابِ ۝ هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا

ہے بغرض نصیحت لوگوں کے لئے یہ کافی اطلاع ہے اور اس غرض سے

بِهٖ وَلِيَعْلَمُوْا أَنَّمَا هُوَ إِلٰهٌ وَّاحِدٌ

بھی کہ وہ اسکے ذریعہ سے ڈرائے جائیں اور اسلئے بھی کہ وہ جان لیں کہ وہی ایک معبود

وَّلِيَذَّكَّرَ أُولُوا الْأَلْبَابِ ۝

ہے اور اسلئے بھی کہ تمام عقلا اس سے نصیحت حاصل کریں

## سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ تِسْعٌ وَتِسْعُوْنَ اٰيَةً

اٰیاتہا ۹۹ — رکوعاتہا ۶ — کلماتہا — حروفہا ۲۹۰۷

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

رحمن ورحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

الٓرٰ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ وَقُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ۝

الرا - یہ کتاب کی یعنی کھلے قرآن کی آیتیں ہیں





الجزء الرابع عشر

رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَوْ كَانُوا

جو لوگ کافر ہوگئے ہیں بہت دفعہ وہ خواہش کریں گے کہ کاش وہ

مُسْلِمِينَ ۝ ذَرْهُمْ يَأْكُلُوا وَيَتَمَتَّعُوا وَيُلْهِهِمُ

مسلم ہوتے انکو چھوڑ دو کہ وہ کھائیں (پئیں) اور نفع اٹھائیں اور امید انکو لہو ولعب

الْأَمَلُ فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ۝ وَمَا أَهْلَكْنَا مِنْ

میں ڈالے رہے آگے چلکر تو انکو معلوم ہی ہو جائیگا اور ہمنے ایک بستی بھی ایسی ہلاک نہیں کی

قَرْيَةٍ إِلَّا وَلَهَا كِتَابٌ مَعْلُومٌ ۝ مَا تَسْبِقُ مِنْ

کہ اسکے لئے پہلے سے نوشتہ مقرر نہ تھا کوئی گروہ اپنے وقت مقرر سے

أُمَّةٍ أَجَلَهَا وَمَا يَسْتَأْخِرُونَ ۝ وَقَالُوا يَا أَيُّهَا

نہ آگے بڑھ جائیگا اور نہ وہ پیچھے ہی رہجا سکینگے اور انہوں نے یہ کہدیا کہ اے وہ

الَّذِي نُزِّلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ إِنَّكَ لَمَجْنُونٌ ۝ لَوْ مَا

شخص جسپر قرآن مجید نازل کیا گیا ہے تو ضرور دیوانہ ہے اگر تو سچوں

تَأْتِينَا بِالْمَلَائِكَةِ إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ۝

میں سے ہوتا تو ہمارے پاس فرشتے کیوں نہ لیکر آتا؟

مَا نُنَزِّلُ الْمَلَائِكَةَ إِلَّا بِالْحَقِّ وَمَا كَانُوا إِذًا

فرشتوں کو تو ہم موقع ہی سے بھیجا کرتے ہیں اور انکی طرف بھیجتے ہیں) پھر انکو مہلت نہیں

مُنْظَرِينَ ۝ إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ ۝

دیجاتی بیشک ہم ہی نے ذکر کو نازل کیا ہے اور یقیناً ہم ہی اسکے محافظ ہیں

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِي شِيَعِ الْأَوَّلِينَ ۝

اور بالتحقیق ہمنے تم سے پہلے اگلے گروہوں میں بھی رسول بھیجے تھے

وَمَا يَأْتِيهِمْ مِنْ رَسُولٍ إِلَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ۝

اور ایک رسول بھی انکے پاس ایسا نہ آتا تھا کہ وہ اسکی ہنسی نہ اڑاتے ہوں



كَذٰلِكَ نَسْلُكُهٗ فِيْ قُلُوْبِ الْمُجْرِمِيْنَ ○ لَا يُؤْمِنُوْنَ

مجرموں کے دلوں میں (بسبب انکی شرارتوں کے) ہم ایسا ہی ڈالدیا کرتے ہیں وہ اسپر ایمان نہ لائینگے

بِهٖ وَقَدْ خَلَتْ سُنَّةُ الْاَوَّلِيْنَ ○ وَلَوْ فَتَحْنَا

جس حال میں کہ پہلوں کی روش یہی ہو چکی ہے اور اگر ہم ان پر آسمان کا ایک

عَلَيْهِمْ بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ فَظَلُّوْا فِيْهِ يَعْرُجُوْنَ ○

دروازہ کھولدیں اور یہ دن بھر اسپر چڑھتے چلے جائیں تو بھی یہی کہینگے کہ ہماری نظربندی کردی گئی ہے

لَقَالُوْٓا اِنَّمَا سُكِّرَتْ اَبْصَارُنَا بَلْ نَحْنُ قَوْمٌ

بلکہ ہم تو جادو کے مارے ہوئے لوگ ہیں

مَّسْحُوْرُوْنَ ○ وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِي السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّ

اور یقیناً ہمنے آسمان میں برج مقرر کیے اور

ع ١٥ ١

زَيَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِيْنَ ○ وَحَفِظْنٰهَا مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ

دیکھنے والوں کیلئے اسکو زینت دی اور ہر شیطان لعین سے اسکی حفاظت کی

رَّجِيْمٍ ○ اِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ

سوائے اسکے جو چوری چھپے کچھ سن لے تو بھی ایک چمکتا ہوا ستارہ اسکا پیچھا

مُّبِيْنٌ ○ وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ

لیتا ہے اور زمین کو ہمنے پھیلایا اور اس میں بڑے بڑے پہاڑ قائم کردئے اور مناسب

وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْزُوْنٍ ○ وَجَعَلْنَا لَكُمْ

چیز اس میں اگادی اور اس میں تمہاری زندگی

فِيْهَا مَعَايِشَ وَمَنْ لَّسْتُمْ لَهٗ بِرٰزِقِيْنَ ○ وَاِنْ مِّنْ

بسر کرنیکے بھی سامان مقرر کردئے اور انکے بھی جنکو تم روزی دینے والے نہیں ہو اور ایک چیز بھی ایسی نہیں

شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗٓ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ ○

ہے جسکے خزانے (کے خزانے) ہمارے پاس نہوں اور ہم اسکو مقررہ اندازہ ہی سے نازل کرتے رہتے ہیں



وَأَرْسَلْنَا الرِّيٰحَ لَوَاقِحَ فَأَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً

اور ہمنے پانی سے بھری ہوئی ہوائیں بھیجیں پھر ہمنے آسمان سے پانی اُتارا

فَأَسْقَيْنٰكُمُوهُ ۚ وَمَآ أَنْتُمْ لَهُ بِخٰزِنِينَ ۝ وَإِنَّا

پھر ہمنے تمکو وہ (پانی) پلایا حالانکہ تم تو پانی کے جمع کرنیوالے نہیں ہو اور بیشک

لَنَحْنُ نُحْيِۦ وَنُمِيتُ وَنَحْنُ الْوٰرِثُونَ ۝ وَلَقَدْ

ہم ہی جلاتے ہیں اور ہم ہی مارتے ہیں اور ہم ہی اصلی وارث ہیں اور تم میں سے جو پہلے تھے

عَلِمْنَا الْمُسْتَقْدِمِينَ مِنْكُمْ وَلَقَدْ عَلِمْنَا الْمُسْتَـْٔخِرِينَ ۝

اُنکو بھی ہمنے جان لیا اور جو تم میں سے بعد میں آنیوالے ہیں اُنکو بھی ہمنے جان لیا

وَإِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ۚ إِنَّهُ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ۝ وَلَقَدْ

اور یقیناً تمہارا پروردگار وہی تو اُنکو جمع کریگا بالتحقیق وہی حکمت والا (اور) علم والا ہے اور بیشک

ع ۲ ۱۰

خَلَقْنَا الْإِنْسٰنَ مِنْ صَلْصٰلٍ مِنْ حَمَإٍ مَسْنُونٍ ۝

ہمنے آدمی کو کھنکھناتی سنی ہوئی سیاہ سڑی ہوئی کیچڑ سے پیدا کیا

وَالْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَارِ السَّمُومِ ۝ وَإِذْ

اور ہم ہی نے جنوں کو پہلے ہی نہایت تیز آگ سے پیدا کیا تھا اور اُس وقت کو یاد کرو

قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ إِنِّي خٰلِقٌۢ بَشَرًا مِنْ صَلْصٰلٍ

جبکہ تمہارے ربنے کل فرشتوں سے کہا تھا کہ میں ایک آدمی کو کھنکھناتی سنی ہوئی سیاہ سڑی ہوئی

مِنْ حَمَإٍ مَسْنُونٍ ۝ فَإِذَا سَوَّيْتُهُ وَنَفَخْتُ فِيهِ

کیچڑ سے پیدا کرنیوالا ہوں پھر جب میں اُسکو بنا چکوں اور اپنی (پیدا کی ہوئی) روح اس میں

مِنْ رُوحِي فَقَعُوا لَهُ سٰجِدِينَ ۝ فَسَجَدَ الْمَلٰٓئِكَةُ

پھونک چکوں تو تم اُسکے لئے سجدہ میں گر پڑنا اسپر سبھی فرشتوں نے تو

كُلُّهُمْ أَجْمَعُونَ ۝ إِلَّآ إِبْلِيسَ أَبٰىٓ أَنْ يَكُونَ مَعَ

سجدہ کیا نہ کیا تو ابلیس نے اُسنے سجدہ کرنیوالوں کے ساتھ ہونے سے

السّٰجِدِيْنَ ○ قَالَ يٰۤاِبْلِيْسُ مَالَكَ اَلَّا تَكُوْنَ مَعَ

سرتابی کی (خداتعالےٰ نے) فرمایا کہ اے ابلیس تجھے کیا ہوگیا کہ تو نے سجدہ کرنیوالوں کا

السّٰجِدِيْنَ ○ قَالَ لَمْ اَكُنْ لِّاَسْجُدَ لِبَشَرٍ خَلَقْتَهٗ مِنْ

ساتھ نہ دیا عرض کی کہ میں تو ایسا نہ تھا کہ ایسے شخص کو سجدہ کرتا جسے تو نے خود خلق فرمایا

صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ○ قَالَ فَاخْرُجْ مِنْهَا

سنی ہوئی سیاہ سڑی ہوئی کیچڑ سے پیدا کیا ہے (خداتعالےٰ نے) فرمایا کہ تو اس جگہ سے نکل جا

فَاِنَّكَ رَجِيْمٌ ○ وَّاِنَّ عَلَيْكَ اللَّعْنَةَ اِلٰى يَوْمِ

کہ تو مردود ہے اور فیصلہ کے دن تک کے لئے تجھ پر لعنت ہے

الدِّيْنِ ○ قَالَ رَبِّ فَاَنْظِرْنِيْۤ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ○ قَالَ

عرض کی اے میرے پروردگار تو اس دن تک کے لئے مجھے مہلت دیدے جس دن سب لوگ مبعوث کئے جائیں

فَاِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ○ اِلٰى يَوْمِ الْوَقْتِ الْمَعْلُوْمِ ○

فرمایا کہ وقت معلوم کے دن تک کے لیے تجھے مہلت دیگئی

قَالَ رَبِّ بِمَاۤ اَغْوَيْتَنِيْ لَاُزَيِّنَنَّ لَهُمْ فِي الْاَرْضِ

عرض کی کہ اے میرے پروردگار جیسے کہ تو نے مجھے اپنی توفیق سلب کرلی میں بھی دنیا میں نافرمانی

وَلَاُغْوِيَنَّهُمْ اَجْمَعِيْنَ ○ اِلَّا عِبَادَكَ مِنْهُمُ

کو انکی نظر میں زینت دونگا اور انہیں سے سوائے تیرے خالص بندوں کے میں ضرور سبھی کو

الْمُخْلَصِيْنَ ○ قَالَ هٰذَا صِرَاطٌ عَلَيَّ مُسْتَقِيْمٌ ○

بہکادونگا فرمایا یہ علیؑ کا سیدھا راستہ ہے (یا یہی سیدھی راہ ہے جس کی رعایت مجھ پر لازم ہے)

اِنَّ عِبَادِيْ لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ اِلَّا مَنِ

بیشک میرے بندے (جو ہیں) اُن پر تیرا کوئی قابو نہیں سوائے اُنکے جو گمراہ ہونیوالوں میں

اتَّبَعَكَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ○ وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمَوْعِدُهُمْ

سے تیرے پیرو ہو جائیں اور یقیناً جہنم اُن سب کی وعدہ گاہ ہے

ھ خدائے تعالےٰ کی مراد سوائے ائمہؑ اور اُنکے شیعوں کے اور کوئی نہیں ہے۔۱۲





أَجْمَعِينَ ۝ لَهَا سَبْعَةُ أَبْوَابٍ لِّكُلِّ بَابٍ مِّنْهُمْ

جسکے سات دروازے ہیں اُن میں سے ہر دروازہ کے لئے بٹا ہوا

جُزْءٌ مَّقْسُومٌ ۝ إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ۝

حصہ (مقرر) ہے بیشک پرہیزگار لوگ جنتوں اور چشموں (والی زمین) میں ہونگے

ادْخُلُوهَا بِسَلَامٍ آمِنِينَ ۝ وَنَزَعْنَا مَا فِي صُدُورِهِم

اُنسے کہا جائیگا کہ انہیں امن امان اور سلامتی کے ساتھ چلے آؤ۔ اور اُنکے دلوں میں جو کچھ کینہ ہوگا ہم اسکو نکال دینگے

مِّنْ غِلٍّ إِخْوَانًا عَلَىٰ سُرُرٍ مُّتَقَابِلِينَ ۝ لَا يَمَسُّهُمْ

اور وہ تختوں پر ایک دوسرے کے مقابل بھائی بھائی کی حیثیت سے بیٹھے ہونگے نہ اُن جنتوں میں اُنکو کوئی رنج

فِيهَا نَصَبٌ وَمَا هُم مِّنْهَا بِمُخْرَجِينَ ۝ نَبِّئْ عِبَادِي

پہنچیگا اور نہ وہ اُسنے نکالے جائینگے (اے رسولؐ) میرے بندونکو

أَنِّي أَنَا الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ۝ وَأَنَّ عَذَابِي هُوَ الْعَذَابُ

خبر دیدو کہ میں ہی بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہوں اور یہ کہ میرا عذاب بھی دردناک عذاب

الْأَلِيمُ ۝ وَنَبِّئْهُمْ عَن ضَيْفِ إِبْرَاهِيمَ ۝ إِذْ دَخَلُوا

ہے اور انکو ابراہیمؑ کے مہمانوں کا واقعہ سُنادو کہ جب وہ اُنکے پاس

عَلَيْهِ فَقَالُوا سَلَامًا قَالَ إِنَّا مِنكُمْ وَجِلُونَ ۝ قَالُوا

آئے اور اُنہوں نے سلام کیا تو (ابراہیمؑ نے) کہا کہ ہم تو تُمسے ڈرتے ہیں اُنہوں نے کہا کہ

لَا تَوْجَلْ إِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامٍ عَلِيمٍ ۝ قَالَ أَبَشَّرْتُمُونِي

ڈریئے نہیں ہم تو آپکو ایک صاحب علم لڑکے کی خوشخبری دیتے ہیں (ابراہیمؑ نے) کہا کیا تم مجھکو ایسے

عَلَىٰ أَن مَّسَّنِيَ الْكِبَرُ فَبِمَ تُبَشِّرُونَ ۝ قَالُوا بَشَّرْنَاكَ

حال میں خوشخبری دیتے ہو جبکہ مجھپر بڑھاپا چھا گیا ہے تو کس بات کی خوشخبری دیتے ہو انہوں نے کہا کہ ہم نے آپکو ٹھیک

بِالْحَقِّ فَلَا تَكُن مِّنَ الْقَانِطِينَ ۝ قَالَ وَمَن يَقْنَطُ

ٹھیک خوشخبری دی ہے پس آپ مایوس ہونیوالوں میں سے نہ ہوں فرمایا سوائے گمراہوں کے اپنے

ع ۳ ۱۹ ۳ — وقف لازم — ربع

سے منقول ہے کہ غلام علیم سے مراد حضرت اسمٰعیلؑ ہیں جو بطن ہاجرہ سے پیدا ہوئے تھے۔ ۱۲





مِنْ رَّحْمَةِ رَبِّهٖٓ اِلَّا الضَّآلُّوْنَ ۝ قَالَ فَمَا خَطْبُكُمْ

رب کی رحمت سے نا امید کون ہو سکتا ہے؟ پھر فرمایا کہ اے ایلچیو! تمکو کیا مہم

اَيُّهَا الْمُرْسَلُوْنَ ۝ قَالُوْٓا اِنَّآ اُرْسِلْنَآ اِلٰى قَوْمٍ

در پیش ہے؟ عرض کی ہم ایک مجرم گروہ کی طرف عذاب دینے کے لئے

مُّجْرِمِيْنَ ۝ اِلَّآ اٰلَ لُوْطٍ ۭ اِنَّا لَمُنَجُّوْهُمْ اَجْمَعِيْنَ ۝

بھیجے گئے ہیں سوائے آل لوطؑ کے کہ اُن سب کو ہم ضرور بچا دینگے

اِلَّا امْرَاَتَهٗ قَدَّرْنَآ ۙ اِنَّهَا لَمِنَ الْغٰبِرِيْنَ ۝ فَلَمَّا جَآءَ

مگر زوجۂ لوطؑ (جسکی نسبت) ہمنے سمجھ لیا ہے کہ وہ ضرور پیچھے رہنے والوں میں ہوگی پھر جسوقت یہ ایلچی

ع ۱۶

اٰلَ لُوْطِ ِۨ الْمُرْسَلُوْنَ ۝ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ مُّنْكَرُوْنَ ۝

لوطؑ کے کنبہ کے پاس پہنچے تو لوطؑ نے فرمایا کہ تم تو اجنبی (معلوم ہوتے) ہو

قَالُوْا بَلْ جِئْنٰكَ بِمَا كَانُوْا فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ ۝ وَ

اُنہوں نے کہا کہ ہم تو آپکے پاس وہ چیز لیکر آئے ہیں جسمیں یہ لوگ شک کیا کرتے تھے اور

اَتَيْنٰكَ بِالْحَقِّ وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ۝ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ

ہم آپکے پاس برحق حکم لیکر آئے ہیں اور ہم ضرور سچے ہیں پس آپ کچھ رات رہے سے

بِقِطْعٍ مِّنَ الَّيْلِ وَاتَّبِعْ اَدْبَارَهُمْ وَلَا يَلْتَفِتْ

اپنے کنبہ کو چلتا کیجئے اور خود اُنکے پیچھے پیچھے جائیے اور آپ صاحبوں میں سے

مِنْكُمْ اَحَدٌ وَّامْضُوْا حَيْثُ تُؤْمَرُوْنَ ۝ وَ

کوئی پیچھے پھر کر نہ دیکھے اور جہاں تمکو حکم دیا گیا ہے وہاں چلے جاؤ اور یہ حکم

قَضَيْنَآ اِلَيْهِ ذٰلِكَ الْاَمْرَ اَنَّ دَابِرَ هٰٓؤُلَاۗءِ

ہمنے قطعی طور سے اُنکو سُنا دیا کہ صبح ہوتے ہوتے اِن لوگوں کی جڑ

مَقْطُوْعٌ مُّصْبِحِيْنَ ۝ وَجَآءَ اَهْلُ الْمَدِيْنَةِ

کاٹ دیجائیگی اور اُس شہر کے لوگ خوش ہوتے ہوئے





يَسْتَبْشِرُونَ ۝ قَالَ إِنَّ هَٰؤُلَاءِ ضَيْفِي فَلَا تَفْضَحُونِ ۝

آئے (لوطؑ نے) فرمایا کہ یہ میرے مہمان ہیں پس تم مجھے فضیحت نہ کرو

وَاتَّقُوا اللَّهَ وَلَا تُخْزُونِ ۝ قَالُوا أَوَلَمْ نَنْهَكَ عَنِ

اور اللہ سے ڈرو اور مجھے رسوا نہ کرو وہ کہنے لگے کیا ہم نے آپ کو لوگوں کے مہمان کرنے

الْعَالَمِينَ ۝ قَالَ هَٰؤُلَاءِ بَنَاتِي إِنْ كُنْتُمْ فَاعِلِينَ ۝

سے منع نہیں کر دیا تھا؟ فرمایا کہ اگر تم کو کچھ کرنا ہی ہے تو یہ میری بیٹیاں حاضر ہیں

لَعَمْرُكَ إِنَّهُمْ لَفِي سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُونَ ۝ فَأَخَذَتْهُمُ

(اے رسولؐ) تمہاری جان کی قسم وہ یقیناً اپنے نشہ میں لڑکھڑا رہے تھے پس سورج نکلتے نکلتے

الصَّيْحَةُ مُشْرِقِينَ ۝ فَجَعَلْنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا وَ

اُنکو چیخ نے آلیا پھر ہم نے اُن بستیوں کو زیر وزبر کر دیا اور (اوپر سے)

أَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ حِجَارَةً مِنْ سِجِّيلٍ ۝ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ

ہم نے اُن پر پتھرائی ہوئی مٹی کے ڈھیلے برسائے یقیناً اس (واقعہ) میں سمجھنے والوں

لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ ۝ وَإِنَّهَا لَبِسَبِيلٍ مُقِيمٍ ۝ إِنَّ

کے لئے نشانیاں ہیں اور یقیناً وہ (یعنی اُن بستیوں کے نشانات) قائم راستہ پر موجود ہیں اس

فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِلْمُؤْمِنِينَ ۝ وَإِنْ كَانَ أَصْحَابُ

(واقعہ) میں بیشک مومنوں کے لئے ایک نشانی ہے اور بَن والے یقیناً

الْأَيْكَةِ لَظَالِمِينَ ۝ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ وَإِنَّهُمَا لَبِإِمَامٍ

نافرمان تھے پس ہم نے اُن سے بھی بدلہ لیا اور ان دونوں کے آثار کھلے

مُبِينٍ ۝ وَلَقَدْ كَذَّبَ أَصْحَابُ الْحِجْرِ الْمُرْسَلِينَ ۝

راستہ پر ہیں اور حجر والوں نے بھی رسولوں کو جھٹلایا تھا

وَآتَيْنَاهُمْ آيَاتِنَا فَكَانُوا عَنْهَا مُعْرِضِينَ ۝ وَكَانُوا

اور ہم نے انکو نشانیاں دی تھیں پھر وہ اُن سے روگرداں رہے اور پہاڑوں کو



يَنْحِتُونَ مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا آمِنِينَ ○ فَأَخَذَتْهُمُ الصَّيْحَةُ

تراش تراش کر امن والے مکان بناتے رہے پھر صبح ہوتے ہوئے انکو چیخ نے

مُصْبِحِينَ ○ فَمَا أَغْنَىٰ عَنْهُم مَّا كَانُوا يَكْسِبُونَ ○

آلیا پس جو کچھ بھی وہ کیا کرتے تھے وہ انکے کچھ کام نہ آیا

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا إِلَّا

اور ہمنے آسمانوں کو اور زمین کو اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے اسکو

بِالْحَقِّ وَإِنَّ السَّاعَةَ لَآتِيَةٌ فَاصْفَحِ الصَّفْحَ الْجَمِيلَ ○

ٹھیک ٹھیک ہی پیدا کیا ہے اور قیامت یقیناً آنیوالی ہے پس تم خوبی کے ساتھ درگزر کرتے رہو

إِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيمُ ○ وَلَقَدْ آتَيْنَاكَ سَبْعًا

بیشک تمہارا پروردگار وہی تو پیدا کرنیوالا (اور) واقف ہے اور بیشک ہمنے آپ کو (بار بار) دُہرائی گئی سات

مِّنَ الْمَثَانِي وَالْقُرْآنَ الْعَظِيمَ ○ لَا تَمُدَّنَّ

آیتیں (سورۂ فاتحہ) اور عظمت والا قرآن عطا کیا ہے انکے گروہوں کو ہمنے

عَيْنَيْكَ إِلَىٰ مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ وَلَا تَحْزَنْ

جن چیزوں سے نفع پہنچایا ہے تم انکی طرف نظر نہ ڈالو اور نہ انکے لئے رنجیدہ

عَلَيْهِمْ وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِلْمُؤْمِنِينَ ○ وَقُلْ إِنِّي

ہو اور مؤمنوں سے تواضع کے ساتھ پیش آتے رہو اور کہدو کہ میں تو

أَنَا النَّذِيرُ الْمُبِينُ ○ كَمَا أَنزَلْنَا عَلَى الْمُقْتَسِمِينَ ○

صاف صاف ڈرانیوالا ہوں (ہمنے تم پر یہ قرآن اسی طرح نازل کیا ہے) جیسا ہمنے ان ٹکڑے ٹکڑے کرنیوالوں پر نازل کیا تھا

الَّذِينَ جَعَلُوا الْقُرْآنَ عِضِينَ ○ فَوَرَبِّكَ

جنہوں نے اپنے قرآن کو پارہ پارہ کر دیا تھا پس تیرے پروردگار کی قسم ہے

ربع لَنَسْأَلَنَّهُمْ أَجْمَعِينَ ○ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ○

جو کچھ بھی یہ کیا کرتے تھے اسکے بارے میں ہم ضرور ان سبھی سے تو بازپرس کرینگے





فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَأَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِينَ ۝

اب تمکو جو کچھ حکم دیا جاتا ہے وہ کھول کر سنا دو اور مشرکوں سے روگردانی کرلو (یعنی انکی ذرا پروا نہ کرو)

إِنَّا كَفَيْنَاكَ الْمُسْتَهْزِئِينَ ۝ الَّذِينَ يَجْعَلُونَ

ان ہنسنے والوں کے شر سے بچانیکے لئے ہم تمکو کفایت کرینگے جو اللہ کے ساتھ اور معبود قرار

مَعَ اللَّهِ إِلَٰهًا آخَرَ ۚ فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ۝ وَلَقَدْ نَعْلَمُ

دیتے ہیں پھر آگے چلکر وہ (بھی حقیقت حال) جان لینگے اور ہم یہ جانتے ہیں

أَنَّكَ يَضِيقُ صَدْرُكَ بِمَا يَقُولُونَ ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ

کہ جو کچھ یہ لوگ کہتے ہیں تم اس سے دلتنگ ہوتے ہو پس تم اپنے رب کی تسبیح پڑھو

وَكُن مِّنَ السَّاجِدِينَ ۝ وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتَّىٰ يَأْتِيَكَ الْيَقِينُ ۝

اور سجدے کرو اور جب تک تمکو موت نہ آئے اپنے رب کی عبادت کرتے رہو

## سُورَةُ النَّحْلِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَثَمَانٌ وَعِشْرُونَ آيَةً

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۝

رحمٰن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

أَتَىٰ أَمْرُ اللَّهِ فَلَا تَسْتَعْجِلُوهُ ۚ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ

عذاب خدا آگیا پس اسکے لئے جلدی نہ کرو جن چیزوں کو یہ شریک قرار دیتے ہیں انسے

عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝ يُنَزِّلُ الْمَلَائِكَةَ بِالرُّوحِ مِنْ

وہ منزہ و برتر ہے فرشتوں کو عالم ملکوت سے وحی دیکر اپنے بندوں میں سے

أَمْرِهِ عَلَىٰ مَن يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ أَنْ أَنذِرُوا

جسپر چاہتا ہے نازل فرماتا ہے کہ لوگوں کو یہ جتلا دو کہ میرے سوا کوئی معبود

أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنَا فَاتَّقُونِ ۝ خَلَقَ السَّمَاوَاتِ

نہیں ہے پس مجھ ہی سے ڈرو اسنے آسمانوں کو اور زمین کو

وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ تَعَالَىٰ عَمَّا يُشْرِكُونَ ۝ خَلَقَ

خوبی صحیح کے ساتھ پیدا کیا ہے (اور جن چیزوں کو لوگ اسکا شریک قرار دیتے ہیں) اُن سب سے برتر ہے اسی نے

الْإِنسَانَ مِن نُّطْفَةٍ فَإِذَا هُوَ خَصِيمٌ مُّبِينٌ ۝

انسان کو نطفے سے پیدا کیا پھر یکایک وہی انسان کھلا جھگڑنیوالا بنگیا۔

وَالْأَنْعَامَ خَلَقَهَا لَكُمْ فِيهَا دِفْءٌ وَمَنَافِعُ وَمِنْهَا

اور چوپائے اُسی نے پیدا کئے کہ تمہارے لئے اُن میں جاڑے کا سامان بھی ہے اور نفعے بھی اور

تَأْكُلُونَ ۝ وَلَكُمْ فِيهَا جَمَالٌ حِينَ تُرِيحُونَ وَحِينَ

انہی میں سے تم کھاتے بھی ہو اور اُنہی میں تمہارے لئے جب شام و صبح لاتے اور لیجاتے ہو زینت بھی

تَسْرَحُونَ ۝ وَتَحْمِلُ أَثْقَالَكُمْ إِلَىٰ بَلَدٍ لَّمْ تَكُونُوا

ہے اور وہی چوپائے تمہارے بھاری بھاری بوجھ اُن شہروں تک لاد کر لیجاتے ہیں

بَالِغِيهِ إِلَّا بِشِقِّ الْأَنفُسِ ۚ إِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوفٌ

جن تک تم بغیر سخت جانکاہی کے پہنچ ہی نہ سکتے بیشک تمہارا رب بڑا شفقت کرنیوالا (اور) بڑا رحم کرنیوالا

رَّحِيمٌ ۝ وَالْخَيْلَ وَالْبِغَالَ وَالْحَمِيرَ لِتَرْكَبُوهَا

ہے اور (اُسی نے) گھوڑے اور خچر اور گدھے (پیدا کئے) تاکہ تم اُنپر سوار ہو اور

وَزِينَةً ۚ وَيَخْلُقُ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝ وَعَلَى اللَّهِ قَصْدُ

(وہ تمہاری) زینت ہو اور (آئندہ) وہ ایسی چیزیں پیدا کریگا جنکو تم نہیں جانتے اور اللہ کے ذمہ ہے ٹھیک رستہ

السَّبِيلِ وَمِنْهَا جَائِرٌ ۚ وَلَوْ شَاءَ لَهَدَاكُمْ أَجْمَعِينَ ۝ ع ٩

بتا دینا اور اُسی میں سے ایک ٹیڑھا بھی جاتا ہے اور اگر اُسکو منظور ہوتا تو تم سب کو ایک ہی رستہ پر چلا دیتا

هُوَ الَّذِي أَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً ۖ لَّكُم مِّنْهُ شَرَابٌ

وہ وہی ہے جسنے آسمان سے تمہارے لئے پانی اُتارا ہے جسمیں سے تم پیتے بھی ہو اور اُسی سے

وَمِنْهُ شَجَرٌ فِيهِ تُسِيمُونَ ۝ يُنبِتُ لَكُم بِهِ

درخت بھی پیدا ہوتے ہیں جن میں تم (مویشی) چراتے ہو اسی پانی سے وہ





الزَّرْعَ وَالزَّيْتُوْنَ وَالنَّخِيْلَ وَالْاَعْنَابَ وَمِنْ كُلِّ

تمہارے لئے کھیتی پیدا کرتا ہے اور زیتون کے درخت اور کھجور کے درخت اور انگور اور ہر طرح کے پھل

الثَّمَرٰتِ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّقَوْمٍ یَّتَفَكَّرُوْنَ ۝

بیشک غور و فکر کرنیوالوں کے لئے اسی میں ایک نشانی موجود ہے

وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّیْلَ وَالنَّهَارَ ۙ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؕ

اور اسنے رات کو اور دن کو اور سورج کو اور چاند کو تمہارے کام میں لگا دیا ہے

وَالنُّجُوْمُ مُسَخَّرٰتٌۢ بِاَمْرِهٖ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیٰتٍ لِّقَوْمٍ

اور ستارے اسی کے حکم کے تابع ہیں بیشک عقل رکھنے والوں کے لئے اسمیں بھی بہت سی

یَّعْقِلُوْنَ ۝ وَمَا ذَرَاَ لَكُمْ فِی الْاَرْضِ مُخْتَلِفًا

نشانیاں موجود ہیں اور جو کچھ تمہارے نفع کے لئے اسنے زمین میں پیدا کیا ہے وہ رنگ برنگ ہے

اَلْوَانُهٗ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّقَوْمٍ یَّذَّكَّرُوْنَ ۝ وَهُوَ

بیشک یاد رکھنے والوں کے لئے اس میں (بھی) نشانی موجود ہے اور وہ (خدا)

الَّذِیْ سَخَّرَ الْبَحْرَ لِتَاْكُلُوْا مِنْهُ لَحْمًا طَرِیًّا وَّتَسْتَخْرِجُوْا

وہی ہے جسنے سمندر کو (تمہارا) مطیع کر دیا ہے کہ تم اس میں سے تازہ تازہ گوشت کھاؤ اور

مِنْهُ حِلْیَةً تَلْبَسُوْنَهَا ۚ وَتَرَى الْفُلْكَ مَوَاخِرَ فِیْهِ

اس میں سے زیور کی چیزیں نکالکر پہنو اور تم دیکھتے ہو کہ جہاز اسکو چیرتے ہوئے چلے جاتے

وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ وَاَلْقٰى

ہیں اور (اس مطیع کر دینے سے غرض یہ بھی) کہ تم خدا کے فضل کے خواستگار رہو اور یہ کہ شکر گزار رہو اور زمین

فِی الْاَرْضِ رَوَاسِیَ اَنْ تَمِیْدَ بِكُمْ وَاَنْهٰرًا وَّسُبُلًا

میں اسنے بڑے بڑے پہاڑ قائم کر دئے کہ تمکو لیکر وہ کسی طرف جھک نہ جائے اور ندیاں اور رستے

لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝ وَعَلٰمٰتٍ ؕ وَبِالنَّجْمِ هُمْ

بنادئے کہ تم راہ پالو اور علامتیں (مقرر کر دیں) اور ایک مقررہ ستارہ کے ذریعے



يَهْتَدُونَ ○ أَفَمَن يَخْلُقُ كَمَن لَّا يَخْلُقُ ۗ أَفَلَا

لوگ راہ پالیتے ہیں کیا وہ جو پیدا کرتا ہے اسکے مانند ہو سکتا ہے جو کچھ بھی نہیں پیدا کرسکتا کیا تم اتنا

تَذَكَّرُونَ ○ وَإِن تَعُدُّوا نِعْمَةَ اللَّهِ لَا تُحْصُوهَا ۗ

نہیں سمجھتے اور اگر تم اللہ کی نعمت کا شمار کروگے تو اسے پورا گن نہ سکوگے

إِنَّ اللَّهَ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ○ وَاللَّهُ يَعْلَمُ مَا تُسِرُّونَ

بیشک اللہ بڑا بخشنے والا اور بڑا رحم کرنیوالا ہے اور جو کچھ تم چھپاتے ہو اور جو کچھ ظاہر کرتے ہو

وَمَا تُعْلِنُونَ ○ وَالَّذِينَ يَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ

اللہ اسکو خوب جانتا ہے اور اللہ کے سوا یہ جنکو پکارتے ہیں وہ ایک چیز بھی پیدا

لَا يَخْلُقُونَ شَيْئًا وَهُمْ يُخْلَقُونَ ○ أَمْوَاتٌ غَيْرُ

نہیں کر سکتے بلکہ وہ خود پیدا کئے جاتے ہیں مُردے ہیں زندہ

أَحْيَاءٍ ۖ وَمَا يَشْعُرُونَ أَيَّانَ يُبْعَثُونَ ○ إِلَٰهُكُمْ إِلَٰهٌ

نہیں ہیں اور یہ بھی نہیں جانتے کہ دوبارہ کب اٹھائے جائینگے تمہارا معبود معبود یکتا

ع ۲ ۱۲ ۸

وَاحِدٌ ۚ فَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ قُلُوبُهُم

ہے پھر وہ لوگ جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے دل انکے کافر ہیں

مُّنكِرَةٌ وَهُم مُّسْتَكْبِرُونَ ○ لَا جَرَمَ أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ

اور وہ خود بڑا بننا چاہتے ہیں بیشک یہ ضرور ہے کہ جو کچھ وہ چھپاتے ہیں اور

مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ۚ إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُسْتَكْبِرِينَ ○

جو کچھ وہ ظاہر کرتے ہیں اس سب کو اللہ جانتا ہے البتہ وہ بڑا بننے والوں کو دوست نہیں رکھتا

وَإِذَا قِيلَ لَهُم مَّاذَا أَنزَلَ رَبُّكُمْ ۙ قَالُوا أَسَاطِيرُ

اور جس وقت انسے یہ کہا جاتا ہے کہ تمہارے پروردگار نے یہ کیا نازل کیا ہے تو کہدیتے ہیں کہ یہ تو پہلوں کی

الْأَوَّلِينَ ○ لِيَحْمِلُوا أَوْزَارَهُمْ كَامِلَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ ۙ

کہانیاں ہیں نتیجہ یہ ہوگا کہ قیامت کے دن اپنے بوجھ تو یہ پورے پورے اٹھائینگے

وَمِنْ اَوْزَارِ الَّذِيْنَ يُضِلُّوْنَهُمْ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ اَلَا سَآءَ
اور جن لوگوں کو بغیر جانے بوجھے گمراہ کرتے ہیں اُنکے وبال سے بھی حصہ لینگے خیال تو کرو کیسا

مَا يَزِرُوْنَ ۝ قَدْ مَكَرَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتَى اللّٰهُ
وبال سمیٹے جاتے ہیں! جو اِنسے پہلے تھے چال تو وہ بھی چلے تھے پھر اللہ نے اُنکی جڑ

بُنْيَانَهُمْ مِّنَ الْقَوَاعِدِ فَخَرَّ عَلَيْهِمُ السَّقْفُ
بنیاد سے اُکھیڑ دی تھی پھر اوپر سے اُنپر چھت

مِنْ فَوْقِهِمْ وَاَتٰىهُمُ الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ
گر پڑی تھی اور عذاب اُنپر اس طرح سے آیا تھا کہ وہ

لَا يَشْعُرُوْنَ ۝ ثُمَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ يُخْزِيْهِمْ وَيَقُوْلُ
سمجھتے ہی نہ تھے پھر قیامت کے دن اُنکو ذلیل کریگا اور یہ فرمائیگا کہ اب وہ

اَيْنَ شُرَكَآءِيَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تُشَآقُّوْنَ فِيْهِمْ ؕ قَالَ
میرے شریک کہاں ہیں جنکے سبب سے تم مومنین سے دشمنی کیا کرتے تھے (اور) جنکو علم

الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ اِنَّ الْخِزْيَ الْيَوْمَ وَالسُّوْٓءَ
دیا گیا تھا وہ یہ فرمائینگے کہ آج کے دن کی ذلت اور برائی اُنہی

عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ۝ الَّذِيْنَ تَتَوَفّٰىهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيْٓ
کافروں کے لئے ہے جنکا فرشتے اس حالت میں خاتمہ کرتے ہیں کہ وہ اپنی جانوں پر

اَنْفُسِهِمْ ۪ فَاَلْقَوُا السَّلَمَ مَا كُنَّا نَعْمَلُ مِنْ سُوْٓءٍ ؕ
خود ظلم توڑنیوالے ہوں اور (موت دیکھکر) صلح کے خواستگار ہوں اور یہ کہیں کہ ہم تو کوئی بدی

بَلٰٓى اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ فَادْخُلُوْٓا
کرتے ہی نہ تھے بیشک جو کچھ تم کیا کرتے تھے اللہ اُس سے خوب واقف ہے پس تم جہنم کے دروازوں

اَبْوَابَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ فَلَبِئْسَ مَثْوَى الْمُتَكَبِّرِيْنَ
میں چلے جاؤ ہمیشہ تم اُسی میں رہو گے سو تکبر کرنیوالوں کا ٹھکانا بہت ہی بُرا ہے

تمہارے وہ شریک کہاں ہیں؟ اور جنکی تم دنیا میں اطاعت کیا کرتے تھے وہ کدھر گئے ۱۲۹

فخر علیہم السقف من فوقہم اس آیت میں تفصیل بیان کی ہے کہ مخالفین کی مکر کی جگہ کو ہی کیونکر گرا دی ... مطلب یہ ہے کہ انہوں نے ...



وَقِيلَ لِلَّذِينَ اتَّقَوْا مَاذَا أَنْزَلَ رَبُّكُمْ ۚ قَالُوا خَيْرًا ۗ

اور جو لوگ پرہیزگار ہیں اُنسے یہ کہا جاتا ہے کہ تمہارے پروردگار نے کیا نازل کیا ہے

لِلَّذِينَ أَحْسَنُوا فِي هَٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةٌ ۚ وَلَدَارُ الْآخِرَةِ

تو وہ کہتے ہیں خیر (نازل کی ہے) جو نیکی کرتے ہیں اُنکے لئے اس دنیا میں بھی بھلائی ہے اور آخرت کا گھر

خَيْرٌ ۚ وَلَنِعْمَ دَارُ الْمُتَّقِينَ ۝ جَنَّاتُ عَدْنٍ يَدْخُلُونَهَا

بہتر ہے اور پرہیزگاروں کا گھر اور بھی اچھا ہے دوامی باغات ہیں جن میں وہ داخل ہونگے

تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ ۖ لَهُمْ فِيهَا مَا يَشَاءُونَ ۚ

اُنکے نیچے ندیاں بہتی ہونگی (اور) اُن میں جو کچھ وہ چاہینگے اُنکو ملیگا اُن پرہیزگاروں کو

كَذَٰلِكَ يَجْزِي اللَّهُ الْمُتَّقِينَ ۝ الَّذِينَ تَتَوَفَّاهُمُ

خدا تعالے ایسی ہی جزا دیگا جنکا خاتمہ فرشتوں نے ایسی حالت میں

الْمَلَائِكَةُ طَيِّبِينَ ۙ يَقُولُونَ سَلَامٌ عَلَيْكُمُ ادْخُلُوا

کیا ہوگا کہ وہ پاک وصاف ہونگے اور فرشتے اُنسے یہ کہتے ہونگے سلام علیکم جو عمل تم

الْجَنَّةَ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ۝ هَلْ يَنْظُرُونَ إِلَّا

کیا کرتے تھے اُسکے عوض تم جنت میں جاؤ کیا یہ اِسکے انتظار میں ہیں کہ فرشتے

أَنْ تَأْتِيَهُمُ الْمَلَائِكَةُ أَوْ يَأْتِيَ أَمْرُ رَبِّكَ ۚ كَذَٰلِكَ

اُنکے پاس آجائیں یا تمہارے پروردگار کا حکم (عذاب) اُنپر آجائے؟ جو اُنسے پہلے

فَعَلَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ ۚ وَمَا ظَلَمَهُمُ اللَّهُ وَلَٰكِنْ

تھے اُنہوں نے بھی ایسا ہی کیا تھا اور اللہ نے اُنپر کوئی ظلم نہیں کیا بلکہ وہ

كَانُوا أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ ۝ فَأَصَابَهُمْ سَيِّئَاتُ

اپنی جانوں پر (آپ) ظلم کیا کرتے تھے پھر اُنکی کرتوت کی بُرائی اُنہیں ملی

مَا عَمِلُوا وَحَاقَ بِهِمْ مَا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ۝ ع ۴

اور جس چیز کی وہ ہنسی اُڑایا کرتے تھے اُسی نے اُنکو آن گھیرا

وَقَالَ الَّذِينَ أَشْرَكُوا لَوْ شَاءَ اللَّهُ مَا عَبَدْنَا مِن

اور جن لوگوں نے شرک کیا تھا اُنہوں نے یہ کہدیا کہ اگر اللہ چاہتا تو ہم اُسکے سوا کسی اور

دُونِهِ مِن شَيْءٍ نَّحْنُ وَلَا آبَاؤُنَا وَلَا حَرَّمْنَا مِن دُونِهِ

چیز کی عبادت ہی نہ کرتے نہ ہم اور نہ ہمارے باپ دادا اور نہ اُسکے حکم بغیر ہم کسی چیز کو حرام

مِن شَيْءٍ ۚ كَذَٰلِكَ فَعَلَ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ ۚ فَهَلْ

قرار دیتے ایسا ہی اُنہوں نے بھی کیا تھا جو اُنسے پہلے تھے تو کیا رسولوں

عَلَى الرُّسُلِ إِلَّا الْبَلَاغُ الْمُبِينُ ۝ وَلَقَدْ بَعَثْنَا فِي كُلِّ

کے ذمہ کھلا پیغام پہنچا دینے کے سوا کچھ اور بھی ہے اور بیشک ہمنے ہر اُمت میں ایک رسول

أُمَّةٍ رَّسُولًا أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ وَاجْتَنِبُوا الطَّاغُوتَ

(اس پیغام کے ساتھ) بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو اور طاغوت سے بچو

فَمِنْهُم مَّنْ هَدَى اللَّهُ وَمِنْهُم مَّنْ حَقَّتْ عَلَيْهِ

پس ان میں سے کوئی کوئی ایسا بھی تھا جسکو اللہ نے ہدایت فرمائی اور اُنہیں سے کوئی کوئی ایسا بھی تھا جسپر اپنی

الضَّلَالَةُ ۚ فَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَانظُرُوا كَيْفَ

گمراہی متحقق ہوگئی پس تم زمین میں چلو پھرو اور غور سے دیکھو کہ جھٹلانیوالوں

كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِينَ ۝ إِن تَحْرِصْ عَلَىٰ

کا انجام کیسا ہوا؟ (اے رسول) اگر تم اُنکو راہِ راست پر لانے میں

هُدَاهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي مَن يُضِلُّ ۖ وَمَا لَهُم

حریص ہو تو اللہ جس سے توفیق ہدایت سلب کرلیتا ہے اُسکی راہبری نہیں فرماتا اور کوئی

مِّن نَّاصِرِينَ ۝ وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ ۙ

اُنکا مددگار نہوگا اُنہوں نے اللہ کی سخت سے سخت قسم کھا کر کہا کہ جو مر جائیگا اُسکو اللہ

لَا يَبْعَثُ اللَّهُ مَن يَمُوتُ ۚ بَلَىٰ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا

ہر گز مبعوث نہ کریگا ضرور (مبعوث کریگا) اُسکے بارے میں پختہ وعدہ ہے

وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ لِيُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِيْ

لیکن اکثر لوگ علم نہیں رکھتے (اسے مبعوث کرنے کی غرض یہ ہوگی) تاکہ جس بارے میں وہ

يَخْتَلِفُوْنَ فِيْهِ وَلِيَعْلَمَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّهُمْ

اختلاف کیا کرتے تھے وہ اُنکے لئے کھولکر بیان کردے اور جو کافر ہوگئے تھے وہ یہ جان لیں کہ خود

كَانُوْا كٰذِبِيْنَ ۝ اِنَّمَا قَوْلُنَا لِشَيْءٍ اِذَآ اَرَدْنٰهُ اَنْ

وہ یقیناً جھوٹے تھے ہم جب کسی چیز کا ارادہ کرتے ہیں تو ہمارا اُس سے اتنا کہنا کافی

نَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ ع وَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ

ہے کہ ہو جا پس وہ ہو جاتی ہے اور وہ لوگ جنہوں نے بعد اسکے کہ اُنپر ظلم

مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً

کیا گیا خدا کی خوشنودی کے لئے ہجرت کی ہم ضرور بالضرور اُنکو دنیا میں بھی اچھی جگہ دینگے

وَلَاَجْرُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝ الَّذِيْنَ

اور آخرت کا اجر تو بہت ہی بڑا ہوگا کاش وہ لوگ جنہوں نے صبر کیا اور جو اپنے پروردگار

صَبَرُوْا وَعَلٰي رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ۝ وَمَآ اَرْسَلْنَا

پر بھروسہ رکھتے ہیں اسکو جانتے ہوتے اور (اے رسول) تم سے پہلے بھی آدمیوں

مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْئَلُوْٓا اَهْلَ

ہی کو کتابوں اور معجزوں کے ساتھ بھیجا تھا جنکی طرف ہم وحی کیا کرتے تھے پس (اُنسے کہدو کہ)

الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ بِالْبَيِّنٰتِ وَالزُّبُرِ

اگر تم نہیں جانتے تو اہل الذکر (یعنی آل رسول خدا) سے پوچھ لو اور تمہاری طرف یہ قرآن نازل کیا

وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الذِّكْرَ لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ

تاکہ جو کچھ تمہاری طرف نازل کیا گیا ہے اُسے تم لوگوں کے لئے کھولکر بیان کردو

وَلَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ۝ اَفَاَمِنَ الَّذِيْنَ مَكَرُوا

کہ وہ غور و فکر کریں جو بُری چال چلتے ہیں

وقف لازم

نصف

السَّيِّاٰتِ اَنْ يَّخْسِفَ اللّٰهُ بِهِمُ الْاَرْضَ اَوْ يَاْتِيَهُمُ

کیا وہ اس سے مطمئن ہو گئے ہیں کہ خدا اُنکو زمین میں دھسا دے یا عذاب اُن پر

الْعَذَابُ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُوْنَ ۝ اَوْ يَاْخُذَهُمْ

اس طرح آ جائے کہ وہ کچھ نہ سمجھیں یا اُنکی آمد و رفت میں

فِيْ تَقَلُّبِهِمْ فَمَا هُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ۝ اَوْ يَاْخُذَهُمْ عَلٰى

اُنکو گرفتار کرلے کہ وہ خدا کو عاجز نہیں کر سکتے یا اُنکو ڈر کی حالت میں دھر پکڑے

تَخَوُّفٍ فَاِنَّ رَبَّكُمْ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ اَوَلَمْ يَرَوْا

بیشک تمہارا پروردگار بڑا نرمی کے ساتھ معاملہ کرنیوالا (اور) بڑا رحم کرنیوالا ہے کیا اُنہوں نے ایسی چیزیں

اِلٰى مَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ يَّتَفَيَّؤُا ظِلٰلُهٗ عَنِ الْيَمِيْنِ

کی طرف نہیں خیال کیا جنکو اللہ نے پیدا کیا ہے کہ اُنکے سائے دائیں سے اور بائیں سے

وَالشَّمَآئِلِ سُجَّدًا لِّلّٰهِ وَهُمْ دٰخِرُوْنَ ۝ وَلِلّٰهِ يَسْجُدُ

خدا کے واسطے سجدے میں (پڑے) ہیں اور وہ (اسکے) مطیع و منقاد ہیں اور جو حرکت کرنیوالے

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ مِنْ دَآبَّةٍ وَّالْمَلٰٓئِكَةُ

آسمانوں میں ہیں اور جو زمین میں ہیں اللہ ہی کو سجدہ کرتے ہیں اور وہ فرشتے بھی (جنکا

وَهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ۝ يَخَافُوْنَ رَبَّهُمْ مِّنْ

کوئی معین مقام نہیں ہے) اور وہ سب تکبر نہیں کرتے اپنے پروردگار سے جو اُنکے برتر ہے ڈرتے ہیں

فَوْقِهِمْ وَيَفْعَلُوْنَ مَا يُؤْمَرُوْنَ ۝ وَقَالَ اللّٰهُ لَا تَتَّخِذُوْٓا

اور جو حکم اُنکو دیا جاتا ہے وہی بجا لاتے ہیں اور اللہ نے یہ فرمایا کہ دو خدا نہ بناؤ

اِلٰهَيْنِ اثْنَيْنِ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَاِيَّايَ

سوائے اسکے نہیں ہے کہ وہ معبود یکتا ہے بس مجھ ہی سے

فَارْهَبُوْنِ ۝ وَلَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلَهُ

ڈرو اور آسمانوں میں اور زمین میں جو کچھ ہے اُسی کا ہے اور وجب

الدِّينُ وَاصِبًا ۚ أَفَغَيْرَ اللَّهِ تَتَّقُونَ ۝ وَمَا بِكُم

طور پر اطاعت اسی کے لئے ہے تو کیا اللہ کے سوا کسی اور سے ڈرو گے؟ اور جو نعمت (بھی) تمکو

مِّن نِّعْمَةٍ فَمِنَ اللَّهِ ۖ ثُمَّ إِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فَإِلَيْهِ

ملی ہے وہ اللہ ہی کی طرف سے ہے پھر جب کوئی مصیبت تم پر پڑتی ہے تو اسی سے فریاد

تَجْأَرُونَ ۝ ثُمَّ إِذَا كَشَفَ الضُّرَّ عَنكُمْ إِذَا فَرِيقٌ مِّنكُم

کرتے ہو پھر جب وہ مصیبت کو تم سے دور کر دیتا ہے تو اسی دم تم ہی میں سے ایک

بِرَبِّهِمْ يُشْرِكُونَ ۝ لِيَكْفُرُوا بِمَا آتَيْنَاهُمْ ۚ فَتَمَتَّعُوا

گروہ اپنے رب کا شریک قرار دینے لگتا ہے تاکہ جو کچھ ہم نے انکو عطا کیا ہے اسکے متعلق وہ کفران نعمت

فَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ۝ وَيَجْعَلُونَ لِمَا لَا يَعْلَمُونَ

کریں سو اب تم نفع اٹھا لو آگے چلکر تمہیں معلوم ہی ہو جائیگا اور جو رزق ہم نے انکو دیا ہے اسکا ایک حصہ ان (معبودوں)

نَصِيبًا مِّمَّا رَزَقْنَاهُمْ ۗ تَاللَّهِ لَتُسْأَلُنَّ عَمَّا كُنتُمْ

خداؤں کے لئے بھی مقرر کرتے ہیں جنکو یہ کچھ نہیں جانتے خدا کی قسم جو جھوٹی باتیں تم بنا رہے ہو اسکے متعلق تم سے

تَفْتَرُونَ ۝ وَيَجْعَلُونَ لِلَّهِ الْبَنَاتِ سُبْحَانَهُ ۙ وَلَهُم

ضرور باز پرس کی جائیگی اور اللہ کے لئے بیٹیاں قرار دیتے ہیں (اے) سبحان اللہ اور اپنے لئے

مَّا يَشْتَهُونَ ۝ وَإِذَا بُشِّرَ أَحَدُهُم بِالْأُنثَىٰ ظَلَّ

جو جی چاہتا ہے وہ (یعنی بیٹے) اور ان میں سے جب کسی کو بیٹی کی (ولادت کی) خوشخبری سنائی جاتی ہے تو سارے

وَجْهُهُ مُسْوَدًّا وَهُوَ كَظِيمٌ ۝ يَتَوَارَىٰ مِنَ الْقَوْمِ

دن اسکا چہرہ سیاہ ہو جاتا ہے جس بات کی خوشخبری اسے دیگئی تھی اسے ناگوار سمجھنے کے باعث

مِن سُوءِ مَا بُشِّرَ بِهِ ۚ أَيُمْسِكُهُ عَلَىٰ هُونٍ أَمْ

لوگوں سے پوشیدہ رہتا ہے (اور سوچتا ہے) کہ باوجود ذلت کے اسے باقی رہنے دے یا چپ چاپ

يَدُسُّهُ فِي التُّرَابِ ۗ أَلَا سَاءَ مَا يَحْكُمُونَ

مٹی میں دفن کر دے غور تو کرو یہ کیسے برے فیصلے کر رہے ہیں!

لِلَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ مَثَلُ السَّوْءِ ۖ وَلِلَّهِ

جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے اُنکے لئے بُری حالت ہے اور اللہ کے لئے شان

الْمَثَلُ الْأَعْلَىٰ ۚ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝ وَلَوْ يُؤَاخِذُ

اعلیٰ ہے اور وہ زبردست (اور) حکمت والا ہے اور اگر خدا لوگوں

ع ۱۰ ۱۳

اللَّهُ النَّاسَ بِظُلْمِهِمْ مَا تَرَكَ عَلَيْهَا مِنْ دَابَّةٍ وَلَٰكِنْ

آدمیوں کے ظلم کے سبب اُنسے مواخذہ کرتا تو زمین پر کسی چلنے والے کو باقی نہ رکھتا لیکن

يُؤَخِّرُهُمْ إِلَىٰ أَجَلٍ مُسَمًّى ۖ فَإِذَا جَاءَ أَجَلُهُمْ

وہ تو ایک وقت مقرر تک کے لئے اُنکو ڈھیل میں ڈالے ہوئے ہے پھر جب اُنکا وقت آجائیگا تو

لَا يَسْتَأْخِرُونَ سَاعَةً ۖ وَلَا يَسْتَقْدِمُونَ ۝ وَ

ایک گھڑی بھر اُس سے نہ پیچھے رہینگے اور نہ آگے بڑھینگے اور

يَجْعَلُونَ لِلَّهِ مَا يَكْرَهُونَ وَتَصِفُ أَلْسِنَتُهُمُ الْكَذِبَ

اللہ کے لئے وہی چیز قرار دیتے ہیں جو اپنے لئے ناپسند کرتے ہیں اور اُنکی زبانیں جھوٹ بیان

أَنَّ لَهُمُ الْحُسْنَىٰ ۖ لَا جَرَمَ أَنَّ لَهُمُ النَّارَ وَأَنَّهُمْ

کرتی ہیں کہ اچھی اچھی چیزیں خود اُنہی کے لئے ہیں ضرور جہنم اُنکے لئے ہے اور بیشک وہ اُسمیں ڈالے

مُفْرَطُونَ ۝ تَاللَّهِ لَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلَىٰ أُمَمٍ مِنْ

کر آگے بڑھا لیجائینگے خدا کی قسم ہمنے تم سے پہلے اُمتوں کی طرف یقیناً رسول بھیجے

قَبْلِكَ فَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطَانُ أَعْمَالَهُمْ فَهُوَ وَلِيُّهُمُ

تھے پس شیطان نے اُنکے اعمال کو اُنکی نظروں میں زینت دیدیا تھا سو آج وہی اُنکا

الْيَوْمَ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝ وَمَا أَنْزَلْنَا عَلَيْكَ

حمایتی ہوگا اور اُنکے لئے دردناک عذاب ہوگا (اور اے رسول) ہمنے کتاب تم پر صرف اس غرض

الْكِتَابَ إِلَّا لِتُبَيِّنَ لَهُمُ الَّذِي اخْتَلَفُوا فِيهِ ۙ وَهُدًى

سے نازل کی ہے کہ جس جس بارے میں یہ لوگ اختلاف کر چکے ہیں تم اُسے ان لوگوں کو کھولکر بیان کردو





وَرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ۝ وَاللَّهُ أَنزَلَ مِنَ السَّمَاءِ

اور جو لوگ ایمان رکھتے ہیں اُنکے لئے ہدایت اور رحمت ہو اور اللہ نے آسمان سے پانی اُتارا

مَاءً فَأَحْيَا بِهِ الْأَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً

اور اُسی کے ذریعہ سے زمین کو اُسکی موت کے بعد زندہ کردیا بیشک اسمیں اُن لوگوں کے لئے

لِّقَوْمٍ يَسْمَعُونَ ۝ وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۖ

جو سنتے ہیں نشانی موجود ہے اور بیشک تمہارے لئے چوپایوں میں عبرت موجود ہے

نُّسْقِيكُم مِّمَّا فِي بُطُونِهِ مِن بَيْنِ فَرْثٍ وَدَمٍ لَّبَنًا

ہم اُنکے پیٹ میں جو گوبر اور خون وغیرہ ہے اُس سے الگ کرکے تازہ تازہ دودھ تمکو پلاتے ہیں

خَالِصًا سَائِغًا لِّلشَّارِبِينَ ۝ وَمِن ثَمَرَاتِ النَّخِيلِ

جو پینے والوں کو بہت ہی گوارا ہوتا ہے اور کھجور اور انگور کے پھلوں سے تم نشہ کی

وَالْأَعْنَابِ تَتَّخِذُونَ مِنْهُ سَكَرًا وَرِزْقًا حَسَنًا ۗ

چیزیں بھی بنا لیا کرتے ہو اور اچھی روزی بھی بیشک سمجھنے والوں کے لئے

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَعْقِلُونَ ۝ وَأَوْحَىٰ رَبُّكَ

اسی میں نشانی (موجود) ہے اور تمہارے پروردگار نے

إِلَى النَّحْلِ أَنِ اتَّخِذِي مِنَ الْجِبَالِ بُيُوتًا وَمِنَ الشَّجَرِ

شہد کی مکھی کے دل میں یہ بات ڈالدی کہ تو پہاڑوں میں گھر بنالے اور درختوں میں اور

وَمِمَّا يَعْرِشُونَ ۝ ثُمَّ كُلِي مِن كُلِّ الثَّمَرَاتِ فَاسْلُكِي

اُن اُونچے اُونچے چھتوں میں جو لوگ بنالیتے ہیں پھر ہر پھل میں سے تو کھا اور اپنے پروردگار کے

سُبُلَ رَبِّكِ ذُلُلًا ۚ يَخْرُجُ مِن بُطُونِهَا شَرَابٌ

رستوں میں عجز و انکسار کے ساتھ چلی جا اسی مکھی کے پیٹ سے ایک شربت رنگ برنگ کا

مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهُ فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ ۗ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ

نکلتا ہے جس میں آدمیوں کے لئے شفا ہے بیشک غور و فکر کرنے والوں کے لئے





لَآيَةً لِّقَوْمٍ يَتَفَكَّرُونَ ○ وَاللَّهُ خَلَقَكُمْ ثُمَّ يَتَوَفَّاكُمْ

اسی میں ایک نشانی (موجود) ہے — اور اللہ نے تمکو پیدا کیا ہے پھر وہی تمہارا خاتمہ کریگا

وَمِنكُم مَّن يُرَدُّ إِلَىٰ أَرْذَلِ الْعُمُرِ لِكَيْ لَا يَعْلَمَ

اور تم میں سے کوئی کوئی ایسا بھی ہے جو نکمی عمر کو پہنچ جاتا ہے کہ جاننے کے بعد پھر ہر علم سے

بَعْدَ عِلْمٍ شَيْئًا ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ قَدِيرٌ ○ وَاللَّهُ فَضَّلَ

ع ۵ ۱۵

لا علم ہو جائے — بیشک اللہ جاننے والا (اور) قدرت والا ہے — اور خدا نے روزی میں بعض

بَعْضَكُمْ عَلَىٰ بَعْضٍ فِي الرِّزْقِ ۚ فَمَا الَّذِينَ فُضِّلُوا

میں ایک کو دوسرے پر فضیلت دی ہے پس وہ جنکو فضیلت دی گئی ہے وہ اپنا رزق اپنے

بِرَادِّي رِزْقِهِمْ عَلَىٰ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُمْ فَهُمْ فِيهِ

ماتحتوں کو دینے والے نہیں ہیں — مرزوق ہونے میں تو وہ سب برابر ہیں — پھر کیا اللہ کی نعمتوں

سَوَاءٌ ۚ أَفَبِنِعْمَةِ اللَّهِ يَجْحَدُونَ ○ وَاللَّهُ جَعَلَ لَكُم

کا انکار کرتے ہیں — اور اللہ نے تمہاری ہی جنس میں سے

مِّنْ أَنفُسِكُمْ أَزْوَاجًا وَجَعَلَ لَكُم مِّنْ أَزْوَاجِكُم

تمہارے لئے ازواج مقرر کی ہیں اور تمہاری ازواج سے تمہارے لئے

بَنِينَ وَحَفَدَةً وَرَزَقَكُم مِّنَ الطَّيِّبَاتِ ۚ أَفَبِالْبَاطِلِ

بیٹے اور پوتے بنا دئے اور اچھی اچھی چیزیں تمہیں عطا فرمائیں کیا پھر بھی یہ باطل پر

يُؤْمِنُونَ وَبِنِعْمَتِ اللَّهِ هُمْ يَكْفُرُونَ ○ وَيَعْبُدُونَ

ایمان لائینگے اور اللہ کی نعمتوں کا انکار کئے جائینگے — اور اللہ کو چھوڑ کر

مِن دُونِ اللَّهِ مَا لَا يَمْلِكُ لَهُمْ رِزْقًا مِّنَ السَّمَاوَاتِ

انکی عبادت کرتے رہینگے جو آسمان کی اور زمین کی کسی چیز کا اختیار

وَالْأَرْضِ شَيْئًا وَلَا يَسْتَطِيعُونَ ○ فَلَا تَضْرِبُوا لِلَّهِ

نہیں رکھتے کہ انکو بطور رزق کے دیدیں اور نہ کچھ اور ہی کر سکتے ہیں پس اللہ کی کوئی مثالیں گھڑ

رسول خدا اور قرآن مجید اور دین اسلام مراد ہیں - ۱۳ -

الْاَمْثَالَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ ضَرَبَ اللّٰهُ

بیشک اللہ (سب کچھ) جانتا ہے اور تم (کچھ) نہیں جانتے اللہ نے ایک ایسے غلام

مَثَلًا عَبْدًا مَّمْلُوْكًا لَّا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَّمَنْ

کی مثال دی ہے جو دوسرے کی ملک ہو اور کسی چیز کا اختیار نہ رکھتا ہو اور اُسکی جسکو

رَّزَقْنٰهُ مِنَّا رِزْقًا حَسَنًا فَهُوَ يُنْفِقُ مِنْهُ سِرًّا

ہمنے اپنے پاس سے اچھی روزی دے رکھی ہو اور وہ اُسمیں سے پوشیدہ اور ظاہر خوب

وَّجَهْرًا ؕ هَلْ يَسْتَوٗنَ ؕ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ

خرچ کرتا ہو آیا یہ برابر ہیں؟ (ہرگز نہیں!) ہر قسم کی تعریف خدا ہی کے لئے ثابت ہے لیکن اُنمیں سے اکثر

لَا يَعْلَمُوْنَ ۝ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ اَحَدُهُمَآ

(کچھ) نہیں جانتے اور اللہ نے دو شخصوں کی مثل بیان کی ہے کہ ایک تو اُن میں سے

اَبْكَمُ لَا يَقْدِرُ عَلٰى شَيْءٍ وَّهُوَ كَلٌّ عَلٰى مَوْلٰىهُ ۙ اَيْنَمَا

پیدائشی گونگا ہو جو کسی چیز پر قادر نہو اور وہ اپنے سرپرست پر بار بھی ہو کہ جدھر وہ

يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ ؕ هَلْ يَسْتَوِيْ هُوَ ۙ وَمَنْ

اُسکو بھیجے تو وہ کوئی کام بھی ٹھیک کر کے نہ لائے کیا وہ اور وہ شخص برابر ہو سکتا ہے جو

يَّاْمُرُ بِالْعَدْلِ ۙ وَهُوَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ وَلِلّٰهِ

انصاف پر قائم رہنے کا حکم دیتا ہو اور خود بھی راہ راست پر ہو؟ اور

غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَآ اَمْرُ السَّاعَةِ اِلَّا

آسمانوں کی اور زمین کی پوشیدہ باتیں خدا ہی سے متعلق ہیں اور (قیام) قیامت تک کا معاملہ ایک پلک

كَلَمْحِ الْبَصَرِ اَوْ هُوَ اَقْرَبُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

جھپکنے کا یا اس سے بھی کم کا ہوگا بیشک اللہ ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے

قَدِيْرٌ ۝ وَاللّٰهُ اَخْرَجَكُمْ مِّنْۢ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ

اور اللہ نے تمکو تمہاری ماؤں کے پیٹ سے اس طرح نکالا کہ تم

ع ١٠ — ٦ — ١٦

خود مالک کے اپنے تصرف میں ہو تب طلاق کسکے ہاتھ ہے؟ فرمایا خود اُسی مالک کے ہاتھ ہے ۱۲ مَنْ يَّاْمُرُ بِالْعَدْلِ تفسیر قمی میں ہے کہ وہ جو عدل کا حکم دیتے ہیں جناب امیر المؤمنین اور ائمہ معصومین ہیں ۱۲



لَا تَعْلَمُوْنَ شَيْئًا وَّجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ

کچھ بھی نہ جانتے تھے اور اسی نے تمہارے لئے کان اور آنکھیں اور دل بنا دئے

وَالْاَفْـِٕدَةَ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ۝ اَلَمْ يَرَوْا اِلَى

تاکہ تم شکر ادا کیا کرو کیا ان لوگوں نے اُن پرندوں

الطَّيْرِ مُسَخَّرٰتٍ فِيْ جَوِّ السَّمَآءِ ؕ مَا يُمْسِكُهُنَّ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

کی طرف جو آسمان سے خلاء میں تابع فرمان اُڑتے رہتے ہیں خیال نہیں کیا اُس نظام پر سوائے خدا کے اُنکو

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ۝ وَاللّٰهُ جَعَلَ

کوئی اور روکے ہوئے نہیں ہے بیشک ایمان والے لوگوں کیلئے اسی میں نشانیاں موجود ہیں اور اللہ نے تمہارے لئے

لَكُمْ مِّنْۢ بُيُوْتِكُمْ سَكَنًا وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنْ جُلُوْدِ الْاَنْعَامِ

تمہارے گھروں میں آرام کی جگہ بنائی اور تمہارے لئے چوپایوں کی کھال سے مکان (یعنی خیمے) مقرر کردئے

بُيُوْتًا تَسْتَخِفُّوْنَهَا يَوْمَ ظَعْنِكُمْ وَيَوْمَ اِقَامَتِكُمْ ۙ

جنکو تم اپنے کوچ کے دن اور مقام کے دن (اُٹھانے بچھانے میں) ہلکا پھلکا پاتے ہو

وَمِنْ اَصْوَافِهَا وَاَوْبَارِهَا وَاَشْعَارِهَآ اَثَاثًا وَّ

اور بھیڑوں کی اُون سے اور اونٹوں کی اُون سے اور بکریوں کے بالوں سے تمہارے لئے اوڑھنے

مَتَاعًا اِلٰى حِيْنٍ ۝ وَاللّٰهُ جَعَلَ لَكُمْ مِّمَّا خَلَقَ ظِلٰلًا

بچھانے کے سامان اور نفع اُٹھانے کا اسباب ایک وقت معین تک کیلئے (مقرر کردیا) اور جو چیزیں اللہ نے

وَّجَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الْجِبَالِ اَكْنَانًا وَّجَعَلَ لَكُمْ

پیدا کی ہیں اُن میں سے بعض کے سائے تمہارے لئے بنا دئے اور پہاڑوں میں تمہارے بسنے کے لئے محفوظ مقام مقرر کئے

سَرَابِيْلَ تَقِيْكُمُ الْحَرَّ وَسَرَابِيْلَ تَقِيْكُمْ بَاْسَكُمْ ؕ

اور تمہارے لئے ایسے کپڑے پیدا کئے جو تمہیں گرمی سے بچاتے ہیں اور ایسے لباس بنائے جو تمکو آپس کے حملوں سے

كَذٰلِكَ يُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْلِمُوْنَ ۝

محفوظ رکھتے ہیں اس طرح وہ اپنی نعمت تم پر پوری کرتا ہے تاکہ تم حقیقی اطاعت کرو





فَإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلَٰغُ الْمُبِينُ ۝ يَعْرِفُونَ

اسپر بھی اگر وہ روگرداں ہوں تو تمہارے ذمہ تو صرف کھولکر پہنچا دینا ہے   وہ اللہ کی

نِعْمَتَ اللَّهِ ثُمَّ يُنكِرُونَهَا وَأَكْثَرُهُمُ الْكَٰفِرُونَ ۝

نعمت کو پہچانتے ہیں پھر بھی اُسکا انکار کرتے ہیں حال یہ ہے کہ اُن میں سے اکثر کافر ہیں

وَيَوْمَ نَبْعَثُ مِن كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا ثُمَّ لَا يُؤْذَنُ

اور جسدن ہم ہر اُمت کے ایک گواہ کو بلا لینگے پھر وہ لوگ جو کافر ہو گئے ہیں اُنکو کوئی اجازت

لِلَّذِينَ كَفَرُوا وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ ۝ وَإِذَا رَءَا الَّذِينَ

نہ دیجائیگی   اور نہ اُنکا کوئی عذر سُنا جائیگا   اور جسوقت وہ لوگ جنہوں نے

ظَلَمُوا الْعَذَابَ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمْ وَلَا هُمْ يُنظَرُونَ ۝

ظلم کیا ہے عذاب کو دیکھینگے تو پھر نہ اُنکا عذاب کم کیا جائیگا   اور نہ اُنکو مہلت دیجائیگی

وَإِذَا رَءَا الَّذِينَ أَشْرَكُوا شُرَكَاءَهُمْ قَالُوا رَبَّنَا

اور جسوقت وہ لوگ جنہوں نے شرک کیا ہے اپنے شریکوں کو دیکھینگے یہ کہینگے کہ ای ہمارے پروردگار

هَٰٓؤُلَاءِ شُرَكَاؤُنَا الَّذِينَ كُنَّا نَدْعُوا مِن دُونِكَ

یہ ہمارے شریک ہیں جنکو ہم تیرے سوا پکارا کرتے تھے   پس   وہ شرکاء بات کو

فَأَلْقَوْا إِلَيْهِمُ الْقَوْلَ إِنَّكُمْ لَكَٰذِبُونَ ۝ وَأَلْقَوْا

اُنہی پر اُلٹ دینگے   کہ تم جھوٹے ہو   اور وہ اُس دن

إِلَى اللَّهِ يَوْمَئِذٍ السَّلَمَ وَضَلَّ عَنْهُم مَّا كَانُوا

خدا کی حضور میں صلح پیش کرینگے اور جو کچھ جھوٹ وہ بولا کرتے تھے وہ سب اُن سے

يَفْتَرُونَ ۝ الَّذِينَ كَفَرُوا وَصَدُّوا عَن سَبِيلِ اللَّهِ

جاتا رہیگا   وہ لوگ جو کافر ہو گئے اور راہ خدا سے وہ روکا کرتے تھے

زِدْنَٰهُمْ عَذَابًا فَوْقَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا

تو بوجہ اسکے کہ وہ فساد کیا کرتے تھے ہم اُنکے عذاب پر عذاب   زیادہ

يُفْسِدُوْنَ ○ وَيَوْمَ نَبْعَثُ فِيْ كُلِّ اُمَّةٍ شَهِيْدًا

کر دیتے ۔ اور جس دن ہم ہر اُمّت میں سے ایک ایک گواہ انہی کے برخلاف مبعوث

عَلَيْهِمْ مِّنْ اَنْفُسِهِمْ وَجِئْنَا بِكَ شَهِيْدًا عَلٰى

کرینگے اور (اے رسولؐ) اُن سب پر تمکو گواہ بنا کر بلا لینگے

هٰٓؤُلَآءِ ؕ وَنَزَّلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ تِبْيَانًا لِّكُلِّ شَيْءٍ

اور ہم نے تم پر یہ کتاب نازل کی ہے کہ ہر چیز کا بلیغ بیان (ہے)

وَّهُدًى وَّرَحْمَةً وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ○ ع اِنَّ اللّٰهَ

اور حقیقی اطاعت کرنیوالوں کے لئے ہدایت و رحمت و خوشخبری بالتحقیق اللہ

يَأْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِيْتَآئِ ذِي الْقُرْبٰى

عدل کا اور احسان کا اور ذوی القربے کو (اُنکے حقوق) دینے کا

وَيَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ وَالْبَغْيِ ۚ يَعِظُكُمْ

حکم دیتا ہے اور بیحیائی اور بدی اور بغاوت سے منع فرماتا ہے تمکو نصیحت کرتا ہے

لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ○ وَاَوْفُوْا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عٰهَدْتُّمْ

تاکہ تم نصیحت حاصل کرو اور اللہ کے عہد کو جب تم عہد کر چکے پورا کرو اور قسموں کو

وَلَا تَنْقُضُوا الْاَيْمَانَ بَعْدَ تَوْكِيْدِهَا وَقَدْ جَعَلْتُمُ اللّٰهَ

اُنکے پختہ کر دینے کے بعد نہ توڑو جس حال میں کہ تم اللہ کو

عَلَيْكُمْ كَفِيْلًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ○ وَلَا

ضامن دیچکے ہو بیشک جو کچھ تم کرو گے اللہ اُس سے خوب واقف ہے اور تم

تَكُوْنُوْا كَالَّتِيْ نَقَضَتْ غَزْلَهَا مِنْۢ بَعْدِ قُوَّةٍ اَنْكَاثًا ؕ

اُس عورت کے مانند نہو جانا جو اپنے کاتے ہوئے کو مضبوط ہو جانے کے بعد ٹکڑے ٹکڑے

تَتَّخِذُوْنَ اَيْمَانَكُمْ دَخَلًاۢ بَيْنَكُمْ اَنْ تَكُوْنَ

کر دیا کرتی تھی کہ تم بھی اپنی قسموں کو باہمی مکر و حیلہ کا سبب بنا لو (اس خیال سے) کہ ایک

[illegible]

أمة هي أربى من أمة ۚ إنما يبلوكم الله به ۚ
گروہ دوسرے سے بڑھا چڑھا ہے سوائے اسکے نہیں ہے کہ اللہ اسکے ذریعہ سے تمہاری

ولیبینن لکم یوم القیامة ما کنتم فیه تختلفون ۝
آزمائش کرتا ہے اور جو کچھ تم کیا کرتے تھے اس سب کو ضرور تمہارے لئے قیامت کے دن صاف صاف کھولدیگا

ولو شاء الله لجعلکم أمة واحدة ولکن یضل
اور اگر اللہ چاہتا تو تمکو ایک ہی گروہ بنا دیتا لیکن وہ جس سے چاہتا ہے توفیق ہدایت سلب کرلیتا

من یشاء ویهدي من یشاء ۚ ولتسألن عما
ہے اور جسے چاہتا ہے ہدایت فرما دیتا ہے اور تم جو کچھ کرتے رہتے ہو اسکی بابت

کنتم تعملون ۝ ولا تتخذوا أیمانکم دخلا
ضرور ضرور بازپرس کیجائیگی اور تم اپنی قسموں کو باہمی مکر و حیلہ کا سبب نہ بناؤ کہ جمنے کے بعد

بینکم فتزل قدم بعد ثبوتها وتذوقوا السوء
پھر پاؤں اکھڑ جائیں اور اسکے بدلے میں کہ تم راہ خدا سے روکتے رہتے تھے برائی

بما صددتم عن سبیل الله ۖ ولکم عذاب
کا مزا چکھو اور تمہارے لئے سخت

عظیم ۝ ولا تشتروا بعهد الله ثمنا قلیلا ۚ إنما
عذاب ہو اور خدا کے عہد کو تھوڑی سی قیمت پر نہ بیچو بیشک جو کچھ

عند الله هو خیر لکم إن کنتم تعلمون ۝ ما
اللہ کے پاس ہے وہ بہت اچھا ہے بشرطیکہ تم سمجھو جو کچھ

عندکم ینفد ۖ وما عند الله باق ۗ ولنجزین
تمہارے پاس ہے وہ ختم ہو جائیگا اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے وہ باقی رہیگا۔ اور جن لوگوں نے

الذین صبروا أجرهم بأحسن ما کانوا
صبر کیا اسکا اجر ہم ضرور اس سے کہیں بہتر عطا کرینگے جیسے کہ وہ عمل

وبما صددتم عن سبیل اللہ [illegible] تفسیر میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہ سب آیتیں علیؑ مرتضیٰ کی ولایت اور انکی بیعت کے بارے میں اُس وقت نازل ہوئی تھیں جبکہ جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ نے حکم دیا تھا کہ علیؑ کو امیر المؤمنین کہکے سلام کیا کرو۔ ۱۲





يَعْمَلُوْنَ ○ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِّنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى

کیا کرتے تھے مردوں میں سے ہو یا عورتوں میں سے جو شخص بھی کوئی نیک عمل کریگا بحالیکہ

وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً ۚ وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ

وہ ایمان رکھنے والا ہو تو ضرور ہم اُسکی زندگی اچھی گزار دینگے اور جو عمل وہ کیا کرتے تھے اُنکا

اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○ فَاِذَا قَرَاْتَ

اُس سے کہیں بہتر صلہ اُنکو ضرور دیدینگے پھر جو وقت تم قرآن

الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ اِنَّهٗ

پڑھنا چاہو تو شیطان ملعون کے شر سے خدا کی پناہ مانگ لیا کرو بیشک اُسکا

لَيْسَ لَهٗ سُلْطٰنٌ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَلٰى رَبِّهِمْ

کوئی قابو اُن لوگوں پر نہیں ہے جو ایمان لائے ہیں اور اپنے پروردگار پر بھروسہ

يَتَوَكَّلُوْنَ ○ اِنَّمَا سُلْطٰنُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يَتَوَلَّوْنَهٗ

رکھتے ہیں اُسکا قابو تو اُنہی لوگوں پر (چلتا) ہے جو اُسکے دوست بنتے ہیں

وَالَّذِيْنَ هُمْ بِهٖ مُشْرِكُوْنَ ○ وَاِذَا بَدَّلْنَا اٰيَةً

اور اُنپر جو اُسکو شریک کرنیوالے ہیں اور جب ہم نے کسی آیت کی جگہ کوئی آیت بدلی

مَّكَانَ اٰيَةٍ ۙ وَّاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا يُنَزِّلُ قَالُوْا اِنَّمَا اَنْتَ

حالانکہ اللہ جو کچھ نازل فرماتا ہو خود وہ اُس (کی مصلحت) سے زیادہ واقف ہے تو اُنہوں نے کہدیا

مُفْتَرٍ ۭ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ○ قُلْ نَزَّلَهٗ

کہ تو تو مفتری ہے حقیقت یہ ہے کہ ان میں سے بہت سے کچھ نہیں جانتے تم یہ کہدو کہ اِسکو روح القدس

رُوْحُ الْقُدُسِ مِنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ لِيُثَبِّتَ الَّذِيْنَ

نے تمہارے پروردگار کی طرف سے حق کے ساتھ نازل کیا ہے تاکہ جو ایمان لائے

اٰمَنُوْا وَهُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُسْلِمِيْنَ ○ وَلَقَدْ

ہیں اُنکو ثابت قدم کردے اور حقیقی اطاعت کرنیوالوں کی لئے ہدایت و بشارت ہو اور ہم خوب



نَعْلَمُ أَنَّهُمْ يَقُولُونَ إِنَّمَا يُعَلِّمُهُ بَشَرٌ لِسَانُ

جانتے ہیں کہ وہ یہ کہتے ہیں کہ اِسکو تو ایک آدمی تعلیم دیتا ہے اُسکی زبان

الَّذِي يُلْحِدُونَ إِلَيْهِ أَعْجَمِيٌّ وَهَٰذَا لِسَانٌ

جسکی طرف یہ (تعلیم کی) نسبت دیتے ہیں عجمی ہے اور یہ تو کھلی عربی

عَرَبِيٌّ مُّبِينٌ ۝ إِنَّ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ

زبان ہے بالتحقیق وہ لوگ جو خدا کی آیتوں پر ایمان نہیں رکھتے اللہ انکو

لَا يَهْدِيهِمُ اللَّهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝ إِنَّمَا يَفْتَرِي

ہدایت نہ فرمائیگا اور اُنکے لئے دردناک عذاب ہے سوائے اسکے نہیں کہ

الْكَذِبَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِآيَاتِ اللَّهِ وَأُولَٰئِكَ

جھوٹ کو وہی لوگ باندھتے ہیں جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں رکھتے اور وہی

هُمُ الْكَاذِبُونَ ۝ مَن كَفَرَ بِاللَّهِ مِن بَعْدِ إِيمَانِهِ

جھوٹے ہیں جو بعد ایمان لانے کے خدا کا انکار کر جائے سوائے اُس صورت

إِلَّا مَنْ أُكْرِهَ وَقَلْبُهُ مُطْمَئِنٌّ بِالْإِيمَانِ وَلَٰكِن

کے کہ اُسپر جبر کیا گیا ہو درآنحالیکہ اُسکا دل ایمان سے مطمئن ہو لیکن جو دل

مَّن شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللَّهِ

کھولکر کفر کرے بس ایسے ہی لوگوں پر اللہ کا غضب ہے

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا

اور اُنہی کے لئے بڑا عذاب (تیار) ہے یہ اس سبب سے کہ اُنہوں نے زندگانی دنیا کو

الْحَيَاةَ الدُّنْيَا عَلَى الْآخِرَةِ وَأَنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي

آخرت کے مقابلہ میں پسند کرلیا ہے اور بیشک اللہ منکر لوگوں کو ہدایت

الْقَوْمَ الْكَافِرِينَ ۝ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ طَبَعَ اللَّهُ

نہیں فرماتا وہ وہی ہیں جنکے دلوں پر اور کانوں پر

عَلٰی قُلُوْبِهِمْ وَسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ ۚ وَاُولٰٓئِكَ

اور آنکھوں پر اللہ نے چھاپا لگا دیا ہے اور خود وہی

هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ۝ لَا جَرَمَ اَنَّهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ هُمُ

غافل ہیں ضرور ہے کہ آخرت میں وہی ٹوٹا اٹھانیوالے

الْخٰسِرُوْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِیْنَ هَاجَرُوْا مِنْۢ

ہونگے پھر ضرور ہے کہ تمہارا پروردگار اُن لوگوں کے واسطے

بَعْدِ مَا فُتِنُوْا ثُمَّ جٰهَدُوْا وَصَبَرُوْٓا ۙ اِنَّ رَبَّكَ

جنہوں نے آزمائے جانے کے بعد (اپنے گھر) چھوڑے پھر جہاد کئے اور صبر کیا بیشک تمہارا پروردگار

مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ۝ ع ۱۴ یَوْمَ تَاْتِیْ كُلُّ

ان سب باتوں کے بعد (اُن لوگوں کے لیے) بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے جسدن ہر نفس اپنے آپ سے

نَفْسٍ تُجَادِلُ عَنْ نَّفْسِهَا وَتُوَفّٰی كُلُّ نَفْسٍ مَّا

جھگڑتا ہوا آئیگا اور ہر نفس کو جو جو کچھ وہ کیا کرتا تھا پورا پورا

عَمِلَتْ وَهُمْ لَا یُظْلَمُوْنَ ۝ وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا

بدلہ دیا جائیگا اور اُنپر ظلم نہ کیا جائیگا اور خدا تعالےٰ نے ایک گاؤں کی مثل

قَرْیَةً كَانَتْ اٰمِنَةً مُّطْمَئِنَّةً یَّاْتِیْهَا رِزْقُهَا رَغَدًا

بیان کی ہے جو بےخوف و مطمئن تھا اور سامان رزق اُس میں ہر طرف سے

مِّنْ كُلِّ مَكَانٍ فَكَفَرَتْ بِاَنْعُمِ اللّٰهِ فَاَذَاقَهَا اللّٰهُ

بکثرت چلا آتا تھا پھر وہاں کے باشندوں نے خدا کی نعمتوں کا انکار کیا تو خدا نے اُنکی کرتوت

لِبَاسَ الْجُوْعِ وَالْخَوْفِ بِمَا كَانُوْا یَصْنَعُوْنَ ۝

کی پاداش میں اُنکو بھوک اور خوف کا نمایاں مزا چکھا دیا

وَلَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمُ

اور اُنکے پاس ایک رسول اُنہی میں سے آیا اُنہوں نے اُسکو جھٹلایا پس جس حال میں کہ وہ نافرمان





الْعَذَابُ وَهُمْ ظَالِمُونَ ۝ فَكُلُوا مِمَّا

تھے عذاب نے انکو آلیا پس اللہ نے جو کچھ تمہیں

رَزَقَكُمُ اللَّهُ حَلَالًا طَيِّبًا وَاشْكُرُوا نِعْمَتَ اللَّهِ إِنْ

دیا ہے اس میں سے حلال (اور) طیب چیزیں کھاؤ اور اگر اللہ ہی کے بندے بننا

كُنْتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝ إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ

چاہتے ہو تو اسکی نعمتوں کا شکر ادا کرتے رہو سوائے اسکے نہیں ہے کہ اسنے تمپر مردار اور خون

وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللَّهِ بِهِ

اور سور کا گوشت اور وہ (ذبیحہ) جو اللہ کے سوا کسی اور کا نام لیکر ذبح کیا گیا ہو حرام کیا ہے

فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَلَا عَادٍ فَإِنَّ اللَّهَ غَفُورٌ

پھر جسکو اضطرار ہو نہ وہ نافرمان ہو اور نہ حد سے گزرنیوالا تو بیشک اللہ بڑا بخشنے والا (اور)

رَحِيمٌ ۝ وَلَا تَقُولُوا لِمَا تَصِفُ أَلْسِنَتُكُمُ

رحم کرنیوالا ہے اور تمہاری زبانوں سے جو جھوٹ نکلتا ہے اسکے قائل نہو جاؤ

الْكَذِبَ هَٰذَا حَلَالٌ وَهَٰذَا حَرَامٌ لِتَفْتَرُوا عَلَى اللَّهِ

کہ یہ حلال ہے اور یہ حرام ہے۔ کہ اسطرح خدا پر جھوٹ باندھنے لگو

الْكَذِبَ ۚ إِنَّ الَّذِينَ يَفْتَرُونَ عَلَى اللَّهِ الْكَذِبَ

بیشک جو لوگ اللہ پر جھوٹ باندھینگے وہ فلاح

لَا يُفْلِحُونَ ۝ مَتَاعٌ قَلِيلٌ وَلَهُمْ عَذَابٌ

نہ پائینگے (یہ) چند روزہ فائدہ ہے اور (آخر) انکے لئے دردناک عذاب

أَلِيمٌ ۝ وَعَلَى الَّذِينَ هَادُوا حَرَّمْنَا مَا قَصَصْنَا

ہے اور انپر جو یہودی تھے ہمنے وہ چیزیں حرام کی تھیں جنکا قصہ ہم تمکو

عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ ۖ وَمَا ظَلَمْنَاهُمْ وَلَٰكِنْ كَانُوا أَنْفُسَهُمْ

پہلے سنا چکے اور ہمنے انپر ظلم نہیں کیا تھا بلکہ وہ خود اپنی جانوں پر

يَظْلِمُوْنَ ۝ ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ

ظلم کیا کرتے تھے پھر ضرور تمہارا پروردگار اُن لوگوں کے واسطے جنہوں نے ازراہ نادانی بدی

بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْٓا اِنَّ

کی پھر اُسکے بعد توبہ کرلی اور (خرابی کی) اصلاح کی (تو) بیشک تمہارا

رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ

۱۵ ع ۲۱

پروردگار ان باتوں کے بعد (اُنکے لئے) بڑا بخشنے والا (اور) رحم کرنیوالا ہے بیشک ابراہیم ایک

كَانَ اُمَّةً قَانِتًا لِّلّٰهِ حَنِيْفًا ۭ وَلَمْ يَكُ مِنَ

خلوص دل سے خدا کی فرمانبرداری کرنیوالے تھے اور وہ مشرکوں میں سے

الْمُشْرِكِيْنَ ۝ شَاكِرًا لِّاَنْعُمِهٖ ۭ اِجْتَبٰىهُ وَ

نہ تھے خدا کی نعمتوں کا شکر ادا کرنیوالے تھے اُسنے اُنکو برگزیدہ

هَدٰىهُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ وَاٰتَيْنٰهُ فِي

کرلیا تھا اور اُنکو راہ راست تبلادی تھی اور ہمنے اُنکو دنیا میں (بھی)

الدُّنْيَا حَسَنَةً ۭ وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ

خیر وخوبی عطا کی تھی اور یقیناً آخرت میں (بھی) وہ صالحین میں سے

الصّٰلِحِيْنَ ۝ ثُمَّ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ اَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ

ہونگے پھر ہمنے تمہاری طرف وحی کی کہ تم یکسو ہوکر ملت ابراہیم

اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ۭ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

کی پیروی کرو حالانکہ وہ مشرکوں میں سے نہ تھے

اِنَّمَا جُعِلَ السَّبْتُ عَلَى الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا

سوائے اسکے نہیں ہے کہ سبت تو اُن لوگوں پر واجب کیا گیا تھا جنہوں نے اسمیں اختلاف کیا

فِيْهِ ۭ وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اور بیشک تمہارا پروردگار قیامت کے دن اُن تمام باتوں کا فیصلہ کر دیگا

ربع





فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ۝

جن جن میں یہ لوگ آپس میں اختلاف کیا کرتے تھے

ادْعُ إِلَىٰ سَبِيلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ

تم اپنے پروردگار کے راستہ کی طرف حکمت کے ساتھ اور اچھی

وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُم بِالَّتِي

نصیحتوں کے ساتھ (انکو) بلاؤ اور اُنسے اُس طریقہ سے بحث کرو جو

هِيَ أَحْسَنُ إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِمَن

بہت ہی اچھا ہو بیشک تمہارا پروردگار اُنسے بھی خوب واقف ہے جو

ضَلَّ عَن سَبِيلِهِ وَهُوَ أَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِينَ ۝

راہ راست سے بھٹکے ہوئے ہیں اور انسے بھی خوب واقف ہے جو ہدایت یافتہ ہیں

وَإِنْ عَاقَبْتُمْ فَعَاقِبُوا بِمِثْلِ مَا عُوقِبْتُم

اور اگر بدلہ لو تو اتنا ہی بدلہ لو جتنی کہ تمپر سختی کی گئی تھی

بِهِ وَلَئِن صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَيْرٌ لِّلصَّابِرِينَ ۝

اور اگر صبر کرو تو وہ صبر کرنیوالوں کے لئے بہت ہی اچھا ہے

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ إِلَّا بِاللَّهِ وَلَا

اور (اے رسول) صبر کرو اور تمسے صبر نہو گا مگر اللہ ہی کی مدد سے اور اُن

تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِي ضَيْقٍ

(شہداء احد) کے متعلق رنج نہ کرو اور (کافر) جو چالیں چلتے ہیں اُس سے

مِّمَّا يَمْكُرُونَ ۝ إِنَّ اللَّهَ مَعَ الَّذِينَ

دلتنگ نہو بیشک اللہ اُنکے ساتھ ہے جو (کفر و گناہ سے)

اتَّقَوا وَّالَّذِينَ هُم مُّحْسِنُونَ ۝ ع ۱۶ / ۲۲

بچتے رہیں اور اُنکے ساتھ ہے جو نیکیاں کرنیوالے ہوں

اٰیاتھا ۱۱۱ رکوعاتھا ۱۲ کلماتھا ۱۵۸۶ حروفھا ۶۷۱۰

الجزء الخامس عشر ۱۵

## سورۃ بنی اسرآءیل مکیۃ وھی مائۃ واحدی عشر اٰیۃ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
رحمٰن ورحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ
منزہ ہے وہ جو راتوں رات اپنے بندہ کو

لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ
مسجد الحرام سے مسجد اقصا تک لے گیا

الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِیَهٗ مِنْ
جسکے حوالی کو خود ہمنے برکت دی ہے تاکہ ہم اُسکو اپنی نشانیوں میں سے کچھ

اٰیٰتِنَا ۭ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ۝ وَ
دکھاویں بیشک وہ بڑا سننے والا (اور) دیکھنے والا ہے اور

اٰتَیْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَجَعَلْنٰهُ هُدًى
موسےٰ کو ہمنے کتاب دی تھی اور اُسکو بنی اسرائیل کے لئے

لِّبَنِیْٓ اِسْرَاۗءِیْلَ اَلَّا تَتَّخِذُوْا مِنْ
ہدایت مقرر کیا تھا کہ میرے سوا کسی اور کو

دُوْنِیْ وَكِیْلًا ۝ ذُرِّیَّةَ مَنْ حَمَلْنَا
کارساز نہ بناؤ (یہ) اُنکی اولاد (ہے) جنکو ہمنے نوح کے ساتھ

مَعَ نُوْحٍ ۭ اِنَّهٗ كَانَ عَبْدًا شَكُوْرًا ۝
(کشتی میں) سوار کرا تھا بیشک وہ بڑا شکرگزار بندہ تھا

وَقَضَیْنَآ اِلٰى بَنِیْٓ اِسْرَاۗءِیْلَ فِی الْكِتٰبِ
اور ہمنے اُسی کتاب میں بنی اسرائیل کو یہ خبر دیدی تھی

نہیں پس اُس ہر نعمت وعافیت پر تیری حمد و تیرا شکر بہت بہت ہے (تین مرتبہ اسی طرح صبح کو فرماتے تھے اور تین مرتبہ شام کو سوائے اِسکے کہ شام کے وقت بجائے اصبحت

لَتُفْسِدُنَّ فِي الْأَرْضِ مَرَّتَيْنِ وَلَتَعْلُنَّ عُلُوًّا

کہ تم ضرور بالضرور زمین میں دو مرتبہ فساد کروگے اور ضرور تم بڑی سرکشی کروگے

كَبِيرًا ۝ فَإِذَا جَاءَ وَعْدُ أُولَاهُمَا بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ

پھر جبکہ اُن دونوں میں سے پہلے وعدہ کا موقع آیا ہمنے تمہارے برخلاف

عِبَادًا لَّنَا أُولِي بَأْسٍ شَدِيدٍ فَجَاسُوا خِلَالَ

اپنے بڑی قوت والے بندے بھیجدئے پس وہ شہروں میں گھس پڑے

الدِّيَارِ ۚ وَكَانَ وَعْدًا مَّفْعُولًا ۝ ثُمَّ رَدَدْنَا

اور وعدہ پورا ہوکے رہا پھر ہمنے تمکو اُن پر

لَكُمُ الْكَرَّةَ عَلَيْهِمْ وَأَمْدَدْنَاكُم بِأَمْوَالٍ وَّ

دوبارہ غلبہ دیا اور مال سے اور بیٹوں سے تمہاری

بَنِينَ وَجَعَلْنَاكُمْ أَكْثَرَ نَفِيرًا ۝ إِنْ أَحْسَنتُمْ

مدد کی اور از روئے تعداد تمکو بہت بڑھادیا اگر تمنے نیکی کی تو

أَحْسَنتُمْ لِأَنفُسِكُمْ ۖ وَإِنْ أَسَأْتُمْ فَلَهَا ۚ فَإِذَا

اپنی ذات کے لئے نیکی کی اور اگر تمنے بدی کی تو وہ بھی اپنے ہی لئے پھر جب

جَاءَ وَعْدُ الْآخِرَةِ لِيَسُوءُوا وُجُوهَكُمْ وَلِيَدْخُلُوا

دوسرے وعدہ کا موقع آیا (تو ہمنے اُنکو بھیجدیا) کہ تمہارے منہ بگاڑدیں اور تاکہ مسجد میں

الْمَسْجِدَ كَمَا دَخَلُوهُ أَوَّلَ مَرَّةٍ وَلِيُتَبِّرُوا مَا

اُسی طرح گھس جائیں جس طرح پہلی دفعہ اُس میں گھس گئے تھے اور تاکہ جب تک اُنکو غلبہ ہے ایسا ہلاک

عَلَوْا تَتْبِيرًا ۝ عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَن يَرْحَمَكُمْ ۚ وَإِنْ

کردیں جیسا کہ ہلاک کرنیکا حق ہے قریب ہے کہ تمہارا پروردگار تم پر رحم فرمائے اور اگر تمنے

عُدتُّمْ عُدْنَا ۘ وَجَعَلْنَا جَهَنَّمَ لِلْكَافِرِينَ حَصِيرًا ۝

پھر وہی کیا تو ہم بھی وہی کرینگے [illegible] کافروں کے لئے ہمنے جہنم کو قید خانہ مقرر کیا ہے





اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ يَهْدِيْ لِلَّتِيْ هِيَ اَقْوَمُ وَيُبَشِّرُ

بیشک یہ قرآن وہ راستہ بتاتا ہے جو سب سے سیدھا ہے اور اُن مومنوں کو جو

الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ

نیکیاں کرتے رہتے ہیں (یہ) خوشخبری سناتا ہے کہ اُنکے لئے

اَجْرًا كَبِيْرًا ۝ وَّاَنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ

بہت بڑا اجر ہے اور یہ کہ جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے اُنکے لئے

اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۝ ع ١ وَيَدْعُ الْاِنْسَانُ

ہمنے دردناک عذاب تیار کیا ہے اور انسان بُری چیز کے لئے بھی ویسی ہی دعا

بِالشَّرِّ دُعَآءَهٗ بِالْخَيْرِ ۭ وَكَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا ۝

مانگتا ہے جیسی کہ اچھی چیز کے لئے اور انسان ہے جلد باز

وَجَعَلْنَا الَّيْلَ وَالنَّهَارَ اٰيَتَيْنِ فَمَحَوْنَآ اٰيَةَ

اور ہمنے رات کو اور دن کو دو نشانیاں مقرر کیا پھر ہمنے رات کی نشانی کو تاریک

الَّيْلِ وَجَعَلْنَآ اٰيَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً لِّتَبْتَغُوْا فَضْلًا

کردیا اور ہمنے دن کی نشانی کو روشن بنادیا تاکہ تم اپنے رب کے فضل کی

مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ ۭ

خواستگاری کرو اور تاکہ تم اُسکے ذریعہ سے برسوں کی گنتی اور حساب سمجھ لیا کرو

وَكُلَّ شَيْءٍ فَصَّلْنٰهُ تَفْصِيْلًا ۝ وَكُلَّ اِنْسَانٍ

اور ہر چیز کو ہمنے ایسا کھول کر بیان کردیا ہے جیسا کہ کھولکر بیان کرنیکا حق ہے اور ہر انسان کا عمل ہمنے اُسکے

اَلْزَمْنٰهُ طٰۗىِٕرَهٗ فِيْ عُنُقِهٖ ۭ وَنُخْرِجُ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

گلے کا ہار کردیا ہے اور قیامت کے دن اُسکے لئے ہم ایک نوشتہ نکالینگے

كِتٰبًا يَّلْقٰىهُ مَنْشُوْرًا ۝ اِقْرَاْ كِتٰبَكَ ۭ كَفٰى بِنَفْسِكَ

جسے وہ پھیلا ہوا پائیگا (ہم اُسکو حکم دینگے کہ) اپنا نوشتہ پڑھ لے آج کے دن اپنی ذات کا

اَلْیَوْمَ عَلَیْکَ حَسِیْبًا ۝ مَنِ اهْتَدٰی فَاِنَّمَا یَهْتَدِیْ

حساب لینے کو تو خود ہی کافی ہے جسنے ہدایت پائی تو اُسنے اپنی ذات کے لئے ہدایت

لِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ ضَلَّ فَاِنَّمَا یَضِلُّ عَلَیْهَا ۚ وَلَا تَزِرُ

پائی اور جو گمراہ ہوگیا پس اُسکی گمراہی کا وبال اُسی پر ہے اور کوئی بوجھ اٹھانیوالا

وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰی ۚ وَمَا کُنَّا مُعَذِّبِیْنَ حَتّٰی

کسی دوسرے کا بوجھ نہ اُٹھائیگا اور ہم جب تک رسول نہ بھیجدیں عذاب

نَبْعَثَ رَسُوْلًا ۝ وَاِذَآ اَرَدْنَآ اَنْ نُّهْلِکَ قَرْیَةً

دینے والے نہیں ہیں اور جب ہم کسی بستی کے ہلاک کردینے کا ارادہ کرتے ہیں تو ہم

اَمَرْنَا مُتْرَفِیْهَا فَفَسَقُوْا فِیْهَا فَحَقَّ عَلَیْهَا الْقَوْلُ

اُس میں مالدار لوگوں کو زیادہ کردیتے ہیں پس وہ اُس بستی میں (ہمارے احکام کے بارے میں) نافرمانی کرتی

فَدَمَّرْنٰهَا تَدْمِیْرًا ۝ وَکَمْ اَهْلَکْنَا مِنَ الْقُرُوْنِ

ہیں پھر وہ بستی عذاب کی مستحق ہوجاتی ہے پھر ہم اُسکو پورا تباہ کردیتے ہیں۔ اور نوح کے بعد ہم کتنے ہی گروہوں کو

مِنْۢ بَعْدِ نُوْحٍ ۭ وَکَفٰی بِرَبِّکَ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ

ہلاک کرچکے اور تمہارا پروردگار اپنے بندوں کے گناہوں کی دیکھ بھال

خَبِیْرًۢا بَصِیْرًا ۝ مَنْ کَانَ یُرِیْدُ الْعَاجِلَةَ عَجَّلْنَا

کو کافی ہے جو دنیا کا خواستگار ہوتا ہے تو ہم اُس میں سے جسکے لئے

لَهٗ فِیْهَا مَا نَشَآءُ لِمَنْ نُّرِیْدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهٗ

چاہتے ہیں جتنا چاہتے ہیں جلد اُسے دیدیتے ہیں پھر ہمنے اُسکے لئے جہنم مقرر

جَهَنَّمَ ۚ یَصْلٰهَا مَذْمُوْمًا مَّدْحُوْرًا ۝ وَمَنْ

کی ہے وہ اُس میں بُرے حال سے اور رحمت خدا سے محروم ہوکر جلا جائیگا اور جو

اَرَادَ الْاٰخِرَةَ وَسَعٰی لَهَا سَعْیَهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ

آخرت کا خواستگار ہوا اور اُسکے حصول کے لئے ایسی ہی کوشش کی جیسا کہ کوشش کرنیکا حق ہے درانحالیکہ وہ

۱۵ آخرت کو پسند کرے اُسے لازم ہے کہ زندگانی دنیا کی زینت چھوڑ دے ۱۲





فَاُولٰٓئِكَ كَانَ سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ۝ كُلًّا نُّمِدُّ

وہ مومن بھی ہو تو یہی لوگ ہیں جنکی سعی مشکور ہوگی ہم ہر ایک کی اُنکی بھی

هٰٓؤُلَآءِ وَهٰٓؤُلَآءِ مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ ۭ وَمَا كَانَ

اور اُنکی بھی تمہارے پروردگار کی بخششوں سے امداد کرتے رہتے ہیں اور تمہارے

عَطَآءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا ۝ اُنْظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا

پروردگار کی بخشش (کسی پر) بند نہیں ہے غور کرو ہمنے کس طرح ایک پر دوسرے کو

بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۭ وَلَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ دَرَجٰتٍ وَّ

فضیلت دی ہے اور آخرت کا فرق از روے درجات بھی بہت بڑا ہوگا اور

اَكْبَرُ تَفْضِيْلًا ۝ لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ

از روے فضیلت بھی اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود نہ ٹھہراؤ ورنہ اس حال میں بیٹھے رہو گے

ع ۲/۲

فَتَقْعُدَ مَذْمُوْمًا مَّخْذُوْلًا ۝ وَقَضٰى رَبُّكَ

کہ تمہیں سب برا کہینگے اور سب (تمہیں) چھوڑ دینگے اور تمہارے پروردگار نے حکم قطعی

اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۭ

دیدیا ہے کہ تم اُسکے سوا کسی اور کی عبادت نہ کرو اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرتے رہو

اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا

اگر ان دونوں میں سے ایک یا دونو تمہاری موجودگی میں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو اُنکے سامنے اُف بھی

فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا

نہ کرو اور نہ اُنکو جھڑکو اور اُنسے ادب و اخلاق

قَوْلًا كَرِيْمًا ۝ وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ

کی باتیں کرو اور رحم و مروت سے عاجزی کا بازو اُنکے سامنے خم کرو

مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ

اور یہ کہا کرو کہ اے میرے پروردگار تو ان دونو پر ایسا ہی رحم فرما جیسا انہ

سن لفظ اف کا کہنا عاق ہوجانیکا ادنے درجہ ہے۔ اور کافی ہیں جو کہ عاق جن جن باتوں سے ہوجاتا ہے اُن میں سے یہی ہے کہ کوئی اب ت والدین کی جانب تیز نظر سے دیکھے





صَغِيرًا ۝ رَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَا فِي نُفُوسِكُمْ ۚ إِنْ تَكُونُوا

ان دونوں نے مجھے چھوٹا سا پالا تھا ۔ تمہارا پروردگار جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے اُسے خوب جانتا ہے اگر تم نیک رہو گے

صٰلِحِينَ فَإِنَّهُ كَانَ لِلْأَوَّابِينَ غَفُورًا ۝ وَآتِ

تو وہ بھی توبہ کرنیوالوں کے لئے بڑا ہی بخشنے والا ہے اور (اے رسول) تم

ذَا الْقُرْبَىٰ حَقَّهُ وَالْمِسْكِينَ وَابْنَ السَّبِيلِ وَلَا

قرابت والے کو اُسکا حق دیدو اور مسکین و مسافر کو اُسکا اور

تُبَذِّرْ تَبْذِيرًا ۝ إِنَّ الْمُبَذِّرِينَ كَانُوا إِخْوَانَ

بیجا نہ اڑاؤ بالتحقیق بیجا اُڑانیوالے شیاطین کے

الشَّيَاطِينِ ۖ وَكَانَ الشَّيْطَانُ لِرَبِّهِ كَفُورًا ۝ وَإِمَّا

بھائی ہیں اور شیطان اپنے پروردگار کا سب سے زیادہ ناشکرا ہے اور اگر تم

تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَاءَ رَحْمَةٍ مِنْ رَبِّكَ تَرْجُوهَا

اپنے پروردگار کی رحمت حاصل کرنیکے لئے جسکی تمکو امید ہے اُنسے منہ بھی پھیر لو

فَقُلْ لَهُمْ قَوْلًا مَيْسُورًا ۝ وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ

تو بھی بات اُنسے نرمی سے کیا کرو اور نہ تو پورے کنجوس ہی

مَغْلُولَةً إِلَىٰ عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ

بنجاؤ اور نہ بڑے فضول خرچ کہ پھر خالی ہاتھ

فَتَقْعُدَ مَلُومًا مَحْسُورًا ۝ إِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ

پشیمان بیٹھے رہو بیشک تمہارا پروردگار جسکے لئے چاہتا ہے

الرِّزْقَ لِمَنْ يَشَاءُ وَيَقْدِرُ ۚ إِنَّهُ كَانَ بِعِبَادِهِ

روزی وسیع کر دیتا ہے اور جسکے لئے چاہتا ہے تنگ کر دیتا ہے یقیناً وہ اپنے بندوں کی خبر رکھنے والا اور

خَبِيرًا بَصِيرًا ۝ وَلَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ

(انکی) دیکھ بھال کرنیوالا ہے اور فقر و فاقہ کے خوف سے اپنی اولاد کو قتل نہ کرو

دریافت کیا گیا کہ حضرت املاق کیا چیز ہے؟ فرمایا افلاس۔ پھر یہ آیت تلاوت فرمائی ۱۲



إِمْلَاقٍ نَّحْنُ نَرْزُقُهُمْ وَإِيَّاكُمْ ۚ إِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ

ہم ہی اُنکو بھی روزی دیتے ہیں اور تمکو بھی بیشک اُنکا قتل کرنا

خِطْأً كَبِيرًا ۝ وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰى إِنَّهُ كَانَ

کبیرہ گناہ ہے اور زنا کے پاس نہ پھٹکو یقیناً وہ بیحیائی

فَاحِشَةً ۚ وَسَاءَ سَبِيلًا ۝ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي

کی بات اور بری راہ ہے اور کسی نفس کو جسکا قتل خدا نے حرام کیا ہے

حَرَّمَ اللّٰهُ إِلَّا بِالْحَقِّ ۚ وَمَنْ قُتِلَ مَظْلُومًا فَقَدْ

سوائے حق کے اور کسی طرح قتل نہ کرو اور جو شخص مظلوم قتل کیا جائیگا تو ہم ضرور اسکے

جَعَلْنَا لِوَلِيِّهٖ سُلْطَانًا فَلَا يُسْرِفْ فِّي الْقَتْلِ ۚ إِنَّهُ كَانَ

وارث کو غلبہ دینگے پس وہ قتل میں زیادتی نہ کرے بیشک وہ

مَنْصُورًا ۝ وَلَا تَقْرَبُوا مَالَ الْيَتِيمِ إِلَّا بِالَّتِي هِيَ

مدد کیا گیا ہے اور یتیم کے مال کے پاس نہ جانا سوائے اُس صورت کے جو

أَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ أَشُدَّهٗ ۖ وَأَوْفُوا بِالْعَهْدِ ۚ إِنَّ

اچھی ہو جبتک کہ وہ بالغ نہو جائے اور عہد کو پورا کرنا بالتحقیق

الْعَهْدَ كَانَ مَسْئُولًا ۝ وَأَوْفُوا الْكَيْلَ إِذَا كِلْتُمْ

عہد کے متعلق سوال کیا جائیگا اور جب ناپو تو پیمانہ پورا دو

وَزِنُوا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيمِ ۚ ذٰلِكَ خَيْرٌ

اور سچی ترازو سے تولو یہی بہتر ہے

وَأَحْسَنُ تَأْوِيلًا ۝ وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ

اور اسکا انجام اچھا ہے اور اُس بات کے درپے نہ ہوا کرو جسکا تمکو علم نہیں ہے

عِلْمٌ ۚ إِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ أُولٰٓئِكَ

بالتحقیق کان اور آنکھ اور دل ان میں سے ہر ایک کے متعلق

فرمایا ہے۔ پھر یہی آیت تلاوت فرمائی۔ اور جناب رسول خدا نے فرمایا ہے کہ خدا تعالیٰ اُس بندہ پر رحم فرمائے جو کوئی بات کرے تو نیک بات کرے تاکہ [illegible]

كَانَ عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا ۝ وَلَا تَمْشِ فِى الْاَرْضِ مَرَحًا ۚ اِنَّكَ

جواب طلب کیا جائیگا اور زمین پر اتراتے ہوئے نہ چلو یقینا

لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا ۝ كُلُّ

نہ تو تم زمین ہی کو پھاڑ ڈالو گے اور نہ بڑھکر پہاڑوں کی بلندی تک پہنچ سکو گے ان تمام

ذٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهٗ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوْهًا ۝ ذٰلِكَ مِمَّآ

سے ہر بات کی برائی تمہارے رب کو ناپسند ہے یہ اُن میں سے ہیں جو

اَوْحٰٓى اِلَيْكَ رَبُّكَ مِنَ الْحِكْمَةِ ۗ وَلَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ

حکمت کی باتیں تمہارے پروردگار نے تمہاری طرف وحی فرمائی ہیں اور تم اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود

اِلٰهًا اٰخَرَ فَتُلْقٰى فِىْ جَهَنَّمَ مَلُوْمًا مَّدْحُوْرًا ۝

نہ بنا لینا ورنہ ملامت زدہ اور رحمت سے دور ہو کر جہنم میں ڈالدیئے جاؤ گے

اَفَاَصْفٰىكُمْ رَبُّكُمْ بِالْبَنِيْنَ وَاتَّخَذَ مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ

کیا تمکو تمہارے خدا نے بیٹے دینے کے لئے چن لیا ہے اور خود فرشتوں میں سے اُسنے اپنے لئے بیٹیاں

اِنَاثًا ۭ اِنَّكُمْ لَتَقُوْلُوْنَ قَوْلًا عَظِيْمًا ۝ وَلَقَدْ صَرَّفْنَا

لیلی ہیں؟ بیشک تم بڑا بول بولتے ہو اور یقینا ہمنے اس قرآن میں

فِىْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ لِيَذَّكَّرُوْا ۭ وَمَا يَزِيْدُهُمْ اِلَّا

بار بار دلیلیں بیان کی ہیں تاکہ لوگ نصیحت حاصل کریں حالانکہ اس بیان نے انکی نفرت ہی

نُفُوْرًا ۝ قُلْ لَّوْ كَانَ مَعَهٗٓ اٰلِهَةٌ كَمَا يَقُوْلُوْنَ اِذًا لَّابْتَغَوْا

بڑھائی تم یہ کہدو کہ اگر اُنکے کہنے کے مطابق اُسکے ساتھ اور بھی خدا ہوتے تو وہ صاحب عرش

اِلٰى ذِى الْعَرْشِ سَبِيْلًا ۝ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا

تک پہنچنے کا راستہ وہ بھی تو ڈھونڈھ لیتے جو کچھ یہ لوگ کہتے ہیں اُس سے اُسکی ذات پاک

يَقُوْلُوْنَ عُلُوًّا كَبِيْرًا ۝ تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوٰتُ السَّبْعُ

اور بہت زیادہ منزہ اور برتر ہے ساتوں آسمان اور پوری زمین اور جو

ع ۱۰





وَالْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهِنَّ ۭ وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهٖ

اُن میں ہیں (وہ سب) اُسکی پاکی بیان کرتے رہتے ہیں اور ایک چیز بھی ایسی نہیں ہے کہ اُسکی حمد کی تسبیح پڑھتی

وَلٰكِنْ لَّا تَفْقَهُوْنَ تَسْبِيْحَهُمْ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا

لیکن تم اُنکی تسبیح کو سمجھتے نہیں ہو بیشک وہ بڑا بردبار (اور) بڑا

غَفُوْرًا ۝ وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَ

بخشنے والا ہے اور جب وقت تم قرآن مجید پڑھتے ہو ہم تمہارے مابین اور اُن لوگوں

بَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا ۝

کے مابین جو آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ایک خفیہ پردہ قائم کر دیتے ہیں

وَّجَعَلْنَا عَلٰي قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَفِيْٓ اٰذَانِهِمْ

اور ہم اُنکے دلوں پر غلاف چڑھا دیتے ہیں کہ وہ اُسکو نہ سمجھیں اور ہم اُنکے کانوں میں بھاری پن

وَقْرًا ۭ وَاِذَا ذَكَرْتَ رَبَّكَ فِي الْقُرْاٰنِ وَحْدَهٗ وَلَّوْا عَلٰٓي

ڈالدیتے ہیں اور جب وقت تم قرآن مجید میں اپنے پروردگار یکتا کو یاد کرتے ہو تو وہ نفرت کھا کر

اَدْبَارِهِمْ نُفُوْرًا ۝ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَسْتَمِعُوْنَ بِهٖٓ

پیچھے پاؤں ہٹ جاتے ہیں ہم خوب واقف ہیں کہ جب یہ کان لگا کر سنتے ہیں تو کس غرض

اِذْ يَسْتَمِعُوْنَ اِلَيْكَ وَاِذْ هُمْ نَجْوٰٓى اِذْ يَقُوْلُ

سے سنتے ہیں اور جب یہ ظالم ایک دوسرے سے چپکے چپکے یہ کہتے ہیں کہ

الظّٰلِمُوْنَ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا رَجُلًا مَّسْحُوْرًا ۝ اُنْظُرْ

تم تو ایسے شخص کی پیروی کر رہے ہو جسپر جادو کر دیا گیا ہے خیال تو کرو

كَيْفَ ضَرَبُوْا لَكَ الْاَمْثَالَ فَضَلُّوْا فَلَا يَسْتَطِيْعُوْنَ

اُنہوں نے تمہارے لئے کیسی کیسی مثلیں بیان کی ہیں پس یہ خود ہی گمراہ ہوگئے اب کوئی راہ نہیں

سَبِيْلًا ۝ وَقَالُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا ءَاِنَّا ربع

پا سکتے اور اُنہوں نے یہ کہدیا کہ جب ہم ہڈیاں اور مٹی ہو جائینگے تو کیا پھر بھی ہم

لَمَبْعُوْثُوْنَ خَلْقًا جَدِيْدًا ۝ قُلْ كُوْنُوْا حِجَارَةً اَوْ حَدِيْدًا ۝

از سر نو پیدا کر کے اُٹھائے جائینگے تم (جواب میں) یہ کہدو کہ تم پتھر ہو جاؤ یا لوہا

اَوْ خَلْقًا مِّمَّا يَكْبُرُ فِيْ صُدُوْرِكُمْ ۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ مَنْ

یا کوئی اور مخلوق جو تمہارے خیالات میں بڑی معلوم ہوتی ہو اسپر وہ یہ کہینگے کہ پھر ہمکو واپس

يُّعِيْدُنَا ۭ قُلِ الَّذِيْ فَطَرَكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۚ فَسَيُنْغِضُوْنَ

کون لائیگا؟ تم یہ کہدینا کہ وہی جسنے تمکو اوّل مرتبہ پیدا کیا تھا اسپر وہ تمہاری طرف (دیکھ دیکھکر)

اِلَيْكَ رُءُوْسَهُمْ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هُوَ ۭ قُلْ عَسٰٓى اَنْ

اپنے اپنے سر ہلائینگے اور کہینگے کہ یہ ہوگا کب؟ تم کہدو شاید قریب ہی

يَّكُوْنَ قَرِيْبًا ۝ يَوْمَ يَدْعُوْكُمْ فَتَسْتَجِيْبُوْنَ بِحَمْدِهٖ

ہو جائے جس دن وہ تمکو بلائیگا تم اُسکی تعریف کرتے ہوئے دوڑے چلے جاؤگے

وَتَظُنُّوْنَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا ۝ ع ۲ وَقُلْ لِّعِبَادِيْ

اور یہ خیال کرتے ہوگے کہ تم بہت ہی کم ٹھہرے اور (اے رسولؐ) میرے بندوں سے یہ کہدو

يَقُوْلُوا الَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ۭ اِنَّ الشَّيْطٰنَ يَنْزَغُ بَيْنَهُمْ ۭ

کہ وہ ایسی بات کہا کریں جو بہت ہی اچھی ہو یقیناً شیطان اُن میں فساد ڈالتا ہے

اِنَّ الشَّيْطٰنَ كَانَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوًّا مُّبِيْنًا ۝ رَبُّكُمْ

بیشک شیطان انسان کا کھلا دشمن ہے تمہارا پروردگار

اَعْلَمُ بِكُمْ ۭ اِنْ يَّشَاْ يَرْحَمْكُمْ اَوْ اِنْ يَّشَاْ يُعَذِّبْكُمْ ۭ

تم سے خوب واقف ہے اگر وہ چاہیگا تم پر رحم فرمائیگا یا اگر چاہیگا تو عذاب دیگا

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ۝ وَرَبُّكَ اَعْلَمُ

اور (اے رسولؐ) ہمنے تمکو اُنکا وکیل بنا کر نہیں بھیجا ہے اور تمہارا پروردگار اُنسے جو آسمانوں

بِمَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَلَقَدْ فَضَّلْنَا بَعْضَ

میں اور زمین میں ہیں خوب واقف ہے اور یقیناً ہمنے بعض انبیاء کو

النَّبِيّٖنَ عَلٰى بَعْضٍ وَّاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ۝ قُلِ ادْعُوا

بعض پر فضیلت دی اور ہمنے داؤدؑ کو زبور عنایت کی تم کہدو کہ اُسکے سوا

الَّذِيْنَ زَعَمْتُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ فَلَا يَمْلِكُوْنَ كَشْفَ الضُّرِّ

(جن) جنکا تمکو گھمنڈ ہے تم اُنکو پکارلو کہ وہ تم سے نہ کوئی مصیبت رفع کر سکینگے اور

عَنْكُمْ وَلَا تَحْوِيْلًا ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ يَبْتَغُوْنَ

نہ (اُسے) بدل سکینگے یہی لوگ وہ ہیں جنہیں یہ تو پکارتے ہیں اور وہ خود اپنے

اِلٰى رَبِّهِمُ الْوَسِيْلَةَ اَيُّهُمْ اَقْرَبُ وَيَرْجُوْنَ رَحْمَتَهٗ

رب کی حضور میں وسیلہ ڈھونڈھتے ہیں کہ کون زیادہ قرب رکھنے والا ہے اور اُسکی رحمت کی امید رکھتے ہیں

وَيَخَافُوْنَ عَذَابَهٗ ۭ اِنَّ عَذَابَ رَبِّكَ كَانَ مَحْذُوْرًا ۝

اور اُسکے عذاب سے ڈرتے رہتے ہیں بیشک تمہارے پروردگار کا عذاب ڈرنے کی چیز ہے

وَاِنْ مِّنْ قَرْيَةٍ اِلَّا نَحْنُ مُهْلِكُوْهَا قَبْلَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

اور ایک بستی بھی ایسی نہیں ہے جسکو ہم روز قیامت سے پہلے پہلے ہلاک نہ کردیں

اَوْ مُعَذِّبُوْهَا عَذَابًا شَدِيْدًا ۭ كَانَ ذٰلِكَ فِي

یا اُسکو سخت عذاب نہ دیں یہ بات لوح محفوظ میں

الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا ۝ وَمَا مَنَعَنَآ اَنْ نُّرْسِلَ بِالْاٰيٰتِ

لکھی جاچکی ہے اور ہمکو نشانیوں کے بھیجنے سے کسی اور چیز نے نہیں روکا

اِلَّآ اَنْ كَذَّبَ بِهَا الْاَوَّلُوْنَ ۭ وَاٰتَيْنَا ثَمُوْدَ النَّاقَةَ

سوائے اسکے کہ پہلوں نے اُنکو جھٹلایا (اور جھٹلانیکا عذاب پایا) تھا۔ اور ہمنے قوم ثمود کو صریح (نشانی) اونٹنی

مُبْصِرَةً فَظَلَمُوْا بِهَا ۭ وَمَا نُرْسِلُ بِالْاٰيٰتِ اِلَّا

عنایت کی تھی پھر اُنہوں نے اُسپر ظلم کیا تھا اور ہم تو ایسی نشانیاں صرف ڈرانے ہی کیلئے بھیجا کرتے

تَخْوِيْفًا ۝ وَاِذْ قُلْنَا لَكَ اِنَّ رَبَّكَ اَحَاطَ بِالنَّاسِ ۭ وَمَا

ہیں اور اُسوقت کو یاد کرو جبکہ ہمنے تم سے کہا تھا کہ بیشک تمہارے پروردگار نے اُن لوگوں کو گھیر لیا ہے اور وہ

لہ مُهْلِكُوْهَا کی تفسیر میں ہمکو جناب امام جعفر صادق سے اس آیت کے بارے میں دریافت کیا گیا تھا تو فرمایا کہ یہاں ہلاکت کے معنی ہیں موت کے ذریعہ سے فنا کردینا



جَعَلْنَا الرُّءْيَا الَّتِيْٓ اَرَيْنٰكَ اِلَّا فِتْنَةً لِّلنَّاسِ وَالشَّجَرَةَ

خواب جو ہمنے تمکو دکھایا ہے اُسکو ہمنے نہیں مقرر کیا ہی مگر کل آدمیوں کے لئے ایک آزمائش اور

الْمَلْعُوْنَةَ فِي الْقُرْاٰنِ ۭ وَنُخَوِّفُهُمْ ۙ فَمَا يَزِيْدُهُمْ اِلَّا

قرآن مجید میں ایک لعنتی درخت (یعنی نسل) اور ہم اُنکو ڈراتے ہیں مگر سوائے اسکے کہ اُنکی سرکشی بڑھے

طُغْيَانًا كَبِيْرًا ۝ وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰۗىِٕكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ

اور کوئی نتیجہ نہیں نکلتا اور (اُسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہمنے کل فرشتوں سے یہ کہا کہ تم آدمؑ کو سجدہ کرو

ع ۶ ۸

فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ۭ قَالَ ءَاَسْجُدُ لِمَنْ خَلَقْتَ طِيْنًا ۝

بس سوائے ابلیس کے سب ہی نے سجدہ کیا تھا اُسنے یہ کہا کہ کیا میں اُسکو سجدہ کروں جسکو تونے مٹی سے پیدا کیا

قَالَ اَرَءَيْتَكَ هٰذَا الَّذِيْ كَرَّمْتَ عَلَيَّ ۡ لَىِٕنْ اَخَّرْتَنِ

اُسنے (یہ بھی) کہا کہ بھلا دیکھ تو یہی وہ ہے جسکو تونے مجھپر فضیلت دی ہے اگر تونے مجھے روز قیامت تک

اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَاَحْتَنِكَنَّ ذُرِّيَّتَهٗٓ اِلَّا قَلِيْلًا ۝ قَالَ

مہلت دی تو میں سوائے قدرے قلیل کے اسکی کل اولاد کی بیخ کنی کر دونگا فرمایا جا

اذْهَبْ فَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ فَاِنَّ جَهَنَّمَ جَزَاۗؤُكُمْ

(دور ہو) ان میں سے جو کوئی تیری پیروی کریگا پس جہنم تم سب کا پورم پور

جَزَاۗءً مَّوْفُوْرًا ۝ وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ

بدلہ ہوگا اور ان میں سے جسکو تو بہکا سکتا ہے اپنی آواز سے

بِصَوْتِكَ وَاَجْلِبْ عَلَيْهِمْ بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ وَ

بہکالے اور اُنکے مقابلہ کے لئے اپنے سواروں اور پیادوں کو بکارلے اور

شَارِكْهُمْ فِي الْاَمْوَالِ وَالْاَوْلَادِ وَعِدْهُمْ ۭ وَمَا

مال اور اولاد میں اُنکا شریک ہوجا اور اُنسے وعدے کر حالانکہ

يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ۝ اِنَّ عِبَادِيْ لَيْسَ

شیطان اُنسے کوئی وعدہ نہ کریگا مگر دھوکا یقیناً (جو) میرے بندے (ہیں) اُنپر تو تیرا

لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنٌ وَكَفٰى بِرَبِّكَ وَكِيلًا ۝ رَبُّكُمُ الَّذِي

کوئی قابو ہی نہوگا اور تیرا پروردگار انکا کارساز ہونے کو کافی ہے تمہارا پروردگار وہی

يُزْجِي لَكُمُ الْفُلْكَ فِي الْبَحْرِ لِتَبْتَغُوا مِنْ فَضْلِهِ إِنَّهُ

ہے جو تمہارے لئے سمندر میں جہازوں کو چلاتا ہے تاکہ تم اسکے فضل کے خواستگار ہو بیشک وہ

كَانَ بِكُمْ رَحِيمًا ۝ وَإِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِي الْبَحْرِ

تمہارے لئے بڑا رحم کرنیوالا ہے اور جب تم پر سمندر میں کوئی آفت پڑتی ہے تو اسکے

ضَلَّ مَنْ تَدْعُونَ إِلَّا إِيَّاهُ فَلَمَّا نَجّٰكُمْ إِلَى الْبَرِّ

سوا اور جن جن کو تم پکارا کرتے ہو وہ سب گم ہو جاتے ہیں پھر جب وہ نجات دیکر تمکو خشکی تک پہنچا دیتا ہے

أَعْرَضْتُمْ وَكَانَ الْإِنْسَانُ كَفُورًا ۝ أَفَأَمِنْتُمْ أَنْ

تو تم روگرداں ہو جاتے ہو اور انسان ہے بڑا ناشکرا کیا تم اس سے مطمئن ہو گئے ہو کہ

يَخْسِفَ بِكُمْ جَانِبَ الْبَرِّ أَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا

وہ خشکی کے ایک حصہ کو مع تمہارے دھسادے یا تیر کنکریاں برسانیوالی آندھی بھیجدے

ثُمَّ لَا تَجِدُوا لَكُمْ وَكِيلًا ۝ أَمْ أَمِنْتُمْ أَنْ يُعِيدَكُمْ

پھر تم کسی کو اپنا کارساز نہ پاؤ یا تم اس سے مطمئن ہو گئے ہو کہ ایک دفعہ اور

فِيهِ تَارَةً أُخْرٰى فَيُرْسِلَ عَلَيْكُمْ قَاصِفًا مِنَ الرِّيحِ

تمکو سمندر میں لوٹا لیجائے پھر وہ تم پر کشتی شکن ہوا بھیجدے

فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ثُمَّ لَا تَجِدُوا لَكُمْ عَلَيْنَا بِهِ تَبِيعًا ۝

اور جو کفران نعمت تم کرچکے ہو اسکے عوض تمکو ڈبو دے پھر تم اسکو بارے میں ہمارا درپئے کسی کو نہ پاؤگے

وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِي آدَمَ وَحَمَلْنٰهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَ

اور یقیناً ہمنے اولادِ آدم کو عزت دی اور خشکی و تری میں انکو سواریاں دیں اور

رَزَقْنٰهُمْ مِنَ الطَّيِّبٰتِ وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلٰى كَثِيرٍ مِمَّنْ

اچھی اچھی چیزوں سے انکو روزی دی اور بہت سی مخلوق پر انکو ایسی فضیلت دی جیساکہ

اور آمالی میں جناب امام جعفر صادق سے جو کچھ منقول ہے اسکا خلاصہ یہ ہے کہ انسان کی فضیلت ہر چوپائے اور ہر پرندے کے مقابلے میں یہ ہے کہ وہ اپنا کھانا پانی اپنے ہاتھ سے اٹھا کر اپنے منہ تک پہنچاتا ہے۔ ۱۲

خَلَقْنَا تَفْضِيلًا ۝ يَوْمَ نَدْعُوا كُلَّ أُنَاسٍ بِإِمَامِهِمْ فَمَنْ

فضیلت دیکر فائق کیا ہے جس دن ہم ہر گروہ کو اُسکے امام کے ساتھ بلائینگے پس جس شخص کو

أُوتِيَ كِتَابَهُ بِيَمِينِهِ فَأُولَٰئِكَ يَقْرَءُونَ كِتَابَهُمْ وَلَا

اُسکا نامۂ اعمال اُسکے دائیں ہاتھ میں دیا جائیگا پس وہ تو اپنے نامۂ اعمال کو (خوش خوش) پڑھینگے اور اُنکو ایک ستو

يُظْلَمُونَ فَتِيلًا ۝ وَمَنْ كَانَ فِي هَٰذِهِ أَعْمَىٰ فَهُوَ فِي

برابر بھی نقصان نہ پہنچایا جائیگا اور جو اس دنیا میں اندھا رہا پس وہ آخرت میں بھی

الْآخِرَةِ أَعْمَىٰ وَأَضَلُّ سَبِيلًا ۝ وَإِنْ كَادُوا لَيَفْتِنُونَكَ

اندھا رہیگا اور راہ (راست) سے بہت بھٹکا ہوا اور قریب تھا کہ یہ لوگ تمکو بھی اُس سے جو ہمنے

عَنِ الَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ لِتَفْتَرِيَ عَلَيْنَا غَيْرَهُ ۖ وَإِذًا

تمہاری طرف وحی کی تھی ہٹانیکے لئے فتنہ میں ڈالدیں تاکہ تم اُسکے خلاف کچھ ہماری طرف منسوب کردو اور اُس

لَاتَّخَذُوكَ خَلِيلًا ۝ وَلَوْلَا أَنْ ثَبَّتْنَاكَ لَقَدْ كِدْتَ

صورت میں یہ تمکو دوست بنالیتے اور اگر ہمنے تمکو ثابت قدم نہ رکھا ہوتا تو قریب تھا کہ تم بھی

تَرْكَنُ إِلَيْهِمْ شَيْئًا قَلِيلًا ۝ إِذًا لَأَذَقْنَاكَ ضِعْفَ الْحَيَاةِ

کچھ نہ کچھ اُنکی طرف مائل ہوجاتے اُس صورت میں ہم تمکو زندگانی دنیا کا بھی دوہرا عذاب چکھاتے

وَضِعْفَ الْمَمَاتِ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ عَلَيْنَا نَصِيرًا ۝ وَإِنْ

اور موت کے بعد کا بھی دوہرا پھر تم ہمارے برخلاف کسی کو اپنا مددگار نہ پاتے اور اگرچہ

كَادُوا لَيَسْتَفِزُّونَكَ مِنَ الْأَرْضِ لِيُخْرِجُوكَ مِنْهَا ۖ وَإِذًا

قریب تھا کہ وہ تمکو اس زمین سے پریشان ہی کر چلے تھے اس غرض سے کہ وہ تمکو اس سے نکالدیں اور

لَا يَلْبَثُونَ خِلَافَكَ إِلَّا قَلِيلًا ۝ سُنَّةَ مَنْ قَدْ أَرْسَلْنَا

اُس صورت میں وہ بھی تمہارے بعد بہت ہی کم رہتے اسی طریقہ پر جسپر ہمنے تمسے پہلے اپنے

قَبْلَكَ مِنْ رُسُلِنَا ۖ وَلَا تَجِدُ لِسُنَّتِنَا تَحْوِيلًا ۝ أَقِمِ الصَّلَاةَ

رسول بھیجے تھے اور تم ہمارے طریقہ میں کوئی تبدیلی نہ پاؤگے زوال آفتاب سے



لِدُلُوكِ الشَّمْسِ إِلَىٰ غَسَقِ اللَّيْلِ وَقُرْآنَ الْفَجْرِ ۖ إِنَّ قُرْآنَ

آدھی رات تک (مقررہ) نمازیں پڑھا کرو اور صبح کا قرآن (یعنی نماز) بیشک صبح کا قرآن

الْفَجْرِ كَانَ مَشْهُودًا ۝ وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهِ نَافِلَةً لَّكَ

(یعنی نماز) کے بارے میں گواہی دیجائیگی اور (اے رسولؐ) رات کے ایک حصہ میں تہجد پڑھا کرو یہ فریضہ تمہارے

عَسَىٰ أَن يَبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُودًا ۝ وَقُل رَّبِّ

لئے مخصوص ہے۔ قریب ہے کہ تمہارا پروردگار تمکو مقام محمود پر مبعوث کرے اور یہ عرض کیا کرو کہ اے

أَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ وَأَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ

میرے پروردگار مجھکو پسندیدہ مقام پر پہنچائیو اور خوبی کے ساتھ مجھے یہاں سے لیجائیو

وَاجْعَل لِّي مِن لَّدُنكَ سُلْطَانًا نَّصِيرًا ۝ وَقُلْ جَاءَ

اور میرے لئے اپنی طرف سے مدد کرنیوالا غلبہ مقرر فرمادیجیو اور یہ کہدو کہ حق آگیا

الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ۚ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ۝ وَ

اور باطل مٹ گیا بیشک باطل کا کام ہی ہے مٹ جانا اور

نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ

قرآن میں سے ہم وہ چیزیں نازل کرتے ہیں جو مؤمنین کے لئے شفا و رحمت ہیں

وَلَا يَزِيدُ الظَّالِمِينَ إِلَّا خَسَارًا ۝ وَإِذَا أَنْعَمْنَا عَلَى الْإِنسَانِ

اور نافرمانوں کے لئے (وہی چیزیں) نقصان ہی بڑھاتی ہیں اور جب ہم انسان کو نعمت عطا کرتے ہیں تو

أَعْرَضَ وَنَأَىٰ بِجَانِبِهِ ۖ وَإِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ كَانَ يَئُوسًا ۝ قُلْ

وہ روگرداں ہوجاتا اور پہلوتہی کرتا ہے اور جب اسپر کوئی مصیبت پڑتی ہے تو وہ مایوس ہوجاتا ہے تم یہ کہدو کہ

كُلٌّ يَعْمَلُ عَلَىٰ شَاكِلَتِهِ فَرَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ أَهْدَىٰ

ہر شخص اپنے طور پر عمل کیا کرتا ہے پس تمہارا پروردگار اس سے خوب واقف ہے جو راہ راست پر

سَبِيلًا ۝ وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ الرُّوحِ ۖ قُلِ الرُّوحُ مِنْ أَمْرِ

ہے اور لوگ تم سے روح کی بابت سوال کرتے ہیں تم کہدو کہ روح میرے پروردگار کا حکم ہے





رَبِّي وَمَآ أُوتِيتُم مِّنَ الْعِلْمِ إِلَّا قَلِيلًا ۝ وَلَئِن شِئْنَا

اور تمکو اس بارے میں بہت ہی کم علم دیا گیا ہے اور اگر ہم چاہتے تو

لَنَذْهَبَنَّ بِالَّذِيٓ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ بِهِ عَلَيْنَا

اسکو جو تمہاری طرف وحی کی ہے غائب کر دیتے پھر تم اسکے لانے کیلئے ہمارے برخلاف کسی کو

وَكِيلًا ۝ إِلَّا رَحْمَةً مِّن رَّبِّكَ ۚ إِنَّ فَضْلَهُ كَانَ عَلَيْكَ

اپنا کارساز نہ پاتے سوائے اسکے کہ تمہارے پروردگار کی رحمت ہوتی بیشک اسکا فضل تم پر بہت ہی بڑا ہے

كَبِيرًا ۝ قُل لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ الْإِنسُ وَالْجِنُّ عَلَىٰٓ أَن

تم یہ کہدو کہ اگر سب آدمی اور کل جن اس بات کے لئے جمع ہوجائیں کہ اس قرآن (مجید) کی مانند

يَأْتُوا بِمِثْلِ هَٰذَا الْقُرْآنِ لَا يَأْتُونَ بِمِثْلِهِ وَلَوْ كَانَ

بنا لائیں تو اسکے مانند نہ لاسکینگے گو ان میں

بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيرًا ۝ وَلَقَدْ صَرَّفْنَا لِلنَّاسِ فِي هَٰذَا

ایک دوسرے کا پشت پناہ بھی ہو اور یقیناً ہمنے کل آدمیوں کے نفع کے لئے اس قرآن میں

الْقُرْآنِ مِن كُلِّ مَثَلٍ فَأَبَىٰٓ أَكْثَرُ النَّاسِ إِلَّا كُفُورًا ۝

ہر قسم کی مثال بار بار بیان کی ہے پھر بھی بہت سے لوگ ناشکری کئے بغیر نہ رہے

وَقَالُوا لَن نُّؤْمِنَ لَكَ حَتَّىٰ تَفْجُرَ لَنَا مِنَ الْأَرْضِ

اور انہوں نے یہ کہدیا کہ ہم تو تیرا ایمان لانیکے نہیں جبتک کہ تم ہمارے لئے زمین سے ایک چشمہ جاری

يَنبُوعًا ۝ أَوْ تَكُونَ لَكَ جَنَّةٌ مِّن نَّخِيلٍ وَعِنَبٍ فَتُفَجِّرَ

نہ کردو یا خاص تمہارے لئے کھجوروں اور انگوروں کا ایک باغ ہو پھر اسکے اندر ہی

الْأَنْهَارَ خِلَالَهَا تَفْجِيرًا ۝ أَوْ تُسْقِطَ السَّمَآءَ كَمَا زَعَمْتَ

تم زمین کو پھاڑکر ندیاں نہ بہادو یا جیسا کہ تمہارا گمان ہے ہمپر آسمان کا ایک ٹکڑا گرا دو یا اللہ

عَلَيْنَا كِسَفًا أَوْ تَأْتِيَ بِاللَّهِ وَالْمَلَٰٓئِكَةِ قَبِيلًا ۝ أَوْ يَكُونَ

کو اور فرشتوں کو سامنے لاکر کھڑا نہ کردو یا خاص تمہارا





لَكَ بَيْتٌ مِّنْ زُخْرُفٍ اَوْ تَرْقٰى فِى السَّمَآءِ ۗ وَلَنْ نُّؤْمِنَ

سونے کا ایک محل ہو یا تم آسمان پر چڑھ نہ جاؤ اور ہم تمہارے چڑھ جانے پر

لِرُقِيِّكَ حَتّٰى تُنَزِّلَ عَلَيْنَا كِتٰبًا نَّقْرَؤُهٗ ۗ قُلْ سُبْحَانَ

بھی ایمان نہ لائینگے جب تک ہم پر ایک نوشتہ نازل کرو کہ ہم اسے پڑھ کر دیکھ لیں تم جواب دیدو کہ میرا پروردگار

رَبِّيْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوْلًا ۝ وَمَا مَنَعَ النَّاسَ

(اس سے) منزہ ہے (کہ اسپر کسی کا حکم چلے) میں تو صرف ایک انسانی رسول ہوں (کچھ اور تو نہیں؟) اور آدمیوں کو جبکہ انکے پاس

ع ۱۰ / ۹

اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ الْهُدٰٓى اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَبَعَثَ

ہدایت آچکی ایمان لانے سے، وکاکس چیز نے ہی سوائے اسکے کہ انہوں نے یہ کہدیا کہ کیا خدا نے کسی

اللّٰهُ بَشَرًا رَّسُوْلًا ۝ قُلْ لَّوْ كَانَ فِى الْاَرْضِ مَلٰٓئِكَةٌ

آدمی کو رسول بنا کر بھیجا ہے تم یہ کہدو کہ اگر اسی زمین میں فرشتے اطمینان سے چلتے پھرتے ہوتے

يَّمْشُوْنَ مُطْمَئِنِّيْنَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَلَكًا

تو ہم انپر آسمان سے کسی فرشتہ ہی کو رسول بنا کر بھیجتے

رَّسُوْلًا ۝ قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ۢ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ ۗ اِنَّهٗ

تم کہدو کہ میرے اور تمہارے درمیان گواہی دینے کو اللہ ہی کافی ہے بیشک وہ

نصف

كَانَ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرًا ۢ بَصِيْرًا ۝ وَمَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ

اپنے بندوں کے حال سے باخبر (اور) انکی دیکھ بھال کرنیوالا ہے اور جسکو خدا ہدایت دیتا ہے بس وہی

الْمُهْتَدِ ۚ وَمَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ اَوْلِيَآءَ مِنْ

ہدایت یافتہ ہوتا ہے اور جن سے توفیق ہدایت سلب کرلیتا ہے پس تم اسکے سوا کسی کو انکا حمایتی

دُوْنِهٖ ۗ وَنَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَلٰى وُجُوْهِهِمْ عُمْيًا

نہ پاؤگے اور قیامت کے دن ہم انکو اس حالت میں اوندھے منہ محشور کرینگے کہ وہ اندھے

وَّبُكْمًا وَّصُمًّا ۗ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۗ كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنٰهُمْ

اور گونگے اور بہرے ہونگے انکا ٹھکانا جہنم ہوگا (اسکی آگ) جب ذرا بجھنے لگیگی ہم انکی خاطر



سَعِيرًا ۝ ذٰلِكَ جَزَاؤُهُمْ بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا وَقَالُوا

اور بھڑکا دینگے ۔ یہ سزا انکی اس لئے ہوگی کہ انہوں نے ہماری آیتوں کا انکار کیا تھا اور یہ کہتے تھے

أَإِذَا كُنَّا عِظَامًا وَرُفَاتًا أَإِنَّا لَمَبْعُوثُونَ خَلْقًا جَدِيدًا ۝

کہ کیا جب ہم ہڈیاں اور مٹی ہو جائینگے تو کیا ہم از سر نو پیدا کر کے اٹھائے جائینگے

أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّ اللّٰهَ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ

کیا انہوں نے یہ نہیں سمجھا تھا کہ وہ خدا جسنے آسمانوں کو اور زمین کو پیدا کیا ہے اسپر

قَادِرٌ عَلٰى أَنْ يَخْلُقَ مِثْلَهُمْ وَجَعَلَ لَهُمْ أَجَلًا لَا رَيْبَ

قادر ہے کہ ان جیسے اور پیدا کر دے اور اسنے انکے لئے ایک مدت مقرر کر دی جسمیں

فِيهِ فَأَبَى الظّٰلِمُونَ إِلَّا كُفُورًا ۝ قُلْ لَوْ أَنْتُمْ تَمْلِكُونَ

کسی طرح کا شک نہیں پھر بھی یہ ظالم انکار کئے بغیر نہ رہے ۔ تم کہدو کہ اگر تم میرے پروردگار کی رحمت

خَزَائِنَ رَحْمَةِ رَبِّي إِذًا لَأَمْسَكْتُمْ خَشْيَةَ الْإِنْفَاقِ

کے خزانوں کا اختیار رکھتے ہوتے تو اسوقت بھی تم انکے خرچ ہو جانیکے خوف سے بخل کرتے

وَكَانَ الْإِنْسَانُ قَتُورًا ۝ وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسٰى تِسْعَ

اور انسان ہے ہی بخیل ۔ اور یقیناً ہمنے موسٰے کو نو کھلی نشانیاں

ع ۱۱

آيٰتٍ بَيِّنٰتٍ فَسْئَلْ بَنِي إِسْرَائِيلَ إِذْ جَاءَهُمْ فَقَالَ لَهُ

دی تھیں پس بنی اسرائیل سے دریافت کرلو کہ جب وہ انکے پاس آئے تو فرعون نے

فِرْعَوْنُ إِنِّي لَأَظُنُّكَ يٰمُوسٰى مَسْحُورًا ۝ قَالَ لَقَدْ

انسے یہ کہدیا تھا کہ اے موسٰے میں تو یہ خیال کرتا ہوں کہ تیرے کسی نے جادو کر دیا ہے انہوں نے فرمایا کہ (اے فرعون)

عَلِمْتَ مَا أَنْزَلَ هٰؤُلَاءِ إِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ

اتنا تو تو بھی سمجھ گیا کہ انکو کسی اور نے نہیں اتارا ہے مگر آسمانوں کے اور زمین کے پروردگار نے

بَصَائِرَ وَإِنِّي لَأَظُنُّكَ يٰفِرْعَوْنُ مَثْبُورًا ۝ فَأَرَادَ أَنْ

دلیلیں مقرر کر کے اور اے فرعون میرا یہ خیال ہے کہ تیری شامت آئی ہے پس فرعون نے یہ ارادہ کیا کہ





يَسْتَفِزَّهُمْ مِّنَ الْاَرْضِ فَاَغْرَقْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ جَمِيْعًا ۝

انکو اس ملک سے پریشان کر کے نکالدے پس ہمنے اسکو اور جو اسکے ساتھ تھے اُن سب کو ڈبو دیا

وَّقُلْنَا مِنْۢ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اسْكُنُوا الْاَرْضَ

اور اُسکے بعد بنی اسرائیل سے یہ کہدیا کہ تم اس زمین میں (جہاں سے فرعون نے تمکو نکالنا چاہا تھا) آباد رہو

فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ لَفِيْفًا ۝ وَبِالْحَقِّ

پھر جب آخرت کا وعدہ آئیگا تو ہم تم سب کو اکٹھا کر کے لا ئینگے اور حق کے ساتھ ہمنے

اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۭ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝

اسکو نازل کیا اور حق ہی کے ساتھ وہ اُترا ہے اور ہمنے تمکو صرف خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا ہے

وَقُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى مُكْثٍ وَّنَزَّلْنٰهُ

اور قرآن کو ہمنے تھوڑا تھوڑا کر کے اُتارا تاکہ تم ٹھہر ٹھہر کر لوگوں کو پڑھکر سناؤ اور ہمنے اسکو آہستہ آہستہ اچھی طرح

تَنْزِيْلًا ۝ قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا ۭ اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا

اُتارنا مناسب تھا تم کہدو کہ تم اسپر ایمان لاؤ یا ایمان نہ لاؤ بالتحقیق وہ لوگ جنکو اس سے پہلے

الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ

علم دیا گیا ہے جس وقت اُنکے سامنے یہ پڑھا جاتا ہے وہ مُنھ کے بھل سجدہ میں گر پڑتے

سُجَّدًا ۝ وَّيَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ اِنْ كَانَ وَعْدُ رَبِّنَا

ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمارا پروردگار منزہ ہے بیشک ہمارے پروردگار کا وعدہ ضرور

لَمَفْعُوْلًا ۝ وَيَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ يَبْكُوْنَ وَيَزِيْدُهُمْ

پورا ہونا ہے اور وہ روتے ہوئے منہ کے بھل گر پڑتے ہیں اور (قرآن کا سننا) انکے (خضوع)

خُشُوْعًا ۝ قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ۭ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا

خشوع کو اور بڑھا دیتا ہے تم کہدو کہ اللہ کہکر پکارو یا رحمن کہکر پکارو جس (نام) سے بھی پکارو اسکے سب اچھے

فَلَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا

نام اُسی کے ہیں اور تم اپنی نماز میں اپنی آواز کو نہ بلند کیا کرو اور نہ اسمیں چپکے چپکے پڑھا کرو

سو کریگا کہ اُن دونوں کے بیچ میں مناسب خرچ کرو (یعنی) پس فضول خرچی بھی بدی ہے اور بیہودہ کفایت شعاری بھی بدی ہے۔ اور دونوں کے بیچ میں نیکی ہے پس تمکو لازم ہے کہ دونوں کے بیچ میں جو نیکی ہے اسکو اختیار کرو۔





وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيلًا ۝ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي

بلکہ اُن دونوں کے بین بین کا راستہ اختیار کرو اور یہ کہو کہ سب تعریف اُسی خدا کے لئے زیبا ہے جسنے

لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَلَمْ يَكُنْ لَهُ شَرِيكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ

نہ کوئی بیٹا بنایا اور نہ سلطنت میں کوئی اُسکا شریک ہے اور نہ وہ عاجز

يَكُنْ لَهُ وَلِيٌّ مِنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيرًا ۝

ہے کہ کوئی اُسکا حامی ہو اور تم اُسکی بڑی کبریائی کا اظہار کرتے رہا کرو

## سُورَةُ الْكَهْفِ مَكِّيَّةٌ وَهِيَ مِائَةٌ وَعَشْرُ آيَاتٍ

آیاتہا ۱۱۰ — رکوعاتہا ۱۲ — کلماتہا ۱۶۰۸ — حروفہا ۶۶۲۰

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۝

رحمٰن و رحیم خدا کے نام سے (شروع کرتا ہوں)

الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتٰبَ وَلَمْ يَجْعَلْ

سب تعریف اُس اللہ کے لئے زیبا ہے جسنے اپنے بندہ پر کتاب نازل فرمائی اور اُسمیں ذرا بھی

لَهُ عِوَجًا ۝ قَيِّمًا لِيُنْذِرَ بَأْسًا شَدِيدًا مِنْ لَدُنْهُ وَ

نہ رکھی (ایسی) ٹھیک کتاب) کہ اُسکے ذریعہ سے خدا کے سخت عذاب سے خوف دلائے

يُبَشِّرَ الْمُؤْمِنِينَ الَّذِينَ يَعْمَلُونَ الصّٰلِحٰتِ أَنَّ لَهُمْ

اُن مؤمنوں کو جو نیکیاں کرتے ہیں (یہ) خوشخبری سُنائے کہ اُنکے لئے نیک

أَجْرًا حَسَنًا ۝ مَاكِثِينَ فِيهِ أَبَدًا ۝ وَيُنْذِرَ الَّذِينَ

معاوضہ ہے جسمیں وہ ہمیشہ رہینگے اور اُن لوگوں کو بھی ڈرائے جو بولے

قَالُوا اتَّخَذَ اللّٰهُ وَلَدًا ۝ مَا لَهُمْ بِهِ مِنْ عِلْمٍ وَلَا لِآبَائِهِمْ

یہ کہدیا تھا کہ اللہ نے بیٹا بنالیا ہے نہ تو خود اُنکو کچھ علم ہے اور نہ اُنکے باپ دادا ہی کو تھا

كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ أَفْوَاهِهِمْ إِنْ يَقُولُونَ إِلَّا

بڑی سخت بات ہے جو اُنکے منہ سے نکلتی ہے وہ ذرا جھوٹ

كَذِبًا ۝ فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ اِنْ

بولتے ہیں پس اگر وہ اس بات پر ایمان نہ لائیں تو شاید تم افسوس کے مارے

لَّمْ يُؤْمِنُوْا بِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَسَفًا ۝ اِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَى

انکے پیچھے اپنی جان ہلاک کر ڈالو گے بالتحقیق ہمنے اسکو جو زمین پر

الْاَرْضِ زِيْنَةً لَّهَا لِنَبْلُوَهُمْ اَيُّهُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۝

ہے اسکی زینت قرار دیا ہے کہ ہم انکو آزمائیں کہ ان میں سب سے اچھا عمل کرنیوالا کون ہے

وَاِنَّا لَجٰعِلُوْنَ مَا عَلَيْهَا صَعِيْدًا جُرُزًا ۝ اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ

اور ہم جو کچھ بھی اسپر ہے (اسے فنا کرکے) چٹیل میدان بنانیوالے ہیں کیا تمنے یہ گمان کر لیا ہے کہ

اَصْحٰبَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيْمِ كَانُوْا مِنْ اٰيٰتِنَا عَجَبًا ۝ اِذْ اَوَى

غار والے اور کتبہ والے ہماری نشانیوں میں سے کچھ زیادہ عجیب تھے (اس وقت کو یاد کرو)

الْفِتْيَةُ اِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوْا رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً

جبکہ یہ نوجوان غار میں جا رہے اور انہوں نے عرض کی تھی کہ اے ہمارے پروردگار ہمکو اپنے پاس سے رحمت

وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا ۝ فَضَرَبْنَا عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ

عنایت کر اور ہمارے لئے ہمارے معاملہ کی درستی کا سامان کر دے پس اسی کھوہ میں ہمنے انکو

فِى الْكَهْفِ سِنِيْنَ عَدَدًا ۝ ثُمَّ بَعَثْنٰهُمْ لِنَعْلَمَ اَىُّ

برسوں سلا رکھا پھر ہمنے انکو اٹھا بٹھایا تاکہ ہم یہ جان لیں کہ

الْحِزْبَيْنِ اَحْصٰى لِمَا لَبِثُوْٓا اَمَدًا ۝ نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ

انکے دو گروہوں میں سے اس مدت کو جس میں وہ وہاں رہے ہیں زیادہ کس نے یاد رکھا ہے۔ ہم تم سے انکی خبر

ع ۱۲ ۱۳

نَبَاَهُمْ بِالْحَقِّ ؕ اِنَّهُمْ فِتْيَةٌ اٰمَنُوْا بِرَبِّهِمْ وَزِدْنٰهُمْ

ٹھیک ٹھیک بیان کرتے ہیں بیشک وہ ایسے جوان تھے جو اپنے پروردگار پر ایمان لائے تھے اور ہمنے انکے

هُدًى ۝ وَّرَبَطْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ اِذْ قَامُوْا فَقَالُوْا رَبُّنَا

دلوں کو مضبوط کر دیا تھا جبکہ وہ کھڑے ہو گئے اور انہوں نے یہ کہدیا کہ ہمارا پروردگار تو

تمہارے نزدیک فتیہ کے کیا معنی ہیں؟ اس نے عرض کی نوجوان۔ فرمایا نہیں۔ فتیہ کے معنی ہیں مومن۔ اصحاب کہف بوڑھے تھے اور اللہ تعالٰے نے ان کے

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَنْ نَّدْعُوَا۟ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلٰهًا

آسمانوں کا اور زمین کا پروردگار ہے ہم ہرگز اُسکے سوا کسی دوسرے کو معبود کو نہ پکارینگے

لَّقَدْ قُلْنَاۤ اِذًا شَطَطًا ۝ هٰۤؤُلَآءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوْا مِنْ

کہ (اگر ایسا کریں تو) اُس صورت میں گویا ہم نے بہت ہی نامناسب بات کہی۔ اس ہماری قوم نے تو اُسکے سوا بہت سے خدا بنا لیے

دُوْنِهٖۤ اٰلِهَةً ؕ لَوْلَا یَاْتُوْنَ عَلَیْهِمْ بِسُلْطٰنٍۭ بَیِّنٍ ؕ فَمَنْ

ہیں پھر اُن خداؤں کے متعلق کوئی دلیل کیوں نہیں پیش کرتے؟ پس اُس سے

اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰهِ كَذِبًا ۝ وَاِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ وَمَا

زیادہ ظالم کون ہوگا جو اللہ پر جھوٹا بہتان باندھے اور (اب) جبکہ تم اُن سے الگ ہو چکے اور جن

یَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ فَاْوٗۤا اِلَی الْكَهْفِ یَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ

چیزوں کو وہ اللہ کے سوا پوجتے ہیں اُنکو چھوڑ چکے ہو تو کسی غار میں چل رہو تمہارا پروردگار تمہارے لئے

رَّحْمَتِهٖ وَیُهَیِّئْ لَكُمْ مِّنْ اَمْرِكُمْ مِّرْفَقًا ۝ وَتَرَی

اپنی رحمت وسیع فرما دیگا اور تمہارے معاملہ میں سہولت کے سامان مہیا کر دیگا اور تم آفتاب کو

الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ تَّزٰوَرُ عَنْ كَهْفِهِمْ ذَاتَ الْیَمِیْنِ

دیکھوگے کہ جبوقت نکلتا ہے اُنکے غار سے بچا بچا داہنے ہاتھ کی طرف رہتا ہے

وَاِذَا غَرَبَتْ تَّقْرِضُهُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ وَهُمْ فِیْ فَجْوَةٍ

اور جب ڈوبتا ہے تو بائیں ہاتھ کو کتراتا ہوا چلا جاتا ہے اور وہ اُس غار کے کھلے حصہ میں ہیں

مِّنْهُ ؕ ذٰلِكَ مِنْ اٰیٰتِ اللّٰهِ ؕ مَنْ یَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ

یہ بھی خدا کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے جسے خدا ہدایت دیتا ہے وہ ہدایت یافتہ ہو جاتا ہے

وَمَنْ یُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِیًّا مُّرْشِدًا ۝ وَتَحْسَبُهُمْ

اور جس سے توفیق ہدایت سلب کر لیتا ہے پس اُسکے لئے تم کوئی حامی اور ہدایت کرنیوالا نہ پاؤگے اور تم اُنکو جاگتا ہوا خیال

اَیْقَاظًا وَّهُمْ رُقُوْدٌ ۖ وَّنُقَلِّبُهُمْ ذَاتَ الْیَمِیْنِ وَذَاتَ

کروگے حالانکہ وہ سوتے ہیں اور ہم داہنے اور بائیں اُنکو کروٹ بدلوا دیا کرتے ہیں

الشِّمَالِ ۖ وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيدِ ۚ لَوِ

اور اُنکا کُتّا چوکھٹ پر دونو ہاتھ پھیلائے ہوئے ہے اگر تم

اطَّلَعْتَ عَلَيْهِمْ لَوَلَّيْتَ مِنْهُمْ فِرَارًا وَلَمُلِئْتَ مِنْهُمْ

اُنہیں دیکھ پاؤ تو اُنسے اُلٹے پاؤں پھیر کر بھاگو اور تم پر اُنکا رعب چھا جائے

رُعْبًا ﴿۱۸﴾ وَكَذَٰلِكَ بَعَثْنَاهُمْ لِيَتَسَاءَلُوا بَيْنَهُمْ ۚ قَالَ قَائِلٌ

اور اسی طرح ہمنے اُنکو اُٹھا بٹھایا تھا کہ آپس میں ایک دوسرے سے سوال کریں اُنہیں سے ایک

مِنْهُمْ كَمْ لَبِثْتُمْ ۖ قَالُوا لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ۚ قَالُوا

کہنے والے نے یہ کہا کہ تمہیں یہاں کتنی دیر ہوئی؟ اُنہوں نے کہا کہ ہمکو ایک دن ہوا یا کچھ کم۔ اُنہوں نے کہا

رَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَا لَبِثْتُمْ فَابْعَثُوا أَحَدَكُمْ بِوَرِقِكُمْ هَٰذِهِ

جتنا عرصہ بھی ہوا اُسے تو تمہارا پروردگار خوب واقف ہے پس تم اپنے میں سے ایک کو یہ روپیہ دیکر شہر

إِلَى الْمَدِينَةِ فَلْيَنْظُرْ أَيُّهَا أَزْكَىٰ طَعَامًا فَلْيَأْتِكُمْ بِرِزْقٍ

کی طرف بھیجو کہ وہ جاکر دیکھے کہ کونسا کھانا پاکیزہ ہے؟ پس وہ اُس میں سے تمہارے لئے کچھ کھانا

مِنْهُ وَلْيَتَلَطَّفْ وَلَا يُشْعِرَنَّ بِكُمْ أَحَدًا ﴿۱۹﴾ إِنَّهُمْ إِنْ

لائے اور چپ چاپ جائے اور کسی کو تمہاری مطلق خبر نہ کرے بیشک اگر وہ لوگ تم پر

يَظْهَرُوا عَلَيْكُمْ يَرْجُمُوكُمْ أَوْ يُعِيدُوكُمْ فِي مِلَّتِهِمْ وَ

غالب آگئے تو تمکو سنگسار کر دینگے یا تمکو اپنے مذہب میں دوبارہ (جبراً) ملا لینگے اور اُس

لَنْ تُفْلِحُوا إِذًا أَبَدًا ﴿۲۰﴾ وَكَذَٰلِكَ أَعْثَرْنَا عَلَيْهِمْ لِيَعْلَمُوا

صورت میں تم کبھی فلاح نہ پاؤ گے اور اسطرح ہمنے لوگوں کو اُنکے حال پر مطلع کر دیا تاکہ وہ یہ جان لیں

أَنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ وَأَنَّ السَّاعَةَ لَا رَيْبَ فِيهَا إِذْ يَتَنَازَعُونَ

کہ اللہ کا وعدہ ضرور سچا ہے اور قیامت ضرور آنیوالی ہے جسمیں کوئی شک نہیں جسوقت وہ اُنکے معاملہ میں

بَيْنَهُمْ أَمْرَهُمْ فَقَالُوا ابْنُوا عَلَيْهِمْ بُنْيَانًا ۖ رَبُّهُمْ أَعْلَمُ

آپس میں جھگڑنے لگے تو اُنہوں نے کہا کہ ان پر ایک عمارت بنا دو اُنکا پروردگار اُنکے حال سے



بِهِمْ ؕ قَالَ الَّذِیْنَ غَلَبُوْا عَلٰۤی اَمْرِهِمْ لَنَتَّخِذَنَّ عَلَیْهِمْ

خوب واقف ہے اور اُن لوگوں نے جو اُنکے معاملہ میں غالب آگئے تھے یہ کہا کہ ہم تو ضرور بالضرور ان پر ایک

مَّسْجِدًا ۝ سَیَقُوْلُوْنَ ثَلٰثَةٌ رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ ۚ وَ یَقُوْلُوْنَ

مسجد بنا دینگے عنقریب وہ یہ کہینگے کہ وہ تین ہیں (اور) چوتھا اُنکا کتا ہے اور بعضے اٹکل پچو یہ

خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ كَلْبُهُمْ رَجْمًۢا بِالْغَیْبِ ۚ وَ یَقُوْلُوْنَ

کہینگے کہ وہ پانچ ہیں (اور) چھٹا اُنکا کتا ہے اور بعضے اُن میں سے یہ کہینگے کہ وہ سات ہیں

سَبْعَةٌ وَّ ثَامِنُهُمْ كَلْبُهُمْ ؕ قُلْ رَّبِّیْۤ اَعْلَمُ بِعِدَّتِهِمْ مَّا

اور آٹھواں اُنکا کتا ہے تم کہدو کہ میرا پروردگار اُنکی گنتی سے خوب واقف ہے

یَعْلَمُهُمْ اِلَّا قَلِیْلٌ ۫ فَلَا تُمَارِ فِیْهِمْ اِلَّا مِرَآءً ظَاهِرًا ۪

اُنکو نہیں جانتے ہیں مگر بہت ہی کم پس تم اُنکے باب میں سوائے ظاہری بحث کے (کسی) کچھ جھگڑا نہ کرو

وَّ لَا تَسْتَفْتِ فِیْهِمْ مِّنْهُمْ اَحَدًا ۝ وَ لَا تَقُوْلَنَّ لِشَایْءٍ

اور اُنکے باب میں ان میں سے کسی سے کوئی بات نہ پوچھو اور کسی چیز کی نسبت یہ ہرگز نہ کہو کہ کل میں

اِنِّیْ فَاعِلٌ ذٰلِكَ غَدًا ۝ اِلَّاۤ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰهُ ؗ وَ اذْكُرْ

اِسے ضرور کرونگا سوائے اسکے کہ (یہ شرط لگا دو) اگر اللہ بھی چاہے اور جب بھول گئے ہو تو

رَّبَّكَ اِذَا نَسِیْتَ وَ قُلْ عَسٰۤی اَنْ یَّهْدِیَنِ رَبِّیْ لِاَقْرَبَ

اللہ کو یاد کرلو اور یہ کہدو کہ شاید میرا پروردگار اس سے بھی بڑھکر مجھے کوئی ہدایت

مِنْ هٰذَا رَشَدًا ۝ وَ لَبِثُوْا فِیْ كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ

کی بات سمجھا دے اور (وہ لوگ کہتے ہیں کہ) وہ اپنے غار میں نو اوپر تین سو برس

سِنِیْنَ وَ ازْدَادُوْا تِسْعًا ۝ قُلِ اللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا ۚ لَهٗ

رہے تم کہدو کہ اسے تو اللہ ہی خوب جانتا ہے (کہ) جتنے

غَیْبُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ اَبْصِرْ بِهٖ وَ اَسْمِعْ ؕ مَا لَهُمْ

آسمانوں کی اور زمین کی پوشیدہ باتیں اسی کی کہی ہیں وہ کیسا دیکھنے والا اور کیسا سننے والا ہے اُنکا اسکے سوا





مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا يُشْرِكُ فِيْ حُكْمِهٖۤ اَحَدًا ۝

کوئی کار ساز نہیں ہے اور وہ اپنے فیصلہ میں کسی اور کو شریک نہیں کرتا

وَاتْلُ مَاۤ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ۚ لَا مُبَدِّلَ

اور تمہاری طرف تمہارے پروردگار کی کتاب سے جو کچھ وحی کی گئی ہے وہ پڑھکر سنادو اسکی کلمات کا

لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۝ وَاصْبِرْ

بدلنیوالا کوئی نہیں ہے اور تم اسکے سوا کسی اور کو ہرگز جائے پناہ نہ پاؤگے اور اُن لوگوں کے ساتھ

نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ

بسر کرنیکی برداشت کرو جو صبح و شام اپنے پروردگار سے دعا مانگتے ہیں اور اُسی کی رضا کی

يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ۚ تُرِيْدُ زِيْنَةَ

خواستگاری کرتے ہیں اور اپنی نظر اُنسے نہ ہٹاؤ کہ تم زندگانی دنیا کی زینت کے

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَا تُطِعْ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ

خواستگار ہو اور اُس شخص کی پیروی نہ کرنا جسکے دل کو ہمنے اپنی یاد سے غافل

ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا ۝ وَقُلِ الْحَقُّ

کردیا ہے اور وہ اپنی خواہش کا تابع ہوگیا ہے اور اُسکا معاملہ حد سے گزر گیا ہے اور تم یہ کہدو کہ حق تمہارے

مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ ۙ

پروردگار کی طرف سے ہے پس جسکا جی چاہے ایمان لے آئے اور جسکا جی چاہے کافر ہو جائے

اِنَّاۤ اَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِيْنَ نَارًا ۙ اَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا ۚ وَاِنْ

بیشک ہمنے نافرمان لوگوں کے لئے ایسی آگ تیار کی ہے جسکے پردے انکو گھیر لینگے اور اگر وہ

يَّسْتَغِيْثُوْا يُغَاثُوْا بِمَآءٍ كَالْمُهْلِ يَشْوِي الْوُجُوْهَ ۚ بِئْسَ

(پیاس سے) فریاد کرینگے تو انکو ایسا پانی پلایا جائیگا جیسے پگھلا ہوا تانبا جو چہروں کو جھلس دیگا وہ کتنی بری

الشَّرَابُ ۚ وَسَآءَتْ مُرْتَفَقًا ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ

پینے کی چیز ہوگی اور کتنی بری جگہ ہوگی؟ باتحقیق وہ لوگ جو ایمان لائے اور

تفسیر قمی میں جناب امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ المھل سے مراد وہ چیز ہے جو روغن زیت میں سے بعد اسکے صاف کرنیکے نیچے بیٹھ جاتی ہے ۔۱۲

عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا ۝

جنہوں نے نیک عمل کیے یقیناً ہم نیک عمل کرنیوالوں کا ثواب ضائع نہ کرینگے

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ

وہ وہی تو ہیں جنکے لیے دائمی باغات ہیں جنکے نیچے ندیاں بہتی ہیں

يُحَلَّوْنَ فِيْهَا مِنْ اَسَاوِرَ مِنْ ذَهَبٍ وَّيَلْبَسُوْنَ ثِيَابًا

جن میں انکو سونے کے کنگنوں سے آراستہ کیا جائیگا اور سندس و استبرق کے

خُضْرًا مِّنْ سُنْدُسٍ وَّاِسْتَبْرَقٍ مُّتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا عَلَى

سبز کپڑے پہنینگے (اور) انہی میں تختوں پر تکیے لگائے (بیٹھے ہونگے)

الْاَرَآئِكِ نِعْمَ الثَّوَابُ وَحَسُنَتْ مُرْتَفَقًا ۝ وَاضْرِبْ

یہ کیسا اچھا صلہ ہے اور وہ کتنی عمدہ جگہ ہو گی؟ اور انکے لئے

لَهُمْ مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ جَعَلْنَا لِاَحَدِهِمَا جَنَّتَيْنِ مِنْ اَعْنَابٍ

ان دو آدمیوں کی مثل بیان کرو کہ جنمیں سے ایک کیلیے انگور کے دو باغ لگا دئے تھے

وَّحَفَفْنٰهُمَا بِنَخْلٍ وَّجَعَلْنَا بَيْنَهُمَا زَرْعًا ۝ كِلْتَا

اور ان دونو کو خرمے کے درختوں سے گھیر دیا تھا اور ان دونو باغوں کے درمیان کھیتی بھی قائم کر دی تھی۔ یہ دونو

الْجَنَّتَيْنِ اٰتَتْ اُكُلَهَا وَلَمْ تَظْلِمْ مِّنْهُ شَيْـًٔا وَّفَجَّرْنَا

باغ خوب پھل لایا کرتے تھے اور ان پھلوں میں ذرا سا بھی نقصان نہ ہوتا تھا اور ہمنے ان دونو کے بیچ میں

خِلٰلَهُمَا نَهَرًا ۝ وَّكَانَ لَهُ ثَمَرٌ فَقَالَ لِصَاحِبِهٖ وَهُوَ

ایک ندی جاری کر دی تھی اور اس شخص پاس بہت کچھ مال تھا پس وہ اپنے ساتھی سے باتیں کرنے میں کہنے لگا

يُحَاوِرُهٗٓ اَنَا اَكْثَرُ مِنْكَ مَالًا وَّاَعَزُّ نَفَرًا ۝ وَدَخَلَ

کہ میں مال کی حیثیت سے تجھ سے بہت بڑھا ہوا ہوں اور جتھے کی حیثیت سے بھی بڑھا ہوا ہوں اور وہ اپنے باغ میں

جَنَّتَهٗ وَهُوَ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ قَالَ مَآ اَظُنُّ اَنْ تَبِيْدَ هٰذِهٖٓ

ایسی حالت سے پہنچا کہ اپنے آپ پر خود ظلم کرنیوالا تھا کہنے لگا کہ میں گمان نہیں کرتا کہ یہ باغ کبھی بھی فنا

ع ۹ / ۱۶

ہوتا تھا جیسا کہ خود خدا تعالےٰ نے بیان فرمایا ہو اور ان دونو باغوں کے مینڈھوں پر کھجور کے درخت بھی بہت تھے اور زراعت بھی خوب ہوتی تھی

أَبَدًا ۝ وَمَا أَظُنُّ السَّاعَةَ قَائِمَةً وَلَئِن رُّدِدتُّ إِلَىٰ رَبِّي

ہوگا اور نہ میں یہ گمان کرتا ہوں کہ قیامت آئیگی اور اگر میں اپنے پروردگار کی طرف لوٹایا بھی گیا

لَأَجِدَنَّ خَيْرًا مِّنْهَا مُنقَلَبًا ۝ قَالَ لَهُ صَاحِبُهُ وَهُوَ

تو ضرور بالضرور اس سے بہتر حالت پاؤنگا اُسکے ساتھی نے اس سے گفتگو کرتے ہوئے یہ کہا کہ

يُحَاوِرُهُ أَكَفَرْتَ بِالَّذِي خَلَقَكَ مِن تُرَابٍ ثُمَّ مِن

کیا تو اُسکا انکار کرتا ہے جس نے (فی الحقیقت) تجھکو مٹی سے پیدا کیا پھر نطفہ

نُّطْفَةٍ ثُمَّ سَوَّاكَ رَجُلًا ۝ لَّٰكِنَّا هُوَ اللَّهُ رَبِّي وَلَا أُشْرِكُ

سے پھر تجھے اچھا خاصا آدمی بنا دیا رہا میں سو میرا پروردگار تو وہی اللہ ہے اور میں اپنے

بِرَبِّي أَحَدًا ۝ وَلَوْلَا إِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ قُلْتَ مَا شَاءَ اللَّهُ

پروردگار کا شریک کسی کو نہیں کرتا اور تو نے اپنے باغ میں داخل ہوتے ہوئے یہ کیوں نہ کہا کہ جو کچھ اللہ نے چاہا

لَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللَّهِ إِن تَرَنِ أَنَا أَقَلَّ مِنكَ مَالًا وَوَلَدًا ۝

(سو ہوا) خدا کی قوت کے بغیر کوئی قوت نہیں اگر تو یہ سمجھتا ہو کہ میں مال و اولاد میں تجھ سے کم ہوں

فَعَسَىٰ رَبِّي أَن يُؤْتِيَنِ خَيْرًا مِّن جَنَّتِكَ وَيُرْسِلَ عَلَيْهَا

تو اب قریب ہے کہ میرا پروردگار مجھے تجھ سے بہتر باغ دیدے اور اس (تیرے باغ) پر آسمان سے عذاب

حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَاءِ فَتُصْبِحَ صَعِيدًا زَلَقًا ۝ أَوْ يُصْبِحَ مَاؤُهَا

بھیجدے کہ یہ چٹیل میدان ہو کر رہجائے یا اسکا پانی اتنا گہرا چلا جائے

غَوْرًا فَلَن تَسْتَطِيعَ لَهُ طَلَبًا ۝ وَأُحِيطَ بِثَمَرِهِ فَأَصْبَحَ

کہ پھر تجھ میں اُسکے نکالنے کی قوت ہی نہ رہے چنانچہ اُسکے پھلوں پر آفت آہی گئی پس جو

يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ عَلَىٰ مَا أَنفَقَ فِيهَا وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلَىٰ عُرُوشِهَا

مال وہ اُس میں لگا چکا تھا اُس پر ہاتھ ملتا رہ گیا باغ تو ٹٹیوں پر اُلٹا پڑا تھا اور مالک یہ

وَيَقُولُ يَا لَيْتَنِي لَمْ أُشْرِكْ بِرَبِّي أَحَدًا ۝ وَلَمْ تَكُن لَّهُ

کہہ رہا تھا کہ کاش میں اپنے پروردگار کا کسی کو شریک نہ کرتا اور اُس وقت کوئی جتھا نہ ہوا

فِئَةٌ يَنْصُرُونَهُ مِنْ دُونِ اللّٰهِ وَمَا كَانَ مُنْتَصِرًا ۝ هُنَالِكَ

سوا اسکی مدد کرنیکو نہ تھا اور نہ وہ شخص خدا کے انتقام کو روک سکا اس موقع پر

الْوَلَايَةُ لِلّٰهِ الْحَقِّ هُوَ خَيْرٌ ثَوَابًا وَخَيْرٌ عُقْبًا ۝ وَاضْرِبْ

حکومت خدائے برحق ہی کی ہوگی وہ ثواب دینے کے لحاظ سے بھی سب سے اچھا ہے اور انجام کی رو سے بھی سب سے بہتر ہے اور انکے

لَهُمْ مَثَلَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَاءٍ أَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَاءِ

زندگانی دنیا کی مثال بیان کردو کہ (وہ) اس پانی کے مانند ہے جسکو ہمنے آسمان سے اتارا

فَاخْتَلَطَ بِهِ نَبَاتُ الْأَرْضِ فَأَصْبَحَ هَشِيمًا تَذْرُوهُ الرِّيٰحُ

پھر اسکے ساتھ زمین کی روئیدگی مل گئی پھر وہ ریزہ ریزہ ہو گیا کہ ہوائیں اسکو اڑاتی پھرتی ہیں

وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُقْتَدِرًا ۝ الْمَالُ وَالْبَنُونَ زِينَةُ

اور اللہ ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے (مال و) دولت اور بیٹے زندگانی دنیا کی

الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ

آرائش ہیں اور باقی رہنے والی نیکیاں تمہارے رب کے نزدیک انجام کی حیثیت سے بھی

ثَوَابًا وَخَيْرٌ أَمَلًا ۝ وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ وَتَرَى الْأَرْضَ

بہتر ہیں اور امید و آرزو کی حیثیت سے بھی اور جس دن ہم پہاڑوں کو چلائینگے اور تم زمین کو کھلا ہوا دیکھو گے

بَارِزَةً وَحَشَرْنٰهُمْ فَلَمْ نُغَادِرْ مِنْهُمْ أَحَدًا ۝ وَعُرِضُوا

اور ہم انکو اس طرح جمع کرلینگے کہ ان میں سے کسی ایک کو بھی نہ چھوڑینگے اور وہ تمہارے

عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا لَقَدْ جِئْتُمُونَا كَمَا خَلَقْنٰكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ

رب کی حضور میں صف صف پیش کئے جاینگے (اور انسے یہ کہا جائیگا کہ) تم ہمارے پاس اسی طرح آئے ہو جیسا کہ ہمنے تمکو

بَلْ زَعَمْتُمْ أَلَّنْ نَجْعَلَ لَكُمْ مَوْعِدًا ۝ وَوُضِعَ الْكِتٰبُ

پہلی دفعہ پیدا کیا تھا بلکہ تمہارا تو یہ گمان تھا کہ ہمنے تمہارے لئے کوئی وقت مقرر ہی نہیں کیا ہے اور اعمالنامے پیش کئے جائینگے

فَتَرَى الْمُجْرِمِينَ مُشْفِقِينَ مِمَّا فِيهِ وَيَقُولُونَ

اسوقت تم گناہگاروں کو دیکھو گے کہ جو کچھ (ایک ایک کے اعمالنامے) میں ہوگا اسسے ڈرتے ہونگے اور کہتے ہونگے





يٰوَيْلَتَنَا مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ لَا يُغَادِرُ صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً

ہائے خرابی ہماری یہ کیسا نوشتہ ہے کہ اسنے کسی چھوٹی یا بڑی بات کو چھوڑا ہی نہیں

اِلَّا اَحْصٰىهَا ۚ وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا ۗ وَلَا يَظْلِمُ رَبُّكَ

جسے ضبط نہ کر لیا ہو الحاصل جو کچھ انہوں نے کیا ہوگا اسکو موجود پائینگے اور تمہارا پروردگار کسی کے

اَحَدًا ۝ وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا

اوپر ظلم نہیں کریگا اور (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ ہمنے کل فرشتوں سے کہا تھا کہ آدم کو سجدہ کرو پس ابلیس

ع ۵ / ۱۸

اِلَّآ اِبْلِيْسَ ۭ كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ ۭ اَفَتَتَّخِذُوْنَهٗ

کے سوا سبنے ہی سجدہ کیا تھا وہ قوم جن سے تھا پس اسنے اپنے پروردگار کے حکم سے سرتابی کی کیا تم مجھ کو چھوڑ کر

وَذُرِّيَّتَهٗٓ اَوْلِيَاۗءَ مِنْ دُوْنِيْ وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ ۭ بِئْسَ

اسے اور اسکی اولاد کو دوستدار بناتے ہو حالانکہ وہ تمہارے دشمن ہیں؟ نافرمانی کرنیوالوں کے

لِلظّٰلِمِيْنَ بَدَلًا ۝ مَآ اَشْهَدْتُّهُمْ خَلْقَ السَّمٰوٰتِ

لیے یہ بدلہ کیسا برا ہے میں نے آسمانوں کی اور زمین کی پیدائش کا انکو گواہ نہیں

وَالْاَرْضِ وَلَا خَلْقَ اَنْفُسِهِمْ ۠ وَمَا كُنْتُ مُتَّخِذَ

بنایا ہے اور نہ انکی اپنی پیدائش کا اور میں گمراہ کرنیوالوں کو قوت بازو

الْمُضِلِّيْنَ عَضُدًا ۝ وَيَوْمَ يَقُوْلُ نَادُوْا شُرَكَاۗءِيَ الَّذِيْنَ

نہیں بناتا اور اس دن خدا تعالے فرمائیگا کہ تم میرے ان شریکوں کو پکارلو جو

زَعَمْتُمْ فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهُمْ وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمْ

تمہارے خیال میں تھے پس وہ انکو پکارینگے اور وہ انکو کچھ جواب نہ دینگے اور ہم انکے مابین ایک مہلکہ (یا

مَّوْبِقًا ۝ وَرَاَ الْمُجْرِمُوْنَ النَّارَ فَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ مُّوَاقِعُوْهَا

آڑ) مقرر کر دینگے اور گنہگار آتش جہنم کو دیکھینگے اور یہ گمان کرینگے کہ اسمیں اب گرے

ع ۶ / ۱۹

وَلَمْ يَجِدُوْا عَنْهَا مَصْرِفًا ۝ وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِيْ هٰذَا

اور اس سے گریز کی کوئی جگہ نہ پائینگے اور یقیناً ہمنے کل آدمیوں کے نفع کے لیے اس

الْقُرْاٰنِ لِلنَّاسِ مِنْ كُلِّ مَثَلٍ ؕ وَكَانَ الْاِنْسَانُ اَكْثَرَ

قرآن میں طرح طرح کی مثل بار بار بیان کی ہے اور انسان جھگڑنے کے لیے ہر چیز سے بڑھا ہوا

شَيْءٍ جَدَلًا ۝ وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنْ يُّؤْمِنُوْٓا اِذْ جَآءَهُمُ

ہے اور جبکہ لوگوں کے پاس ہدایت آچکی تو انکو ایمان لانے سے اور اپنے

الْهُدٰى وَيَسْتَغْفِرُوْا رَبَّهُمْ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمْ سُنَّةُ

پروردگار سے گناہوں کی معافی مانگنے سے کسی اور بات نے نہیں روکا سوائے اسکے کہ انپر پہلوں کا

الْاَوَّلِيْنَ اَوْ يَاْتِيَهُمُ الْعَذَابُ قُبُلًا ۝ وَمَا نُرْسِلُ

قاعدہ جاری ہو جائے یا عذاب اُنکے سامنے آکھڑا ہو اور ہم رسولوں کو نہیں

الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ ۚ وَيُجَادِلُ الَّذِيْنَ

بھیجتے ہیں مگر خوشخبری دینے والے اور ڈرانیوالے بنا کر اور جو لوگ کافر ہو گئے ہیں وہ

كَفَرُوْا بِالْبَاطِلِ لِيُدْحِضُوْا بِهِ الْحَقَّ وَاتَّخَذُوْٓا اٰيٰتِيْ وَمَآ

باطل کے لیے جھگڑا کرتے ہیں کہ اُسکے ذریعہ سے حق کو زائل کر دیں اور انہوں نے میری آیتوں کو اور جس چیز سے

اُنْذِرُوْا هُزُوًا ۝ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ

ڈرائے گئے تھے اُسکو دل لگی بنا لیا اور اُس سے زیادہ ظالم کون ہوگا جسکو اسکے پروردگار کی آیتوں کے ذریعہ

فَاَعْرَضَ عَنْهَا وَنَسِيَ مَا قَدَّمَتْ يَدٰهُ ؕ اِنَّا جَعَلْنَا عَلٰى

نصیحت کیجائے پھر وہ اُنسے روگردانی کرے اور جو کرتوت اسکے ہاتھوں نے بھیجی ہو اُسے بھول جائے ہم نے

قُلُوْبِهِمْ اَكِنَّةً اَنْ يَّفْقَهُوْهُ وَفِيْٓ اٰذَانِهِمْ وَقْرًا ؕ وَاِنْ

انکے دلوں پر پردے ڈال دیے ہیں تاکہ اُسکو نہ سمجھیں اور اُنکے کانوں میں گرانی قرار دیدی ہے اور اگر تم انکو

تَدْعُهُمْ اِلَى الْهُدٰى فَلَنْ يَّهْتَدُوْٓا اِذًا اَبَدًا ۝ وَرَبُّكَ

ہدایت کی طرف بلاؤگے تو اُس صورت میں بھی وہ کبھی ہدایت یافتہ نہ ہونگے اور تمہارا پروردگار

الْغَفُوْرُ ذُو الرَّحْمَةِ ؕ لَوْ يُؤَاخِذُهُمْ بِمَا كَسَبُوْا لَعَجَّلَ لَهُمُ

بڑا بخشنے والا (اور) رحمت والا ہے اگر وہ اُنکے کیے کے بدلے میں مواخذہ کرتا تو اُنکو بہت جلد





الْعَذَابَ ۚ بَل لَّهُم مَّوْعِدٌ لَّن يَجِدُوا مِن دُونِهِ مَوْئِلًا ۝

عذاب دیتا لیکن انکے وعدہ کا ایک وقت ہے جس سے بچنے کی وہ ہرگز کوئی جگہ نہ پائینگے

وَتِلْكَ الْقُرَىٰ أَهْلَكْنَاهُمْ لَمَّا ظَلَمُوا وَجَعَلْنَا لِمَهْلِكِهِم

اور یہ بستیاں جسوقت انکے باشندوں نے نافرمانی کی ہمنے انکو ہلاک کردیا اور انکے ہلاک کرنیکا (بھی) ہمنے

مَّوْعِدًا ۝ وَإِذْ قَالَ مُوسَىٰ لِفَتَاهُ لَا أَبْرَحُ حَتَّىٰ أَبْلُغَ

ایک وقت مقرر کردیا تھا اور (اسوقت کو یاد کرو) جبکہ موسےٰ نے اپنے جوان (ساتھی) سے یہ کہا کہ میں تو پلٹ کر

ع ۸

مَجْمَعَ الْبَحْرَيْنِ أَوْ أَمْضِيَ حُقُبًا ۝ فَلَمَّا بَلَغَا مَجْمَعَ بَيْنِهِمَا

جاؤنگا نہیں جبتک کہ میں دونو سمندروں کے مقام اتصال پر نہ پہنچوں یا سالہا سال چلا نہ چلوں۔ پس جب وہ دونوں

نَسِيَا حُوتَهُمَا فَاتَّخَذَ سَبِيلَهُ فِي الْبَحْرِ سَرَبًا ۝ فَلَمَّا

دونو سمندروں کے مقام اتصال پر پہنچے تو وہ دونو اپنی مچھلی بھول گئے پس اس مچھلی نے دریا میں اپنی راہ بنالی پھر جب

جَاوَزَا قَالَ لِفَتَاهُ آتِنَا غَدَاءَنَا لَقَدْ لَقِينَا مِن سَفَرِنَا

دونو اس سے آگے بڑھ گئے تو موسےٰ نے اپنے جوان (ساتھی) سے کہا کہ ہمارا ناشتہ لاؤ ہمیں اپنے اس سفر سے تھکان

هَٰذَا نَصَبًا ۝ قَالَ أَرَأَيْتَ إِذْ أَوَيْنَا إِلَى الصَّخْرَةِ فَإِنِّي

پہنچا ہے (جوان ساتھی نے) کہا کہ آپنے یہ بھی خیال کیا کہ جسوقت ہم اس پتھر کے پاس ٹھیرے تھے

نَسِيتُ الْحُوتَ وَمَا أَنسَانِيهُ إِلَّا الشَّيْطَانُ أَنْ أَذْكُرَهُ

تو میں مچھلی کو بھول گیا تھا اور شیطان نے ہی مجھے یہ بات بھلادی تھی کہ میں اسے یاد رکھتا

وَاتَّخَذَ سَبِيلَهُ فِي الْبَحْرِ عَجَبًا ۝ قَالَ ذَٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ

اور عجیب طرح سے اسنے دریا میں اپنی راہ بنالی تھی موسےٰ نے فرمایا کہ یہی (جگہ) تو ہم ڈھونڈتے تھے

فَارْتَدَّا عَلَىٰ آثَارِهِمَا قَصَصًا ۝ فَوَجَدَا عَبْدًا مِّنْ

پھر تو بس دونو اپنے پاؤں کے نشانوں پر کھوج لگاتے ہوئے پھر پلٹے اور ان دونو نے ہمارے بندوں میں سے

عِبَادِنَا آتَيْنَاهُ رَحْمَةً مِّنْ عِندِنَا وَعَلَّمْنَاهُ مِن لَّدُنَّا

ایک بندے کو پایا جسکو ہمنے اپنے پاس سے رحمت دی تھی اور اسکو ہمنے اپنے پاس سے علم

چنانچہ اسکے اثر سے وہ مچھلی زندہ ہو کر پانی میں چلی گئی۔ اور موسےٰ اور یوشع آگے چلے۔ تا چلے کہ تھک گئے۔ (بقیہ ضمیمہ میں ملاحظہ ہو) ۱۲ ش ش ش





عِلْمًا ۝ قَالَ لَهُ مُوسٰى هَلْ اَتَّبِعُكَ عَلٰٓى اَنْ تُعَلِّمَنِ مِمَّا

سکھایا گیا تھا ۔ موسیٰ نے اس شخص سے کہا کیا میں اس شرط پر آپ کے پیچھے پیچھے (ساتھ ساتھ) چلوں

عُلِّمْتَ رُشْدًا ۝ قَالَ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا ۝

علم اور جو بھلائی آپ کو سکھائی گئی ہے اس میں سے آپ مجھ کو بھی سکھا دیں فرمایا کہ آپ سے میرے ساتھ یقیناً صبر نہ ہو سکے گا

وَكَيْفَ تَصْبِرُ عَلٰى مَا لَمْ تُحِطْ بِهٖ خُبْرًا ۝ قَالَ سَتَجِدُنِيْٓ

اور جس بات کی آپ کو آگاہی نہ ہو اس پر تم صبر کر سکتے بھی کیونکر ؟ (موسیٰ نے) عرض کی اگر اللہ نے چاہا تو

اِنْ شَآءَ اللّٰهُ صَابِرًا وَّلَآ اَعْصِيْ لَكَ اَمْرًا ۝ قَالَ فَاِنِ

آپ مجھے صبر کرنے والا ہی پائیں گے اور میں کسی معاملہ میں آپ کی نافرمانی نہ کروں گا فرمایا بس تو اگر تم میرے

اتَّبَعْتَنِيْ فَلَا تَسْـَٔلْنِيْ عَنْ شَيْءٍ حَتّٰٓى اُحْدِثَ لَكَ مِنْهُ ذِكْرًا ۝ ع

ساتھ رہنا چاہتے ہو تو مجھ سے کوئی بات نہ پوچھنا جب تک کہ میں خود بخود اس کا ذکر تم سے نہ کروں

ع ۹ ۱۱ ۲۱

فَانْطَلَقَا ٚ حَتّٰٓى اِذَا رَكِبَا فِي السَّفِيْنَةِ خَرَقَهَا ۭ قَالَ

اب دونوں چلے یہاں تک کہ دونوں کشتی میں سوار ہو گئے جبھی اس (یعنی خضر علیہ السلام) نے توڑ دیا (موسیٰ نے)

اَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ اَهْلَهَا ۚ لَقَدْ جِئْتَ شَيْـًٔا اِمْرًا ۝ قَالَ

کہا کیا تم نے اسے اس لئے توڑ دیا کہ اس کے سواروں کو ڈبو دو یقیناً یہ تو آپ نے بڑی بیجا بات کی فرمایا میں نے

اَلَمْ اَقُلْ اِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيْعَ مَعِيَ صَبْرًا ۝ قَالَ لَا تُؤَاخِذْنِيْ

کہا نہ تھا کہ تم سے میرے ساتھ ہرگز صبر نہ ہو سکے گا (موسیٰ نے) عرض کی کہ مجھ سے جو بھول ہو گئی اس

بِمَا نَسِيْتُ وَلَا تُرْهِقْنِيْ مِنْ اَمْرِيْ عُسْرًا ۝ فَانْطَلَقَا ٚ

پر آپ مجھ سے مواخذہ نہ کیجئے اور میرے معاملہ میں اتنی سخت گیری نہ برتیے پھر دونوں چلے

حَتّٰٓى اِذَا لَقِيَا غُلٰمًا فَقَتَلَهٗ ۙ قَالَ اَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةًۢ

یہاں تک کہ ایک لڑکے سے ملے پس اس کو اس (یعنی خضر) نے قتل کر دیا (موسیٰ نے) کہا کیا آپ نے

بِغَيْرِ نَفْسٍ ۭ لَقَدْ جِئْتَ شَيْـًٔا نُّكْرًا ۝

ایک بے گناہ شخص کو بغیر قصاص کے مار ڈالا ؟ یہ تو ضرور آپ نے انوکھی بات کی !